# خطباتِ محمود

## ( خطباتِ جُمعہ )

سنہ ۱۹۱۰ء تا سنہ ۱۹۱۵ء

فرمُودہ

سیّدنا حضرت مرزا بشیر الدّین محمود احمد المصلح الموعُود

خلیفۃ المسیح الثانی رضی اللہ عنہ

جلد ۴

شائع کردہ

نظارت نشر و اشاعت قادیان

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | خطبات محمود جلد4 |
| بیان فرمودہ | : | حضرت مرزا بشیر الدین محمود احمد صاحب<br>خلیفۃ المسیح الثانیؓ |
| اشاعت ھذا انڈیا بار اوّل | : | ستمبر 2018ء |
| تعداد | : | 1000 |
| زیر اہتمام | : | نظارت نشر و اشاعت قادیان،143516<br>ضلع گورداسپور (پنجاب) انڈیا |
| مطبع | : | فضل عمر پریس قادیان |

KHUTBAT-E-MAHMOOD
Vol-4 (Urdu)
Delivered by: Hazrat Mirza Bashiruddin Mahmood Ahmad
Khalifatul Masih 2nd
First Edition In India : In 2018
Copies: 1000
Published by: Fazl-e-umar Foundation India
Supervised by : Nazarat Nashro Isha'at Qadian - 143516
Distt. Gurdaspur (Punjab) INDIA
Printed at : Fazl-e-Umar Press Qadian

ISBN :978-817912-269-3

# عرض ناشر

خطبات محمود کی جلدیں قبل ازیں سے شائع ہوئی ہیں۔نظارت نشرواشاعت قادیان ابتدائی 15 جلدوں کی کمپوزنگ کراکے پہلی بار ان کو حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کی منظوری سے شائع کرنے کی سعادت حاصل کر رہی ہے۔اللہ تعالیٰ تمام قارئین کو حضرت خلیفۃ المسیح الثانی رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ کے بیان فرمودہ حقائق و معارف کو سمجھنے اور ان انوار و فیوض سے مستفید ہونے کی توفیق عطافرمائےاور ان جلدوں کی تیاری کے سلسلہ میں تعاون کرنے والے جملہ کارکنان کو اجر عظیم عطافرمائے۔آمین

ڈائریکٹر فضل عمر فاؤنڈیشن انڈیا

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ
نَحۡمَدُہٗ وَنُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ

# پیش لفظ

اللہ تعالیٰ کے فضل واحسان سے فضل عمر فاؤنڈیشن کو ''خطبات محمود'' کی چوتھی جلد احباب کی خدمت میں پیش کرنے کی سعادت نصیب ہورہی ہے۔ اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ عَلٰی ذَالِکَ۔

یہ جلد چند سال قبل شائع ہوئی تھی اب اس کا نیا کمپوزڈ ایڈیشن شائع کیا جارہا ہے۔ حوالہ جات کے سلسلہ میں باقی جلدوں میں جو طریق اختیار کیا گیا ہے اس کے مطابق اس جلد میں بھی تبدیلی کر دی گئی ہے۔ اور اب نئے طریق کے مطابق ہر خطبہ کے آخر میں حوالہ جات کو درج کر دیا گیا ہے۔

اس ایڈیشن میں آپ کو ایک نیا خوبصورت اضافہ انڈیکس کی شکل میں نظر آئے گا جو

کا مرتّب کردہ ہے۔ اس جلد میں جولائی ۱۹۱۰ء تا دسمبر ۱۹۱۵ء

تک کے پچانوے خطباتِ جمعہ شامل ہیں۔ ۱۹ نومبر 1915ء اور ۱۷ دسمبر 1915ء کے خطباتِ جمعہ جو اَب دستیاب ہوئے ہیں وہ بھی اس جلد میں شامل کئے جارہے ہیں۔

حضرت فضل عمر سلطان البیان کے خطبات علوم ومعارف کا انمول خزانہ ہیں اور پیشگوئی کے الہامی الفاظ ''وہ علومِ ظاہری و باطنی سے پُر کیا جائے گا'' پر شاہد ناطق ہیں۔ حضرت مصلح موعودؓ کا دَورِ خلافت جو کم وبیش ۵۲ سال پر محیط ہے ایک تاریخ ساز دَور تھا۔ اس نہایت کامیاب طویل دَور میں حضور کے خطبات نے جماعت کی علمی وروحانی ترقی اور تعلیم وتربیت میں نہایت اہم کردار ادا کیا۔

ہمارا یہ روحانی وعلمی ورثہ سلسلہ کے لٹریچر میں بکھرا پڑا تھا اور جماعت کے دوستوں کو اس سے استفادہ کرنا مشکل تھا۔ فضل عمر فاؤنڈیشن اس جماعتی ضرورت کو پورا کرنے کیلئے ان خطبات کو کتابی

شکل میں شائع کر رہی ہے۔

اِس جلد کی تیاری میں محترم

نے خاکسار کی عملی معاونت فرمائی ۔ **فَجَزَاھُمُ اللّٰہُ اَحْسَنَ الْجَزَاءِ**

اللہ تعالیٰ ہمیں ان خطبات سے پورے طور پر استفادہ کرنے اور جماعتی ذمہ داریوں کو احسن رنگ میں ادا کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔آمین۔

# فہرست مضامین خطبات محمود

## (خطبات جمعہ ۱۹۱۰ء تا ۱۹۱۵ء)

## جلد ۴

# (۱)

# انسانی ترقی کے تین درجات

(فرمودہ ۲۹ جولائی ۱۹۱۰ء۔ بمقام قادیان)

تشہّد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد آیت قرآنی اِنَّ اللّٰہَ یَاْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ ۱؎ پڑھ کر حضرت صاحبزادہ صاحب نے فرمایا:۔

دنیا میں ہر چیز کے تین ہی درجے بیان ہوتے ہیں۔ ادنیٰ، اوسط، اعلیٰ اسی طرح اس آیت میں انسانی ترقی کے تین درجے بیان فرمائے ہیں جو انسان ان تین درجوں کو طے کرتا ہے اسے ساتھ ترک شر کے بھی تین درجے حاصل ہو جاتے ہیں۔ سب سے اول ادنیٰ درجہ تو یہ ہے کہ انسان عدل کرے۔ جس کا جتنا حق ہو اس کو اتنا ہی دے۔ دوسرا درجہ یہ ہے کہ جو حق ہے اسی پر کفایت نہ کرے بلکہ حق سے زیادہ دے۔ اس کا نام احسان ہے۔ تیسرا درجہ یہ ہے کہ انسان خدا کے ہاتھ میں کل کی طرح کام کرنے والا ہو۔ اور اس کو بِلا کسی خیال و معاوضہ کے نفع رسانی کی دُھن لگی رہے۔

جب انسان عدل پر قائم ہوتا ہے تو بغی سے بھی بچتا ہے جس میں کھلی کھلی سرکشی پائی جاتی ہے اور جب احسان کی راہوں پر قدم مارتا ہے تو ایسے امور سے محفوظ رہتا ہے جن کا نقصان صرف اسی کو نہ ہو بلکہ وہ دوسروں کیلئے مُضِرّ اور غیروں کی نظر میں بھی ناپسند ہوں۔ اور جب ایتاء ذی القربیٰ والی حالت وارد ہوتی ہے تو پھر اسے ان چھوٹے چھوٹے گناہوں پر بھی آگاہی ہوتی ہے اور ان سے پاک رہنے کی کوشش کرتا ہے جو انسان کے نفس کے ساتھ تعلق رکھتے ہیں اور زبان شریعت میں فحشاء کہلاتے ہیں۔ یہ صرف قرآن کا خاصہ ہے کہ جب وہ کسی

بدی یا گناہ سے روکتا ہے تو اس سے بچنے کی ترکیب بھی بتاتا ہے چنانچہ یہاں بغی، منکر، فحشاء سے بچنے کیلئے عدل، احسان، ایتآءِ ذِی الْقُرْبٰی کا ارشاد فرمایا۔ اور ان بدیوں سے محفوظ رہنا ان نیکیوں کیلئے بطور نتیجہ کے بیان کیا پھر فرمایا کہ تم عہدوں کو پورا کرنے والے بنو نہ صرف وہ عہد جو خدا سے کئے ہیں بلکہ مخلوق سے بھی عہد شکنی نہ کرو کہ عہد شکن منافق ہوتا ہے جو کسی نیکی کی بات پر ثابت قدم نہیں رہ سکتا۔ اللہ تمہیں وعظ کرتا ہے کہ عبودیت اختیار کرو تا الوہیت کے فیوض سے متمتع ہو۔

(اخبار بدر۔ ۲۸ جولائی ۱۹۱۰ء)

---

۱؎ النحل: ۹۱

(۲)

# قرآن شریف کا اول و آخر

(فرمودہ ۵ جنوری ۱۹۱۲ء بمقام قادیان)

تشہّد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضرت صاحبزادہ صاحب نے سورۃ الفلق کی تلاوت فرمائی:۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ۔ قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ الۡفَلَقِ ۔ مِنۡ شَرِّ مَا خَلَقَ۔ وَمِنۡ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۔ وَمِنۡ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الۡعُقَدِ۔ وَمِنۡ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ۔ [۱]

اس کے بعد فرمایا:۔

قرآن شریف کو جن لوگوں نے غور اور تدبر سے پڑھا ہے وہ جانتے ہیں کہ تمام قرآن شریف کا لبّ لُباب الحمد شریف یعنی سورہ فاتحہ ہے گویا کہ سارا قرآن شریف مجملاً بطور فہرست کے سورہ فاتحہ ہے۔ اور جن لوگوں نے اس سے زیادہ غور وفکر کیا ہے انہوں نے بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کو سورۃ فاتحہ کا خلاصہ قرار دیا ہے۔ بعد اس کے یہ ایک صاف بات ہے کہ سورہ فاتحہ میں صراط مستقیم والی دعا کے ساتھ غَیۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَیۡہِمۡ وَلَا الضَّآلِّیۡنَ [۲] کی دعا سکھلا کر افراط اور تفریط سے بچنے کی ترغیب دلائی ہے۔ صراط مستقیم کے جادہ سے ادھر اُدھر ہونا یہ ایک اندرونی فتنہ ہے اور مَغۡضُوۡبِ عَلَیۡہِمۡ یا ضَآلِّیۡنَ کی راہ اختیار کرنا گویا بیرونی فتنہ میں مبتلاء ہونا ہے۔ اندرونی فتنہ کے بالمقابل سب سے بڑا بیرونی فتنہ ضَآلِّیۡنَ والا فتنہ ہے۔ یہ تو قرآن مجید کی ابتداء کی سورہ ہے اب قرآن شریف کے اخیر میں بھی سورہ فاتحہ کے مضمون کے بالمقابل دو فتنوں کا ذکر الگ الگ دو سورتوں میں بیان فرما کر ان

سے بچنے کیلئے خدا تعالیٰ ہی کی پناہ مانگنے کی تعلیم دی ہے۔ جیسا کہ وَلَا الضَّآلِّيْنَ کوسورہ فاتحہ کے اخیر میں رکھا ہے اسی طرح سے سورۃ الناس کو جس میں عیسائیوں کے فتنہ کا ذکر ہے قرآن شریف کے اخیر میں رکھا ہے اور سورۃ الناس سے ماقبل سُورۃ الفلق کوسورہ فاتحہ کے اندرونی فتنہ کے بالمقابل رکھا ہے اور سورۃ فاتحہ میں اندرونی فتنہ کا جو مجمل بیان تھا اس کے کسی قدر آثار زیادہ بیان کر کے اسکی تشریح کر دی۔

فلق بمعنیٰ خلق بھی آیا ہے۔ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ کہہ کر تمام قسم کے فتنوں کا ذکر کر دیا کیونکہ فتنے جب تھوڑے ہوں تو گنتی بھی کی جاوے مگر فتنے جب حد سے بڑھ جاویں تو کہاں تک اس کو شمار کیا جاوے۔ مَا خَلَقَ میں ہمارے اس زمانہ کی طرف اشارہ ہے کہ فتنہ اور فسادوں کی کوئی حد ہی نہ رہی۔ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ میں غاسق چاند کو کہا ہے۔ حدیث شریف میں آیا ہے کہ پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے چاند کی طرف دیکھا اور حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے فرمایا کہ اِسْتَعِيْذِيْ مِنْ هٰذَا فَاِنَّهٗ غَاسِقٌ اِذَا وَقَبَ۔ [۳] جب کسی قوم میں ہلاکت آتی ہے تو پہلے اس ہلاکت کا پیش خیمہ آپس کی ہی اندرونی پھوٹ اور آپس ہی کی اندرونی مخالفتیں ہوتی ہیں۔ امراء امراء کے علماء علماء کے مخالف ہو جاتے ہیں اور ایک دوسرے کے سخت جانی دشمن ہو جاتے ہیں۔ پھر بعد میں بیرونی فتنہ کو اندرونی فتنہ پر غلبہ پانے کی راہ کھل جاتی ہے۔ گویا جب کوئی قلعہ اندر اور باہر دونوں طرف سے مضبوط ہوتا ہے تو دشمن دفعۃً اس پر حملہ آور نہیں ہوتا۔ جب قلعہ کی اندرونی حالت خراب ہو جاتی ہے۔ تو پھر دشمن کو بھی ہمت مل جاتی ہے خدا کسی قوم کو نہیں بگاڑتا جب تک کہ وہ بگڑنے کے سامان اپنے ہاتھوں سے پہلے آپ نہ کر لیں۔ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُغَيِّرُ مَا بِقَوْمٍ حَتّٰى يُغَيِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِهِمْ [۴]

وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ میں شاعروں کی طرف بھی اشارہ کیا ہے کیونکہ پھونک مارنے والے کی طرح شاعر بھی اپنے منہ میں اندر ہی اندر اشعار کی پھونک پھانک لگا تا رہتا ہے اور یوں اللہ تعالیٰ اور بندے کے درمیان جو عقد اور رشتہ ہوتا ہے اس کو توڑنا چاہتا ہے۔ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ کا بازار اس قدر گرم ہو گیا ہے کہ ایک سلطنت دشمن کے حملہ سے تباہ ہو جاتی ہے تو دوسری سلطنت اس کے پہلو میں بولتی تک نہیں، بالکل خاموش بیٹھی دیکھتی ہے کہ اچھا ہے کمزور ہو لے۔ مسلمانوں کو چاہیئے کہ اس سورۃ کو کثرت سے پڑھیں اور اللہ تعالیٰ سے ان الفاظ میں دعا کریں۔ بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ مِنَ الْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ وَ

نَفَعَنَا وَإِيَّا كُمْ بِالذِّ كْرِ الْحَكِيْمِ۔

(اخبار بدر ۱۸ جنوری ۱۹۱۲ء)

۱؎ سورۃ الفلق ۲؎ الفاتحۃ:۷

۳؎ ترمذی ابواب التفسیر باب سورۃ المعوذتین میں الفاظ اس طرح ہیں
"اِسْتَعِيْذِيْ بِاللهِ مِنْ شَرِّ هٰذَا فَإِنَّ هٰذَا هُوَ الْغَاسِقُ إِذَا وَقَبَ"

۴؎ الرَّعد:۱۲

(۳)

# رمضان بڑے انعامات اور بڑے خوف کا مہینہ ہے

(فرمودہ ۲۹۔اگست ۱۹۱۳ء بمقام قادیان)

تشہّد وتعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ زمر کے رکوع ۲ کی تلاوت کے بعد فرمایا:۔

دنیا میں تین قسم کے آدمی ہوتے ہیں۔ایک وہ جو خدا تعالیٰ کا خوف نہیں کرتے۔نہ اس کے ساتھ تعلق، نہ اس کا ادب، نہ اس کا رعب، نہ اس سے محبت و پیار غرض کچھ بھی نہیں ۔صریحًا اللہ تعالیٰ کے احکام کے منکر ہوتے ہیں۔اعتقادی طور پر نہ ہوں تو عملی طور پر۔

دوسری قسم کے وہ لوگ ہوتے ہیں جو منکر تو نہیں ہوتے مگر ان کے اعمال کی بنیاد خدا کے تقویٰ پر نہیں ہوتی وہ دین کا اتباع کرتے ہیں مگر نہیں کرتے۔نمازیں پڑھتے ہیں مگر نہیں پڑھتے، روزے رکھتے ہیں مگر نہیں رکھتے، حج کرتے ہیں مگر نہیں کرتے، زکوٰۃ دیتے ہیں مگر نہیں دیتے، ان کے افعال عادتًا ہوتے ہیں۔مثلاً ہزاروں مسلمان ہیں جو کھانا کھاتے وقت بِسۡمِ اللّٰہِ پڑھتے ہیں اور بعد میں اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ کہتے ہیں۔مگر جس وقت وہ اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ کہتے ہیں کیا حقیقت میں ان کا دل جوش محبت الٰہی میں بھرا ہوا ہوتا ہے۔کیا ان میں یہ خیال پیدا ہوتا ہے کہ یہ کھانا خدا کا فضل ہے۔اگر اس کی عنایت شامل حال نہ ہوتی تو میرے وہم وگمان میں بھی نہیں آسکتا کہ اس قسم کا کھانا تیار ہوگا۔لقمہ توڑ کر منہ میں ڈال لینا تو آسان ہے مگر سوچنے کی بات یہ ہے کہ یہ لقمہ کتنی محنتوں مصیبتوں اور کتنے آدمیوں کے عمل کے بعد اس صورت میں آیا ہے۔اسی طرح مسلمان آپس میں اَلسَّلَامُ عَلَیۡکُمۡ کہتے ہیں۔مگر کیا سارے مسلمان اس کی حقیقت سے واقف ہیں اور ان کے دل میں وہی جذبہ اور وہی شوق

ہوتا ہے جس کے جتلانے کیلئے رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے یہ فقرہ جاری کیا تھا۔اور کیا دوسرے بھائی کی نسبت یہ بھی خواہش موجزن ہوتی ہے کہ خدا اسے ہر شر سے بچائے، ہر قسم کی فتنہ پردازی کو دور کرے، وہ خدا جس کا نام سلام ہے اسے محفوظ رکھے۔غرض ایسے بندے ہوتے ہیں جو اس طرح کام کرتے ہیں۔روزہ رکھیں گے پیاسے اور بھوکے رہیں گے۔نہایت پوشیدہ تعلقات کو ترک کر دیں گے مگر جو حقیقت روزوں کی علّت غائی ہے اس کے حصول کی خواہش تک نہ کریں گے۔تیسرا گروہ وہ ہے جو خدا کے خوف وخشیت کے ماتحت اپنے تمام اعمال کرتا ہے یہ لوگ نماز اس لئے نہیں پڑھتے کہ لوگ یہ نہ کہیں کہ یہ نماز نہیں پڑھتے۔اپنا جبینِ نیاز خدا کی درگاہ میں اس لئے نہیں رکھتے کہ لوگ انہیں بزرگ سمجھیں۔بھوکے اس لئے نہیں رہتے کہ انہوں نے اپنے باپ دادا کو روزے رکھتے پایا۔زکوٰۃ اس لئے نہیں دیتے کہ لوگ انہیں کہیں کہ یہ زکوٰۃ دیتے ہیں۔حج اس لئے نہیں جاتے کہ لوگ انہیں حاجی کہیں بلکہ ان کے تمام افعال اس ہستی کے خوش کرنے کیلئے ہوتے ہیں جو آسمان پر بڑے جلال کے ساتھ قائم ہے۔یہی وہ لوگ ہیں جن کی عبادتیں قبول ہوں گی۔

خداوند تعالیٰ اپنے بندوں کو فرماتا ہے کہ تم نے تو دعویٰ کیا ہے کہ ہم ایمان لائے لیکن تم اس وقت تک مومن نہیں ہو سکتے جب تک کہ تم دائم تقویٰ پر قائم نہ رہو اور اپنے رب کی خشیت تمہارے دلوں میں نہ ہو۔رسمی نمازیں تو یہودی بھی پڑھتے ہیں رسمی روزے تو ہندو بھی رکھتے ہیں بلکہ ہندو تو آٹھ رکھتے ہیں اور تین تین دن تک نہیں کھاتے۔مگر کیا وہ ان روزوں کے بڑے انعام پائیں گے؟ نہیں کیونکہ انہوں نے یہ کام تقویٰ اور فرمانبرداری کو مدنظر رکھ کر نہیں کیا بلکہ عادتاً یا رسماً ایسا کیا۔پس تم غور کرو کہ اگر مہینے تک تم نے تکلیف بھی اٹھائی اور کچھ فائدہ بھی نہ اٹھایا یعنی اپنے اندر کچھ تبدیلی نہ کی تو خَسِرَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةَ [1] کے سوا اور کیا ہے۔یہ رمضان کا مہینہ بڑے انعامات کا بڑے خوف کا مہینہ ہے۔پس تم رمضان سے پہلے پہلے فیصلہ کر کے اپنے نفسوں میں تبدیلی کرو اور اِتَّقُوْا رَبَّكُمْ [2] کے ارشاد کی تعمیل کرو۔یہ جمعہ آخری جمعہ ہے۔جمعے کا روز بڑی برکات کا روز ہوتا ہے۔پھر یہ گھڑی بڑی بابرکت ہے جس میں خطیب خطبہ پڑھتا ہے۔پس تم اس مبارک گھڑی میں عہد کر لو کہ ہماری نمازیں، ہمارے روزے ہمارے سب عمل خدا کیلئے ہوں گے نہ کہ رسم وعادت کے طور پر۔کون جانتا ہے کہ مجھے اگلا مہینہ ملے گا یا نہیں۔شاید یہ دن آخری دن، یہ مہینہ آخری مہینہ، یہ سال

آخری سال ہو۔

زندگیوں کا کوئی اعتبار نہیں اس بابرکت گھڑی سے فائدہ اٹھاؤ۔ خدا تعالیٰ رسم سے خوش نہیں ہوتا بلکہ اس چیز سے خوش ہوتا ہے جو تمہارے دلوں میں ہے۔ قربانی کرو کیونکہ خدا کے حضور قربانی کے سوا نہیں پہنچ سکتے۔ تقویٰ اختیار کرو کیونکہ تقویٰ تمام عملوں کی روح ہے۔ تقویٰ کے معنی ہیں، اپنی خواہشوں کو خدا کے حضور قربان کر دینا۔ حضرت صاحب رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا یہ ارشاد سنایا کرتے تھے کہ ابوبکرؓ کو جو تم پر فضیلت ہے نماز اور روزے سے نہیں بلکہ اس شے کی وجہ سے ہے جو اس کے دل میں ہے۔ [۳]

ایک دفعہ ایک مسئلہ پیش ہوا۔ میں اس کا فیصلہ اس طرح کرنا چاہتا تھا جس طرح خلیفۃ المسیح کا منشاء تھا۔ مگر ایک دوست مجھے بار بار کہتا تھا کہ میاں صاحب تقویٰ کرو۔ تقویٰ کرو آخر یہ بات خلیفۃ المسیح تک پہنچی۔ آپ نے فرمایا کہ اس کی عمر کا اپنی عمروں سے مقابلہ کرو۔ جب یہ ہمارے منشاء کو سمجھتا ہے تو آپ لوگوں کو جو بڑی عمر کے ہیں، اس سے زیادہ سمجھنا چاہیئے۔ غرض تقویٰ خواہش کی پیروی کا نام نہیں بلکہ خدا تعالیٰ کی فرمانبرداری کا نام ہے۔ اگر خدا کی فرمانبرداری میں انہیں کچھ مشکلات ہوں تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میری زمین بڑی وسیع ہے۔ یہ اجازت نہیں کہ اپنے بادشاہ کے خلاف تلواریں لے کر کھڑے ہو جاؤ بلکہ ہجرت کر جاؤ اور صبر سے کام لو کیونکہ صابروں کو بغیر حساب دینے کا جو وعدہ ہے وہ پورا پورا دیا جائے گا۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ارشاد فرماتا ہے کہ تو کہہ دے مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں اللہ تعالیٰ کی عبادت بڑے خلوص کے ساتھ کروں اور اس کا فرمانبردار بنوں [۴] جب خَاتَمَ النَّبِيِّينَ کو یہ حکم ہے تو اور کون ہے جو عبادت سے مستثنیٰ ہوسکتا ہے۔ خدا کی کامل اطاعت و کامل فرمانبرداری کا نمونہ حضور کی ذات بابرکات ہے۔ اسی واسطے حضرت عائشہؓ نے فرمایا۔ كَانَ خُلُقُهُ الْقُرْاٰنَ [۵] یعنی قرآن میں جس قدر باتوں کے کرنے کا حکم ہوا ہے وہ آپؐ کرتے تھے اور جس قدر باتوں سے منع کیا گیا وہ آپؐ نہیں کرتے تھے۔ کیسا پاک نمونہ ہے جو ہمارے لئے موجود ہے اور جس نمونے کو تازہ کرنے کیلئے اس صدی پر بھی ایک مامور آیا۔ اور کیسی پاک تعلیم ہے جو قرآن مجید میں موجود ہے۔ عیسائی اگر شراب پئیں تو وہ معذور ہیں کیونکہ ان کا خداوند یسوع بھی شراب پیتا تھا [۶]۔

وام مارگی [۷] اگر شراب اور بے حیائی کی باتیں کرتے ہیں تو افسوس کی بات نہیں

کیونکہ ان کی تعلیم ہی ایسی ہے مگر مسلمان یہ کام کریں تو کتنے بڑے افسوس کی بات ہے کیونکہ قرآن کریم نے ان باتوں سے بڑی سختی سے روکا ہے۔ خدا تو رسول کریم ﷺ کو فرماتا ہے کہ تو کہہ دے کہ اگر میں نافرمانی کروں تو میں خدا کے عذاب سے ڈرتا ہوں تو پھر اور کون ہے جو الٰہی عذاب سے باوجود نافرمانی کے بچ سکتا ہے۔ پس تم گندوں کو چھوڑ دو اور ان سے یوں نکل جاؤ جیسے سانپ اپنی کینچلی سے نکل جاتا ہے۔ جس طرح تم نے جمعہ کے دن ظاہری غسل کیا ہے اسی طرح اپنے باطن کو تمام آلائشوں سے صاف کر لو اور اپنی روح کو مُعَطّر۔ کیونکہ خدا قدوس ہے اس کے حضور پاکبازوں کے سوا کوئی نہیں پہنچ سکتا۔ خدا تمہیں توفیق دے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاک نمونے پر چلنے کی، اسلام کی اتباع کی، خدا ہمارے اقوال و افعال کو ایک اور نیک کر دے، خدا ہم سے راضی ہو مسلمان ہی جئیں، مسلمان ہی مریں اور مسلمان ہی اٹھیں۔

(الفضل ۳۔ستمبر ۱۹۱۳ء)

---

۱؎ الحج: ۱۲ ۲؎ الزمر: ۱۱

۳؎ نزهة المجالس مصنفه شيخ عبد الرّحمٰن الصفوری جلد ۲ صفحه ۱۵۳ مطبوعه مصر

۴؎ الزُّمر: ۱۲، ۱۳

۵؎ مسند احمد بن حنبل جلد ۶ صفحه ۹۱، ۲۱۶ المكتب الاسلامی بيروت ۱۳۱۳ھ

۶؎ ''ابن آدم کھاتا پیتا آیا اور وہ کہتے ہیں کہ دیکھو کھاؤ اور شرابی آدمی'' (متی باب ۱۹ آیت ۱۱ برٹش اینڈ فارن بائبل سوسائٹی انار کلی لاہور مطبوعہ ۱۹۴۳ء)

۷؎ قدیم ہندوستان کا ایک بے راہ رو فرقہ جو بقول دیانند سرسوتی شراب نوشی و زناکاری اور ماں بہن تک سے بدفعلی کو نجات کا ذریعہ گردانتے تھے۔ (ستیارتھ پرکاش مصنفہ پنڈت دیانند سرسوتی بانی آریہ سماج باب ۱۱ صفحہ ۳۷۶ تا ۳۸۰ مطبوعہ لاہور ۱۸۹۹ء)

(۴)

# لوگوں کو واحد خدا کی طرف بلاؤ

(فرمودہ ۲۴۔اکتوبر ۱۹۱۳ء۔بمقام قادیان)

تشہّد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ اور اخلاص کی تلاوت کے بعد حضرت صاحبزادہ صاحب نے فرمایا:۔

اللہ تعالیٰ نے انسان کو بڑی طاقت دی ہے۔ایسی قوتیں اسے بخشی ہیں جن کی وجہ سے یہ سب پر حکمران ہے حالانکہ جسم کے لحاظ سے کئی جاندار اس سے بڑھ کر ہیں۔باوجود اس کے بعض قوتیں اس میں ایسی ہیں جن سے کام لے کر انسان ان بڑے بڑے جانداروں پر حکومت کرتا ہے۔انسان کو تو یہاں تک دسترس حاصل ہے کہ اسے پَر نہیں دیئے گئے پھر بھی یہ اُڑ سکتا ہے۔وہ حشرات الارض جو اسے کھلی آنکھ سے نظر نہیں آسکتے ان پر بھی اس نے قابو پالیا اور ان کے ہلاک کرنے کا سامان بہم پہنچا لیا۔سورج، چاند، ستارے کروڑوں میل پر واقع ہیں، ان سے بھی یہ فائدہ اٹھاتا ہے۔آفتاب کی روشنی سے کام لیتا ہے، بجلی سے کام لیتا ہے ایتھر سے کام لیتا ہے غرض جو کچھ دنیا میں ہے یہ ان پر حکمران ہے۔سچ ہے خَلَقَ لَكُمْ مَا فِي الْأَرْضِ جَمِيعًا[1] مگر باوجود اس طاقت وحکومت کے کمزور ایسا ہے کہ ایک منٹ کیلئے بھی نہیں بتا سکتا کہ میں زندہ رہوں گا۔ایک طرف ایسی طاقت اور ایک طرف ایسی کمزوری بتاتی ہے کہ ایک ہستی ہے جو سب پر حکمران ہے۔وہ بادشاہ جس کی سلطنت میں آفتاب غروب نہیں ہوتا، اپنی تاجپوشی کے دربار کا اعلان کرتا ہے اور آخر مجبور ہو کر ایک عمل جراحی کراتا ہے اور دربار ملتوی کرنا پڑتا ہے۔

بے شک وہ بڑی حکومت کا مالک تھا مگر خدا تعالیٰ نے بتا دیا کہ میں اَحْكَمُ الْحَاكِمِيْنَ ہوں۔غرض انسان کے اندر ایسی شہادتیں موجود ہیں جو اسے متنبہ کرتی رہتی ہیں کہ تجھ پر حکمران ایک طاقتور ہستی ہے اور وہ ایک ہے، اس کے سوا جن چیزوں کو بعض نادانوں نے معبود ٹھہرایا وہ تو ایسی کمزور ہیں کہ خود انہی کے بھائی بند دوسرے انسانوں نے اس میں تصرف کیا۔گنگا میں کوئی نہر نہ تھی۔خوش اعتقادوں نے کہا یہ پرمیشر کی ہے، اس میں سے حصہ نہیں لینے دیا۔آخر ایک صاحب نے اس میں سے بھی نہر کاٹ لی۔اور کسی نے خوب برجستہ مصرع کہا۔

کاٹ لی ۲؎ نے نہر گنگا کاٹ لی

بے شک انسانوں کو ایسی طاقتیں دی گئی ہیں۔مگر دوسری طرف اسے حد سے بڑھنے نہیں دیا۔وہ بڑے بڑے دعوے کرتا ہے لیکن ایسی ٹھوکر دیتا ہے کہ اسے اقرار کرنا پڑتا ہے مجھ پر حکمران ایک اور ہستی ہے۔ایک مقام کے لوگوں نے حضرت اقدس سے ایک مسجد کے بارے میں عرض کیا۔فرمایا اگر ہمارا سلسلہ سچا ہے تو یہ مسجد تمہیں مل جائے گی۔بعض وقت قبولیت کے لئے خاص ہوتے ہیں۔اس کے بعد مقدمہ شروع ہوا۔جج جس وقت فیصلہ کیلئے بیٹھے تو ایک جج نے جو مسلمان تھا مخالفت شروع کی۔وہ فیصلہ احمدیوں کے خلاف لکھ کر گھر سے چلنے لگا اور نوکر کو بوٹ پہنانے کا حکم دیا کہ جان نکل گئی۔پھر اس کے قائم مقام جو جج ہوا، اس نے احمدیوں کو مسجد دلا دی۔یہ خدا کے کام ہیں اور وہ اپنی باتیں یوں منواتا ہے، اس میں کسی انسان کا دخل نہیں ہوسکتا۔کوئی عہدے میں خواہ کتنا بڑھ جائے، وائسرائے ہو یا نواب بادشاہ ہو یا دنیا کی اصطلاح میں شہنشاہ (اصل شہنشاہ تو خدا ہے) آخر ایک غریب کی طرح مٹی میں دفن ہوتا ہے۔یہ تو بادشاہوں کا حال ہے مگر ان سے بھی بڑھ کر ایک اور گروہ ہے جن کے مقابلے میں بادشاہ ہمیشہ ہارتے رہے ہیں یعنی انبیاء، وہ بھی خدا کے مقابلہ میں کوئی چیز نہیں۔

دیکھو حضرت موسیٰؑ جیسے آدمی نے فرعون جیسے مطلق العنان اَنَا رَبُّكُمُ الْاَعْلٰى ۳؎ کہنے والے بادشاہ کا مقابلہ کیا۔اور وہ آپ کے سامنے ذلیل وخوار سمندر میں غرق ہوا۔مگر خود جب خدا کا فرستادہ ملک الموت آیا تو اس کے مقابلہ میں کچھ بھی نہ کر سکے۔حتیّٰ کہ انبیاء میں سے جن کو معبود ٹھہرایا گیا جیسے کرشن، رام چندر، حضرت مسیح، ان پر زیادہ مصیبتیں ڈالی گئیں۔اور ان میں ایسی کمزوریاں لگا دیں کہ جن سے صاف کھل جائے یہ کسی اعلیٰ و مقتدر ہستی کے

ماتحت ہیں۔ ابتلاء تو بے شک حضرت موسیٰ وداؤد وسلیمان علیہم السلام پر بھی آئے مگر دشمن ان پر ایسا غلبہ نہ پا سکا جتنا مسیح پر۔ اس میں یہ حکمت تھی اور اللہ یہ بتانا چاہتا تھا کہ مسیح خدا نہیں بلکہ خدا تو میں ہوں۔

الغرض هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ کا مسئلہ ایسا صاف ہے مگر پھر بھی بعض انسان ایسے گرے کہ انہوں نے پتھروں کو معبود بنایا، درختوں دریاؤں کو معبود بنایا، سانپوں کو معبود بنایا، پیدا ہونے والوں مرنے والوں ہگنے موتنے والوں کو خدا بنایا۔ پھر بعض نے روپے کو خدا بنایا، بعض نے اپنے دوستوں کو، حالانکہ خدا نے اپنے وقت پر ان سب چیزوں کی حد درجے کی کمزوری ثابت کر دی۔ جس دوست پر کسی نے بھروسہ کیا، کام پڑنے سے پہلے اسے ہلاک کر دیا تا یہ جان لے کہ توکل کے قابل اور ذات ہے جو حی و قیوم ہے ٹھوکر لگنے پر تو بہت سمجھ جاتے ہیں مگر مبارک ہے وہ انسان جو ٹھوکر لگنے سے پہلے خدا کی باتوں پر ایمان لائے اور اسے ایک جانے مانے اور اسی کی ذات پر کل امور میں بھروسہ کرے۔ دیکھو ھندہ نے جب بیعت کی اور حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے لَا تُشْرِكْنَ بِاللّٰهِ کہا تو اس نے کہا کیا اب بھی ہم خدا کا شریک کسی کو بنا سکتے ہیں؟ اتنا مقابلہ کیا ایک طرف ہزاروں لاکھوں آدمی اور دوسری طرف معدودے چند مگر نہ کثرت کام آئی اور نہ بتوں نے کچھ مدد کی۔ جس سے حق الیقین کی طرح ہم پر یہ مسئلہ کھل گیا کہ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ۔ ھندہ اور اس کی قوم نے یہ سمجھا مگر بہت سی ٹھوکریں کھانے کے بعد۔ لیکن وہ انسان کیا ہی مبارک ہے جو اس مسئلہ کو پہلے سمجھے اور یقین کرے۔

خدا ہی معبود ہے اور وہ ایک ہے اور اس کا کوئی شریک نہیں کوئی مد مقابل نہیں۔ صرف وہی ذات ہے جو صمد کہلانے کی حقدار ہے کیونکہ صمد اسے کہتے ہیں جس کی مدد کے بغیر کام ہو ہی نہ سکے۔ اس معبود برحق کو ناراض نہ کرو۔ دیکھو ایک گورنمنٹ کسی پر ناراض ہو جائے تو سب دوست و احباب ساتھ چھوڑ جاتے ہیں۔ پچھلے دنوں کا ذکر ہے جب گورنمنٹ لالہ لاجپت رائے پر ناراض ہوئی تو آریہ سماج جس کی وہ از حد مدد کرتے رہے اور کرتے ہیں نے ریزولیوشن پاس کئے کہ ان کا ہم سے کوئی تعلق نہیں۔ تو پھر وہ اَحْكَمُ الْحَاكِمِيْنَ جس پر ناراض ہو اس کا کیا حال ہوگا۔ پس تم سب اس ذات پاک کو راضی کرو۔ اور اس کی ایسی عبادت کرو جیسا کہ حق ہے عبادت کرنے کا۔ شرک سے بھی انسان جبھی بچ سکتا ہے کہ ہر امر میں اللہ کی فرمانبرداری کا خیال رکھے، اسے خوش کرو تو سب خوش۔

مخلوق کو خوش کرنے کے در پے ہونے سے کیا بن سکتا ہے، خالق کو راضی کرو پھر سب راضی ہی راضی ہیں۔ دعائیں کرتے رہو کہ بڑی بڑی خفیہ راہوں سے شرک آتا ہے۔ سب سے بڑا شرک تو اس زمانے میں دنیا پرستی کا تھا جسے امام نے یہ عہد لے کر توڑا۔

''میں دین کو دنیا پر مقدم کروں گا''

اب اس عہد کو نباہو۔ اگر ہم بھی امانتوں میں خیانت کرنے والے، چوریاں کرنے والے، رشوتیں لینے والے، جھوٹ بولنے والے ہوں تو ہم میں اور غیر میں فرق کیا ہوا۔

حضرت اقدس کے زمانہ میں ہم سیکھتے تھے، اب ہمارے کام کرنے کے دن آئے ہیں۔ چاہیئے کہ پورے جوش کے ساتھ اس اَحَدٌ۔ صَمَدٌ۔ لَمْ يَلِدْ۔ وَلَمْ يُوْلَدْ ۔وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا کی فرمانبرداری میں لگ جائیں اور لوگوں کو اس واحد خدا اور اس کے مامور کی طرف بلائیں تا ان مصائب سے نجات پائیں جو عذاب الٰہی کی صورت میں ہر طرف سے بڑھ رہی ہیں

(الفضل ۲۹۔ اکتوبر ۱۹۱۳ء)

۱؎ البقرة:۳۰

۲؎ کاٹ لی (ایک انگریز انجینئر)

۳؎ النّٰزعٰت:۲۵

۴؎ الاخلاص:۲

# (۵)

# اللہ تعالیٰ ربّ العٰلمین ہے

(فرمودہ ۲۔جنوری ۱۹۱۴ء بمقام قادیان)

تشہّد ،تعوذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد حضرت صاحبزادہ صاحب نے فرمایا:۔

اللہ تعالیٰ ربّ العٰلمین ہے اس کے بڑے بڑے رحم انسان کے اوپر ہیں۔کوئی ایسا انسان نہیں جو گن سکے کیونکہ ہر کام میں انسان اس کا محتاج ہے۔عمر بھر کے احسان کجا صرف صبح سے شام تک جو احسان اللہ تعالیٰ انسان پر کرتا ہے وہ بھی کوئی گننے بیٹھے تو نہیں گن سکتا اور پھر ہزاروں احسان تو ایسے ہیں کہ انسان خود بھی نہیں سمجھ سکتا۔مثلاً بیسیوں بیماریاں ہیں جو خود بخود پیدا ہوتی ہیں اور خود بخود اللہ تعالیٰ کے فضل سے دور ہو جاتی ہیں۔میں نے تجربہ کار ڈاکٹروں سے سنا ہے کہ جب انہوں نے کسی انسان کا پوسٹ مارٹم کیا تو معلوم ہوا کہ اسے سل ہوئی تھی جو اندر رہی اندر اچھی ہوگئی۔یہ تو اس قسم کی بیماریوں کا حال ہے جو اپنا نشان پیچھے چھوڑ جاتی ہیں مگر کئی بیماریاں ایسی ہیں جو اپنا نشان نہیں چھوڑتیں۔کیا معلوم کہ وہ کس تعداد میں پیدا ہوئیں اور کب اللہ تعالیٰ کے فضل نے انہیں دور کر دیا اسی طرح انسان کو بڑھاپے میں احتیاجیں ہیں۔پھر جوانی میں، پھر اس سے پہلے بچپن میں، پھر اس سے پہلے ماں کے پیٹ میں،ان سب کو اللہ تعالیٰ کے احسان نے ہی پورا کیا ہے۔پھر ماں کے پیٹ سے پہلے انسان جس حالت میں تھا پھر اس سے پہلے جسے ماں باپ بھی نہیں جانتے ان سب حالتوں میں بھی خدا ہی کے فضل سے انسان اس موجودہ حالت تک پہنچا ہے۔خیر!یہ تو پوشیدہ احسانات ہیں ظاہری احسانات کو بھی انسان اگر گننا چاہے تو نہیں گن سکتا۔باوجود اس کے بہت سے لوگ

ہیں جو سخت احسان فراموش ہیں۔ حالانکہ پیدائش سے پہلے پیدائش کے بعد جوانی بڑھاپے سے گذرتے ہوئے حشر ونشر تک ان احسانات کا سلسلہ چلا جاتا ہے۔ ان احسانات پر غور کرتے ہوئے ہمارا فرض ہو جاتا ہے کہ ہم اس ذات بابرکات کی فرمانبرداری کریں جو ان احسانات کا سرچشمہ ہے۔ مخلوقات میں سے تھوڑا سا بھی کوئی احسان کرتا ہے تو وہ احسان کر کے یہی چاہتا ہے کہ میرا فرمانبردار ہو۔ حالانکہ مخلوق میں سے جو احسان کرتا ہے وہ اللہ تعالیٰ کا ہی پیدا کردہ ہے پھر جس چیز سے وہ احسان کرتا ہے وہ بھی اللہ تعالیٰ ہی کی پیدا کی ہوئی ہے۔ اور پھر وہ شفقت اور مہربانی جو باپ یا ماں اپنے بیٹے پر کرتے ہیں وہ بھی خدا ہی نے پیدا کی ہوئی ہے اس لئے اصل میں حمد کے لائق اور احسان ماننے کے قابل تو وہ ہستی ہے جو رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ ہے جس کے احسانات ذرّے ذرّے پر ہویدا ہیں۔ دنیا میں تو ہم دیکھتے ہیں کہ جو کسی پر ذرا بھی احسان کرے تو وہ اس کی نافرمانی برداشت نہیں کرتا۔ مگر اللہ تعالیٰ کے احسانوں کا یہ حال ہے کہ چور چوری کرتا ہے تو اس کے دیئے ہوئے ہاتھوں سے، اس کی دی ہوئی آنکھوں سے، اس کے دیئے ہوئے پاؤں سے، اس کے بنائے ہوئے رستہ پر چل کر اور اتنا نہیں سوچتا کہ میں اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی نعمتوں کا غلط طور پر استعمال کر کے سکھ پا سکتا ہوں۔ کیا جس نے دیکھنے کے لیئے آنکھیں دیں اس میں یہ طاقت نہیں کہ ان آنکھوں کو اندھا کر دے۔ کیا جس نے ہاتھ دیئے اس میں یہ طاقت نہیں کہ ان ہاتھوں کو توڑ دے مگر وہ ایسا نہیں کرتا۔ ان سب باتوں پر جب مجموعی طور سے غور کیا جائے تو بے اختیار زبان سے نکلتا ہے اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ [۱] لیکن باوجود نافرمانی کے پھر بھی احسان پر احسان دیکھ کر بعض شریر لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ خدا کی تائید ہمارے ساتھ ہے اور جو کچھ ہم کرتے ہیں ٹھیک کرتے ہیں۔ اگر جو ہم کرتے ہیں اس کے منشاء کے خلاف ہے تو وہ کیوں اپنے فعل سے ظاہر نہیں کر دیتا کہ میں کس کے ساتھ ہوں۔ سو اس لئے فرمایا۔ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ [۲] یعنی خدا کی صفت رحمانیت پر غور کرو۔ وہ فرماتا ہے اَلرَّحْمٰنُ۔ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ [۳] یعنی میں رحمان ہوں اور اس کا ثبوت یہ ہے کہ میں نے قرآن سکھایا۔ اگر ہم ہر بات کو پسند کرتے اور چوری کو جائز ٹھہرانے والے ہوتے تو دنیا میں اپنی طرف سے قرآن کیوں بھیجتے۔ پھر فرماتا ہے کہ میں رحیم بھی ہوں یعنی نیکی کا اعلیٰ سے اعلیٰ بدلہ دینے والا ہوں۔ جب کوئی سچے دل سے نیکی بجالاتا ہے تو اس پر خاص رحمت نازل کرتا ہوں۔

**الغرض** ربوبیت پر جو اعتراض وارد ہوتا ہے وہ صفت رحمانیت پر غور کرنے سے حل ہو جاتا ہے اور جو رحمانیت پر اعتراض ہوتا ہے وہ صفت رحیمیّت پر غور کرنے سے حل ہو جاتا ہے۔ صفت رحمانیت نے نیکی سکھائی مگر وہ نیکی پر مجبور نہیں کرتا جیسا کہ بدی پر بھی کوئی مجبور نہیں کرتا۔ کیونکہ اگر صبر سے کام لیتا اور نیکی بدی کا کرنا انسان کے اپنے اختیار میں نہ ہوتا تو صفت رحیمیت کا ظہور کس طرح ہوتا اور انسان نیکی پر اجر کس طرح پاتا۔ پھر اس کے ساتھ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ [۴] بھی فرمادیا یعنی یہ نہ سمجھو کہ انسان کو خدا تعالیٰ نے بالکل کھلا چھوڑ دیا ہے بلکہ انعامات کے ساتھ نافرمانی کرنے والوں کو سزائیں بھی مل رہی ہیں۔ لیکن اس کی صفت ربوبیت و رحمانیت کی وجہ سے یہ نہیں ہوگا کہ جہاں کسی نے بدی کیلئے ہاتھ اٹھایا اس کا ہاتھ کٹ گیا، آنکھ اٹھائی اور وہ اندھی ہوگئی، زبان کھولی تو زبان بند ہوگئی کیونکہ اس طرح تو پھر انسان کی بقا نہیں رہ سکتی اور بقا اول ہے اور کفر و اسلام اس کے بعد۔ جب اس کی ہستی ہی نہ رہی تو کفر و اسلام اور اس کیلئے کتب الٰہیہ کا نزول اور رسولوں کی بعثت یونہی بے فائدہ ٹھہرے گی۔ ہاں نیکی کے حصول کیلئے اور بدی سے رکنے کیلئے ایک جدوجہد کی ضرورت ہے۔ اور انسان میں کمزوریاں ہیں اور ان کمزوریوں سے بچنے کے لئے دعا سکھلائی کہ ہمیں سیدھا راستہ دکھا۔ رستے تو کئی موجود ہیں اور ہر ایک کا دعویٰ ہے کہ ہمارا راستہ ہی سیدھا ہے اس لئے سکھایا کہ یوں کہو وہ رستہ دکھا اور اس پر چلا جو تیرے مُنْعَمْ عَلَيْهِمْ کا رستہ ہے۔ پھر ایسے لوگ بھی ہیں جو اس رستے پر چلے لیکن انہوں نے وہ رستہ چھوڑ دیا یا بوجہ ان کی بدعملیوں کے خدا نے ان سے چھڑا دیا اس لئے اس نے بتلایا کہ یوں عرض کرو کہ ہمیں مُنْعَمْ عَلَيْهِمْ کا سیدھا رستہ ہدایت کر اور ان میں سے نہ بنا جن کو تو نے چھوڑ دیا اور نہ ان میں سے بنا جنہوں نے تجھے ترک کر دیا۔ خدا تعالیٰ مجھے اور آپ کو صراط مستقیم کی ہدایت کرے۔

(الفضل ۷۔ جنوری ۱۹۱۴ء)

---

۱۔ الفاتحۃ:۲ ۲۔ الفاتحۃ:۳ ۳۔ الرحمٰن:۲، ۳

۴۔ الفاتحۃ:۴

# (۶)

# قرآن کریم پر عمل انسان کو دکھوں سے بچا لیتا ہے

(فرمودہ ۹۔جنوری ۱۹۱۴ء بمقام قادیان)

تشہد، تعوذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضرت صاحبزادہ صاحب نے درج ذیل آیات کی تلاوت کی:۔

الٓمّٓ ۔ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهِ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۔الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ [1]

اور پھر فرمایا:۔

کوئی انسان دنیا میں ایسا نظر نہیں آتا جو اپنے آپ کو ہلاکت میں ڈالنا چاہتا ہو۔ ہر ایک انسان کامیاب اور مظفر و منصور ہونا پسند کرتا ہے۔اور ہر ایک یہی چاہتا ہے کہ وہ دکھوں اور مصیبتوں سے بچ جاوے۔ چھوٹے چھوٹے بچے بھی تکلیفوں کو خوب سمجھتے ہیں وہ ذرا کسی بات میں دکھ معلوم کر لیں۔تو فوراً اس سے الگ ہو جاتے ہیں۔اور کسی بات کو نفع مند دیکھیں تو اس کو کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔

انسان ناواقفی کے سبب ہی کسی تکلیف میں پھنستا ہے ورنہ جان بوجھ کر کوئی بھی نقصان دہ چیز کو ہاتھ نہیں ڈالتا۔ سانپ اگرچہ کیسا ہی خوبصورت ہو مگر اسے کوئی ہاتھ نہیں لگاتا۔ شیر کے منہ کے سامنے جان بوجھ کر کوئی نہیں جاتا۔ دیدہ دانستہ کبھی بھی کوئی گرنے والے مکان کے نیچے نہیں جاتا۔ اگر اسے معلوم ہو کہ اس چیز میں زہر ہے تو وہ اسے نہیں کھاتا۔ انسان اسی صورت میں کسی کام کو ہاتھ ڈالتا ہے جبکہ اسے اس میں نفع کی امید ہو اور وہ سمجھتا ہو کہ مجھے

اس میں نقصان نہیں ہوگا۔ بیمار ہمیشہ واقف کار اور تجربہ کار اور لائق طبیب کو تلاش کرنے کی کوشش کرتا ہے کیونکہ اسے خوف ہوتا ہے کہ اگر میں کسی ناواقف طبیب کے پاس گیا تو بجائے نفع کے مجھے نقصان ہی ہوگا۔ جب اسے کوئی عمدہ طبیب مل جاتا ہے تو وہ اس سے اپنا علاج کرواتا ہے اور پھر طبیب بھی اس بات کی کوشش کرتا ہے کہ اس بیمار کو بالکل تکلیف نہ ہو اور نسخہ اس کیلئے عمدہ تجویز کرتا ہے جس سے اس کو نقصان نہ ہو۔ پھر بعض نسخے ایسے ہوتے ہیں کہ ان سے نقصان تو نہیں ہوتا مگر فائدہ بھی نہیں ہوتا کامل طبیب ایسا نسخہ تجویز کرتا ہے جس سے نقصان نہ ہو اور فائدہ بھی ہو۔

جسمانی بیمار اپنے لئے عمدہ طبیب تلاش کرتے ہیں اور طبیب بھی عمدہ نسخہ تلاش کر کے جو فائدہ مند ہو اور نقصان دہ نہ ہو اس کیلئے دیتا ہے اور طبیب کا یہ کام ہے کہ وہ مفید نسخہ تلاش کر کے دے اور مضر نسخہ سے احتراز کرے اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں فرماتا ہے الٓمّٓ تم واقف کار، علم والے، تجربہ کار طبیب کی تلاش کرتے ہو تو فرمایا اَنَا اللّٰہُ اَعْلَمُ میں علم رکھتا ہوں۔ میں خدا ہوں تم مجھ سے نسخہ لو۔ اس کا تجویز کردہ نسخہ ایسا ہے کہ اس میں انسان کیلئے فائدہ ہی فائدہ ہے لَا رَیْبَ فِیْہِ اس میں نقصان ہرگز نہیں اس میں ہلاکت نہیں ہے ھُدًی لِّلْمُتَّقِیْنَ ۔اس میں پرہیزگاروں کیلئے بڑے بڑے فوائد ہیں۔ جب کسی کو ایسا نسخہ مل جائے اور وہ پھر اسے استعمال نہ کرے تو اس کی تباہی میں کیا شک ہے۔

اس کتاب کا لانے والا جامع کمالات حسنہ تھا جو کچھ قرآن کریم میں مذکور ہے وہ سب اس نے کر کے دکھلا دیا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے کسی نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سیرت کے متعلق دریافت کیا تو انہوں نے کہا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سیرت قرآن ہے [۲] جو قرآن میں مذکور ہے وہ سب کچھ آپ کرتے ہیں۔ انسان کے سب سے زیادہ واقف اسکے گھر کے لوگ ہوتے ہیں کوئی انسان اگر باہر اپنی حرکات لوگوں سے مخفی رکھ لے تو تکلّف اور بناوٹ سے رکھ سکتا ہے لیکن گھر کے لوگوں سے وہ کسی حالت میں مخفی نہیں رہ سکتیں کیونکہ ہر وقت انسان نے انہیں میں رہنا ہوا تو آخر کب تک وہ ان سے چھپا سکتا ہے۔ یہ گواہی حضرت عائشہؓ کی ہے کہ آپ کی سیرت قرآن تھا وہ ایک اعلیٰ درجہ کا انسان تھا جس نے ہمیں عمل کر کے دکھلا دیا۔

یہ تعلیم اگرچہ بظاہر بہت ہی نرم اور بہت ہی عمدہ معلوم ہوتی ہے کہ:۔

''کوئی اگر تمہارے ایک گال پر تھپڑ مارے تو دوسری اس کے سامنے کر دو اور
اگر کوئی تم سے ایک کپڑا مانگے تو دوسرا بھی اتار کر دے دو۔ اور اگر کوئی تمہاری
ایک چیز اٹھا کر لے لے تو دوسری چیز تم خود اس کے آگے حاضر کر دو'' ۳؎

لیکن اگر اس پر عمل کیا جاوے تو دنیا ایک دن میں تباہ ہو سکتی ہے۔ اس کے پیش کرنے والے خود اس پر عمل نہیں کرتے بلکہ جس کی طرف یہ تعلیم منسوب کی جاتی ہے خود اس نے اس پر عمل کر کے نہیں دکھلایا۔ پادریوں کے ساتھ اگر ایسا کیا جاوے تو وہ برداشت نہیں کر سکتے۔ ایک جگہ ایک پادری انہی آیات پر وعظ کر رہا تھا تو اس نے کہا کہ مسلمانوں کی تعلیم بہت سخت ہے ہماری تعلیم دیکھو کیسی نرم ہے۔ مسلمانوں کی تعلیم میں رحم بالکل نہیں ہے ایک آدمی نے حاضرین میں سے اُٹھ کر پادری صاحب کے ایک تھپڑ رسید کیا تو وہ بڑے برافروختہ ہوئے اور اسے مارنے لگے تو لوگوں نے کہا۔ کہ پادری صاحب! یہ کیا بات ہے۔ ابھی تو آپ اپنی تعلیم کی تعریف کر رہے تھے اور ابھی عمل کا وقت آیا تو یہ حال ہے تو پادری صاحب نے جواب دیا کہ اس وقت تو مجھے تمہاری تعلیم پر عمل کرنا پڑے گا۔ عملاً تو اسلام کی تعلیم ہی باقی رہ جاتی ہے۔ کہتے ہیں کہ خدا محبت ہے بیشک وہ رحیم کریم ہے لیکن وہ اس کے ساتھ ہی شَدِیْدُ الْعِقَابِ بھی تو ہے اگر بہشت موجود ہے تو دوزخ بھی اس کے ساتھ ہی موجود ہے۔

اگر کوئی زانی ہے تو اسے آتشک بھی ہو ہی جاتی ہے۔ بد پرہیزی کرنے والا بیمار بھی ہو جاتا ہے۔ شریر کو سزا ملتی ہے۔ یہ خدا کا عمل ہے۔ ہر ایک گناہ پر سزا ہی نہیں ملا کرتی عفو بھی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے وہ تعلیم دی ہے کہ جس پر عمل ہو سکے۔ مناسب محل کام کرنے کی تعلیم دی ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے مقابلہ میں اور کوئی اعلیٰ نمونہ نہیں مل سکتا کیونکہ آپ کی تعلیم وہی تھی جس پر انسان عمل کر سکتا ہے تو ایسی تعلیم جس پر عمل کرنے سے کوئی تباہی نہ ہو اور اس میں نقص بھی کوئی نہ ہو بلکہ اس پر عمل کرنے سے فائدہ ہی فائدہ ہو تو اگر اس پر کوئی عمل نہ کرے تو اس پر کیسا افسوس ہے۔ مسلمان اول تو قرآن کو پڑھتے ہی نہیں اگر پڑھیں تو تدبّر نہیں کرتے پھر عمل بھی نہیں کرتے۔

انہیں کوئی دنیاوی بیماری اگر لگ جاوے تو اس کیلئے طبیب تلاش کرتے ہیں اور عمدہ سے عمدہ اور فائدہ مند نسخے تلاش کرواتے ہیں اور وہ جان کو باقی رکھنا چاہتے ہیں۔ جان کے دو حصے ہیں

ایک جسم اور دوسرا روح۔ جسم کا حصہ کچھ تو بچپن میں گذر جاتا ہے آگے پھر کوئی ۲۵۔۳۰ سال ہوش کے رہتے ہیں اور وہی عمدہ حصہ شمار ہوتا ہے، پھر بڑھاپا آجاتا ہے افسوس ہے کہ اس مدت قلیل میں انسان اپنی بہتری و بہبودی کیلئے اور اپنے آرام کیلئے کوئی تدبیر نہ کرے۔ جس انسان کو دیکھو وہ اگر کسی تکلیف میں ہوتو اس کی وجہ قرآن کریم کی مخالفت ہی ہے اور اگر وہ کسی سکھ میں ہے تو اس کی وجہ قرآن کریم پر عمل کرنا ہی ہے۔

سُود کا نظارہ دیکھ لو اللہ تعالیٰ نے اس سے منع فرمایا ہے اور فرمایا ہے کہ اگر تم سود سے باز نہیں آتے تو فَأۡذَنُوۡا بِحَرۡبٍ مِّنَ اللّٰهِ [۴] یہ تو اللہ تعالیٰ سے لڑائی کرنا ہے تو تم پھر اللہ سے لڑائی کیلئے تیار ہو جاؤ بعض لوگ کہتے ہیں کہ سود میں کچھ حرج نہیں ہے اور اس کے بغیر دنیا تباہ ہوتی ہے اور اس کے سوا کام نہیں چل سکتا لیکن قرآن شریف میں تو یہ آیا ہے کہ لَا رَيۡبَ فِيۡهِ یعنی اس کتاب میں ہلاکت کی تعلیم نہیں ہے تو گویا یہ کہنے والے کہ سود کے بغیر کام نہیں چل سکتا اور دنیا ہلاک ہوتی ہے وہ قرآن کریم کی تعلیم کو جھوٹا قرار دیتے ہیں اور ان کو قرآن کریم پر ایمان نہیں ہے۔ لوگ تجارت اور سُود کو برابر بتلاتے ہیں وَاَحَلَّ اللّٰهُ الۡبَيۡعَ وَحَرَّمَ الرِّبٰوا [۵] حالانکہ اللہ تعالیٰ نے تجارت کو حلال اور سود کو حرام ٹھیرایا ہے۔ اس پر بعض لوگ اعتراض کرتے ہیں کہ حرمت سود و حلت بیع پر دلیل نہیں دی۔ حالانکہ جب ڈاکٹر ایک چیز سے منع کرتا ہے تو وہ ضرور مضرّ ہوگی۔ اور اگر وہ کسی چیز کو جائز قرار دیتا ہے تو وہ ضرور فائدہ مند ہوگی۔ پس اللہ جس چیز کو حرام قرار دیتا ہے وہ ضرور ہی ضرر رساں ہوگی پس یہی دلیل ہے۔

بینکوں کے معاملے کو دیکھ لو اور ان کے دیوالے نکلنے سے معلوم کر لو اس سے بخوبی ثابت ہو جائے گا کہ تجارت اور سود ایک چیز نہیں کیونکہ ایک بینک کے ٹوٹنے سے دوسرے کئی بینک اس وجہ سے ٹوٹ گئے کہ ان کا آپس میں سودی لین دین تھا۔ دوسرے بے اعتباری ہونے پر امانتداروں نے اپنا روپیہ واپس لینا شروع کر دیا۔ اگر کسی تجارتی کوٹھی کو نقصان پہنچتا تو اس کا نتیجہ یہ ہرگز نہ ہوتا بلکہ ایک دکان جاتی رہنے سے بہت سی دکانیں فروغ پا جاتی ہیں کیونکہ ان کا مقابلہ کرنے والا کوئی نہ تھا۔ الغرض سانپ چاہے کیسا ہی خوبصورت ہو اور بچہ اسے پکڑنا چاہے لیکن والدین بچے کو اس بات سے روکتے ہیں اور اسے سانپ کے نزدیک بھی نہیں جانے دیتے۔ پس خدا جو خالق ہے وہ اپنی مخلوق کو تباہ کیوں ہونے دے۔ اس نے ہمیں

ان اشیاء سے منع کیا ہے جو کہ ہمارے لئے مضرّ ہیں۔مسلمان بہت ذلیل ہو چکے ہیں اب بھی وقت ہے کہ وہ سنبھلیں اور قرآن کریم کو پڑھیں اور اس پر غور و تدبر کریں اور اس پر عمل کریں۔جن چیزوں سے اس نے منع کیا ہے وہ ضرور بُری ہیں اور نقصان دہ ہیں اور جن چیزوں کا اس نے حکم دیا ہے وہ اگرچہ بظاہر ہم کو مکروہ معلوم ہوں لیکن وہ ضرور ہمارے لئے مفید ہوتی ہیں اور وہ خیر سے پُر ہوتی ہیں۔صحابہ کو ہجرت کا حکم دیا گیا اس وقت گھر بار چھوڑنا اور اعزاء واقرباء کو چھوڑنا اگرچہ دو بھر معلوم ہوتا ہوگا لیکن بعد میں ان کو جتنے نفعے حاصل ہوئے وہ سب کو معلوم ہی ہیں۔جس نے ایک گھر خدا کیلئے چھوڑا تھا اسے ملک دیا گیا اور جس نے چند درہم خدا کیلئے دیئے تھے اسے لاکھوں روپے دیئے گئے۔چنانچہ ایک صحابی[۶] کا ترکہ ۱۲ کروڑ نکلا۔جب ایک شخص نے کہا کہ تم تو دولت کو برا کہا کرتے تھے تمھارے پاس تو کتنی دولت ہے تو اس صحابی نے اسے کہا کہ تم کو کیا معلوم ہے آؤ میرے گھر کا حساب دیکھو انہوں نے جا کر اس سوال کرنے والے کو اپنے گھر کا حساب دکھلایا تو کئی ہزار روپے تو صرف صدقے کا خرچ تھے۔اور ان کا اپنے گھر کا خرچ صرف ۲۵ روپے تھا۔یہ سب قرآن کریم کی اتباع کا نتیجہ ہے۔پس تم بھی قرآن کریم کو پڑھو اور اس پر غور و تدبّر کرو اور اس پر عمل کرو تمہیں نفع ہوگا۔اللہ کریم سب کو اس کی سمجھ عنایت فرمائے اور اس پر عمل کرنے کی توفیق دے۔

(الفضل ۱۴۔جنوری ۱۹۱۴ء)

۱۔ البقرہ: ۲ تا ۴

۲۔ مسند احمد بن حنبل جلد ۶ صفحہ ۲۱۶ مطبوعہ المکتب الاسلامی بیروت ۱۳۱۳ھ

۳۔ متی باب ۵ آیت ۳۹،۴۰ (مفہومًا)

۴۔ البقرہ: ۲۸۰ ۵۔ البقرۃ۔۲۷۶

۶۔ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف ؓ

(۷)

# هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ کا صحیح مفہوم

(فرمودہ ۱۶ جنوری ۱۹۱۴ء)

تشہّد تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضرت صاحبزادہ صاحب نے درج ذیل آیات کی تلاوت کی

الٓمّٓ۔ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيهِ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۔ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۔ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ۔ اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ[۱]

اور پھر فرمایا

میں نے پچھلے جمعہ میں بیان کیا تھا کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن شریف کی صداقت معلوم کرنے والوں کو یہ ثبوت دیا ہے کہ جو لوگ سچے مذہب کے متلاشی ہیں اور جو راستی کی تڑپ رکھنے والے ہیں وہ تمام تعلیموں کو دیکھیں اور جو ان پر عمل کرنے سے سکھ یا دُکھ ملتا ہے اسے معلوم کریں، تو ان تمام تعلیموں میں سے قرآن کریم میں ہی ایسی تعلیم ملے گی جس کے احکام پر چلنے والا اور اس کی نواہی سے رُکنے والا ہی سکھ پائے گا اور جو اس کے خلاف کرے گا اسے دکھ پہنچے گا۔ برخلاف اس کے اور جتنی تعلیمیں ہیں ان پر چل کر انسان سکھ نہیں پا سکتا۔ یہ کتاب هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ہے۔ یہ کتاب متقیوں کو ہدایت دیتی ہے۔ متقی کون لوگ ہیں متقی وہ لوگ ہوتے ہیں جو لوگ ایمان بالغیب رکھتے ہیں اور نمازوں کو قائم کرتے ہیں اور خدا کی دی

ہوئی نعمتوں کو اس کے رستے میں خرچ کرتے ہیں اور قرآن کریم پر ایمان رکھتے ہیں اور جو کتابیں قرآن کریم سے پہلے اُتریں اور جو اس کے بعد الہام ہوں گے ان پر اور قیامت پر ایمان اور یقین رکھتے ہیں۔متقیوں کو یہ کتاب راستہ دکھلاتی ہے۔

اس پر اعتراض ہوتا ہے کہ یہ کتاب جو پہلے ہی سے متقی ہے اس کو تو راستہ دکھلاتی ہے لیکن دیگر عوام الناس کیلئے پھر کونسی تعلیم ہے جو ان کی راہ نمائی کرے، کتاب تو وہ چاہیئے جو سب کی یکساں راہ نمائی کرے۔اس قسم کے اعتراض کرنے والوں نے تدبر سے کام نہیں لیا۔اگر وہ سوچتے تو ان کو معلوم ہو جاتا کہ ہر ایک انسان جب اس سے پوچھا جائے کہ آپ کیا ہیں تو وہ اپنا اعلیٰ سے اعلیٰ دعویٰ ہی پیش کرے گا نہ کہ پہلے ادنیٰ درجوں کو گننے بیٹھ جائے اور بعد میں بتلائے کہ میں یہ ہوں۔مثلاً اگر کوئی کسی تحصیلدار سے سوال کرے کہ آپ کون ہیں تو وہ یہ نہیں کہے گا کہ میں پہلے پٹواری یا گرداور تھا۔پھر نائب تحصیلدار پھر اب تحصیلدار ہوں بلکہ وہ یہی کہے گا کہ میں تحصیلدار ہوں۔اسی طرح جب کوئی کسی ڈاکٹر سے سوال کرے کہ آپ کون ہیں تو کیا وہ پہلے یہ کہے گا کہ میں نے پہلے پرائمری پھر مڈل پھر انٹرنس پاس کر کے پھر میں نے ڈاکٹری کی جماعت پڑھی اور اب میں ڈاکٹر ہوں۔اسی طرح اگر کوئی ایم۔اے سے پوچھے تو وہ پہلے ہی آپ کو ایم۔اے بتلائے گا نہ کہ جماعتیں گننے بیٹھے گا۔اسی طرح قرآن کریم کی تعلیم ہے یہ ہر ایک کو ہدایت دے سکتی ہے خواہ کوئی چھوٹا ہو یا بڑا یا کسی طرح کا ہو۔

میدانِ مذاہب میں اسلام نے بھی اپنے آپ کو پیش کیا ہے۔اس پر یہ سوال ہو سکتا تھا کہ تمہاری کیا خصوصیت ہے جو ہم تمہیں اختیار کریں۔دکانوں والے اپنی دکانوں کے سامنے سائن بورڈ لگا دیا کرتے ہیں اور وہ اس پر اپنی اپنی خصوصیات لکھ دیتے ہیں۔کوئی لکھتا ہے کہ یہاں سے مال عمدہ اور ارزاں ملے گا۔کوئی لکھتا ہے یہاں سے دیسی مال مل سکتا ہے۔کوئی لکھتا ہے کہ یہاں سے اعلیٰ درجہ کا اور دیرپا ولایتی مال ملے گا۔غرض اسی طرح ہر ایک کوئی نہ کوئی اپنی خصوصیت لکھ دے گا۔گاہک بھی کسی خصوصیت کی وجہ سے ہی وہاں آئے گا۔اسی طرح مذاہب میں جھگڑا ہے۔ہر ایک اپنے آپ کو سچا کہتا ہے۔اسلام میں کونسی خوبی ہے کہ جو یہ ایک نیا مذہب پیش کیا جاتا ہے۔کوئی ایسی خوبی ہونی ضروری ہے جو پہلے مذاہب میں سے کسی ایک میں بھی نہ ہو۔اگر پہلے مذاہب اور اسلام میں کوئی فرق نہ ہو تو کسی کو کیا ضرورت ہے کہ

وہ اپنا مذہب ترک کر کے اسلام میں داخل ہو۔

قرآن کریم کے شروع میں ہی اس سوال کو حل کر دیا ہے هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ تمام مذاہب کی آخری بات اور آخری معیار یہ ہے کہ وہ انسان کو متقی بنا دیتے ہیں۔ ہندو ہو یا عیسائی، یہودی ہو یا کوئی اور یہ سب یہی کہتے ہیں کہ ہمیں مان لو تو پاک ہو جاؤ گے۔ مگر ہم کہتے ہیں کہ اس کا ثبوت کیا ہے۔ سب مذاہب والے یہی کہیں گے کہ اس کا نتیجہ تمہیں آخرت کو چل کر معلوم ہو جائے گا، فی الحال تمہارے لئے مان لینا ہی کافی ہے۔ قبول کر لینے کی غرض تو یہ ہے کہ مولیٰ راضی ہو جاوے۔ آخرت میں جا کر اگر معلوم ہوا کہ یہ راہ جس پر ہم چلتے تھے وہ غلط تھی تو اس وقت پھر کیا فائدہ ہوگا۔ وہاں سے تو انسان واپس نہیں آ سکتا کہ واپس آ کر دوسرا صحیح طریق اختیار کر لیوے۔ قرآن کریم کا دعویٰ ہے کہ میں صرف متقی ہی نہیں بنا دیتا بلکہ میں ہدایت دیتا ہوں اور ایک دروازہ کھول دیتا ہوں جس سے متقی بننے کے ثمرات سے اسی دنیا میں متمتع ہو سکتے ہیں اور پھر متقی سے آگے جو بلند درجات ہیں وہ حاصل ہوتے ہیں۔

اس کی مثال ایسی ہے کہ کوئی اعلیٰ افسر ہو اور ایک آدمی اس کو ملنا چاہتا ہو۔ تو اس آدمی کو ایک آدمی تو کہتا ہے اس کے دروازے تک میں پہنچا سکتا ہوں اور دوسرا ایک آدمی ہے جو اسے کہے کہ میں آپ کو اندر اس کے پاس پہنچا سکتا ہوں اور اس سے ملاقات کروا سکتا ہوں۔ تو وہ ان دونوں میں سے کس کی بات مانے گا وہ اس کی بات مانے گا اور اسی کے ساتھ ہو لے گا جو اسے اس کے ساتھ ملا دینے کا وعدہ کرتا ہے اور اندر لے جائے گا۔ تمام مذاہب کا دعویٰ یہی ہے کہ ہم دروازے تک پہنچا دیں گے مگر اسلام صرف یہی دعویٰ نہیں کرتا کہ میں دروازے تک پہنچا دوں گا بلکہ وہ اندر لے جانے کا دعویٰ کرتا ہے اور خدا سے ملا دینے کا وعدہ کرتا ہے۔ اسلام پر چلنے سے تمہیں اسی دنیا میں معلوم ہو جائے گا کہ اللہ تم پر راضی ہے۔

متقی جو اپنی طرف سے تمام نیک اعمال میں کوشش کرتا ہے اور تمام کاموں میں اللہ کی خشیت مدنظر رکھتا ہے، اپنی کوشش ختم ہونے کے بعد پھر یہی باقی رہ جاتا ہے کہ دوسری طرف سے کوشش شروع ہو جاتی ہے۔ پس اپنی طرف سے انتہائی کوشش کر کے جو اسلام کے دروازے تک پہنچ جاتے ہیں یہ کتاب انہیں محبوب سے ملا دیتی ہے۔ ہر زمانے میں اسلام میں مجدد اور امام آتے رہے ہیں اور تمام مذاہب میں سے کسی ایک میں ایسا نہیں پایا جاتا کوئی آدمی کسی کی دکان میں جائے تو اگر وہ اپنی مطلوبہ چیز اس دکان میں نہ پائے تو وہ وہاں داخل نہیں ہوتا۔

جس دکان میں اس کی مطلوبہ چیز پائی جائے گی وہ اسی دکان میں داخل ہوگا۔تمام مذاہب نے خدا کے حضور پہنچا دینے سے انکار کیا ہے صرف اسلام کا ہی یہ دعویٰ ہے کہ وہ خدا کے حضور پہنچا دیتا ہے اس کی تصدیق ہم دیکھتے ہیں ہر زمانے میں ہو رہی ہے اور ہر زمانہ میں خدا کی طرف سے مخلوق کی ہدایت کیلئے اس کے بندے آتے رہتے ہیں۔کوئی آدمی اگر ایسا ہے کہ وہ بی۔اے کو پڑھا سکے تو وہ **الف با** بھی پڑھا سکتا ہے۔

اسی طرح **هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ** سے مراد یہ ہے کہ یہ اعلیٰ درجہ تک پہنچا سکتا ہے تو کیا ادنیٰ درجہ کے لوگوں کو ادنیٰ باتیں یہ نہیں سمجھا سکتا اور ان کو ہدایت نہیں دے سکتا۔اسلام ہی ایک ایسا مذہب ہے جو دعویٰ میں بھی بڑھ گیا اور یہی لوگوں کی غرض کو پورا کرنے والا ہے اسی وجہ سے تمام مذاہب پر فائق ہے۔اور بھی بہت سے دلائل ہیں وقت چونکہ تنگ ہے اس لئے آج **هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ** پر ہی بس کرتا ہوں۔ (الفضل ۲۱۔جنوری ۱۹۱۴ء)

---

۱ البقرۃ:۲ تا ۶

(۸)

# متقی کون ہے

(فرمودہ ۲۳۔جنوری۔ بمقام قادیان)

تشہّد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضرت صاحبزادہ صاحب نے سورۃ بقرہ کے پہلے رکوع کی تلاوت کی۔

اور پھر فرمایا:۔

یہ سب سے پہلا رکوع ہے جس میں اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید کے نزول اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کی بعثت کی غرض بیان کی ہے اور وہ یہ ہے کہ یہ کتاب انسان کو متقی بنا کر اعلیٰ سے اعلیٰ درجہ تک پہنچاتی ہے اور ان دینی و دنیوی ترقیات کی راہ دکھاتی ہے جن پر ایک انسان پہنچ سکتا ہے۔ چونکہ ہر قوم کے نقطہ خیال سے متقی کی جدا تعریف ہے، ہندوؤں کے نزدیک متقی اور ہے، یہود کے نزدیک اور، عیسائیوں کے نزدیک اور۔ اس لئے اب بتانا ہے کہ ہمارے نزدیک متقی کون ہے۔ دنیا میں دو قسم کے لوگ ہیں ایک وہ جن کا ظاہر و باطن یکساں ہے جو خیالات ان کے جی میں ہیں اس کے مطابق ان کا عمل ہے۔ دوسرے وہ جن کا اندر کچھ ہے اور باہر کچھ، ظاہر کچھ باطن کچھ۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ متقی وہ ہے کہ ہم خواہ کتنے ہی غیب میں ہوں ہم پر اس کا ایمان کامل رہتا ہے اور پھر اور جو چیزیں غیب میں ہیں ان پر ایمان لاتا ہے۔ اس کے دل میں کھوٹ نہیں ہوتا۔ پھر وہ نمازوں کو قائم کرتا ہے۔ یہ تو اپنے خالق سے تعلقات کی نسبت فرمایا۔ دوسرا تعلق مخلوق سے ہے۔ سو اس کے لئے ارشاد ہوتا ہے کہ جو کچھ اللہ تعالیٰ نے اس کو دیا ہے وہ اس میں

سے خرچ کرتا رہتا ہے۔ جس شخص کے مخلوق سے تعلقات عمدہ نہیں اس کے تعلقات اپنے خالق سے بھی اچھے نہیں رہ سکتے۔ اس لئے قرآن مجید نے دونوں طرفوں کو لیا ہے۔ جو بڑی لمبی لمبی نمازیں پڑھتا ہے اور خدا کی مخلوق سے بدمعاملگی کرتا ہے اس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی شخص اپنے حاکم کے سامنے نہایت مودّب کھڑا ہو مگر جب وہ اپنے حاکم کے سامنے سے ہٹے تو اپنے ماتحتوں پر ظلم کرنا شروع کر دے۔ یہ شرفاء کا کام نہیں۔ خدا نے اپنی مخلوق پر شفقت کرنے کو بھی عبادت فرمایا ہے۔ چنانچہ لکھا ہے کہ قیامت کے دن خدا تعالیٰ فرمائے گا کہ میں ننگا تھا تم نے مجھے کپڑا نہ پہنایا، بھوکا تھا مجھے کھانا نہ کھلایا، پیاسا تھا مجھے پانی نہیں پلایا، بیمار تھا میری بیمار پُرسی نہیں کی۔ وہ بندے عرض کریں گے کہ یہ آپ کی شان کہاں ہے۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا میری مخلوق میں سے چھوٹے سے چھوٹے بیمار یا بھوکے پیاسے کے ساتھ ہمدردی کرنا گویا میرے ساتھ ہمدردی کرنا ہے [1]۔

خدا نے اپنی بخشی ہوئی نعمتوں کی کوئی حد بندی نہیں کی جو کچھ بھی کسی کو خدا نے دیا ہے چاہیئے کہ اس میں سے کچھ اس دینے والے کے نام پر خرچ کرے۔ اگر علم دیا ہے تو علم میں سے، مال دیا ہے تو مال میں سے۔ اس صفت سے متصف انسان دوسروں کے حقوق تلف نہیں کرتا کیونکہ جو اپنے پاس سے بھی کچھ دینے کی عادت رکھتا ہو وہ کبھی ایسا نہیں ہوسکتا کہ کسی کے مال پر بیجا تصرف کرے۔ غرض متقی کے خالق اور مخلوق دونوں سے تعلقات نہایت عمدہ ہوتے ہیں وہ اپنے اندر فرمانبرداری کی روح رکھتا ہے۔ نہ صرف قرآن مجید پر ہی ایمان رکھتا ہے بلکہ اس سے پہلے جو کتابیں آئیں ان پر بھی ایمان لاتا ہے اور قرآن مجید کے بعد جو وحی نازل ہو اس پر بھی ایمان لانے کو تیار رہے۔ اس کا اپنا کوئی نفس باقی نہیں رہتا وہ ہر حالت میں خدا کی رضا جوئی کا آرزومند رہتا ہے۔ ایسے لوگوں کی نسبت فرماتا ہے کہ یہ اپنے رب کی طرف سے ہدایت پر ہیں اور جو ہدایت پر چلیں گے وہی کامیاب اور منصور ہوں گے۔ بعض لوگ سمجھتے ہیں کہ صرف ہاتھ میں ہاتھ دینے سے نجات ہوجاتی ہے مگر ایسا ہرگز نہیں عمل کی ضرورت ہے جو خدا کے فضلوں کا جاذب ہے۔ اللہ کا یہ احسان کیا کم ہے کہ اس نے ہماری ہدایت کیلئے ایسی روشن کتاب عطا فرمائی اس احسان کے شکریہ میں تو اور بھی اس کا فرمانبردار بننا چاہیئے۔ نہ یہ کہ الٹا خدا یا اس کے فرستادہ پر احسان رکھیں کہ ہم ایمان لائے۔ اگر کوئی شخص رستہ سے بھٹک گیا ہو اور دوسرا اسے سیدھے راستہ پر چلا دے تو اب یہ اس رستہ پر چل کر راہنما پر احسان

نہیں جتا سکتا کہ دیکھ میں تیرے بتائے ہوئے رستہ پر چل رہا ہوں بلکہ اسے ممنون ہونا چاہیئے کہ مجھ بھولے ہوئے کو رستہ دکھایا۔ خدا تعالیٰ کے بڑے بڑے احسانات ہیں اور ہم پر تو بہت ہی احسان ہیں اس لئے ہمیں چاہیئے کہ عبد شکور بنیں۔ اللہ تعالیٰ توفیق بخشے کہ ہم سب متقی ہوں اور پھر متقی ہو کر قرآن کی بتائی ہوئی ہدایت پر چلیں اور اس پر چل کر کامیاب ہوں۔

(الفضل ۲۸۔ جنوری ۱۹۱۴ء)

---

۱؎ مسلم کتاب البر و الصلة باب فضل عیادة المریض

(۹)

# ناقدری کرنے پر نعمتیں چھین لی جاتی ہیں

(فرمودہ ۶۔فروری ۱۹۱۴ء بمقام قادیان)

تشہّد ،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضرت صاحبزادہ صاحب نے سورۃ بقرہ رکوع اول کی آخری دو آیتیں پڑھ کر فرمایا:

دنیا میں دو ہی قسم کے آدمی ہوتے ہیں ایک تو وہ لوگ ہیں کہ وہ کسی چیز کا انکار کریں تو اپنی کم علمی کی وجہ سے کرتے ہیں اور جب ان کو کوئی خوبی، کوئی نیکی اچھی طرح سے سمجھا دی جاوے تو وہ مان لیتے ہیں۔دوسرا گروہ وہ لوگ ہیں جو کہ کسی بات کا انکار اپنی کم علمی کے سبب سے نہیں کرتے بلکہ وہ ایک بُغض اور ضد، تعصّب اور ہٹ دھرمی کے سبب سے انکار کرتے ہیں۔ جولوگ کہ کم علمی کی وجہ سے انکار کرتے ہیں ان کو سمجھانا بالکل آسان ہوتا ہے اور وہ ہدایت کے بالکل قریب ہوتے ہیں اور ان کیلئے ہدایت پا جانا بالکل آسان ہوتا ہے۔اور دوسرا فریق جو تعصّب اور ہٹ دھرمی کی وجہ سے انکار کرتے ہیں ان کیلئے سمجھانا کبھی بابرکت نہیں ہوسکتا اور وہ ہدایت نہیں پا سکتے۔ ہر ایک نبی کے وقت میں ایسے گروہ پیدا ہوتے رہے ہیں۔ایسے لوگ خود بھی گمراہ ہوتے ہیں اور دوسروں کیلئے بھی گمراہی کا موجب بنتے ہیں۔

حضرت آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے زمانہ سے یہ بات شروع ہے۔آدم کا اور ابلیس کا مقابلہ ہوا۔ابلیس نے کہا اَنَا خَیۡرٌ مِّنۡہُ [1] میں آدم سے بہتر اور اس سے اعلیٰ ہوں اور میرا درجہ اس سے بلند ہے۔پھر اس کو خدا کی عظمت و جبروت سے ڈرایا گیا۔مگر اس نے قبول نہ کیا اور انکار ہی کرتا رہا۔آدم بھی اکیلا تھا اور اس کا ابلیس بھی اکیلا ہی تھا۔

پھر آدم علیہ السلام کے قائم مقام بھی بڑھے اور اس کی اولاد نے ترقی کی تو ادھر ابلیس کے بھی قائم مقاموں نے ترقی کی اور وہ بڑھتے گئے پھر جتنا جتنا زمانہ بڑھتا گیا اتنے ہی یہ دونوں قومیں بڑھیں۔ موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ بھی یہی معاملہ ہوا اور حضرت عیسیٰؑ کے ساتھ بھی۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے زمانہ مبارک میں بھی ایک ایسی جماعت پیدا ہوگئی تھی جنہوں نے اس وجہ سے نافرمانی کی کہ ان میں سے ایک آدمی نکل کر سمجھانے کے لئے کھڑا ہو گیا ہے اور وہ نبی بن گیا ہے۔ ہمارے زمانے میں بھی ایک جماعت نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا انکار کیا اور انہوں نے انکار اس وجہ سے نہیں کیا کہ ان کو سمجھ نہیں تھی بلکہ اس وجہ سے انکار کر دیا کہ ان کے دل میں ایک تعصب اور ہٹ دھرمی تھی۔ جب کسوف وخسوف ماہ رمضان میں ہوئے تو ایک مولوی جو اس وقت مسجد میں ٹہل رہا تھا بار بار کہتا جارہا تھا۔ ''ہُن لوگ گمراہ ہون گے، ہُن لوگ گمراہ ہون گے'' یعنی اب لوگ گمراہ ہو جائیں گے کیونکہ حدیثوں میں یہ مہدی کا نشان لکھا ہے کیونکہ اس کے زمانہ میں کسوف وخسوف دونوں ماہ رمضان میں اکٹھے ہوں گے [۲] اور اب وہ بات تو سچی ہوگئی اور ایک شخص ایسا بھی موجود ہے جس کا یہ دعویٰ ہے کہ میں مسیح موعود و مہدی معہود ہوں اور اس نے اپنی صداقت کا نشان یہ بھی بتلایا ہوا ہے تو اب لوگ اس کو مان لیں گے۔

اب اس کی ضِدّ اور تعصّب کو دیکھو کہ وہ کہتا ہے کہ لوگ جو مان لیں گے وہ گمراہ ہو جائیں گے۔ وہ سمجھا ہوا تھا مگر ایک بُغض جو اس کے دل میں تھا اس کی وجہ سے اس نے اس ہدایت کا نام بھی گمراہی رکھا۔ ایک اور مولوی جس سے احمدیوں کا مباحثہ ہوا وہ بہت ہی خلاف باتیں لوگوں کو بتلا رہا تھا۔ اسے ایک دوسرے آدمی نے اسی کی زبان میں سمجھانا چاہا تو اس نے جواب دیا کہ ہم اگر لوگوں کو تمہاری مخالفت کی وجہ سے ایک کی بجائے دو خدا منوانا چاہیں تو یہ ماننے کو تیار ہیں۔ ایسے لوگوں کا کام صرف مقابلہ ومجادلہ ہی ہوا کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا دو گروہوں میں سے جو لوگ کہ کسی بے علمی کی وجہ سے انکار کرتے ہیں اور جب علم ہو گیا تو مان لیتے ہیں ایسے لوگ کامیاب ہوں گے اور جو لوگ کہ ضد اور تعصب اور ہٹ دھرمی کو کام میں لاتے ہیں ایسے لوگوں کو تیرا ڈرانا یا نہ ڈرانا برابر ہے، ایسے لوگ ہدایت نہیں پا سکتے۔ خدا تعالیٰ بڑا غیور ہے۔ بہت سے انسان باغیرت ہوتے ہیں انسان کی فطرت میں غیرت کے سمجھانے کیلئے یہ رکھا ہے کہ انسان جب کسی کے ساتھ کوئی احسان کرے یا کسی پر خوش

ہوکر اس کو انعام دے اور آگے اس کی بے قدری ہو تو اس سے انعام لے لیتا ہے اور پھر اس کو انعام نہیں دیتا۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ فرماتا ہے لَئِنۡ شَکَرۡتُمۡ لَاَزِیۡدَنَّکُمۡ وَلَئِنۡ کَفَرۡتُمۡ اِنَّ عَذَابِیۡ لَشَدِیۡدٌ [3] تم اگر میری نعمتوں کی قدر کرو گے تو میں تم پر انعام زیادہ کروں گا۔ یہاں تاکید فرمائی ہے کہ میں ضرور تمہاری نعمتوں کو زیادہ کروں گا۔ یہ فطرت انسانیہ سمجھائی ہے۔ ہر ایک انسان اپنے نفس میں سمجھ سکتا ہے کہ اگر وہ کسی پر انعام کرے اور وہ آگے سے انعام کی بے قدری کرے تو پھر انسان اس پر کبھی انعام نہ کرے گا اور اسے کچھ نہ دے گا۔ اگر انسان کسی کو کپڑا دے اور وہ وہیں اس کے سامنے چیر پھاڑ کر ٹکڑے ٹکڑے کر دے یا کھانے کی چیز دے اور وہ کتے کے آگے پھینک دے۔ یا دودھ دیا اور اس نے پھینک دیا اور انعام کی بے قدری کی تو پھر اسے انعام دینے کو جی نہیں چاہتا اور انسان پھر دوبارہ اس پر انعام نہیں کرے گا۔ انسان تو اگر انعام کی بے قدری ہوتے دیکھے تو جس پر انعام کرے اس سے سب انعام چھین لیتا ہے اور جو کوئی اللہ تعالیٰ کے انعاموں کی بے قدری کرے تو اللہ تعالیٰ چونکہ ربّ العالمین ہے ہمارے تو حوصلے پست ہوتے ہیں اس لئے سب انعام اس سے چھین لیتے ہیں) اللہ تعالیٰ جس نعمت کی ناقدری دیکھے وہی اس سے چھینتا ہے اور صرف اس کی سزا دیتا ہے جس کا خلاف ہو۔

انعامات دو قسم کے ہوتے ہیں جسمانی اور روحانی۔ جسمانی انعامات میں سے آنکھ کو لے لو۔ جو شخص کہ آنکھ سے کام نہ لے اور اسے استعمال میں نہ لائے تو آنکھ ناکارہ ہو جاتی ہے اور تباہ ہو جاتی ہے پھر وہ کبھی کام نہیں دے سکتی۔ بعض ہندو لوگ ہاتھوں کو سکھا دیتے ان سے کام نہیں لیتے اور ان کو یونہی کھڑا رکھتے ہیں تو وہ ہاتھ سُوکھ کر نکمّے ہو جاتے ہیں۔ غرض انسان جس عضو سے کام لیوے وہ ترقی کرتا ہے اور جسے بیکار چھوڑ دے وہ نکمّا ہو جاتا ہے۔ جس طرح انسان کے ظاہری اعضاء کے ساتھ معاملہ ہے ایسے ہی روحانی اعضاء کا معاملہ ہے۔ ہر ایک عضو کے دو کام ہوتے ہیں روحانی اور جسمانی۔ اگر کوئی آدمی عقل سے کام نہ لے تو اس کی عقل ماری جاتی ہے اور جو حافظہ سے کام نہ لے اس کا حافظہ نکما ہو جاتا ہے۔ ایسے ہی جو شخص دانائی سے کام نہ لے تو اس کا بھی یہی حال ہوگا۔ اسی طرح اگر کوئی شخص قرآن کریم کو نہ پڑھے اور اگر وہ قرآن کریم کی ایک آیت کو بھی غور سے نہ دیکھے اور اسے سمجھنے کی کوشش نہ کرے تو وہ روحانی معاملات کے سمجھنے سے قاصر رہتا ہے۔ ایسے لوگ جو قرآن کریم کے سمجھنے میں اپنے

افکار سے کام نہ لیں اور اس کو سمجھنے کی کوشش نہ کریں تو ایسے لوگوں کے دلوں پر مہر ہو جاتی ہے اور وہ کچھ سمجھ نہیں سکتے۔ اور جس طرح ظاہری اعضاء کو کام میں نہ لایا جائے تو وہ بے کار ہو جاتے ہیں ایسے ہی ان کی دل کی آنکھوں پر پردے پڑ جاتے ہیں اور ان کے دل کی بینائی ماری جاتی ہے اور بالکل ضائع ہو جاتی ہے اور ان کے کانوں میں بوجھ پڑ جاتے ہیں وہ کچھ نہیں سُن سکتے۔ اور ان کو سزا دی جاتی ہے اور انہیں سخت عذاب ہوگا۔ اور جو ایمان لے آتا ہے اور ماننے اور ہدایت کو قبول کرنے کیلئے تیار رہتا ہے اُسے تو اور زیادہ انعام ملتے ہیں اور وہ کامیاب و مظفر و منصور ہوتا ہے۔ اور جو اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کی ناقدری کرتا ہے اور وہ کفر کرتا ہے تو اس سے وہ نعمتیں چھین لی جاتی ہیں اور اسے عذاب ملتا ہے۔ ایسے منکر جو بغض سے کام نہ لیں ان کیلئے تو ہدایت کے رستے کھلے ہوتے ہیں۔ یہ تو منکرینِ قرآن کیلئے ہے جو شخص کہ قرآن کریم کی ایک آیت کا بھی انکار کرتا ہے تو جس طرح اگر کوئی ایک عضو کو کام میں نہ لائے تو ناکارہ ہو جاتا ہے ایسے ہی وہ ایک آیت کا انکار کرنے والا بھی۔ تمہیں چاہیئے کہ اس کی قدر کرو۔ قرآن کریم کو پڑھو اور اس پر غور و فکر کرو۔ اگر کوئی ایک آیت کا بھی انکار کرتا ہے تو اس کے دل کی بینائی ماری جاتی ہے۔ مومن کو ہر وقت ہوشیار رہنا چاہیئے اور کوشش کرنی چاہیئے کہ انکار کی حالت دور ہو اور ہر عضو سے مناسب کام لینا چاہیئے۔ ایسا نہ ہو کہ کہیں ناکارہ ہو جائیں۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو توفیق عطا فرمائے۔

(الفضل ۱۱۔ فروری ۱۹۱۴ء)

۱؎ الاعراف: ۱۳

۲؎ سنن الدار قطنی الجزء الثانی صفحہ ۶۵ مطبوعہ قاھرہ ۱۹۶۶ء

۳؎ ابراھیم: ۸

(۱۰)

# منافق لوگوں سے پرہیز واجب ہے

(فرمودہ ۱۳۔فروری ۱۹۱۴ء بمقام قادیان)

تشہّد ،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد حضرت صاحبزادہ صاحب نے سورۃ بقرہ رکوع دوم کا ایک حصہ پڑھ کر فرمایا کہ:۔

اللہ تعالیٰ نے دو گروہوں کا ذکر پہلے رکوع میں بیان فرمایا ہے جو قرآن کریم کے نزول کے وقت ہوئے تھے۔ایک وہ گروہ جو ایمان لے آئے اور دوسرا گروہ جنہوں نے نہ مانا۔پھر ان کا نتیجہ بیان فرمایا اور بتلایا کہ ان کو کیا اجر ملے گا۔فرمایا کہ جنہوں نے مان لیا وہ تو کامیاب اور مظفر اور منصور ہو گئے اور جنہوں نے نہ مانا،ان کو عذاب عظیم ہوگا اور وہ تباہ ہو جائیں گے۔

اب فرمایا کہ ایک گروہ اور بھی ہے جو ان دونوں گروہوں میں سے اپنے آپ کو الگ بتاتا ہے۔مگر قرآن کریم نے ان کو دوسرے گروہ میں شامل کیا ہے۔وہ اپنے مونہوں سے کہتے ہیں کہ ہم ایمان لائے۔ہم نے اللہ کو مان لیا اور یوم آخرت کو بھی ہم مانتے ہیں۔وہ کہتے ہیں کہ ہم ایمان لائے لیکن درحقیقت وہ مومن نہیں۔ان کا اندرونہ و بیرونہ ایک نہیں ہے۔وہ منہ سے کچھ کہتے ہیں اور ان کے دلوں میں گند بھرا ہوا ہے۔ایسے لوگوں کا منہ سے اقرار کرنا نفع رساں نہیں ہے۔اور یہ مومن نہیں ہیں بلکہ یہ بھی منکرین میں سے ہیں اور انہی میں شامل ہیں۔ایسوں کی اللہ تعالیٰ کو کوئی پرواہ نہیں ہے۔تو یہ ایک تیسرا گروہ پیدا ہو گیا۔وہ اپنے منہ سے ایمان کا اقرار کرتے ہیں اگر ان کے دلوں میں بھی وہی ہو جو وہ منہ سے کہتے ہیں تب تو ٹھیک ہے مگر وہ ایسے نہیں اس لئے مومنین کے ساتھ شامل نہیں ہو سکتے۔انہوں نے اللہ کو

چھوڑ دیا اور مومنین کو چھوڑ دیا...... اور اب سمجھے بیٹھے ہیں کہ ہم ان کو ہلاک کر دیں گے۔ یہ ایسا ہرگز نہیں کر سکتے بلکہ انہوں نے اپنی ہی جانوں کو ہلاکت میں ڈال دیا لیکن یہ سمجھ نہیں سکتے اور ان کو معلوم نہیں ہوتا۔ ہر زمانہ میں ایسے لوگ پیدا ہوتے رہتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ایسوں سے تمہارا کوئی تعلق نہیں۔ وہ خدا کو بھی اور مومنوں کو بھی چھوڑتے ہیں ان کے دلوں میں ایمان نہیں اور نہ ہی ان کو حقیقی طور پر خدا کا ڈر ہے۔ جس شخص کے دل میں حقیقی طور پر اللہ تعالیٰ کا ڈر اور اس کی عظمت ہو تو وہ اوروں سے نہیں ڈرتا۔ ان منافق لوگوں کے دل میں لوگوں کا ڈر ہے۔ یہ سمجھتے ہیں کہ اگر فریقین سے ہم تعلق نہیں رکھیں گے تو ہم دکھوں سے محفوظ نہیں رہ سکتے۔ حالانکہ انسان کو ہمیشہ اس بات کا خیال رہتا ہے کہ کسی ایسے سے اس کی عداوت یا لڑائی نہ ہو جو اس کے آقا کا دوست ہو یا آقا اس کی عداوت کی وجہ سے ناراض ہو۔ بلکہ ایسے موقعہ سے حتی الوسع انسان بچتا ہے اور اس شخص سے دوستی رکھتا ہے جو اس کے آقا کا دوست ہو اور آقا کے دشمن سے یہ دشمنی رکھتا ہے۔ انسان تو انسان کتے بھی ایسا ہی کرتے ہیں۔ جن لوگوں کو یہ دیکھتے ہیں کہ ہمیشہ ہمارے مالک کے پاس آتے ہیں اور اس کے دوست ہیں ان کو تو کچھ نہیں کہتے اور جس کو یہ دیکھیں کہ یہ کبھی ہمارے مالک کے پاس نہیں آیا تو وہ اگر آوے تو اسے بھونکتے ہیں اور اسے کاٹنا چاہتے ہیں۔

جب کتے کا یہ حال ہے کہ جب اس کے مالک سے کسی کا تعلق ہو تو وہ اسے نہیں کاٹتا تو جب انسان اللہ تعالیٰ سے جو خالق و مالک اور احکم الحاکمین رب العالمین ہے اپنا تعلق پیدا کر لے گا تو ضرور وہ ہر بلا سے محفوظ رہے گا اور اسے کوئی تکلیف نہ ہوگی اور اسے کسی موذی چیز سے ایذاء نہ پہنچے گی۔ حضرت مسیح موعودؑ کو الہام ہوا کہ

"آگ ہماری غلام بلکہ غلاموں کی غلام ہے[۱]"

جب طاعون پڑی تو اس وقت سے پہلے یہ الہام آپ کو ہوا تھا۔ پہلے آپ کو دکھلایا گیا تھا کہ طاعون اس طرح تباہ کرے گی اور اس طرح نافرمانوں کو ہلاک و برباد کرے گی۔ اس سے انسان کو ڈر ہو سکتا ہے کہ ایسا نہ ہو کہ ہمیں بھی اس سے گزند پہنچے تو اللہ تعالیٰ نے فرمادیا کہ آگ ہماری غلام بلکہ غلاموں کی غلام ہے یعنی ہم تمہیں طاعون سے بچاویں گے بلکہ تمہارے غلاموں اور ان کے غلاموں کی بھی حفاظت کریں گے تو جب حاکم راضی ہو تو ماتحت خود بخود راضی ہو جاتا ہے۔ اس پر غور کرنے سے کھلتا ہے کہ کیونکر انسان تمام قسم کے خوفوں سے محفوظ

رہ سکتا ہے۔ جو ایسا نہیں کرتے ان کو خدا تعالیٰ پر پورا پورا ایمان نہیں ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے جب اپنا دعویٰ کیا تو سب سے زیادہ خطرناک بات جس کی لوگوں نے سخت مخالفت کی وہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کا پیش کرنا تھا۔

وہ لوگ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ کو ماننے کو تیار تھے مگر لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کو وہ نہیں مانتے تھے۔ چنانچہ وہ لوگ آپ کے پاس آئے اور آکر عرض کیا کہ اگر آپ کو حکومت کا شوق ہے تو ہم آپ کو اپنا بادشاہ بنانے کو تیار ہیں اور اگر آپ کو مال کی خواہش ہے تو ہم اتنا مال جمع کر سکتے ہیں جتنا تم چاہو اور اگر شادی کرنا چاہو تو ہم تم کو خوبصورت سے خوبصورت بیوی لا دیتے ہیں اور اگر تم بیمار ہو تو آپ کا علاج کروانے کو تیار ہیں۔ تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ سورج اور چاند اگر میرے دائیں بائیں لا کر رکھ دیئے جاویں تو بھی میں لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کی تعلیم سے نہیں رک سکتا۔[۲] ان لوگوں کی مخالفت صرف لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کے سبب سے تھی۔ وہ بتوں کے پجاری تھے اور بُت بنا بنا کر بیچا کرتے تھے اور وہ ان کے رزق کا ایک ذریعہ بنے ہوئے تھے۔ وہ اس لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کی تعلیم سے بڑھ کر کوئی اور خطرناک بات نہیں سمجھتے تھے۔ وہ سمجھتے تھے کہ اگر ہم نے اس تعلیم کو مان لیا تو ہمارا ستیاناس ہو جائے گا تو جس شخص کا یہ حال ہے وہ کیوں مخالفت نہ کرے گا۔ تو ایسی حالت میں جبکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اکیلے تھے اور باوجود اس کے کہ تمام عرب مخالف تھا، آپ اس کہنے سے نہیں رکے اور آخرکار کامیاب ومظفر ومنصور ہو گئے۔ پس جو شخص پھر ایسا ہو جاوے لوگ اس کا کچھ بگاڑ نہیں سکتے۔

اور جو شخص ایسا نہیں ہے اور وہ جماعت میں داخل نہیں ہوتا اس کا اللہ سے کوئی تعلق نہیں ہوتا جب تک کہ وہ بیعت کر کے جماعت میں داخل نہ ہو جاوے اس قطع تعلق کا نقصان ان کی اپنی جانوں پر ہے اور کسی کو اس کا نقصان نہ ہو گا۔ ظاہری دشمن کا مقابلہ آسان ہوتا ہے کھنچی ہوئی تلوار کا مقابلہ انسان آسانی سے کر سکتا ہے مگر زہر کی پڑیا کا مقابلہ نہیں کر سکتا۔ تلوار سے تو وہ بھاگ سکتا ہے اس کا مقابلہ کر سکتا ہے مگر زہر کی پڑیا کا اس کو کچھ پتہ نہیں لگ سکتا۔ اسی طرح منافق انسان ہے وہ ایک زہر کی پڑیا کی طرح جس کو انسان نہیں جانتا کہ میرے کھانے میں ملی ہوئی ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم مصلح ہیں اور ہم صلح جُو اور صلح کُن ہیں اور ہم نے دونوں فریق سے صلح رکھی ہوئی ہے۔ فسادی تو تم ہو کہ خواہ مخواہ ایک جماعت کو الگ کر کے لوگوں سے لڑائی کرتے ہو۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یہ سخت مفسد ہیں۔ یہ آپس میں لڑائی اور فساد ڈلواتے

ہیں اور پھر دونوں فریق سے صلح رکھنے کیلئے ان کو طرح طرح کے حیلے کرنے پڑتے ہیں۔مخالفوں کے پاس گئے تو مسلمانوں کی باتیں ان کو بتلاتے رہے اور جب مسلمانوں کے پاس آئے تو مخالفوں کی باتیں ان کو بتانی پڑتی ہیں۔اور اگر وہ ایسا نہ کریں اور ہر ایک فریق کے سامنے اس کی خیر خواہی کا اقرار نہ کریں تو صلح کس طرح رکھ سکیں اس لئے ان کو ایک فریق کی بات ضرور دوسرے فریق کے سامنے ظاہر کرنی پڑتی ہے جو دونوں گروہوں سے تعلق رکھنا چاہے۔ضرور ہے کہ وہ آپس میں فساد بھی ڈلوادے اور آخر کار پھر ان کو اس بات کا نتیجہ بھگتنا پڑتا ہے۔ان کو بیعت کیلئے کہا جاوے تو کہتے ہیں یہ احمق ہیں ہم جب مانتے ہیں تو بیعت کرنے کی کیا ضرورت ہے صرف ماننا ہی کافی ہے۔سُفَهَاء۔ سَفَهٌ۔عربی میں بکھیرنے کو کہتے ہیں جو چیز بکھر جائے وہ کمزور ہو جاتی ہے۔وہ کہتے ہیں کہ یہ سفیہہ ہیں،انہوں نے اپنے مال،اپنے گھر بار اور رشتہ داروں کو چھوڑ دیا۔ہم نے دیکھو اپنا مال بچا یا ہوا ہے۔یہ سُفَهَاء ہیں،دیکھو انہوں نے اپنے مالوں کی حفاظت نہ کی۔اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ یہی سُفَهَاء ہیں اور یہی کمزور ہیں۔مومن بڑھ جاویں گے اور کامیاب ہوں گے۔

یہاں قرآن کریم نے صاف صاف فرما دیا ہے کہ وہ مومن نہیں ہیں بلکہ کفار میں شامل ہیں وَإِذَا خَلَوْا إِلَىٰ شَيَاطِينِهِمْ [3] دیکھو شیاطین کی نسبت ان کی طرف کی وہ باتیں بنا بنا کر ان کو خوش رکھنا چاہتے ہیں۔اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اَللّٰهُ يَسْتَهْزِئُ بِهِمْ [4] عربی کا قاعدہ ہے کہ کسی کے جرم اور اس جرم کی سزا کا ایک ہی لفظ ہوتا ہے۔اللہ تعالیٰ ان کی ہنسی کی ان کو خوب سزا دے گا اور انہیں ان کی شرارت کا مزا چکھائے گا اور ان کو بُرا بدلہ ملے گا،ان کی تجارت بُری ہے وہ ہدایت یافتہ نہ ہوئے۔

یہ گروہ منافقین کا ہے۔اس زمانہ میں بھی ایک ایسا گروہ پیدا ہو گیا ہے جو احمدیوں کے پاس آتے ہیں تو ان کے پاس آ کر حضرت صاحب کی تعریف کرتے ہیں۔وہ بیعت نہیں کرتے کیونکہ انہوں نے بیعت کو معمولی سمجھ رکھا ہے۔یہ کافر ہیں ان کو خدا پر یقین نہیں اور اس کی طاقتوں پر ایمان نہیں ہے۔اگر ان کو خدا پر ایمان ہوتا تو یہ ایسا کبھی نہ کرتے۔یہ منافق ہیں مومن نہیں ہیں ان کو سخت سزا ملے گی۔اللہ سے زیادہ سچا کوئی نہیں۔ایک اخبار والے کو ہمارے احمدیوں میں سے ایک نے خط لکھا کہ مجھے بھی اپنی انجمن میں شامل کرلو۔تو اس نے ان کو جواب دیا کہ تم لوگ پہلے ہی بڑا کام کر رہے ہو تم سے بڑھ کر کوئی خدمت دین نہیں

کررہا۔لیکن جب اس کے معتقدوں نے اسے تنگ کیا تو وہ یہ اشتہار دینے پر مجبور ہوا کہ میں ان احمدیوں کے عقیدے کو بالکل پسند نہیں کرتا اور میں کسی مسیح و مہدی کا قائل نہیں ۔ایسے لوگوں سے پرہیز واجب ہے۔ یہ لوگ تفرقہ وفساد ڈلوانا چاہتے ہیں ان سے سوائے اس کے اور کوئی نفع نہیں حاصل ہوتا۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو محفوظ رکھے۔

(الفضل ۱۸۔فروری ۱۹۱۴ء)

۱؎ تذکرہ صفحہ ۳۹۷۔ایڈیشن چہارم

۲؎ سیرت ابن هشام (عربی) جلد ا صفحہ ۲۸۵ مطبع المصطفیٰ البابی الحلبی مصر ۱۹۳۶ء

۳؎ البقرة:۱۵ ۴؎ البقرة:۱۶

(۱۱)

# اللہ تعالیٰ نے منافقوں کے دوگروہ بیان فرمائے ہیں

(فرمودہ ۲۰ فروری ۱۹۱۴ء بمقام قادیان)

تشہّد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضرت صاحبزادہ صاحب نے درج ذیل آیات کی تلاوت کی

مَثَلُهُمْ كَمَثَلِ الَّذِي اسْتَوْقَدَ نَارًا فَلَمَّآ أَضَاءَتْ مَا حَوْلَهُ ذَهَبَ اللَّهُ بِنُورِهِمْ وَتَرَكَهُمْ فِي ظُلُمَاتٍ لَّا يُبْصِرُونَ ۔ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُونَ ۔ أَوْ كَصَيِّبٍ مِّنَ السَّمَآءِ فِيهِ ظُلُمَاتٌ وَّرَعْدٌ وَّبَرْقٌ يَجْعَلُونَ أَصَابِعَهُمْ فِي آذَانِهِم مِّنَ الصَّوَاعِقِ حَذَرَ الْمَوْتِ وَاللَّهُ مُحِيطٌ بِالْكَافِرِينَ ۔ يَكَادُ الْبَرْقُ يَخْطَفُ أَبْصَارَهُمْ كُلَّمَا أَضَاءَ لَهُم مَّشَوْا فِيهِ وَإِذَا أَظْلَمَ عَلَيْهِمْ قَامُوا وَلَوْ شَاءَ اللَّهُ لَذَهَبَ بِسَمْعِهِمْ وَأَبْصَارِهِمْ إِنَّ اللَّهَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ [۱]

اور پھر فرمایا:۔

اللہ تعالیٰ نے منافقوں کے دوگروہ بیان فرمائے ہیں۔ پچھلی آیات میں تو فرمایا تھا کہ منافق کون ہوتے ہیں۔ اب یہاں مثال دے کر سمجھایا ہے۔ ایک منافق تو وہ ہوتے ہیں جو دل سے تو منکر ہوتے ہیں مگر ظاہر یہ کرتے ہیں کہ ہم مومن ہیں۔ اور دوسرے وہ ہیں جو دل سے تو سچا یقین کرتے ہیں اور مانتے ہیں لیکن لوگوں سے ڈر کے مارے ظاہر نہیں کرتے اور عمل کی طاقت نہیں رکھتے۔ وہ لوگوں سے ڈر کر گھبرا جاتے ہیں۔ مال و جان کے خوف کے مارے ایمان ظاہر نہیں کر سکتے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم جب مدینہ شریف میں تشریف فرما ہوئے تو مدینہ کی حالت بہت خطرناک تھی۔ مدینہ والوں نے جب باہر کے دشمنوں کو دیکھا اور اپنی حالت کو دیکھا تو انہوں نے اتفاق کی غرض سے عبد اللہ بن ابی کو اپنا سردار بنانا چاہا تھا۔ وہ بالکل تیار ہی تھے کہ اسے سردار بنالیں تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم مدینہ پہنچ گئے۔ ان کو ایک بنابنایا بادشاہ مل گیا جس نے ان کو خانہ جنگیوں اور آئے دن کے فسادوں کی بجائے محبت و پیار کی ایک اعلیٰ چٹان پر کھڑا کر دیا اور ان کو اس کے رسے میں جکڑ دیا تو وہ خدائی بادشاہ کی بجائے اور کسی کو کیوں بادشاہ بناتے۔ اس لئے پھر اس سے عبداللہ بن اُبی کو بڑا صدمہ ہوا۔ ۲؎

اس نے بھی لوگوں کو ادھر دیکھ کر آپ کی اطاعت کر لی اور چونکہ وہ تاب مقابلہ نہیں رکھتا تھا اس لئے اس کے ہم عقیدہ لوگ بھی بظاہر اس کے ساتھ ہی ہو گئے مگر بہ باطن انہوں نے حکومت کے حصول کیلئے اردگرد کے یہود کو ابھارنا شروع کیا۔ اور کفار قریش کو بھی جوش دلانا شروع کیا اور کہا کہ باہر سے تم حملہ آور ہونا اور اندر سے ہم ان کی جڑ اکھاڑیں گے اور اس طرح مل ملا کر انہوں نے مسلمانوں کو تباہ کر دینے کا منصوبہ کیا۔ باہر سے یہود اور کفار نے حملے کرنے شروع کر دیئے، مسلمان کل ہزار ڈیڑھ ہزار تھے، انہوں نے سوچا تھا کہ ان کو اس طرح تباہ کر سکیں گے۔ لیکن جو راہ انہوں نے اپنے نفع کیلئے سوچی تھی وہی ان کیلئے وبال جان بن گئی۔ وہ چونکہ اپنے آپ کو مسلمان بتلاتے تھے تو اب گروہ کفار کے ساتھ مل کر مسلمانوں کے برخلاف جنگ کرتے۔ کفار جب ہار جاتے تو آخر ان کا نفاق کھل جاتا۔ اور ان سے سوال کیا جاتا کہ تم جو اپنے آپ کو مسلمان بتلاتے تھے تو تم ان کے ساتھ کیوں مل گئے۔ جنگ اُحد میں عبداللہ بن اُبی تین سو آدمیوں کو لے کر اس خیال سے واپس ہو گیا کہ مسلمانوں نے تو بہر حال شکست کھانی ہی ہے اور یہ مارے جائیں گے اس لئے ان کا ساتھ مت دو ۳؎۔ اس موقع پر ان کا نفاق کھل گیا۔ مسلمان باوجود زخمی ہونے کے پھر بھی مقابلہ پر آ گئے اور کفار کو شکست دی۔ ان کو بجائے فائدہ کے نقصان اٹھانا پڑا۔ اور منافقوں نے جو مسلمانوں کو تباہ کرنے کیلئے آگ جلائی تھی انہوں نے اس کو خوب بھڑکایا۔ اور وہ روشن ہو گئی تو اللہ تعالیٰ نے اس آگ کو بجھا دیا اور ان کے نورِ اسلام کو (جو تھوڑا بہت ان میں تھا) لے گیا۔ ان منافقوں کی منافقت ظاہر ہو گئی اور جس عارضی روشنی سے وہ اپنا بچاؤ کرتے تھے وہ بھی جاتی رہی اور وہ اندھیروں میں آ گئے۔ اب انہوں نے اپنے اوپر سے وہ الزام ہٹانے کیلئے اور اس بات کو چھپانے

کیلئے طرح طرح کے حیلے اور بہانے شروع کر دیئے۔ انہوں نے اپنی منافقت کو چھپانا چاہا اور سوچنے لگے کہ کیا بات بناویں اور ان کو کیا جواب دیں کہ جس سے ان کی سرخروئی ہو اور یہ داغ ان پر سے مٹ جاوے۔ مگر جس کا نہ کان ہو نہ زبان ہو نہ آنکھ ہو کچھ بھی نہ ہو اس کا کیا حال ہوگا۔ یہی کہ وہ راستہ سے بھٹک جاوے گا اور تباہی میں گرے گا۔

سننے والا تو کسی پکارنے والے کی آواز سن کر ہی راستہ پر چل پڑا۔ اور دیکھنے والا اپنی آنکھوں سے کام لے کر چلے گا۔ لیکن جس کا تینوں میں سے کچھ بھی نہ ہو اسے تو نہ پکارنے والے کی پکار فائدہ دے سکتی ہے نہ راستہ دکھلانے والے کا راستہ دکھلانا کام آسکتا ہے وہ تو بہر حال تباہی سے نہیں بچ سکتا اور اس سے لوٹ نہیں سکتا۔ وہ تو اس میں ہی گرے گا اس لئے فرمایا صُمٌّۢ بُکۡمٌ عُمۡیٌ فَهُمۡ لَا یَرۡجِعُوۡنَ ۔ دوسرے وہ جو کہ دل سے مانتے ہیں لیکن اپنا ایمان ظاہر نہیں کر سکتے یا مال کے ڈر سے وہ کچھ نہیں کرتے۔ ادھر چندوں کا حکم دیا گیا تو یہ لوگوں سے ڈر گئے اور نہ دیا۔ ادھر دشمن سے مقابلہ کرنے کا حکم دیا گیا لیکن یہ گھبرا کر بھاگ گئے یا مقابلہ ہی نہ کیا یا گئے ہی نہیں۔ ایسوں کی مثال دی اَوۡ کَصَیِّبٍ مِّنَ السَّمَآءِ فِیۡهِ ظُلُمٰتٌ وَّرَعۡدٌ وَّبَرۡقٌ بادل جب آتا ہے تو سورج کی روشنی کو ڈھانپ لیتا ہے۔ تو عقلمند لوگ اس سے ناخوش نہیں ہوتے بلکہ خوش ہوتے ہیں کیونکہ اس سے پھر بارش ہوگی اور زمین سرسبز و شاداب ہوگی۔ جو عقلمند لوگ ہوتے ہیں وہ تو اپنی کھیتیوں کو پانی دینے کیلئے تیاری کر لیتے ہیں لیکن بیوقوف اپنی کھیتی کو کاٹ کر اس سے پانی نکال دینے کا سامان کرتے ہیں۔

اسی طرح انبیاء کا معاملہ ہے جب نبی آتا ہے تو دنیا میں جو فیضان جاری ہوتا ہے وہ رک جاتا ہے جیسا کہ بادل کے سبب سورج کی روشنی رک جاتی ہے لیکن جب وہ بادل برستا ہے تو پھر وہ روشنی بہت نفع مند ہوتی ہے۔ اور اگر برخلاف اس کے بادل نہ ہوں تو وہی سورج ان کیلئے ہلاکت کا موجب بن جاوے اور لوگ تباہ ہو جائیں۔ اسی طرح انبیاء کے آنے پر جو فیضان رک جاتے ہیں وہ پھر اس رحمت الٰہی کے ساتھ دگنے ہو ہو کر لوگوں کو ملتے ہیں۔ انبیاء سے پہلے لوگ عیاش ہو جاتے ہیں۔ ان کو ان کی غلطیوں اور خطا کاریوں پر متنبہ کیا جاتا ہے۔ وہ نہیں رُکتے تو طرح طرح کی بلائیں نازل ہوتی ہیں جن سے بظاہر تو لوگ تکلیف محسوس کرتے ہیں اور ان کو دکھ معلوم ہوتا ہے مگر سمجھنے والے سمجھ جاتے ہیں اور ایمان لا کر ان دکھوں سے رہائی پاتے ہیں اور وہ مصیبتیں ان کیلئے رحمت بن جاتی ہیں۔ پس انبیاء کی آمد کا معاملہ بادل کی

مثال دے کر سمجھایا کہ کسان سمجھتا ہے کہ میرا اس بادل سے فائدہ ہے تو وہ اپنی زمین کیلئے جلد جلد سامان تیار کرتا ہے اور پانی کو روکنے کا انتظام کرتا ہے۔ لیکن جو بے سمجھ زمیندار ہو وہ اپنی زمین کے بند توڑ دیتا ہے کہ پانی اس کی زمین میں نہ ٹھہرے۔ بعض سمجھدار تو ہوتے ہیں لیکن وہ بجلی سے ڈرتے ہیں۔ اس لئے باہر نہیں نکلتے اور اپنی زمین کا انتظام نہیں کرتے حالانکہ کڑک سے پہلے وہ بجلی گر چکی ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وَاللّٰهُ مُحِيْطٌ بِالْكٰفِرِيْنَ۔ فرمایا ان سے مت ڈرو! ہم ان کو تباہ کر دیں گے۔ ڈرے تو کوئی اس سے جس کے بچ جانے کا اندیشہ ہو لیکن ہم نے ان کو تباہ ہی کر دینا ہے تو تم پھر ان سے کیوں ڈرتے ہو۔

خدا کی باتیں تو ہو کر رہتی ہیں۔ کانوں میں انگلیاں ڈالنے سے کیا فائدہ۔ غرض ان دو مثالوں میں علمی اور عملی منافقوں کی حالت کا نقشہ دکھایا ہے۔ پہلوں کو تو صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْيٌ فرمایا ہے کیونکہ ان میں ایمان ہی نہیں۔ اور دوسروں کیلئے يَكَادُ الْبَرْقُ يَخْطَفُ اَبْصَارَهُمْ آیا۔ کیونکہ ان کی آنکھوں میں نور تو ہے مگر وہ اس سے کام نہیں لیتے۔ انہوں نے اگر اپنی آنکھوں سے کام نہ لیا تو جس طرح اگر کسی عضو سے کام نہ لیا جاوے تو وہ بیکار ہو جاتا ہے۔ ایسے ہی ان کی آنکھیں اچک لی جائیں گی اور بے کار کر دی جائیں گی اور ان کی بینائی ماردی جائے گی۔ مومن کو ہمیشہ ہوشیار رہنا چاہیئے۔ اور گھبرانا نہ چاہیئے۔ مومن کی اللہ تعالیٰ خود مدد کرتا ہے۔ پچھلے وقتوں میں تو صرف کمزور آدمی ہی نفاق کرتے تھے لیکن اب اس وقت میں بڑے بڑے بھی نفاق کرتے ہیں۔ اس لئے بہت خطرناک وقت ہے۔ تم مومن بنو اور ایسی باتوں سے بچو کیونکہ مومن کو ہمیشہ ہوشیار رہنا چاہیئے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو محفوظ رکھے۔

(الفضل ۲۵۔ فروری ۱۹۱۴ء)

۱؎ البقرۃ:۱۸ تا ۲۱

۲؎ بخاری کتاب المرضٰی باب عیادۃ المریض راکبًا وما شیًا

۳؎ سیرت ابن ھشام عربی جلد ۳ صفحہ ۶۸ مطبع مصطفٰی البابی الحلبی مصر ۱۹۳۶ء

# (۱۲)

## اپنے رب کے فرمانبردار بنو

(فرمودہ ۶۔ مارچ ۱۹۱۴ء بمقام قادیان)

تشہّد ،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد حضرت صاحبزادہ صاحب نے سورۃ بقرہ کے رکوع سوم کی پہلی چند آیات پڑھ کر فرمایا:۔

پچھلے دو رکوع میں اللہ تعالیٰ نے قرآن کی غرض اور اس کی ضرورت اور قرآن کا دعویٰ بتلایا ہے اور یہ بھی بتلایا ہے کہ جو لوگ اس کے احکام پر عمل کریں گے ان کو ان کے اجر ملیں گے اور ان کو انعام دیا جائے گا۔ اور جو لوگ انکار کریں گے اور اس کے احکام پر عمل نہ کریں گے ان کو سزا دی جاوے گی اور انہیں عذاب ہو گا۔ اور ایک فرقہ جس کے افراد ہمت سے کام نہیں لیتے اور وہ نفاق سے کام لیتے ہیں ان کو بھی کفار کے ساتھ شامل کیا ہے۔ وہ بظاہر اپنے آپ کو کفار سے الگ بتلاتے ہیں لیکن اللہ تعالیٰ نے ان کو کفار کے ساتھ شامل کیا ہے۔ اب جبکہ بظاہر تین قسم کے گروہ ہو گئے تو اللہ تعالیٰ بتلاتا ہے کہ تم کو کونسا طریق اختیار کرنا چاہیئے۔

انسان کو کسی نہ کسی کی عبادت کرنی ضروری ہوتی ہے۔ انسان کو ضرور کسی کی اطاعت کرنی پڑتی ہے۔ دنیا میں کوئی ایسا نہ ملے گا جو کسی نہ کسی کی اطاعت میں نہ ہو۔ بچپن میں آدمی اپنے والدین کی اطاعت کرتا ہے۔ اگر ان کی اطاعت نہ کرے تو اس کی تربیت اچھی نہیں ہو گی اور جوانی میں استاد کی اطاعت کرنی ہوتی ہے۔ اس طرح بڑے ہو کر آدمی کو حکومت کی فرمانبرداری کرنی پڑتی ہے۔ اگر حکومت کی اطاعت نہ کی جائے گی تو آدمی عمدہ شہری نہیں

ہوسکتا۔علاوہ ازیں انسان کو اپنے نفس کی اطاعت کرنی پڑتی ہے اور دوستوں کی اور بیوی بچوں کی۔بعض دفعہ بچے ایک بات کرنے کیلئے کہتے ہیں اگر چہ اس کے کرنے کو جی نہ چاہے مگر مجبوراً انسان کو ایسا کرنا پڑتا ہے بھائیوں کی بھی بات ماننی پڑتی ہے۔جب یہ بات ہے کہ انسان کو کسی نہ کسی کی اطاعت ضرور کرنی پڑتی ہے تو بہتر یہی ہے کہ انسان اعلیٰ ہستی کی فرمانبرداری کرے۔اور جب کسی نہ کسی کی خدمت کرنی ضروری ہوتو یہی چاہیئے کہ انسان اعلیٰ درجے کے آقا کی خدمت کرے اور ایک اعلیٰ ہستی کے فرمانبردار بنیں یٰۤاَیُّہَا النَّاسُ اعۡبُدُوۡا رَبَّکُمُ ۱ فرمانبردار بنو۔فرمانبرداری تو ہر ایک انسان کر لیتا ہے۔یہاں بتلایا ہے کہ تم اس کے فرمانبردار بنو جو تمہارا رب ہے۔وہ محسن ہے اس نے تمہیں پیدا کیا ہے وہ صرف کسی تھوڑی دیر کیلئے تمہارا رب نہیں ہے بلکہ اس نے تمہیں پیدا کیا ہے۔اس وقت سے لے کر ہر وقت وہ تمہاری پرورش کرتا ہے۔پھر وہ رب بھی کیسا ہے رَبَّکُمُ تمہارا رب ہے۔انسان ایسے آقا کو اختیار کرنے کی کوشش کرتا ہے جو انعام دینے کی بھی طاقت رکھتا ہو۔اس لئے فرمایا کہ رب کی اطاعت کرو وہ تمہیں دے گا۔جسے طاقت ہی نہ ہو اور جس کے پاس ہو ہی نہیں اس نے دینا کیا ہے۔اس کے پاس سب کچھ ہے۔وہ ربّ ہے۔ربّ بھی تمہارا ربّ۔

عموماً محسن جو ہوتے ہیں وہ ساری دنیا پر تو احسان نہیں کرتے۔صرف کسی ایک پر احسان کرتے ہیں تو بھی انہیں محسن سمجھا جاتا ہے۔لیکن اللہ صرف زید و بکر کا ہی محسن نہیں ہے وہ تمہارا سب کا محسن ہے اور تم سب کا رب ہے۔اور وہ ہر وقت تمہاری ربوبیت کرتا ہے۔پھر بعض محسن ہوتے ہیں کہ ان کا احسان صرف ایک محدود وقت تک محدود ہوتا ہے لیکن اللہ تعالیٰ کا احسان کسی خاص وقت تک محدود نہیں ہوتا۔اس کا احسان جب سے تم کو اس نے پیدا کیا ہے اس وقت سے تم پر ہے اور جب سے تمہارا وجود ہے تب سے اس کا احسان تم پر ہے۔اس لئے تمہیں چاہیئے کہ اس کی فرمانبرداری کرو۔پھر بعض لوگوں کا تعلق صرف ہماری ذات سے ہوتا ہے۔اللہ تعالیٰ کا تعلق صرف ہم سے ہی نہیں ہے۔اس نے ہمارے باپ دادا کو بھی پیدا کیا ہے اور وہ ان کا بھی محسن ہے اور ہمارا بھی وہ محسن ہے۔وہ ہمارا آقا ہے اور وہ ہمارا مہربان بھی ہے۔وہ بادشاہ ہے وہ کسی کا محکوم نہیں ہے بلکہ وہ حاکم ہے حکومت کرتا ہے۔وہ محسن ہے چند روز سے نہیں بلکہ جب سے تم پیدا ہوئے تب سے ہے۔پھر صرف تمہارا ہی وہ محسن نہیں ہے بلکہ تمہارے آباءواجداد کا بھی محسن ہے۔

اب یہاں تمام دروازے دوسرے معبودوں کے بند کر دیئے ہیں۔کوئی عذر ایسا باقی نہیں رہنے دیا جس سے کوئی دوسرے کی طرف جا سکے۔اگر کوئی کسی کی اطاعت کرتا ہے تو اس لئے کہ اس کو فائدہ ہو تو بتلایا کہ تم اللہ کی اطاعت کرو گے تو وہ یونہی ضائع نہیں جائے گی بلکہ تمہیں اجر ملے گا۔لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ تم بچ جاؤ گے۔یہی ایک طریق ہے جس سے تم بچ سکتے ہو۔جب تم اپنے رب کے فرمانبردار ہو گے تو تم تباہ نہیں ہو سکتے۔یہاں بہت ہی لطیف پیرائے میں سمجھایا ہے اور بتلایا ہے کہ اگر تم نجات چاہتے ہو تو اس کا طریق یہی ہے کہ تم رب کے فرمانبردار بن جاؤ۔اللہ تعالیٰ ہم سب کو توفیق عنایت فرمائے کہ ہم اس کی فرمانبرداری کریں۔اور تقویٰ حاصل کرنے کی طاقت ملے اور ہماری سب کوتاہیاں معاف فرماوے۔

(الفضل ۱۱۔مارچ ۱۹۱۴ء)

---

۱؎ البقرة:۲۲

(۱۳)

# خدا تعالیٰ ہی مصیبتوں سے بچا سکتا ہے
## (فرمودہ ۱۳۔ مارچ ۱۹۱۴ء بمقام قادیان)

تشہد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضرت صاحبزادہ صاحب نے درج ذیل آیات کی تلاوت کی:۔

وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ اُجِیْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ فَلْیَسْتَجِیْبُوْا لِیْ وَلْیُؤْمِنُوْا بِیْ لَعَلَّهُمْ یَرْشُدُوْنَ[1]

اور پھر فرمایا:۔

میرا ارادہ تو یہ تھا کہ مَیں ان خطبوں میں جن کا آپ لوگوں کے سامنے بیان کا موقع ملے، قرآن کو ابتداء سے آیت آیت کر کے ترجمہ اور مطلب بیان کروں۔لیکن آج میں نے بجائے اس آیت کے جو مجھے اب پڑھنی چاہیئے تھی، یہ آیت ایک مصلحت کیلئے پڑھی ہے۔ میرا ارادہ تو تھا کہ اس پر ایک مفصّل تقریر کروں لیکن اس وقت میرے سر میں درد ہو رہا ہے۔ مَیں جب رستے میں آ رہا تھا تو خدا نے میرے جی میں یہ ڈالا کہ میں اس آیت کو پڑھوں اور اس پر کچھ بیان کروں۔ اب مسجد میں مجھے ایک شخص نے ایک خط دیا ہے وہ لکھتا ہے۔

> ''میں مشکلات میں ہوں۔ میں جگہ جگہ گیا۔ میں ہر ایک بزرگ کے پاس گیا۔ اور بہتیری تدبیریں کیں لیکن میرا کام بجائے بڑھنے کے کم ہی ہوتا گیا۔ اور دن بدن میں نقصان پر نقصان اٹھاتا رہا۔ اور اب میں بجائے ایک بڑی جائداد کے صرف چند روپوں کا مالک ہوں''۔

میں اس شخص کو اس آیت کی طرف ہی متوجہ کرتا ہوں ۔وَإِذَا سَأَلَكَ عِبَادِي عَنِّي فَإِنِّي قَرِيبٌ أُجِيبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ إِذَا دَعَانِ فَلْيَسْتَجِيبُوا لِي وَلْيُؤْمِنُوا بِي لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُونَ ۔

فرمایا کہ جب میرے بندے مصیبتوں میں گھر جائیں اور ان کو کوئی یار و مددگار نہ ملے اور وہ پکار اٹھیں کہ اب ہمارا کوئی نہیں رہا اور وہ مصیبتوں سے گھبرا جائیں اور ان کی ہمت کی کمریں ٹوٹ جائیں اور ان کی امید قطع ہو جائے اور ہر طرف سے یاس ہی یاس ہو اور غم ہی غم نظر آوے تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میرے بندے میری طرف توجہ کریں اور مجھے پکاریں میں ان کی دعا سنوں گا اور اسے قبول کروں گا۔ وہ میرے حضور جھک جائیں اور میرے آگے آ کر گریں تو وہ دیکھ لیں گے کہ انسان سے اللہ تعالیٰ سے بڑھ کر زیادہ اور کوئی قریب نہیں ہے۔ بظاہر لوگ ظاہری اسباب کی طرف دوڑتے ہیں لیکن حقیقتاً ایک ہی ہستی ہے جو انسان کو چھڑا سکتی ہے۔ انسان اگر خدا کے حضور گر جاوے اور اس سے دعا کرے تو اللہ تعالیٰ تمام مشکلات کو حل کر دیتا ہے۔ میں بھی اور تمام دوست بھی دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ اس آدمی کی مشکلات کو حل کر دے۔

اس وقت ایک اور معاملہ بھی ہمارے سامنے ہے اور وہ حضرت خلیفۃ المسیح کی بیماری ہے اس کیلئے تمام لوگوں کو چاہیئے کہ دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ آپ کو صحت عنایت فرماوے اور اللہ تعالیٰ جماعت کو ہر ایک فتنہ و فساد سے محفوظ رکھے۔ صرف ایک نفس کو ھدایت دے لینا ایک لاکھ آدمی کو مرتد کر دینے سے مشکل ہے۔ ایک عظیم الشان اور ایک اعلیٰ سے اعلیٰ درجے کی عمارت کو سالہا سال میں تیار اور مکمل کر سکتے ہیں لیکن اس عمارت کو تباہ و برباد کرنے کے لئے صرف پندرہ منٹ ہی کافی ہو سکتے ہیں۔ اس کو تیار کرنے کیلئے تو کیسی کیسی مشکلات کو برداشت کرنا پڑتا ہے اور کیسے کیسے اس کیلئے مسالے لائے جاتے ہیں لیکن اس کو گرانے کیلئے اور خراب کرنے کیلئے صرف تھوڑا سا ڈائنامیٹ ہی کافی ہوتا ہے۔ اس عمارت کو تیار کرنا معمولی آدمی کا کام نہیں ہوتا۔ بڑے بڑے اس علم کے ماہروں کی کئی مدت کی دماغ سوزی اور محنت کے بعد جا کر اس کا نقشہ تیار ہوتا ہے اور پھر کئی ماہروں کی محنت سے وہ عمارت تیار ہوتی ہے لیکن اس کو تباہ کرنے کے لئے ایک جاہل سے جاہل انسان بھی کافی ہوتا ہے اور ایک اَکھّڑ سے اکھڑ آدمی بھی اسے گرا سکتا ہے۔ پس توڑنا آسان اور جوڑنا مشکل ہے، بنانا مشکل ہے۔

یہ وقت ایسا ہے کہ اس وقت ہمیں گھبرا جانا چاہئیے۔

میں دوستوں کو ایک بات کی طرف متوجہ کرتا ہوں اور وہ یہ ہے کہ اس مصیبت کا علاج ایک ہی ہے

وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِيْ عَنِّيْ فَاِنِّيْ قَرِيْبٌ اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ فَلْيَسْتَجِيْبُوْا لِيْ ۔مومن بنو احکام الٰہی پر عمل کرو۔تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں قریب ہی ہوں۔ دنیا کے مددگار اور دنیاوی معین و معاون تو غافل ہو جاتے ہیں۔لیکن نہ غافل ہونے والی ہستی اگر کوئی ہے تو وہ اللہ تعالیٰ ہی کی ذات ہے لَا تَأْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ [۲] اُسے اونگھ اور نیند نہیں آتی۔

محبت کرنے والے ماں اور باپ بھی اپنے بچوں کی تیمارداری کرتے کرتے تھک جاتے ہیں لیکن اللہ تعالیٰ کی ہستی ایسی ہستی نہیں ہے۔وہ تھکتا نہیں ہے۔ڈاکٹر اور طبیب کو بلانے کیلئے کچھ وقت صرف ہوتا ہے اور دیر لگتی ہے لیکن اللہ تعالیٰ کو بلانے کیلئے کوئی دیر نہیں لگتی اور نہ ہی خدا کو بلانے کیلئے دوڑ و دھوپ کرنے کی ضرورت ہے۔خدا کو بلانے کیلئے تو اگر کوئی ہِل جُل نہیں سکتا تو لیٹ کر سہی۔اگر لیٹنے سے بھی وہ بول نہیں سکتا، ہاتھ نہیں ہلا سکتا اور اگر ہونٹ اور زبان بھی نہیں ہلا سکتا تو دل میں ہی خدا کو یاد کرے اور اس کا ذکر کرے اور اس کی طرف متوجہ ہو،تب بھی خُدا سن لے گا۔پس اگر کوئی طریق بچنے کا ہے تو وہ یہی ہے کہ انسان خدا کے حضور گر جاوے۔میں نے خدا تعالیٰ کی محبت اور اس کے پیار اس کی نصرت اور مدد اور دعا کی قبولیت کے نظاروں کو دیکھا ہے۔میں ایک دم کیلئے بھی باور نہیں کر سکتا کہ وہ ہماری دعاؤں کو ردّ کرے گا۔ہم میں سے کون ہے جس نے حضرت مسیح موعود اور حضرت خلیفۃ المسیح علیہما السلام کی دعاؤں کی قبولیت کے آثار نہ دیکھے ہوں۔

ہم میں سے ہر ایک کے اپنے نفس میں آثار قبولیت پائے جاتے ہیں۔میں نے خود ایسے ایسے نظارے دیکھے ہیں جن کے سبب سے میں پھر دعا کے منکرین کی باتوں کو قبول نہیں کر سکتا۔تین یا چار سال ہو گئے ہیں کہ قادیان میں طاعون بڑی سخت پڑی۔عصر کے وقت میں نے دیکھا کہ میری ران میں سخت درد ہو رہا ہے۔اور مجھے بخار بھی تھا۔میں کمرہ کے اندر چلا گیا اور اندر سے دروازہ بند کر کے چار پائی پر لیٹ گیا۔اور سوچنے لگا کہ اللہ تعالیٰ کا تو مسیح موعود سے یہ وعدہ تھا کہ اِنِّيْ اُحَافِظُ كُلَّ مَنْ فِي الدَّارِ [۳] تو خدا تعالیٰ اپنے وعدوں کو جھٹلایا نہیں کرتا۔اور اب میں اپنے آپ میں طاعون کے آثار پاتا ہوں لیکن پھر مَیں نے اپنے

نفس کو یہ کہہ کر تسلی دی کہ یہ تو خدا تعالیٰ کا وعدہ مسیح موعود کے ساتھ تھا اور یہ فیوض اور برکات انہی کے زمانہ میں رہیں اب وہ بھی اس دنیا میں نہیں ہیں نہ ہی وہ برکات ہیں۔ تو میں نے پھر دعا کی۔ میں جاگتا ہی تھا اور کمرے کی تمام چیزوں کو دیکھ رہا تھا تو میں نے خدا کو دیکھا وہ ایک نور تھا جو میرے کمرے کے نیچے سے نکل رہا تھا اور آسمان کی طرف کمرے کی چھت پھاڑ کر جا رہا تھا۔ اس کا نہ شروع تھا نہ ہی اس کا انتہاء تھا۔ لیکن اس نور میں سے ایک ہاتھ نکلا جس میں ایک سفید اور بالکل سفید چینی کا پیالہ تھا اور اس پیالہ میں دودھ تھا۔ اس نے وہ پیالہ مجھے پکڑا دیا۔ میں نے وہ دودھ پی لیا۔ میں جب وہ دودھ پی چکا تو میں نے دیکھا کہ نہ تو مجھے کوئی درد تھا اور نہ بخار بلکہ میں اچھا بھلا تھا اور مجھے کوئی ذرہ بھر بھی تکلیف نہ تھی۔ خدا تعالیٰ عجیب عجیب نازک وقتوں میں انسان کی دستگیری کرتا اور مدد دیتا ہے۔ اگر مشکلات کے وقت مدد دینے والی اور مصائب سے بچانے والی کوئی ہستی ہے تو وہ اللہ تعالیٰ کی ہستی ہے۔ وہ بڑی بڑی مشکلات کو حل کرسکتا ہے۔ تم اگر اس کو چھوڑ کر کسی دوسرے کی طرف جاؤ گے تو تم یاد رکھو کہ تم مشرک ہو۔

پس تم اسی کی طرف جھک جاؤ اور اسی کی طرف متوجہ ہو جاؤ تا کہ وہ تمہاری اس مشکل میں تمہاری مدد کرے۔ دعا کی توفیق بھی اسی کی طرف سے ملتی ہے۔ وہ ہمیں قبول ہونے والی دعا کرنے کی توفیق عنایت فرماوے اور وہ ہمیں رشد اور ہدایت کا رستہ دکھلائے اور ضلالت سے محفوظ رکھے۔

(الفضل ۱۸۔ مارچ ۱۹۱۴ء)

۱؎ البقرۃ:۱۸۷ ۲؎ البقرۃ:۲۵۶

۳؎ تذکرہ صفحہ ۴۲۵۔ ایڈیشن چہارم

(۱۴)

# صدقہ وخیرات اور دعاؤں سے الٰہی نصرت حاصل کرو
## (مسندِ خلافتِ احمدیہ پر فائز ہونے کے بعد پہلا خطبہ جمعہ)
(فرمودہ ۲۰۔ مارچ ۱۹۱۴ء بمقام قادیان)

تشہّد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد حضور نے سورۃ احزاب کا دوسرا رکوع پڑھ کر فرمایا:۔

دعویٰ کرنے کو تو سب لوگ کر سکتے ہیں لیکن آزمائش کے وقت اور امتحان کے موقع پر ہر انسان کی صداقت کا پتہ لگتا ہے اور اس وقت اس کے دعووں کا پتہ لگتا ہے کہ آیا وہ ٹھیک دعوے تھے یا کہ غلط۔ بہت لوگ اپنے آپ کو دلیر اور بہادر سمجھتے ہیں۔ وہ سمجھتے ہیں کہ ہم تمام قوموں سے ممتاز ہیں لیکن مصیبت کے وقت ان کے تمام دعوے کھل جاتے ہیں اور ان کی حقیقت معلوم ہو جاتی ہے۔ اس وقت مدعی اپنے تمام دعوے بھول جاتے ہیں اور بجائے شیخی جتلانے کے اب پھر وہ ڈرنا شروع کر دیتے ہیں۔

چوہوں کی مثل مشہور ہے کہ ایک دفعہ بلّی سے جو چوہے سَتت گئے تو چوہوں نے باہم مل کر مشورہ کیا کہ بلّی جب آوے تو اسے پکڑ لو۔ تو کسی نے کہا میں اس کے ہاتھ کو لپٹ جاؤں گا کسی نے کہا کہ میں اس کا کان پکڑ لوں گا، کسی نے دُم، کسی نے کچھ، غرض کہ ساری چیزیں انہوں نے تقسیم کر لیں۔ ان میں ایک بوڑھا چوہا بھی تھا۔ اس نے کہا کہ تم سب کچھ پکڑ تو لو گے لیکن اس کی میاؤں کو کون پکڑے گا اس نے جب ایک ہی آواز دی تو تم سب ڈر کر بھاگ جاؤ گے کوئی وہاں نہ ٹھہرے گا۔ درحقیقت بہت سے لوگ ضدّی ہوتے ہیں، ابتلاؤں کے وقت استقامت نہیں دکھا سکتے بزدلی دکھاتے ہیں سب انبیاء کے زمانہ میں ایسا ہوا اور تمام

ماموروں کے زمانہ میں بھی لوگوں کے ساتھ ایسا ہی ہوا اور ان پر مصائب آئے۔ نیک لوگوں کے ساتھ بھی ایسا ہوتا ہے کہ جب وہ خدا کے رستہ میں پاؤں مارنا چاہتے ہیں تو ان کی آزمائش ہوتی ہے

اگر کوئی کہے کہ اللہ تعالیٰ تو جانتا ہے اور وہ علم والا ہے تو اسے آزمائش کرنے کی کیا ضرورت ہے۔ امتحان تو وہ لیتے ہیں جنہیں علم نہیں ہوتا وہ امتحان لے کر دیکھتے ہیں کہ یہ آدمی کیسا ہے اور جب انہیں اس کا پتہ لگ جاتا ہے تو اسے مناسب انعام دیتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کو کیا ضرورت ہے کہ وہ آزمائش کرے وہ لاعلم تو نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ کی آزمائش میں بھی ایک بہت بڑا فائدہ مدنظر ہے اور وہ فائدہ یہ ہے اور اس امتحان کی غرض یہ ہوتی ہے کہ وہ آدمی اپنی حالت کو سمجھ لیتا ہے کہ اس کی حالت کیسی ہے اور اس کے ایمان کی کیا حالت ہے۔ اپنے آپ کو تو ہر ایک شخص ہی نیک اور بڑا متقی اور پارسا سمجھتا ہے اور اپنے ایمان کو دوسرے آدمی کے ایمان سے زیادہ مضبوط سمجھتا ہے۔ زید اور بکر جب ان دونوں کی خدا تعالیٰ آزمائش کرتا ہے تو اگر زید کم ہمت بہ نسبت بکر کے نکلے تو اس وقت یہ شکایت اس کو نہ رہے گی کہ کیوں مجھ سے زیادہ بکر پر انعامات کئے جاتے ہیں اور مجھے کیوں کم نعمت ملتی ہے اور اسے شک کی گنجائش نہ ہوگی۔ تو انسان کو آزمائش میں پڑ کر اپنی حالت کا پتہ لگ جاتا ہے۔ انبیاء پر مصائب آئے اور ان پر طرح طرح کے ابتلاء آئے تو انہوں نے انعامات بھی حاصل کئے۔ انبیاء پر اگر مصائب نہ آتے اور یونہی ان کو انعامات مل جاتے تو لوگ اعتراض کرتے۔ اب بھی لوگ اگر کہیں کہ دیکھو موسیٰؑ پر تو فلاں انعام ہوا وہ ہمیں کیوں نہ ملا تو تم کو چاہیئے کہ اپنی حالت اور موسیٰؑ کی حالت کا مقابلہ کرو۔ اور ان کے مصائب اور اپنے مصائب کا مقابلہ کر کے دیکھو۔ پھر دیکھو کہ کیوں ان کو زیادہ انعام ملا۔ اسی طرح اگر کوئی اعتراض کرے کہ مسیحؑ پر انعام ہوئے وہ ہمیں کیوں نہیں دیئے گئے تو وہ اپنی اور ان کی حالت کا مقابلہ کر کے دیکھیں۔

اسی طرح نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے متعلق اعتراض کرنے والا اپنی حالت کو دیکھے اور پھر نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حالت کو دیکھے کہ کس کو زیادہ مصائب جھیلنے پڑے اور کسے زیادہ مشکلات پیش آئیں۔ اگر کوئی مشکل ان کو پیش نہ آتی تب تو یہ اعتراض ہو سکتا تھا کہ کیوں ان کو اتنے انعام دیئے گئے۔ اسی طرح حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو جو جو مشکلات پیش آئیں اور جو جو مصائب ان کو برداشت کرنے پڑے ان کا اندازہ کر لو۔ اس قسم کی آزمائش اور امتحان جو

ہوتے ہیں وہ ایک تسلی دینے کیلئے ہوتے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وقت میں جو جو مصائب مسلمانوں کو جھیلنے پڑے ان آیات میں ان کا نقشہ بتلایا ہے۔

فرمایا: مومنو! تم یاد کرو جبکہ لشکر آئے۔ جب وہ تمہاری مشرقی جانب اور مغربی جانب سے آئے جبکہ آنکھیں پھر گئیں اور دل منہ کو آنے لگے اور تم بھی اور منافق بھی طرح طرح کے خیالات دوڑانے لگے۔ مومن تو سمجھتے تھے کہ اب یہ ابتلاء جو ہم پر آیا ہے یہ ہمارے لئے رحمت کا موجب ہوگا اور ہمیں اب اللہ تعالیٰ کی طرف سے انعام ملیں گے اور منافق یہ خیال کرنے لگے کہ اگر یہ سچے ہوتے تو ان پر مصیبت کیوں آتی۔ اس وقت مومنوں پر ابتلاء آیا اور وہ بہت سخت ہلائے گئے اور منافق طرح طرح کی باتیں بنا کر کہنے لگے کہ تمام غلط باتیں ہیں اور یہ دھوکا ہے۔ اور ان میں سے ایک گروہ نے یہ بھی کہا کہ او یثرب والو! اب تمہارا کوئی ٹھکانہ نہیں ہے تم واپس لوٹ جاؤ۔ اور ان میں سے ایک گروہ رسولؐ سے اجازت مانگتا تھا کہ ہمارے مکان محفوظ نہیں ہیں۔ ان کے مکان غیر محفوظ نہیں ہیں لیکن وہ تو جنگ سے بھاگنے کا ارادہ رکھتے ہیں اور وہ بھاگنا چاہتے ہیں۔

اور اگر دشمن ان پر چڑھ کر اندر گھس آئے تو پھر اگر ان سے وہ مرتد ہونے کیلئے کہیں تو ضرور یہ مرتد ہو جاویں اور کفر کو اختیار کر لیں اور ذرا دیر بھی نہ کریں۔ انہوں نے اللہ سے عہد کیا تھا کہ وہ پیٹھ نہ پھیریں گے اور اللہ تعالیٰ کے عہد کے متعلق سوال کیا جاوے گا۔ ان کو کہہ دو کہ تمہیں بھاگنا کچھ نفع نہ دے گا اگر تم بھاگ گئے تو تمہیں کچھ فائدہ نہ ہوگا۔ اللہ تعالیٰ تمہیں ضرر پہنچانا چاہے تو تمہیں کوئی بچا نہیں سکتا اور اگر اللہ تعالیٰ نفع دینا چاہے تو اس کی نعمت کو کوئی روکنے والا نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ ان لوگوں کو بھی خوب جانتا ہے جو دوسروں کو روکتے ہیں اور ان کو بھی جانتا ہے جو دوسروں کو کہتے ہیں کہ لڑائی میں نہ جاؤ اور ہمارے پاس رہو۔ وہ اس بات کو پسند نہیں کرتے کہ تمہیں کچھ نفع ملے اور وہ تمہیں نفع پہنچانے کیلئے بخیل ہیں۔ اور جب کوئی خوف آوے تو تو اُن کو دیکھے گا کہ ان کی آنکھیں پھرتی ہیں جیسے کسی پر موت کی غشی ہو اور جب ان کو امن ہو جاوے تو پھر وہ تمہیں بڑی سخت اور تیز زبانوں سے یاد کرتے ہیں۔ ان کے اعمال ضائع ہو گئے۔ وہ سمجھتے ہیں کہ دشمن ابھی گیا نہیں ہے اور وہ یہی چاہتے ہیں کہ وہ باہر جنگل میں ہوں اور وہاں سے تمہاری خبریں سنیں اور اگر وہ تمہارے اندر بھی ہوں تو وہ نہ لڑیں مگر تھوڑا یعنی بالکل نہ لڑیں۔

مومنوں کی حالت احزاب کے موقع پر بڑی خطرناک تھی۔ وہ کئی کئی دن فاقہ میں گزار دیتے تھے اور باوجود فاقہ کشی کے ان کو دشمن سے لڑنا پڑتا تھا۔ حدیثوں میں آیا ہے کہ ایک رات جبکہ بہت سخت سردی تھی تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ کوئی ہے جو دشمن کی خبر لاوے تو اس وقت کسی کو جرات نہ ہوسکی کہ نکل کر دشمن کی خبر لاوے۔ اس وقت کپڑوں کی بھی مسلمانوں کو تنگی تھی۔ سارے یہی سمجھتے تھے کہ کسی کا نام تو لیا نہیں اس لئے سوائے ایک کے اور کوئی نہ بولا۔ دوبارہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے کہا کوئی ہے جو دشمن کی خبر لاوے۔ تب پھر وہی آدمی بولا۔ پھر سہ بارہ فرمانے پر بھی وہی آدمی بولا۔ آپؐ نے اسے فرمایا۔ جاؤ جا کر دیکھ آؤ کہ دشمن کی کیا حالت ہے۔ وہ گیا تو اس نے دیکھا کہ میدان خالی پڑا ہے اور وہاں کوئی فرد بشر نہیں ہے۔ ان کے بھاگنے کا عجیب معاملہ ہوا۔ اسی دن ایسی سخت ہوا چلی کہ ایک سردار کی آگ بجھ گئی۔ آگ بجھنے کو عرب لوگ برا سمجھتے ہیں اور ان کا خیال تھا کہ جس کی آگ بجھ گئی وہ گویا ہار گیا۔ وہ بھاگا تو اس کے ساتھ والوں نے سمجھا کہ معلوم نہیں کیا آفت پڑی ہے کہ یہ بھاگا ہے، وہ بھی بھاگ گئے۔ اسی طرح تمام لوگ ایک دوسرے کو دیکھ کر بھاگ گئے۔ ابوسفیان ایسا گھبرایا کہ اسے اونٹ کی رسی کھولنی یاد نہ رہی اور اس پر سوار ہو گیا۔ اور تمام لوگ راتوں رات بھاگ گئے [1] یہ اس وقت کے متعلق پیشگوئی تھی۔

اس موقع پر ایک خندق کھودی گئی جو کہ سلمان فارسی کے بتلانے پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے حکم دیا کہ خندق کھودی جائے۔ اس کے پھر ٹکڑے تقسیم کر دیئے گئے کہ فلاں ٹکڑے پر فلاں فلاں آدمی کام کریں اور فلاں پر فلاں۔ جو ٹکڑا سلمان اور ان کے ساتھیوں کے سپرد تھا اس میں ایک بڑا پتھر نکلا جسے وہ توڑ نہ سکے تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو عرض کیا۔ تو آپؐ نے فرمایا کہ لاؤ کدال مجھے دو۔ میں توڑتا ہوں۔ آپ نے پھر اس پر ایک زور سے کدال ماری یہ قاعدہ ہے کہ لوہا اور پتھر ٹکرائیں تو ان میں سے آگ نکلتی ہے تو اس پتھر میں سے ایک آگ نکلی۔ تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ قیصر کا ملک فتح ہو گیا۔ پھر کدال ماری۔ تو دوبارہ آگ نکلنے پر فرمایا کسریٰ کا ملک فتح ہو گیا۔ پھر آپ نے زور سے تکبیریں کہیں۔ منافق ہنستے تھے اور کہتے تھے کہ کھانے اور پہننے کو کچھ ملتا نہیں ہے اور رہنے کی جھونپڑیاں تک بھی میسر نہیں ہیں اور خوابیں ملکوں کی۔ صحابی نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے پوچھا کہ آپ تکبیریں کیوں کہتے تھے۔ آپ نے فرمایا کہ مجھے کسریٰ و قیصر کے ملک دکھائے گئے ہیں کہ وہ فتح ہو گئے ہیں [2] اس مصیبت میں

رحمت کا نمونہ اللہ تعالیٰ نے بتلا دیا اور اس مشکل میں آئندہ راحت بتلا دی۔

اس وقت دشمن خوش ہے کہ احمدیوں میں اب تفرقہ پڑ گیا ہے اور یہ جلد تباہ ہو جائیں گے اور اس وقت ہمارے ساتھ زُلْزِلُوْا زِلْزَالًا شَدِيْدًا [3] والا معاملہ ہے۔ یہ آخری ابتلاء ہے جیسا کہ احزاب کے موقع کے بعد دشمن میں یہ جرأت نہ تھی کہ مسلمانوں پر حملہ کرے۔ ایسے ہی ہم پر یہ آخری موقع اور دشمن کا حملہ ہے۔ خدا تعالیٰ چاہے ہم کامیاب ہوں تو اِنْشَاءَ اللّٰہُ پھر دشمن ہم پر حملہ نہ کرے گا بلکہ ہم دشمن پر حملہ کریں گے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے احزاب پر فرمایا تھا کہ اب ہم ہی دشمن پر حملہ کریں گے اور شکست دیں گے، دشمن اب ہم پر کبھی حملہ آور نہ ہوگا [4] یہ ایک آخری ابتلاء ہے اس سے اللہ تعالیٰ ہمیں محفوظ رکھے تو دشمن کو پھر کبھی خوشی کا موقع نہ ملے گا۔

جنگیں تو احزاب کے بعد بھی ہوتی رہی ہیں۔ لیکن پھر دشمن کو یہ حوصلہ نہیں ہوا کہ مسلمانوں پر حملہ آور ہو۔ اسی طرح یہ آخری فتنہ ہے۔ پس تم دعا میں لگ جاؤ یہ فتنہ احزاب والا ہے۔ جس طرح وہاں صحابہ رِضْوَانُ اللّٰہِ عَلَیْہِمْ کی حالت تھی وہی اب یہاں ہماری حالت ہے۔ اور جو اس دشمن کی حالت ہوئی وہی اب دشمن کے ساتھ ہوگی تمہیں چاہیئے کہ تم آگے بڑھو۔ دعاؤں میں لگ جاؤ کہ زلزلہ کے دن دُور ہوں اور یہ جو ہمارے درمیان فرق پڑ گیا ہے یہ فرق مٹ جاوے اور یہ تفرقہ اتحاد ہو جاوے۔ بچھڑے ہوئے مل جاویں۔ جو ٹوٹے ہوئے ہیں وہ جڑ جاویں اور جو اللہ تعالیٰ نے اپنے مسیح سے وعدے کئے تھے ہمارے ہاتھوں پر پورے ہوں۔ اگر ان مصائب سے ہم نکل جاویں تو ہم دشمن پر فتحیاب ہوں گے۔ ہمارے پاس لڑائی کا سارا سامان موجود ہے۔ ہمیں ان اشیاء کی کچھ ضرورت نہیں ہے جو کہ ہمارے پاس نہیں ہیں۔ جو ہتھیار ہمارے استعمال کیلئے ہمیں حضرت مسیح موعودؑ دے گئے ہیں ہمارے لئے وہی کافی ہیں۔

حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی کتابوں میں کافی ہتھیار موجود ہیں، ان کو استعمال کرو۔ ظاہری ہتھیاروں، توپوں، بندوقوں، تلواروں وغیرہ کی ہمیں کچھ ضرورت نہیں ہے۔ جو ہتھیار حضرت مسیح موعود علیہ السلام ہمارے لئے چھوڑ گئے ہیں وہ ہمارے لئے کافی ہیں۔ ان سے ہم ایک ہی وار میں شیطان کا کام تمام کر سکتے ہیں۔ پس تم ان ہتھیاروں کو اپنے استعمال میں لاؤ اور دعاؤں میں لگ جاؤ۔ ہر روز صبح و شام پانچوں نمازوں میں اور تہجد کو اُٹھ اُٹھ کر دعائیں کرو۔

یہ ایک ابتلاء ہے۔ خدا تعالیٰ ہمیں آزماتا ہے کہ ہمیں مسیح موعود علیہ السلام اور ان کی تعلیم سے کتنی محبت ہے۔

آج جمعہ کا دن ہے۔ یہ قبولیت کا دن ہوتا ہے۔ آج شام تک بیٹھ کر ہر ایک آدمی جس طرح اس سے ہو سکے وہ دعاؤں میں لگا رہے اور اگر کسی کو طاقت ہو تو وہ روزے بھی رکھے اور صدقہ دو، خیرات کرو۔ یہ ہماری کوتاہی ہے اللہ تعالیٰ اپنا فضل اور رحم کرے۔ یہ فتنہ دور ہو۔ ترقیات ملیں جیسے احزاب کے موقع پر صحابہ کو مدد ملی تھی ہمیں بھی وہ مدد ملے اور اللہ تعالیٰ ہمارے ساتھ ہو۔

(الفضل ۲۵۔ مارچ ۱۹۱۴ء)

---

۱؎ سیرت ابن ھشام (عربی) جلد ۳ صفحہ ۲۴۲، ۲۴۳ مطبع مصطفٰی البابی الحلبی مصر ۱۹۳۶ء

۲؎ زرقانی جلد ۲ صفحہ ۱۰۹ مطبع الازھریہ المصریۃ ۱۳۲۹ھ

۳؎ الاحزاب: ۱۲

۴؎ بخاری کتاب المغازی باب غزوۃ خندق

(۱۵)

# ترقی کیلئے عقل کی بجائے کلامِ الٰہی کی اتباع لازم ہے

## (فرمودہ ۲۷۔ مارچ ۱۹۱۴ء بمقام قادیان)

تشہد، تعوّذ اور سورہ فاتحہ کے بعد حضور نے درج ذیل آیات کی تلاوت کی:۔

یٰۤاَیُّهَا النَّاسُ اعْبُدُوْا رَبَّكُمُ الَّذِیْ خَلَقَكُمْ وَالَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ۔ الَّذِیْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ فِرَاشًا وَّالسَّمَآءَ بِنَآءً وَّاَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَخْرَجَ بِهٖ مِنَ الثَّمَرٰتِ رِزْقًا لَّكُمْ فَلَا تَجْعَلُوْا لِلّٰهِ اَنْدَادًا وَّاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۔ وَاِنْ كُنْتُمْ فِیْ رَیْبٍ مِّمَّا نَزَّلْنَا عَلٰى عَبْدِنَا فَاْتُوْا بِسُوْرَةٍ مِّنْ مِّثْلِهٖ وَادْعُوْا شُهَدَآءَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِیْنَ ۔ فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا وَلَنْ تَفْعَلُوْا فَاتَّقُوا النَّارَ الَّتِیْ وَقُوْدُهَا النَّاسُ وَالْحِجَارَةُ اُعِدَّتْ لِلْكٰفِرِیْنَ [1]

اور پھر فرمایا۔

پیچھے اللہ تعالیٰ نے بتلایا تھا کہ انسان کو جب کسی نہ کسی کی عبادت کرنی ضروری ہے اور یہ کہ ہر ایک تعلیم کے ماننے والے بھی ہوتے ہیں اور اس کا انکار کرنے والے بھی اور پھر بعض ان میں سے منافق بھی ہوتے ہیں تو فرمایا کہ انسان کو پاک تعلیم کی اتباع کرنا ضروری ہے تا کہ اس کا منکر بن کر تکلیف میں نہ پڑے۔ اب یہاں ایک سوال ہوتا ہے کہ ہم نے مان لیا اور ہم تسلیم کرتے ہیں کہ خدا تعالیٰ کی عبادت کرنی لازمی امر ہے اور اس کی اطاعت ضروری ہے لیکن ہمیں اس بات کی کیا ضرورت ہے کہ کوئی آسمان سے ہی کلام آوے۔ کیوں! ہم اپنی عقلوں کے مطابق کام کر کے اور کچھ اصول بنا کے ان کے مطابق خدا تعالیٰ کی عبادت

نہ کریں، آسمان سے کسی تعلیم کے آنے کی کیا ضرورت ہے؟

اس اعتراض کا جواب یہاں دے دیا ہے۔ فرمایا: خوب یاد رکھو کہ انسان کے اندر ایک ترقی کرنے کا مادہ ہے انسان ترقی تب ہی کر سکتا ہے اگر اس کے پاس اللہ تعالیٰ کے پاس سے کلام اور ہدایت آوے۔ ورنہ اگر خدا تعالیٰ کی طرف سے کلام نہ آوے تو انسان ترقی نہیں کر سکتا۔ مثال کیلئے دیکھو۔ زمین میں روئیدگیاں باہر نکالنے کا مادہ ہے لیکن اگر آسمان سے بارش نہ ہو تو زمین اپنے مادے باہر نہیں نکال سکتی اور اسے ظاہر نہیں کر سکتی، برسات سے ہی یہ چیزیں نکل سکتی ہیں۔ تو خدا تعالیٰ نے بتلا دیا کہ آسمان سے کسی چیز کا آنا ضروری ہے۔ پانی کیسی عمدہ چیز ہے اور صاف ہے لیکن وہی پانی جب استعمال کیا جاوے تو کیسا گندہ ہو جاتا ہے۔ اب اگر اس مستعمل پانی کو استعمال میں لایا جاوے اور ہمیشہ وہی پانی ملے تو وہ ضرر رساں ہو جاتا ہے لیکن ایسا نہیں ہوتا بلکہ اس پانی کی بجائے اللہ تعالیٰ صاف پانی بھیج دیتا ہے اور اس پانی کو بادلوں کے ذریعہ صاف کر کے بھیج دیتا ہے۔ اسی طرح شرائع الٰہیہ کا معاملہ ہے کہ وہ جب آتی ہیں تو پاک وصاف ہوتی ہیں۔ بعد میں جب لوگ اپنی رائیں ان میں ملا دیتے ہیں اور اپنی عقلوں سے کام لیتے ہیں تو وہ ان کو خراب کر دیتے ہیں۔ فِیْ نَفْسِہٖ تو وہ پاک وصاف ہوتی ہیں۔ لیکن لوگ انہیں خراب کر دیتے ہیں اور انہیں قابل استعمال نہیں چھوڑتے۔ تب پھر اللہ تعالیٰ کی طرف سے مامور آتا ہے جو اس کو صاف کر کے لوگوں کے سامنے پیش کر دیتا ہے۔ قرآن کریم جیسی سچی اور پر معارف کتاب جس نے دنیا کو تاریکی سے پاک وصاف کر کے نور سے پر کر دیا لیکن دنیا نے اس میں اپنی عقلوں کا دخل دے کر اسے ناقابل عمل کر دیا۔ اب دنیا میں ایک مامور آیا اس نے اس پاک تعلیم کو پھر دوبارہ پاک وصاف کر دیا اور اسے ایسا کر دیا کہ اس پر آسانی سے عمل ہو سکے۔ مسلمانوں کی تفسیریں دیکھو کہ ان میں کئی ایسی باتیں بھری ہیں جو اسلام کے اصول حقّہ کے خلاف ہیں۔

تو اس پانی کو صاف کرنے کیلئے ایک آسمانی پانی کی ضرورت پڑی۔ وہ پانی آسمان سے آیا اور اس نے اس کو صاف کر دیا اور اس نے تمام دنیا کو سمجھا دیا۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ تم اپنے اندرون کو دیکھو کہ تم کیسے صاف پانی کو گندہ کر دیتے ہو۔ اسی طرح انسانی فطرت ہے کہ وہ کیسی صاف و پاک ہوتی ہے لیکن لوگ اسے اپنی عقلوں کا اس میں دخل دے کر گندہ کر دیتے ہیں۔ پچھلی تعلیمیں بھی اسی لئے ناقابل استعمال ہوئیں کہ لوگوں نے انہیں گندہ کر دیا۔ یہ

ایک دلیل ہے کہ تم یہ نہ سمجھ لو کہ ہم اپنی عقلوں سے کام لے کر کچھ کر لیں گے۔ زمین پر اگر آسمان سے بارش نہ ہو تو وہ اپنے پھل و پھول نہ نکالے گی۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ کی طرف سے الہام کی بارش آوے تو جو اعلیٰ درجہ کی فطرت ہوگی وہ اپنے اندر اصلاح کر لے گی اور نیکی کی طرف ہو جائے گی۔ ان کا اعتراض رد کیا اور یہ بھی فرمایا کہ یہ اعتراض مشرکوں کا ہے مشرک ایسے اعتراض کیا کرتے ہیں اور یہ اعتقاد برہموؤں کا ہے۔ اس آیت میں بتلایا ہے کہ ایسا عقیدہ رکھنے والے جو ہیں وہ مشرک ہیں۔ قرآن کریم فرماتا ہے فَلَا تَجْعَلُوْا لِلّٰهِ اَنْدَادًا جو لوگ یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ ہمیں کسی آسمانی شریعت یا آسمانی کلام کی ضرورت نہیں۔ ہم خود بخود خدا تک پہنچ سکتے ہیں۔ وہ مشرک ہیں۔ وہ اللہ تعالیٰ کی ہدایت کو اَوروں کی طرف منسوب کرتے ہیں پس فرماتا ہے کہ اگر تمہیں اس میں شک ہو تو تم ایسی پاک تعلیم جیسی پاک اور بے عیب تعلیم لاؤ۔ وہ پاک نبی تو اس بات کا دعویٰ کرتے ہیں کہ یہ تعلیم اللہ تعالیٰ کی طرف سے مجھ پر الہام کی گئی ہے تو تم بھی کم از کم اور کچھ نہیں تو اتنا ہی سہی یہ دکھلا دو کہ یہ تعلیم ہمارے فلاں بت نے ہمیں بتلائی ہے یا فلاں دیوتا نے الہام کی ہے ۔ وَادْعُوْا شُهَدَآءَ كُمْ ۔ تم اپنے شرکاء سے کہلاؤ کہ ہم نے الہام کیا۔ یا یہ بتلاؤ کہ ہمیں فلاں بت نے الہام کیا۔ آج تک دنیا میں کبھی ایسا نہیں ہوا نہ ہی دنیا میں کبھی کوئی ایسی تعلیم آئی۔ وہ بت بھی ایک پتھر ہے جس میں نہ حس ہے نہ حرکت۔ اس میں اور دوسرے پتھروں میں کوئی مَابِهِ الْاِمْتِيَاز نہیں ہے جیسے دوسرے پتھر ایسے ہی وہ پتھر۔ جیسے ان کو جو جی چاہے کر لیں ویسے ہی ان کو۔ تو فرمایا کہ اگر تم بھی سچے ہو تو ہماری پاک تعلیم کے مقابلہ پر یہ دعویٰ کرو کہ یہ ہماری تعلیم سچی ہے۔ اور اگر ایسا نہیں کرتے تو ڈر جاؤ تم آگ میں جاؤ گے اور ساتھ ہی پتھر بھی جائیں گے جن کو تم نے اپنا معبود بنایا ہوا ہے۔ کوئی کہے کہ ان پتھروں کا کیا قصور؟

یہ قاعدہ کی بات ہے کہ انسان اگر خود بھی دکھ میں ہو اور پھر اس کو بھی دکھ میں پائے جس کی وہ پیروی کرتا ہے تو اسے زیادہ دکھ ہوگا۔ اسی لئے فرمایا کہ تم بھی اور تمہارے یہ بت بھی آگ میں جائیں گے۔ کفار مکہ کو ایک تو اپنے مغلوب ہونے کی ندامت اور عذاب تھا۔ دوسرے جب ان کے سامنے ان کے بت جن کو وہ بڑا محترم سمجھتے تھے اور ان کی بڑی عزت کرتے تھے۔ ان کے سامنے توڑے گئے تو ان کو کیسی کچھ تکلیف ہوئی ہوگی۔ میں نے شرک کے مسئلہ پر بہت غور کیا ہے۔ ہر ایک چیز کو فرداً فرداً لو اور اس پر غور کرو کہ ان کی خدائی کا

کیا ثبوت ہے تو تمہیں معلوم ہو جائے گا کہ وہ چیزیں جو ہماری خادم ہیں وہ ہماری مخدوم اور ہماری خالق کیسے ہو سکتی ہیں۔ تو فرمایا تم اگر ایسا کرو گے اور اس سے باز نہیں آؤ گے تو یاد رکھو کہ تم کو ایک آگ میں ڈالا جاوے گا اور تمہارے یہ بت پتھر بھی اس آگ میں ڈالے جاویں گے۔ اس میں ایک پیشگوئی کی ہے کہ اس دنیا میں ہی ایک ایسی لڑائی ہوگی کہ اس میں تم بھی مارے جاؤ گے اور تمہارے بت بھی ساتھ ہی پیس ڈالے جائیں گے۔ یہ اس سوال کا جواب دیا ہے کہ خدا سے الہام کی ہمیں کیا ضرورت ہے۔ جو آقا کہ اپنے نوکر کی خبر گیری نہیں کر سکتا اور وقت پر اس کی مدد نہیں کر سکتا وہ آقا کس کام کا ہے اور اسی طرح جو خالق کہ اپنی مخلوق کو ان کی تباہی سے بچانے کیلئے کوئی راہ نہ بتلاوے اور الہام نہ کرے تو وہ خالق کس کام آ سکتا ہے۔

اس کے بعد میں ایک اور ضروری امر کی طرف جماعت کو متوجہ کرنا چاہتا ہوں وہ یہ کہ اب طاعون کثرت سے پھیل رہا ہے قادیان کے اردگرد بھی طاعون آ گیا ہے۔ قوم لوط پر جب عذاب آیا تو پہلے جب حضرت ابراہیم علیہ السلام کو یہ بات معلوم ہوئی تو انہوں نے خدا تعالیٰ سے دعا کی کہ الٰہی کیا بدلوگوں کی وجہ سے نیکوں کو بھی ہلاک کیا جائے گا تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ نہیں بدوں کی وجہ سے نیکوں کو ہلاک نہیں کیا جاوے گا۔ تو انہوں نے عرض کیا کہ الٰہی! اگر اس بستی میں پچاس آدمی نیک ہوں اور باقی بد، تو کیا یہ بستی نہ بچ سکے گی۔ تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ ہاں اگر پچاس آدمی ہوں تو اس بستی کو بچا لیا جاوے گا۔ پھر ابراہیم نے عرض کیا کہ اگر پانچ آدمی کم ہوں اور پینتالیس آدمی ہی ہوں تو۔ تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ ہاں اگر پینتالیس ہی نیک آدمی ہوں تو ان کو بچا لیا جاوے گا۔ تو پھر حضرت ابراہیمؑ نے عرض کیا کہ اگر پانچ آدمی اور کم ہوں اور صرف چالیس آدمی ہی نیک ہوں تو کیا ہوگا۔ تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ چالیس نیک آدمیوں کی خاطر بھی اس بستی کو بچا لیا جاوے گا۔ پھر حضرت ابراہیم نے عرض کیا کہ مولیٰ! اگر پانچ آدمی اَور کم ہوں اور صرف پینتیس ہی نیک ہوں تو کیا پھر یہ بستی نہ بچائی جاوے گی۔ تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ ہاں اگر پینتیس آدمی بھی ہوں تو یہ لوگ بچ جائیں گے۔ تو پھر حضرت ابراہیمؑ نے عرض کیا کہ مولیٰ! اگر پانچ اور کم ہوں اور صرف تیس نیک آدمی ہی ہوں تو کیا اس کو تباہ کر دیا جاوے گا۔ تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا نہیں اگر تیس آدمی ہی ہوں گے تو یہ ہلاک نہ ہوں گے۔ تو پھر حضرت ابراہیم نے عرض کیا کہ اگر دس آدمی اور نہ ہوں اور صرف بیس آدمی

ہوں تو کیا ان کو ہلاک کیا جاوے گا۔ تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ نہیں۔ بیس آدمی بھی اگر ہوں گے تو ان کو ہلاک نہ کیا جاوے گا۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے عرض کیا کہ اگر دس آدمی ہی مل سکیں اور زیادہ نہ مل سکیں تو کیا یہ ہلاک کر دیئے جائیں گے تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا نہیں۔ اگر دس آدمی مومن بھی اس بستی میں ہوں گے تو یہ بستی ہلاک نہ ہوگی ۲؎۔ حضرت ابراہیم نے تو سمجھا ہوگا کہ دس آدمی تو ضرور ہی اس میں ہوں گے لیکن اللہ تعالیٰ فرماتا ہے فَمَا وَجَدْنَا فِيْهَا غَيْرَ بَيْتٍ مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ ۳؎ ضرور ایک گھر مسلمانوں مومنوں کا اس بستی میں ملا۔ دو تین آدمی تھے اس لئے وہ بستی ہلاک کر دی گئی۔ تو معلوم ہوا کہ اگر ایک بڑی بستی میں دس مومن بھی رہتے ہوں تو وہ بستی عذاب سے محفوظ رہے گی۔

حضرت لُوطؑ تو صرف ایک بستی کی طرف بھیجے گئے تھے لیکن ہمارے سردار اور آقا نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام تو ساری دنیا کی طرف مبعوث ہوئے تھے۔ میں چاہتا ہوں کہ یہاں پچاس آدمی ہی کم از کم ایسے ہوں جو راتوں کو اُٹھ کر دعائیں کریں۔ خدا تعالیٰ کے قانون میں تبدیلی نہیں ہوتی۔ یہاں اگر پچاس آدمی ہی ایسے ہوں جو دعا کریں تو امید ہے کہ اللہ تعالیٰ ہماری جماعت کو اس عذاب سے بچالے گا۔

(الفضل یکم اپریل ۱۹۱۴ء)

---

۱؎ البقرۃ: ۲۲ تا ۲۵

۲؎ پیدائش باب ۱۸ آیت ۲۳ تا ۳۲ (مفہومًا)

۳؎ الذّٰریٰت: ۳۷

(۱۶)

# سب سے بڑی جنت دل کی تسلی اور اطمینان ہے

(فرمودہ ۳۔اپریل ۱۹۱۴ء بمقام قادیان)

تشہد ،تعوذ اور سورہ فاتحہ کے بعد حضور نے درج ذیل آیات کی تلاوت کی:۔

وَبَشِّرِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ اَنَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ كُلَّمَا رُزِقُوْا مِنْهَا مِنْ ثَمَرَةٍ رِّزْقًا قَالُوْا هٰذَا الَّذِيْ رُزِقْنَا مِنْ قَبْلُ وَاُتُوْا بِهٖ مُتَشَابِهًا وَلَهُمْ فِيْهَآ اَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ وَّهُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ۔ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَسْتَحْيٖٓ اَنْ يَّضْرِبَ مَثَلًا مَّا بَعُوْضَةً فَمَا فَوْقَهَا فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فَيَعْلَمُوْنَ اَنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ وَاَمَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَيَقُوْلُوْنَ مَاذَآ اَرَادَ اللّٰهُ بِهٰذَا مَثَلًا يُضِلُّ بِهٖ كَثِيْرًا وَّ يَهْدِيْ بِهٖ كَثِيْرًا وَمَا يُضِلُّ بِهٖٓ اِلَّا الْفٰسِقِيْنَ۔ الَّذِيْنَ يَنْقُضُوْنَ عَهْدَ اللّٰهِ مِنْ بَعْدِ مِيْثَاقِهٖ وَيَقْطَعُوْنَ مَآ اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖٓ اَنْ يُّوْصَلَ وَيُفْسِدُوْنَ فِي الْاَرْضِ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ۔ كَيْفَ تَكْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَكُنْتُمْ اَمْوَاتًا فَاَحْيَاكُمْ ثُمَّ يُمِيْتُكُمْ ثُمَّ يُحْيِيْكُمْ ثُمَّ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ۔ هُوَ الَّذِيْ خَلَقَ لَكُمْ مَّا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا ثُمَّ اسْتَوٰٓى اِلَى السَّمَآءِ فَسَوّٰهُنَّ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ[1]۔

اور پھر فرمایا

پیچھے اللہ تعالیٰ نے یہ بیان فرمایا ہے کہ مشرک لوگ جو قرآن کریم کا مقابلہ کرتے ہیں اور اسے روکنا چاہتے ہیں وہ ذلیل کرنے والے عذاب میں ڈالے جاویں گے۔ اور وہ ایک خطرناک جنگ میں ڈالے جاویں گے۔ اور ان کو بھی ہلاک کیا جاوے گا اور ان کے بُت بھی ان

کے ساتھ ہلاک ہو جاویں گے۔ بعض دفعہ ایسا بھی ہوتا ہے کہ جنگوں میں طرفین کو بہت سخت نقصان پہنچتا ہے اور فاتحین کو ان کی فتح کوئی فائدہ مند نہیں ہوا کرتی۔

اب یہاں ایک سوال پیدا ہوتا ہے کہ پھر ان مومنوں کا کیا حال ہوگا جو اللہ کو بھی مانتے ہیں اس کے رسول کو بھی مانتے ہیں۔ آیا یہ بچ جاویں گے یا یہ بھی مارے جاویں گے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے مومنوں کو جو ایمان لائے ہیں اور عمل نیک کرتے ہیں بشارت دے دو کہ ان کیلئے خدا کے پاس جنتیں ہیں جن کے نیچے نہریں چلتی ہیں۔ ایک جنت تو آخرت میں ملے گی اور دنیا میں بھی مومنوں کو جنتیں ملتی ہیں۔ میرے نزدیک سب سے بڑی جنت دل کی تشفّی ہوتی ہے۔ دل کی تسلی اور اطمینان ہی بڑی جنت ہیں۔ کتنی ہی کوئی مصیبت اور دکھ کیوں نہ ہو لیکن جو اس جنت میں ہوگا اسے قطعاً کوئی دکھ دکھ اور کوئی مصیبت مصیبت نہیں معلوم ہوگی۔ میں نے دیکھا ہے کہ مبارک احمد میرا چھوٹا بھائی جن دنوں میں بیمار تھا تو حضرت صاحب اس کے علاج میں ہر وقت مصروف رہتے تھے آپ کو اس کی ایسی فکر تھی اور آپ اس کے علاج میں ایسے محو تھے کہ گویا اور آپ کو کوئی فکر ہی نہیں۔ اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ گویا آپ کو اس کے سوا اور کسی سے تعلق ہی نہیں۔ آپ اس کے علاج کیلئے رات کو بھی بہت ہی کم گویا شاذ و نادر ہی سوتے تھے۔ بلکہ میں تو حیران ہوتا تھا کہ آپ سوتے کس وقت ہیں۔ آخری وقت میں جبکہ حضرت خلیفۃ المسیح نے اس کی نبض دیکھی تو معلوم ہوا کہ مبارک احمد کی جان نکل چکی ہے۔ آپ نے حضرت صاحب کو عرض کیا کہ حضور نبض ہے نہیں۔ نبض ہے نہیں۔

آپ نے جب یہ سنا تو فرمایا اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔ پس ادھر مبارک احمد کی جان نکلی اور ادھر حضرت صاحب نے دوستوں کو خط لکھنے شروع کئے کہ کوئی گھبرانے کی بات نہیں گھبراؤ نہیں۔ یہ ایک خدا تعالیٰ کی امانت تھی جو اس نے اب لے لی ہے۔ وہی مبارک احمد جس کے علاج کے لئے آپ رات کو بھی آرام نہ کرتے تھے جب فوت ہو گیا تو آپ نے فرمایا یہ خدا کی امانت تھی جب تک یہ ہمارے پاس رہی ہم پر فرض تھا کہ اس کے علاج میں کوتاہی نہ کرتے ورنہ یہ اس کی امانت کی پوری ادائیگی نہ تھی۔ پس جب تک ہمارا کام تھا ہم نے کیا۔ اب جبکہ اللہ تعالیٰ نے ہم سے اپنی امانت واپس لے لی تو ہمیں گھبرانا نہیں چاہیئے۔ یہ ہے اطمینان قلب جس سے بڑھ کر اور کوئی جنت نہیں۔ اس جنت کا مقابلہ دنیوی جنات میں سے اور کوئی نہیں کر سکتا۔ حضرت صاحب اکیلے تھے۔ اب تم دیکھ رہے ہو کہ یہ مسجد آدمیوں سے

بھری ہوئی ہے ایک وقت تھا کہ چھوٹی مسجد کا صرف ایک چھوٹا سا کمرہ تھا جس میں بمشکل چودہ آدمی آ سکتے تھے وہ بھی پوری نہیں ہوتی تھی۔ پھر آدمی بڑھتے گئے یہاں تک کہ اس کوٹھری میں بھی آنے لگ گئے جو الگ تھی۔ پہلے اس میں کوئی آدمی نماز نہ پڑھا کرتا تھا پھر اس کے بعد میں نے دیکھا کہ لوگ اوپر چھت پر بھی جانے لگے۔ اور پھر تو وہ بھی پوری نہ ہونے کے باعث مسجد کو وسیع کرنا پڑا۔ پہلے اس مسجد (جامع مسجد) میں کوئی آدمی نہیں آیا کرتا تھا لیکن اب یہاں بھی نماز پڑھنے والے ہوتے ہیں۔ اور چھوٹی مسجد بھی پر ہوتی ہے۔ اور اب پھر لاکھوں کی تعداد میں آدمی ہو گئے اور لاکھوں روپے چندہ آنے لگا۔ كُلَّمَا رُزِقُوْا مِنْهَا مِنْ ثَمَرَةٍ رِّزْقًا۔ ان کو ان جنتوں میں سے پھل بھی ملیں گے جو ایک دوسرے کے ساتھ ملتے جلتے ہوں گے۔ مُتَشَابِهًا کے کئی معنی ہیں (اول) یہ کہ اس دنیا کے پھلوں سے وہ ملتے جلتے ہوں گے (دوم) ایک شکل کے سب میوے ہوں گے صرف ان کا مزا الگ الگ ہوگا (سوم) روحانی لوگ کہتے ہیں کہ جو لوگ اس جہان میں عبادت کرتے ہیں ان کو ان کی عبادتوں کا پھل ملے گا ان کی عبادتیں ان کو پھلوں کے رنگ میں پیش کی جائیں گی اور وہ یہ کہیں گے کہ یہ وہی ہے جو ہمیں مل چکا (چہارم) اور اگر اس دنیا کے لحاظ سے لیا جاوے تو یہ بھی ہوسکتا ہے کہ اس دنیا میں کامیابیوں کی جنت اس سے مراد لی جائے۔ یعنی جنگیں ہوں گی اور ان میں کفار مارے جاویں گے ان ملکوں سے جو ثمرہ ان کو ملے گا تو وہ کہیں گے کہ یہ ہے جس کا ہمیں پہلے سے وعدہ دیا جا چکا ہے۔ پھر یہ بھی کہ فتوحات ہوں گی اور پے در پے ہوں گی صرف ایک فتح پر ہی بس نہ ہو جاوے گی ایک سے ایک بڑھ چڑھ کر اور عمدہ ہوگی۔ پھر فرمایا۔ وَلَهُمْ فِيْهَا اَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ۔ مسلمانوں کی بیویاں مطہر اور پاکیزہ ہوں گی۔ یہ ایک ایسا وعدہ ہے کہ سوائے مسلمانوں کے اور کسی سے نہیں ہوا۔ فتوحات کے وعدے تو انجیل میں اور تورات میں بھی ہوئے جو پورے بھی ہو گئے۔ لیکن یہ ایک ایسا وعدہ ہے جو سوائے مسلمانوں کے اور کسی سے نہیں کیا گیا۔ جنگوں میں اکثر ایسا ہوتا ہے کہ بہت مدت تک مرد باہر رہتے ہیں وہ گھروں میں نہیں آ سکتے اور فاتحین میں ہی ایسا ہوا کرتا ہے۔ ادھر مرد جن ملکوں کو فتح کرتے جاتے ہیں اس ملک کی عورتوں کے خاوند جنگ میں ہی مر چکے ہوتے ہیں ان کا کوئی والی وارث اور ان کی کوئی جائے پناہ تو ہوتی نہیں اس لئے پھر ان پر فاتحین سپاہی قابو پالیتے ہیں اور ان میں اس طرح پر زنا پھیل جاتا ہے ادھر ان کی بیویوں کو خوب آزادی ہوتی ہے اور ان کو کھلا روپیہ خرچ کرنے

کیلئے ملتا ہے اوران کے خاوندوں کو بھی کئی کئی سال باہر رہنا پڑتا ہے اس لئے پھران میں بھی زنا کثرت سے پھیل جاتا ہے۔اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کوایک عجیب طرح سے اس بات سے بچالیا اوران کے ساتھ اپناوعدہ پورا کیا۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ رات کو دورہ کیا کرتے تھے۔ایک دفعہ رات کوشہر میں پھر رہے تھے تو آپ نے ایک عورت کو سنا کہ وہ عشقیہ شعر پڑھ رہی ہے۔آپ نے دن کوتحقیقات کی تو معلوم ہوا کہ اس کا خاوند مدت سے باہر رہتا ہے۔آپ نے پھر یہ حکم دے دیا کہ کوئی سپاہی چار ماہ سے زیادہ باہر نہ رہے۔اگر کوئی سپاہی زیادہ مدت تک باہر رہنا چاہتا ہوتو اپنی بیوی کو بھی اپنے ساتھ رکھے۔ورنہ چار ماہ کے بعد اسے فوج کا افسر مجبوراً واپس گھر بھیج دے ۲؎ ۔اس ذریعہ سے اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو زنا سے بچالیا اوران کی بیویوں کومطہر رکھا۔پس جب تک وہ لوگ جیئے یہ وعدہ تھا ان میں سے ایک بھی زندہ رہا تو یہ وعدہ ان سے پورا ہوتا رہا۔پھر جب ایسے لوگ پیدا ہو گئے کہ وہ اس کے اہل نہ تھے اوران میں وہ ایمان نہ تھا جو پہلوں میں تھا تو یہ وعدہ ان سے پورا نہ ہوا۔یہ ایک پیشگوئی ہے جس میں اس بات کا ذکر نہیں کیا گیا کہ وہ ملک کب ملے گا اور وہ کون سا ملک ہے۔حضرت مسیح موعود پر یہ ایک اعتراض کیا گیا ہے کہ آپ نے جو پیشگوئی کی تھی کہ میرا دشمن ہلاک ہوگا آپ نے اس میں وقت اور تاریخ نہیں بتلائی اس لئے ہم آپ کی پیشگوئی کو قابل اعتبار نہیں سمجھتے کیونکہ اگر کسی کو بخار ہو گیا سر درد ہو گیا یا کوئی اور بیماری ہوگئی تو آپ تو کہہ دیں گے کہ یہ پیشگوئی پوری ہوئی۔یہ اعتراض ہمیشہ سے چلا آرہا ہے۔فرمایا کہ لوگ اعتراض کریں گے کہ ذراسی فتح مل گئی تو کہہ دیا کہ دیکھو ہمیں فتح مل گئی۔ایک انگریز آرنلڈ نامی نے اپنی ایک کتاب میں لکھا ہے کہ آپ نے کوئی وقت اور مقام مقرر نہیں کیا تھا اس لئے آپ کی فتح پر اعتراض ہونے میں بھی ایک سنت اللہ ہے۔اِنَّ اللّٰهَ لَا يَسْتَحْيٖۤ اَنْ يَّضْرِبَ مَثَلًا مَّا بَعُوْضَةً فَمَا فَوْقَهَا ۔اللہ تعالیٰ ایک مچھر کی مثال بیان کرنے سے نہیں رکتا۔مومن اسے کہتے ہیں کہ یہ حق ہے لیکن برخلاف اس کے منکرین یہ کہتے ہیں کہ یہ کیا مثال دی ہے اس سے اللہ تعالیٰ کی یہ مراد ہے کہ پیشگوئی میں ہمارا یہ بھی طریقہ ہے۔مسلمان مومن تو سمجھ لیتے ہیں اور مان لیتے ہیں لیکن منکر اعتراض کرتے رہتے ہیں اور گمراہ ہی رہتے ہیں۔خدا تعالیٰ نے کہا تھا کہ فلاں سے تعلق رکھو وہ اس سے قطع تعلق کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہم نے تو اس کے خلاف ہی کرنا

ہے۔اور وہ زمین میں فساد کرتے ہیں حالانکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا تھا کہ فساد مت کرنا۔ یہ پیشگوئیاں ہیں جو کہ صرف صحابہ کیلئے ہی نہ تھیں بلکہ اب بھی جو شخص ویسا بن جاوے اس کے ساتھ پوری ہوسکتی ہیں۔

میں نے دیکھا ہے کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو کتنا ہی کوئی دکھ ہو یا تکلیف ہو آپ گھبراتے نہ تھے۔اسی طرح حضرت خلیفۃ المسیح (خدا کی آپ پر ہزاروں ہزار رحمتیں ہوں) کو میں نے دیکھا ہے آپ بھی کبھی کسی مشکل اور کسی دکھ سے گھبراتے نہیں تھے۔آپ فرماتے تھے کہ دنیاوی دکھ اور مصیبتیں کچھ حقیقت نہیں رکھتیں۔ان لوگوں کا دل سکینت میں ہوتا ہے دنیاوی مصیبتیں ان کے سامنے کچھ حقیقت نہیں رکھتیں۔تم بھی ایسے ہی بنو۔خدا تعالیٰ کے خزانے وسیع ہیں اس کے خزانے غیر محدود ہیں۔اللہ تعالیٰ سے تعلق جوڑو، تمہیں آرام ملے گا۔اس سے تعلق بڑھانے سے کوئی مصیبت تم کو ستا نہیں سکتی۔کیونکہ جب انسان ایک مالک سے تعلق کرلے تو اس کے ماتحت اسے کچھ نہیں کہہ سکتے۔جب کسی آدمی کو کسی بادشاہ کا چپڑاسی دُکھ دے تو جب وہ بادشاہ کا قرب حاصل کرلے تو چپڑاسی کا ڈر نہیں رہتا۔

ایک قاضی کے پاس کسی آدمی نے کچھ روپیہ امانت رکھا لیکن جب وہ واپس لینے کیلئے آیا تو قاضی نے کہہ دیا کہ کیسا روپیہ، مجھے کب دیا تھا تم غلط کہتے ہو۔اس نے کہا حضور! فلاں وقت اتنی تعداد روپوں کی میں نے آپ کے حوالے کی تھی کہ اسے امانت رکھیں تو قاضی نے بڑی سختی سے اس بیچارے کو باہر نکلوا دیا اور کہا کہ کیا ہم خائن ہیں۔تم نہیں جانتے کہ میں شہر کا حاکم ہوں قاضی ہوں تم مجھ پر بدظنی کرتے ہو۔وہ بے چارہ بادشاہ کے پاس فریاد لے کر گیا تو بادشاہ نے کہا کہ میں اب کیا کرسکتا ہوں وہ کہہ دے گا کہ میں قاضی ہوں میں ایسا کرسکتا ہوں اور ثبوت تو کوئی ہے نہیں۔ہاں البتہ ایک طریقہ ہوسکتا ہے۔اگر تم ایسا کرو تو شاید تمہارا روپیہ واپس مل سکے۔وہ یہ کہ کل جب جلوس نکلے تو تم بھی دیکھنے والوں میں کھڑے ہوجانا۔مگر قاضی کے نزدیک یا پاس کھڑے ہونا۔میں آؤں گا اور تمہیں اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ کہوں گا۔تم ڈرنا نہیں اور بڑی بے تکلفی سے میرے ساتھ باتیں کرنا۔اس نے ایسا ہی کیا۔جب بادشاہ آیا اور اس نے اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ کہا تو اس نے وَعَلَيْكُمُ السَّلَامُ کہا۔بادشاہ نے کہا کہ کیوں میاں تاجر (اس کا نام لے کر) بڑے افسوس کی بات ہے کہ تم اتنی مدت ہوگئی کہ کبھی ملنے کو ہی نہیں آئے۔تم تو ہمارے دوست ہو۔غرض اسی طرح وہ اور بھی بڑی بے تکلفی سے باتیں

کرتا رہا۔ اور جب بادشاہ آگے چلا گیا تو قاضی صاحب نے آہستہ سے اس کو کہا۔ کہ کیوں میاں! کل جو تم روپے کا ذکر کرتے تھے وہ کون سا روپیہ تھا۔ اس نے پھر وہی نشان بتلا دیئے جو اس نے پہلے بتلائے تھے تو قاضی نے اس کا روپیہ اس کو دے دیا۔ اور کہا کہ تم نے پہلے ہی یہ باتیں کیوں مجھ کو نہ بتلائیں۔ غرض اسی طرح انسان کا تعلق اگر مالک سے ہو جاوے تو مملوک اسے کچھ دکھ یا تکلیف نہیں دے سکتے۔ تمام پھر خدمت گار بن جاتے ہیں اس لئے تم بھی اللہ تعالیٰ سے تعلق رکھو تا کہ تم کو کوئی دکھ نہ دے اور کوئی چیز تمہیں تکلیف نہ دے سکے گی۔

(الفضل ۸۔ اپریل ۱۹۱۴ء)

۱؎ البقرۃ: ۲۶ تا ۳۰

۲؎ تاریخ الخلفاء للسیوطی صفحہ ۹۹ مطبع نولکشور لکھنؤ ۱۳۲۳ھ

(۱۷)

# نبی کا انکار خدا کا ہی انکار ہے

(فرمودہ ۱۰۔اپریل ۱۹۱۴ء)

تشہّد ،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے درج ذیل آیات کی تلاوت کی :۔

كَيْفَ تَكْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَكُنْتُمْ اَمْوَاتًا فَاَحْيَاكُمْ ثُمَّ يُمِيْتُكُمْ ثُمَّ يُحْيِيْكُمْ ثُمَّ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ۔ هُوَ الَّذِيْ خَلَقَ لَكُمْ مَّا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا ثُمَّ اسْتَوٰٓى اِلَى السَّمَآءِ فَسَوّٰىهُنَّ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ [1]

اور پھر فرمایا:۔

پیچھے اللہ تعالیٰ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے مخالفین پر حجت قائم کی ہے اور بتلایا ہے کہ کیوں نبی کے آنے کی ضرورت پیش آتی ہے اور کس طرح اللہ تعالیٰ کے کلام کے بغیر نجات نہیں مل سکتی۔ پھر کلام الٰہی کے مخالفین کی نسبت بتلایا ہے کہ وہ دکھ کے عذاب میں ڈالے جائیں گے اور تم دیکھ لو گے کہ وہ کس طرح تباہ و برباد ہوتے ہیں اور کلام الٰہی کو ماننے والے بڑی بڑی کامیابیاں حاصل کریں گے اور وہ مظفر و منصور ہوں گے اور وہ فتوحات حاصل کریں گے۔ پھر ایک بات ہوتی ہے جو صرف عقل ہی عقل ہوتی ہے اور ایک واقعہ ہوتا ہے پھر فرمایا کہ یہ بات صرف عقلاً ہی نہیں بلکہ واقعہ بھی ایسا ہی ہے۔ پھر بتلایا کہ لوگ اعتراض کرتے ہیں فرمایا کہ جب کوئی نشان آتا ہے تو مومن فوراً سمجھ جاتے ہیں اور مان لیتے ہیں لیکن شریر اور بدبخت انسان ہمیشہ اعتراض ہی کرتے رہ جاتے ہیں۔

كُنْتُمْ اَمْوَاتًا فَاَحْيَاكُمْ اب یہاں ایک اور بات بتلائی کہ ایسا اس زمانے میں

نہیں ہوا بلکہ ہمیشہ ہمیش سے ایسا ہوتا آیا ہے۔اور یہ سنت اللہ ہے کہ اس نے پہلے جب تم مردہ تھے تو اس نے تم کو کھڑا کیا۔ پھر جب تم میں قابلیت نہ رہے گی تو تم کو مار دے گا اور تمہاری بجائے اور لوگوں کو کھڑا کر دے گا۔اسی طرح پر ان کو مار کر اور دوسروں کو اس کی جگہ کھڑا کر دے گا۔ پچھلی آیات سے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کے بالکل منکر نہ تھے بلکہ وہ بجائے ایک الٰہ کے کئی ایک معبودوں کو مانتے تھے۔اور ان آیات سے معلوم ہوتا ہے کہ خدا کی کسی صفت کا جھٹلانا گویا اللہ تعالیٰ کا جھٹلانا ہے۔ ذکر تو اس بات کا تھا کہ نبی کو مان لو ورنہ تم سکھ نہ پاؤ گے تمہیں دکھ ہوگا لیکن یہاں کَیْفَ تَکْفُرُوْنَ بِاللّٰہِ فرمایا ہے اس سے معلوم ہوا کہ نبی کا انکار خدا کا ہی انکار ہے کیونکہ نبی ہی کے ذریعے خدا کی توحید قائم ہوتی ہے۔ چنانچہ اس زمانے میں بھی ایک انسان دنیا میں آیا جس نے قرآن کریم کی صداقت ثابت کر دی۔ اگر مسیح موعود علیہ السلام تشریف نہ لاتے تو قرآن کی صداقت ظاہر نہ ہوتی۔

حدیث شریف میں آتا ہے لَوْ کَانَ الْاِیْمَانُ بِالثُّرَیَّا لَنَالَہٗ رَجُلٌ مِّنْ اَھْلِ فَارِسَ [۲] تو اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ایمان ایک زمانہ میں دنیا سے اُٹھ جاوے گا اور اسے ایک آدمی اہل فارس میں سے دوبارہ لاوے گا۔ پھر اللہ تعالیٰ اور نبی کریم ﷺ کی سچائی ظاہر ہوگی۔یہی وجہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت مسیح موعودؑ کو فرمایا ہے اَنْتَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَۃِ تَوْحِیْدِیْ وَتَفْرِیْدِیْ [۳] کہ تیرے ہی ذریعہ میری توحید و تفرید ثابت ہوئی۔ پھر ایک جگہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو یَا شَمْسُ یَا قَمَرُ [۴] کہا ہے یا شمس اس لئے فرمایا کہ تیرے آنے سے ہی خدا تعالیٰ ظاہر ہوا۔اور قمر اس لئے کہ یہ سب روشنی اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی ہے اور اس کی ہے۔اور اگر وہ نہ ہوتا تو آپ بھی نہ ہوتے۔ پس انبیاء کی آمد ایمان کو درست کرتی ہے اور خدا تعالیٰ کو اور پہلے نبیوں کو دوبارہ منواتی ہے۔اسی لئے اللہ تعالیٰ نے منکرین نبوت کا نام تَکْفُرُوْنَ بِاللّٰہِ رکھا ہے۔وَ کُنْتُمْ اَمْوَاتًا حالانکہ تم میں بارہا ایسے آدمی آتے رہے کہ تم مردہ تھے اور انہوں نے تم کو زندہ کیا۔ یہ ایک عجیب بات ہے کہ دنیا میں جب کبھی بھی کوئی نبی آیا تو اس کی وفات کے بعد لوگوں نے الہام کا انکار کر دیا کہ اب الہام کا دروازہ بند ہو گیا ہے اور اب کسی پر الہام نہیں ہو سکتا اور نہ کوئی نبی اب آ سکتا ہے۔حضرت موسیٰ علیہ السلام آئے تو ان کے بعد بھی ایسا ہی ہوا کہ یہود نے پھر الہام سے انکار کر دیا۔اور الہام کے دروازہ کو مسدود ہی سمجھا۔ اور اسی طرح حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور ایسا ہی نبی کریم ﷺ کے وقت

کے بعد ہوا۔نبیوں کی وفات کے بعد جب الہام کا سلسلہ بند ہو جاتا ہے تو پھر لوگ الہام سے ہی منکر ہو جاتے ہیں اور لوگوں کے دلوں سے تقویٰ اور طہارت اٹھ جاتے ہیں۔

ثُمَّ اِلَیۡہِ تُرۡجَعُوۡنَ ۔یہاں دو زمانوں کی طرف اشارہ کیا گیا ہے (۱) عرب مُردہ تھے تو ان کی طرف نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم آئے اور وہ آپ کے وقت میں زندہ ہو گئے پھر ایک ایسا دن آیا کہ تم پہلوں کی طرح سچائی سے دور تھے اور مُردہ تھے تو تمہاری طرف بھی ایک نبی آیا۔ایسا ہی خدا تعالیٰ تم کو جبکہ تم بے دین ہو جاؤ گے تو دوبارہ تمہیں زندہ کرے گا۔اب فرماتا ہے ھُوَ الَّذِیۡ خَلَقَ لَکُمۡ مَّا فِی الۡاَرۡضِ جَمِیۡعًا ۔دنیا کی تمام چیزیں تمہارے لئے پیدا کیں لکم کے معنی ہیں تمہارے فائدہ کیلئے تاکہ تم کو اس سے نفع پہنچے۔اس میں ایک حجت قائم کی ہے۔ایک انسان اگر کسی عبث کام کیلئے محنت کرے جس میں کوئی فائدہ نہ ہو تو وہ انسان دانا نہیں بلکہ نادان ہوا کرتا ہے۔تو فرمایا کہ ہم نے تمام چیزیں تمہارے نفع رسانی کیلئے پیدا کی ہیں۔کوئی چیز دنیا میں ایسی نہیں ہے جو انسان کیلئے نفع رساں نہ ہو۔زمین میں ہر ایک قسم کے فوائد ہیں۔پانی۔نباتات ،جمادات وغیرہ تمام اشیاء ان میں سے کوئی بھی ایسی چیز نہیں جو فائدہ نہ دینے والی ہو۔جتنے جتنے معلومات بڑھ رہے ہیں اتنا ہی معلوم ہو رہا ہے کہ کوئی چیز ناکارہ نہیں ہے۔کوئی ادنیٰ سے ادنیٰ چیز بھی لے لو وہ بھی ناکارہ نہ ہوگی۔درختوں کی چھال ہی لے لو اس سے ہی کتنے فوائد حاصل ہوتے ہیں۔منجملہ ان کے اس سے کاغذ بنتے ہیں اور اس کے کپڑے بھی بنتے ہیں۔شہروں کے لوگ جانتے ہیں کہ پاخانہ سے کتنے فائدے ہوتے ہیں کسان اس سے کتنا فائدہ حاصل کرتے ہیں پہلے تو لوگ اسے یونہی باہر پھینک دیا کرتے تھے۔تو جتنا جتنا علوم ترقی کرتے چلے جاتے ہیں اتنا ہی ہر ایک چیز کے فوائد معلوم ہوتے جارہے ہیں تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اتنے سامان جو پیدا کئے گئے ہیں کیا یہ سب عبث ہی بنائے ہیں۔

اگر اس زندگی کے بعد کوئی دوسری زندگی نہ ہونی تھی اور اس کا نتیجہ صرف یہی تھا کہ اس دنیا میں انسان چند سالوں تک رہے پھر مر کر خاک ہو جاوے اور پھر اسے دوبارہ اپنی جزاء سزا کیلئے نہ اٹھنا ہوا اور پھر اس زندگی کے بعد کوئی دوسری زندگی نہ ہو تو پھر یہ سامان عبث جاتا۔ پھر فرمایا کہ صرف زمین ہی نہیں بنائی بلکہ سات بلندیاں بھی ہیں۔ایک تو ہر ایک ستارے کا علیحدہ علیحدہ مرکز ایک الگ سماء بن جاتا ہے۔سورج۔چاند۔ستارے وغیرہ۔صوفیاء نے تو پھر اس کی اور ہی تعریف کی ہے وہ وَسَبۡعَ سَمٰوٰتٍ کچھ اور ہی بتلاتے ہیں وہ کہتے ہیں۔ایک

سماء وہ جو ہمارے اوپر ہے۔ ایک وہ جو خواب میں دکھائی دیتا ہے۔ ایک ملاء اعلیٰ کا۔ ایک حشر کا۔ ایک قبر کا۔ پھر دوزخ اور جنت کا یہ الگ الگ سماء ہیں۔ پھر سات آسمان سات بلندیاں۔ ہر روحانی ترقی کے بھی سات درجے ہیں اور جسمانی ترقی کے بھی سات درجے ہیں۔ سورۃ مومنون میں اس کا ذکر ہے۔ براہین احمدیہ حصہ پنجم میں حضرت مسیح موعودؑ نے اس کو خوب کھول کر لکھا ہے اور ایسی تفسیر کی ہے کہ اُسے پڑھ کر انسان کا ایمان تازہ ہو جاتا ہے۔

**وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ** ۔ اسے ہر ایک چیز کا علم ہے۔ وہ عالم ہے یہ جو کچھ اس نے بنایا ہے عبث نہیں بنایا۔ وہ تو عالم ہے اور علماء تو لغو اور عبث کاموں سے پرہیز کرتے ہیں تو اللہ تعالیٰ علیم و خبیر ہو کر ایسے کام کرے گا۔ اگلے رکوع میں مثالیں دے کر سمجھایا ہے۔ ایک صحابی تھا وہ لڑائی میں بڑے زور سے جنگ کر رہا تھا اور دشمن کا بڑی دلیری سے مقابلہ کر رہا تھا۔ اس کی نسبت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ یہ جہنمی ہے تو بعض صحابہ کو بہت بُرا معلوم ہوا کہ ایک بیچارہ اتنی سختی سے دشمن کا مقابلہ کر رہا ہے مگر آپؐ اسے جہنمی کہہ رہے ہیں۔ پھر بعض نے آپؐ کو عرض کیا تو آپؐ نے فرمایا نہیں یہ ضرور جہنمی ہے۔ تو اس خیال سے کہ کسی کے ایمان میں خلل نہ آجاوے ایک صحابی اس کے ساتھ لگ گیا۔ اور جدھر وہ جاتا وہ بھی اس کے ساتھ ہی ہوتا۔ آخر کار اسے ایک زخم لگا جس کے درد کو وہ برداشت نہ کر سکا۔ تو اس نے تلوار کو زمین پر ٹیک کر اور اس کے اوپر اپنا پیٹ رکھ کر دبایا اور خودکشی کر لی [۵]۔ تب وہ صحابی واپس آیا اور اس نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے حضور آکر عرض کیا اور بتلایا کہ اس نے اس طرح خودکشی کر لی ہے۔

ایسا ہی بعض لوگ بظاہر تو نیک معلوم ہوتے ہیں لیکن دراصل وہ شقی ہوتے ہیں اور ان کا انجام بُرا ہوتا ہے۔ اور بعض لوگ بظاہر بُرے معلوم ہوتے ہیں لیکن وہ آخر کار نیک ہوتے ہیں۔ اس لئے انسان کو چاہیئے کہ ہمیشہ دعاؤں میں لگا رہے اور کبھی سستی سے کام نہ لے۔ جس کو خدا تعالیٰ صداقت دیتا ہے وہ گمراہ نہیں ہوتا۔ بعض بڑے بڑے گندوں میں رہتے ہیں لیکن اللہ تعالیٰ ان کو بچا لیتا ہے۔ اور بعض بڑی بڑی عمدہ صحبتوں میں رہ کر بھی تباہ ہو جاتے ہیں۔ اس لئے انسان کو اللہ تعالیٰ کے حضور گرے رہنا چاہیئے۔ ہمارا مرنا اور جینا اللہ کیلئے ہو اور ہمارا سب کچھ اسی کیلئے ہو۔

(الفضل ۱۵۔ اپریل ۱۹۱۴ء)

۱؎ البقرۃ:۲۹، ۳۰

۲؎ بخاری کتاب التفسیر۔ تفسیر سورۃ الجمعۃ باب قولہٗ واٰخرین منھم لما یلحقوا بھم

۳؎ تذکرہ صفحہ ۶۶۔ ایڈیشن چہارم

۴؎ تذکرہ صفحہ ۵۸۸۔ ایدیشن چہارم

۵؎ بخاری کتاب المغازی باب غزوۃ خیبر

# (۱۸)

# ہر نئے امر کی پہلے مخالفت ہوتی ہے
## (فرمودہ ۱۷۔اپریل ۱۹۱۴ء)

تشہد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے مندرجہ ذیل آیات کی تلاوت کی:۔

وَإِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ إِنِّي جَاعِلٌ فِي الْأَرْضِ خَلِيفَةً قَالُوٓا أَتَجْعَلُ فِيهَا مَن يُّفْسِدُ فِيهَا وَيَسْفِكُ الدِّمَآءَ وَنَحْنُ نُسَبِّحُ بِحَمْدِكَ وَنُقَدِّسُ لَكَ قَالَ إِنِّيٓ أَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُونَ۔ وَعَلَّمَ اٰدَمَ الْأَسْمَآءَ كُلَّهَا ثُمَّ عَرَضَهُمْ عَلَى الْمَلٰٓئِكَةِ فَقَالَ أَنْبِئُوْنِي بِأَسْمَآءِ هٰٓؤُلَآءِ إِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ۔ قَالُوْا سُبْحٰنَكَ لَا عِلْمَ لَنَآ إِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا إِنَّكَ أَنْتَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ ۔قَالَ يٰٓاٰدَمُ أَنْبِئْهُمْ بِأَسْمَآئِهِمْ فَلَمَّآ أَنْبَأَهُمْ بِأَسْمَآئِهِمْ قَالَ أَلَمْ أَقُلْ لَّكُمْ إِنِّيٓ أَعْلَمُ غَيْبَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَأَعْلَمُ مَا تُبْدُوْنَ وَمَا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ[1]

اس کے بعد فرمایا:۔

ہر ایک نئی بات پر، ہر ایک نئی چیز پر، انسان گھبرا جاتا ہے خواہ وہ کیسی ہی اچھی اور مفید کیوں نہ ہو لیکن طبیعت مضائقہ کرتی ہے کہ انسان اس کو اسی وقت مان لے۔ کفار مکہ ایک پتھر کے بت کے سامنے سجدہ کرتے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (جن کو وہ خود ایک صادق اور امین سمجھتے تھے) نے جب ان کو آ کر کہا کہ بت پرستی بہت بُری ہے تو چونکہ ان کو ایک عادت پڑی ہوئی تھی اور مدتوں سے ایک بات ان کے دل میں بیٹھ گئی تھی جس کیلئے ان کے پاس کوئی دلیل وغیرہ نہ تھی، کوئی ثبوت اس کا نہ تھا، تو انہوں نے آپ کی بات کو نہ مانا اور اس کا انکار

کر دیا۔اسی طرح جب کبھی دنیا میں کوئی نئی بات انسان کے سامنے آتی ہے تو خواہ وہ کیسی صداقت پر مبنی کیوں نہ ہو۔شروع شروع میں طبیعت ضرور اس سے متنفّر ہوتی ہے۔اسی لئے جب انبیاء علیہم السلام دنیا میں آتے ہیں دنیا میں ان کی ضرور مخالفت ہوتی ہے اور اس طرح کے اعتراضات ہونے شروع ہوجاتے ہیں کہ یہ بھی ہماری طرح کا ایک انسان ہے۔ہماری طرح کھاتا پیتا اور ہم میں چلتا پھرتا ہے اور آج یہ کہتا ہے کہ میں تمہارا سردار ہو گیا ہوں۔پھر جب دلائل سنتے ہیں تو جو ملائکہ صفت ہوتے ہیں وہ جھٹ اس کو مان لیتے ہیں۔انبیاء اور ان کے خلفاء کے ساتھ بھی ایسا ہی ہوتا ہے۔

مامور خلیفہ کے ہونے پر طبائع میں یہ خیالات پیدا ہوتے ہیں کہ ہم اور یہ برابر کے تھے یہ ہم سے منواتا تھا اور ہم اس سے منوا لیتے تھے۔آج یہ مطاع ہو جائے اور ہم مطیع ہو جائیں اس کو ایسا کونسا سرخاب کا پر لگا ہوا ہے۔جب اللہ تعالیٰ کے نبیوں اور خلفاء کے ساتھ ایسا ہوتا آیا ہے اور انبیاء سب سے زیادہ شان کے ساتھ آتے ہیں اور پھر مامور خلفاء کے ساتھ بھی یہی ہوتا آیا ہے۔تو پھر غیر مامور خلفاء کی تو سب سے زیادہ مخالفت ہونی ضروری ہے۔آدم آیا تھا ملائکہ نے اعتراض کر دیا۔اَتَجْعَلُ فِيْهَا مَنْ يُّفْسِدُ فِيْهَا۔کہ تو ایک مفسد کو جو فساد کرے گا پیدا کرتا ہے۔اور ہم تو ہمیشہ تیری تسبیح و تقدیس کرتے تھے اور قدیمی خدمت گذار تھے پھر کیا ضرورت تھی کہ ایک خلیفہ بنایا جاوے۔اس غریب نے کیا کرنا ہے۔یونہی فساد ہوگا (یہ لوگوں میں تبلیغ کرے گا۔وہ اس کو نہ مانیں گے۔پھر وفد آئیں گے۔ٹریکٹ شائع ہوں گے اور قوم کا روپیہ ضائع ہوگا) ایک انسان دوسرے انسان پر کسی ایک نہ ایک بات میں فضیلت بھی رکھتا ہے اس میں کیا شک ہے۔اگر ایک بات میں موسیٰؑ بڑھے ہوئے تھے تو دوسری میں داؤدؑ۔ایک میں مسیحؑ زیادہ ہیں تو دوسری میں سلیمانؑ۔

جو خلیفہ مقرر کیا جاتا ہے اس میں دیکھا جاتا ہے کہ اس نے کل خیالات کو یکجا جمع کرنا ہے۔اس کی مجموعی حیثیت کو دیکھا جاوے۔ممکن ہے کسی ایک بات میں دوسرا شخص اس سے بڑھ کر ہو۔ایک مدرسہ کے ہیڈ ماسٹر کیلئے صرف یہ نہیں دیکھا جاتا کہ وہ پڑھاتا اچھا ہے کہ نہیں، یا اعلیٰ ڈگری پاس ہے یا نہیں۔ممکن ہے اس کے ماتحت اس سے بھی اعلیٰ ڈگری یافتہ ہوں۔اس نے تو انتظام کرنا ہے۔افسروں سے معاملہ کرنا ہے۔ماتحتوں سے سلوک کرنا ہے یہ سب باتیں اس میں دیکھی جاویں گی۔اسی طرح سے خدا کی طرف سے جو خلیفہ ہوگا اس کی

مجموعی حیثیت کو دیکھا جاوے گا۔ خالد بن ولید جیسی تلوار کس نے چلائی مگر خلیفہ ابوبکرؓ ہوئے۔ اگر آج کوئی کہتا ہے کہ یورپ میں میری قلم کی دھاک مچی ہوئی ہے تو وہ خلیفہ نہیں ہوسکتا۔ خلیفہ وہی ہے جسے خدا نے بنایا۔ خدا نے جس کو چن لیا اس کو چُن لیا۔ خالد بن ولید نے ساٹھ آدمیوں کے ہمراہ ساٹھ ہزار آدمیوں پر فتح پائی۔ عمرؓ نے ایسا نہیں کیا مگر خلیفہ عمرؓ ہی ہوئے۔

حضرت عثمانؓ کے وقت بڑے بڑے جنگی سپہ سالار موجود تھے۔ ایک سے ایک بڑھ کر جنگی قابلیت رکھنے والا ان میں موجود تھا۔ سارے جہان کو اس نے فتح کیا مگر خلیفہ عثمانؓ ہی ہوئے۔ پھر کوئی تیز مزاج ہوتا ہے کوئی نرم مزاج۔ کوئی متواضع، کوئی منکسر المزاج ہوتے ہیں۔ ہر ایک کے ساتھ سلوک کرنا ہوتا ہے جس کو وہی سمجھتا ہے جس کو معاملات ایسے پیش آتے ہیں۔ کوئی کہتا ہوگا کہ بڑی حکومت مل جاتی ہے۔ دو بچوں کا خوش کرنا بڑا مشکل ہوجاتا ہے یہاں تو چار لاکھ انسان کے ساتھ معاملہ ہے۔ ملائکہ کو اپنے اپنے کام کی دھن ہوتی ہے کسی کو کوئی کام سپرد ہوتا ہے کسی کے کوئی۔ ایک فرشتے کے سپرد موت کا کام ہے بعض بارشوں پر اور بعض پہاڑوں کے موکل ہیں۔ غرض یہ کہ ہر ایک فرشتہ کسی ایک کام پر مقرر ہے۔ مگر بر خلاف اس کے آدم میں تمام مادے رکھے ہیں۔ موت کا فرشتہ بشارت نہیں جانتا۔ اور بشارت کا فرشتہ موت کو۔ ملائکہ مامور ہیں۔ وہ گناہ کرنا جانتے ہی نہیں۔ وہ غفاری اور ستاری کی صفت کو کیا سمجھیں۔ **يَفْعَلُوْنَ مَا يُؤْمَرُوْنَ** ۲؎ کے ماتحت کام کرتے رہتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی صفات کا مظہر اگر ہوسکتا ہے تو انسان ہی ہوسکتا ہے۔ کوئی ایسی ہستی ضرور ہونی چاہیئے جو بڑھے گھٹے نیکی کرے اور بدی کرے۔ اسی طرح جو خلفاء ہوتے ہیں ان میں یہ رنگ پیدا کر دیتا ہے۔ اسماء صفات الٰہی ہیں۔ ملائکہ پر جب پیش کئے گئے تو انہوں نے **لَا عِلْمَ لَنَآ** کہا۔ بے چارے **شَدِيْدُ الْاِنْتِقَامِ** اور غفار کی صفت کیا سمجھ سکتے ہیں۔ اسی واسطے لکھا ہے کہ انبیاء کا درجہ ملائکہ سے بڑا ہوتا ہے۔ انہوں نے خدا کی تمام صفات کا مظہر اپنی ذات کو قرار دیا ہے۔ آدم نے تو سب کچھ بتلا دیا۔ لوطؑ اور لوطؑ کی بستی والے، ابراہیمؑ اور اس کے مخالف، موسیٰؑ اور اس کے مخالف، کسی جگہ بخشش اور کسی جگہ سزا ہو رہی ہے۔

کہیں نیکی ہو رہی ہے کہیں بدی ہو رہی ہے۔ بظاہر ملائکہ میں سے ہر ایک لائق ہے لیکن اللہ تعالیٰ کے نزدیک لائق نہیں تب ہی فرمایا۔ **اِنِّيْٓ اَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ**۔ اس زمانہ میں بھی ملائکہ نے اعتراض کیا لیکن آخر کار ملائکہ صفت فوراً اپنی غلطی تسلیم کر کے ایمان لے آتے

ہیں۔ میں نے دیکھا ہے۔ایک دن ایک خط آتا ہے جس میں پچاس اعتراض کئے ہوتے ہیں۔دوسرے دن خط آتا ہے حضور میرے خط کے جواب کی ضرورت نہیں۔مجھے افسوس ہے کہ میں اولین بیعت کنندگان میں کیوں نہ شامل ہوسکا میرے لئے خاص وقت میں دعا فرماویں۔

اللہ تعالیٰ کا احسان ہے کہ ہم سے ایسا کام اس نے لے لیا۔دراصل یہ اللہ تعالیٰ کا فضل ہے کہ اس نے ہم سے کوئی خدمت لے لی۔خدمت تو خدا کے فضل کے ماتحت ہوتی ہے نہ یہ کہ چونکہ میں نے خدمت کی ہے مجھے یہ ہونا چاہیئے۔آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی وفات کے بعد انتخاب خلافت کے وقت انصار نے حضرت ابوبکرؓ کے مقابلہ میں یہ امر پیش کیا تھا کہ ہم نے بڑی مدد کی۔تمہیں جگہ دی۔وغیرہ وغیرہ۔حضرت ابوبکرؓ اللہ تعالیٰ کے مامور تھے۔اس لئے فرمایا۔ہم کہتے ہیں تم مان جاؤ اگر ملائکہ صفت ہو۔جب تک ضد نہ ہو، شرارت نہ ہو، خدا تعالیٰ فرماتا ہے انجام نیک ہوتا ہے۔ملائکہ کو آخر حکم ہوا کہ اُسْجُدُوْا لِاٰدَمَ [۳] پہلے ملائکہ کو کوئی حکم نہیں ملا تھا کہ سجدہ کرو۔انہوں نے جب آدم پر اعتراض کیا تو پھر فرمایا۔اب تمہیں آدم کی ضرور فرمانبرداری کرنی ہوگی۔حضرت خلیفۃ المسیح کے عہد میں بعض نے برخلاف آواز اٹھائی تب حضرت نے دوبارہ بیعت لی اور کھول کھول کر بیعت لی۔اور ہر ایک سے اعلان کروایا۔انسان کو چاہیئے کہ وہ سوچے کہ اگر میں بڑا ہوں تو خدا مجھے خود بڑا بنا دے گا اور اگر میں چھوٹا ہوں اور بڑا بننا چاہتا ہوں تو ذلیل ہوں گا۔

(الفضل ۲۲۔اپریل ۱۹۱۴ء)

---

۱؎ البقرہ:۳۱تا۳۴ ۲؎ التحریم:۷ ۳؎ البقرۃ:۳۵

(۱۹)

# مومن اپنی خدمات پر تکبر نہیں کرتے

(فرمودہ ۲۴۔اپریل ۱۹۱۴ء بمقام قادیان)

تشہد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے درج ذیل آیات کی تلاوت کی

وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِيْسَ اَبٰى وَاسْتَكْبَرَ وَكَانَ مِنَ الْكٰفِرِيْنَ ۔ وَقُلْنَا يٰٓاٰدَمُ اسْكُنْ اَنْتَ وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ وَكُلَا مِنْهَا رَغَدًا حَيْثُ شِئْتُمَا وَلَا تَقْرَبَا هٰذِهِ الشَّجَرَةَ فَتَكُوْنَا مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۔ فَاَزَلَّهُمَا الشَّيْطٰنُ عَنْهَا فَاَخْرَجَهُمَا مِمَّا كَانَا فِيْهِ وَقُلْنَا اهْبِطُوْا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ وَلَكُمْ فِي الْاَرْضِ مُسْتَقَرٌّ وَّمَتَاعٌ اِلٰى حِيْنٍ ۔ فَتَلَقّٰٓى اٰدَمُ مِنْ رَّبِّهٖ كَلِمٰتٍ فَتَابَ عَلَيْهِ اِنَّهٗ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ۔ قُلْنَا اهْبِطُوْا مِنْهَا جَمِيْعًا فَاِمَّا يَاْتِيَنَّكُمْ مِّنِّيْ هُدًى فَمَنْ تَبِعَ هُدَايَ فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۔ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَآ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ [1]

پھر فرمایا کہ:۔

پچھلی آیات میں تو اللہ تعالیٰ نے ہمیں اس بات کی طرف متوجہ فرمایا ہے کہ خلفاء ہمیشہ سے ہوتے آئے ہیں اور جب کبھی وہ آئے ہیں ان کا مقابلہ کیا گیا۔اور بڑے بڑے لوگوں نے ان کے ماننے سے پہلے انکار کیا ہے لیکن ان میں جو سعید لوگ ہوتے ہیں وہ مان لیتے ہیں۔اب اس نیکوکار گروہ کے علاوہ جو ناواقفی کی وجہ سے خلفاء کا مقابلہ کرتا ہے اس گروہ کا ذکر فرماتا ہے جو شرارت سے مقابلہ کرتے ہیں۔آدم کا مقابلہ فرشتوں نے کیا۔اور اللہ تعالیٰ کو کہا

کہ ہم اس سے بہتر ہیں۔ ہم تیرے فرمانبردار ہیں اور تیری تعریف اور تقدیس کرتے ہیں تو کیا وجہ ہے کہ ایسے انسان کو جو کہ دنیا میں لڑائی اور فساد کرے گا فتنے پھیلائے گا ہم سے سجدہ کروایا جاتا ہے اور کہا جاتا ہے کہ اس کی فرمانبرداری کرو لیکن جب اللہ نے ان کو فرمایا کہ تم نہیں جانتے کہ میری اس میں کیا مصلحت ہے تو انہوں نے گردن جھکا لی۔

خدا تعالیٰ فرماتا ہے ہم نے فرشتوں کو حکم دیا کہ آدمؑ کے فرمانبردار ہو جاؤ۔ پس سجدہ میں جھک پڑے۔ اگرچہ پہلے انہوں نے اعتراض کیا تھا لیکن جواب ملنے پر فرمانبردار ہو گئے۔ ہر ایک چیز پر فرشتے مسلط ہیں۔ خدا نے ان کو حکم دیا کہ جس چیز سے انسان فائدہ اٹھانا چاہے یا اس کو استعمال کرنا چاہے اس کو روکنا نہیں۔ یہی فرشتوں کی فرمانبرداری ہے جو کہ آدم کے لئے کروائی گئی۔

ایک ملائکہ انسان ہوتے ہیں ان کو امام وقت کی فرمانبرداری کا حکم ہوتا ہے گو ان کا دل مانے یا نہ مانے لیکن وہ فرمانبرداری کرتے ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے زمانہ میں حضرت ابوبکرؓ حضرت عمرؓ حضرت عثمانؓ حضرت علیؓ فرشتے تھے لیکن سب کو حکم تھا کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت کرو۔ پہلے انہوں نے انکار کیا لیکن ملائکہ تھے آخر مان گئے اور سجدہ کیا کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی وفات چھوڑ اپنی وفات تک سر نہ اٹھایا اور ساری عمر میں کسی نے ان کے منہ سے رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے متعلق کوئی اعتراض نہ سنا مگر آنحضرت کو بھی ان لوگوں نے جو ابلیس تھے نہ مانا۔ ایک آدم علیہ السلام کے زمانہ کا ابلیس ہوگا۔ بعضوں نے کہا کہ شیطان ملائکہ کا استاد تھا باقی سب فرشتے جنہوں نے سجدہ کیا وہ اسکے شاگرد تھے۔ اور وجہ یہ بیان کرتے ہیں کہ سجدہ کیلئے جہاں فرشتوں کا ذکر ہے اس کے ساتھ ہی ابلیس کا ذکر ہے اس لئے یہ بھی فرشتہ ہی ہے۔ لیکن یہ غلط ہے بادشاہ فوج کے کمانڈر انچیف کو حکم دیتا ہے اور وہ اپنا حکم اعلیٰ اور قریبی افسروں کو پہنچاتا ہے اس کا منشاء یہ ہوتا ہے کہ وہ تمام فوج سے اس حکم کی تعمیل کروائے۔ حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ خداوند تعالیٰ جب کوئی کام کرنا چاہتا ہے تو پہلے قریبی فرشتوں کو حکم دیتا ہے۔ اور پھر وہ آگے پہنچا دیتے ہیں۔ ملائکہ کو فرمانبرداری کا حکم اس لئے ہوا کہ وہ دنیا سے فرمانبرداری کرائیں لیکن ابلیس نے انکار کر دیا۔ اور اس کی وجہ یہ تھی اس نے اپنے آپ کو بڑا سمجھا اور کہا کہ میں نہیں مان سکتا۔ جو انسان یہ کہے کہ ''میں نہیں مان سکتا'' وہ کبھی ہدایت نہیں پا سکتا۔ البتہ جو حق بات پر غور کرے اور درست و غلط میں تمیز

کرے وہ مان سکتا ہے اور ہدایت بھی پا سکتا ہے۔ ابلیس میں یہ نقص تھے۔

(۱) اول اباء کیا۔ (۲) تکبر کیا کہ ہم مان نہیں سکتے۔ ہم بڑے آدمی ہیں ہم نے بڑی بڑی خدمتیں کی ہوئی ہیں۔ اور اس نے ابھی کچھ نہیں کیا۔ البتہ اس نے فتنہ ڈلوا دیا ہے آج صبح کی نماز میں سورۃ سجدہ پڑھتے ہوئے خدا نے اِنَّمَا یُؤۡمِنُ بِاٰیٰتِنَا الَّذِیۡنَ اِذَا ذُکِّرُوۡا بِہَا خَرُّوۡا سُجَّدًا وَّسَبَّحُوۡا بِحَمۡدِ رَبِّہِمۡ وَہُمۡ لَا یَسۡتَکۡبِرُوۡنَ [2] کے یہ معنی میرے دل میں ڈالے کہ مومن وہی ہوتا ہے جو کہ دین کی خدمت تو کرے لیکن اپنی خدمات پر اظہارِ تکبر نہ کرے۔ اِنَّمَا کے معنی ہیں سوائے اس کے نہیں۔ یعنی سوائے ان لوگوں کے کوئی مسلمان نہیں جن کو آیتیں سنائی جاتی ہیں تو فرمانبرداری کرتے ہیں اور خدا کو پاک ثابت کرتے ہیں۔ اور پھر یہ نہیں کہتے کہ ہم نے بڑی فرمانبرداری کی اور بڑی بڑی خدمتیں کی ہیں۔

مومنوں کی یہ نشانیاں ہوتی ہیں (۱) خود فرمانبردار ہوتے ہیں (۲) لوگوں میں خدا کو پاک ثابت کرتے ہیں (۳) اپنی خدمات کا اظہار اور ان پر تکبر اور تفاخر نہیں کرتے۔ شیطان نے انکار کیا کہ میں نے یہ یہ خدمتیں کی ہیں اور میں بڑا ہوں۔ آدم نے کیا کیا ہے جو اس کو خلیفہ بنایا جاتا ہے۔ لیکن کیا اس کو معلوم نہ تھا کہ آدم خدمت کے لئے ہی تو بنایا گیا ہے اور اس کے خدمت کرنے کا وقت اب آیا ہے اگر اس نے اس سے پہلے خدمت کی ہوتی تو پہلے کیوں خلیفہ نہ بنتا۔ خلیفہ خدمت کرنے کے لئے ہی مقرر کیا جاتا ہے۔ وہ انسان جو خلیفہ کا انکار کرتا ہے اس کے اندر پہلے ہی خرابی ہوتی ہے اور ضرور کوئی نہ کوئی گند اس میں ہوتا ہے اسی لئے انکار کرتا ہے۔ ورنہ ممکن نہیں کہ وہ تو خدا کا سچا فرمانبردار اور پکا مومن ہو لیکن خدا اس کا انجام بُرا کر دے۔ یہ اس کا اپنا ہی قصور ہوتا ہے دشمنی، بغض، جہالت اور ناپاکی اس کے اندر کسی نہ کسی گوشے میں ضرور ہوتی ہے جو اس کو حق سے باز رکھتی ہے چاہے کوئی مانے یا نہ مانے اور کسی کو بُرا ہی لگے۔ لیکن میں تو صاف کہوں گا کہ اس زمانہ میں جنہوں نے مخالفت کی ہے وہ وہی ہیں جنہوں نے حضرت خلیفۃ المسیح اول پر اعتراض کئے اور وہ وہی ہیں جنہوں نے حضرت مسیح موعودؑ کو خط لکھے کہ تم روپیہ کھا جاتے ہو کیا وہ اپنے خطوط سے انکار کر سکتے ہیں۔ جنہوں نے لکھا تھا کہ ہمیں تو قربانیاں کرنے کے لئے کہا جاتا ہے لیکن خود زیور بنواتے ہیں۔ ہمیں بتایا جاتا ہے کہ صحابہ بھوکے رہتے تھے اور خود اچھے اچھے کھانے کھاتے ہیں اور عالیشان مکانوں میں رہتے ہیں۔

خداوند تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم نے آدم کو کہا کہ جاؤ جنت میں جہاں چاہو رہو۔ شیطان تمہارا کر ہی کیا سکتا ہے۔ تم اس کی طرف متوجہ مت ہو اور جنت میں جہاں چاہو کھاؤ۔ ہاں ایک بات یاد رکھنا کہ میرے جو شریعت کے احکام ہیں ان کی خلاف ورزی نہ کرنا۔ شجرہ کے معنی لوگ گیہوں کا درخت یا لڑائی جھگڑا اور اختلاف کرتے ہیں۔ میں اس کے معنی سمجھنے میں بڑی توجہ اور غور کرتا رہا ہوں اور خدا سے دعا کرتا رہا ہوں کہ اے الٰہی! اس کے معنی مجھے قرآن سے ہی سمجھا دے۔ پس خداوند تعالیٰ نے اس کے معنی قرآن ہی سے سمجھائے ہیں۔

قرآن شریف میں دو شجروں کا ذکر آیا (۱) اَلَمْ تَرَ كَيْفَ ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا كَلِمَةً طَيِّبَةً كَشَجَرَةٍ طَيِّبَةٍ ۳؎ (۲) مَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيْثَةٍ كَشَجَرَةٍ خَبِيْثَةِ ۨ اجْتُثَّتْ مِنْ فَوْقِ الْاَرْضِ ۴؎ ایک نیک نام ہیں وہ نیک شجر ہیں اور بد باتیں بد شجر۔ قرآن شریف نے نیک اور بد باتوں کا نام شجر رکھا ہے۔ آدم علیہ السلام کو خدا نے فرمایا۔ کہ اگر ایسا کرو گے۔ یعنی خدا کے احکام کی خلاف ورزی کرو گے تو نقصان اٹھاؤ گے۔ پھر چونکہ شیطان آدم کا دشمن تھا اس لئے باہم ان میں لڑائی اور جنگ شروع ہوگئی اور جنگ میں غلطیاں بھی ہو جایا کرتی ہیں آدم سے غلطی ہوئی اور فتنہ پڑ گیا یعنی جس آرام و آسائش سے وہ رہتے تھے اس میں نہ رہے جیسا اب ہوا ہے۔ پہلا امن کہا ں ہے۔ فَاَزَلَّهُمَا الشَّيْطٰنُ ان کو کوئی غلطی لگ گئی۔ یہاں ابلیس کا لفظ خدا نے نہیں فرمایا۔ ابلیس اور شیطان کے ایک معنی نہیں ہیں۔ ابلیس تو وہ ہے جس کے متعلق خداوند تعالیٰ فرماتا ہے کہ اس کا میرے بندوں پر کوئی تسلط نہیں ہے۔ شیطان شَطَنَ سے نکلا ہے۔

بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد خلافت کے منکرین خلیفہ کی بیعت کرنے والوں کے دشمن ہو گئے تھے۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اگر مجھے قتل کر دیا گیا تو مسلمان قیامت تک متفق نہ ہو سکیں گے ۵؎ پھر ایسا ہی ہوا۔ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کلمہ پڑھنے والے کبھی جمع نہیں ہوئے اور نہ ہو سکیں گے۔ ہمارے مسیح کو بھی الہام ہوا وَجَاعِلُ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْكَ فَوْقَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۶؎ کیسی خطرناک سزا ملی۔ عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہ پہلے یہودی تھے اور پھر مسلمان ہو گئے۔ انہوں نے بائیبل میں نہ معلوم کس طرح یہ پیشگوئی نکالی تھی کہ ایک نبی آئے گا لوگ اگر اس کے خلیفہ کو مار دیں گے تو ہمیشہ ان میں دشمنی اور پھوٹ رہے گی۔

وَلَكُمْ فِي الْأَرْضِ مُسْتَقَرٌّ[3] پھر جب مسلمانوں نے دیکھا کہ اب تو دشمنی ہوگئی ہے تو ڈر گئے کہ اب کیا کریں گے۔ خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ یہاں دنیا میں ہی گزارہ کرنا ہوگا ایک وقت تک۔ پھر آدم نے توبہ کی اور کہا کہ کوئی غلطی ہوگئی ہے جس سے فساد بڑھ گیا ہے اب کیا کریں۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ استغفار کرو ہم معاف کردیں گے۔ آجکل بھی خلافت کے جھگڑے میں ہمارے بعض لوگوں سے لکھتے وقت بعض سخت کلمات نکل گئے ہیں حالانکہ فریق مخالف نے بہت سخت لکھے ہیں اور ابتداء بھی انہیں کی ہے پس جن دوستوں سے غلطی ہوئی یا جن کی وجہ سے فتنہ میں ترقی ہوئی ہو وہ توبہ کرلیں بس یہی علاج ہے۔

فَمَنْ تَبِعَ هُدًى۔ خلافت ہمیشہ قائم رہے گی آدم سے لے کر آج تک خلافت میں وقفہ نہیں ہوا۔ کئی روحانی اور جسمانی خلافتیں ہوئی ہیں اگر روحانی نہ رہی تو جسمانی ہوگئی۔ اور جسمانی نہ رہی تو روحانی رہی ہے۔ پس جو کوئی اس ہدایت کی پیروی کرے گا اس کو کوئی فکر نہیں اور جو لوگ انکار کریں گے وہ آگ میں ڈالے جائیں گے۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آدم تھے ان کا مقابلہ کیا گیا۔ اور بعض صحابہ سے غلطیاں ہوئیں لیکن پھر انہوں نے غلطیوں کی اصلاح کرلی۔ غلط کہتے ہیں وہ جو کہتے ہیں کہ ماموروں اور ان کے خلیفوں کا انکار کر کے بھی ہم سکھ پا سکتے ہیں۔ ہر ایک ہم میں سے آدم ہے جن نہیں۔ خدا نے سب پر آدم کا لفظ بولا ہے اور ہر ایک سے اس کا الگ الگ معاملہ ہے۔ ایک باپ کا بیٹا خلیفہ ہوتا ہے پھر بڑی قوم کا سردار خلیفہ ہوتا ہے۔ پھر غیر مامور خلیفے اور پھر انبیاء کے خلیفے ہوتے ہیں ان کے الگ رتبے ہوتے ہیں۔

اپنے اندر تبدیلی پیدا کرو۔ مبارک ہے وہ انسان جو اپنی غلطیاں اپنے اوپر لگائے نہ کہ خدا پر۔ خدا سے اپنا تعلق مضبوط کرو اور ملائکہ کی طرح فرمانبرداری اختیار کرو۔ حضرت عثمانؓ کے زمانہ میں صحابہ زیادہ تھے اور شریر لوگ تھوڑے لیکن جس قدر زمانہ گزرتا گیا وہ اتنے ہی زیادہ ہوگئے اور صحابہ کم۔ اور پھر تیرہویں صدی میں تو مسلمانوں کی یہ حالت ہوگئی کہ جس سے کہا جاتا ہے کہ جنگلی درندوں نے بھی پناہ مانگی ہے۔ اب چودھویں صدی کا مبارک زمانہ ہے اس میں اپنے اندر اصلاح پیدا کرو اور خدا کے سچے فرمانبردار بن جاؤ۔

(الفضل ۲۹۔ اپریل ۱۹۱۴ء)

---

[1] البقرۃ: ۳۵ تا ۴۰ [2] السجدۃ: ۱۶ [3] ابراھیم: ۲۵

۴؎ ابراهیم:۲۷

۵؎ تاریخ الخلفاء للسیوطی صفحہ ۱۱۵ مطبع نولکشور لکھنؤ ۱۳۲۳ھ میں یہ بات عبداللہ بن سلام کی طرف منسوب ہے۔انہوں نے حضرت عثمانؓ کی شہادت سے قبل ناصحانہ انداز میں کہا تھا کہ:۔

"وَاِنَّ سَیْفَ اللّٰہِ لَمْ یَزِلْ مَغْمُوْدًا وَاِنَّکُمْ وَاللّٰہِ اِنْ قَتَلْتُمُوْہُ لَیُسَلَّنَّہُ اللّٰہُ ثُمَّ لَا یَغْمِدُہٗ عَنْکُمْ اَبَدًا"

۶؎ تذکرہ صفحہ ۶۱۔ایڈیشن چہارم

# (۲۰)

# اللہ کے عہدوں کو پورا کرنے سے ہی انعام حاصل ہوتے ہیں

(فرمودہ یکم مئی ۱۹۱۴ء)

تشہد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے درج ذیل آیات کی تلاوت کی:۔

یٰبَنِیۡۤ اِسۡرَآءِیۡلَ اذۡکُرُوۡا نِعۡمَتِیَ الَّتِیۡۤ اَنۡعَمۡتُ عَلَیۡکُمۡ وَاَوۡفُوۡا بِعَہۡدِیۡۤ اُوۡفِ بِعَہۡدِکُمۡ وَاِیَّایَ فَارۡہَبُوۡنِ۔ وَاٰمِنُوۡا بِمَاۤ اَنۡزَلۡتُ مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَکُمۡ وَلَا تَکُوۡنُوۡۤا اَوَّلَ کَافِرٍۭ بِہٖ وَلَا تَشۡتَرُوۡا بِاٰیٰتِیۡ ثَمَنًا قَلِیۡلًا وَّاِیَّایَ فَاتَّقُوۡنِ۔ وَلَا تَلۡبِسُوا الۡحَقَّ بِالۡبَاطِلِ وَتَکۡتُمُوا الۡحَقَّ وَاَنۡتُمۡ تَعۡلَمُوۡنَ۔ وَاَقِیۡمُوا الصَّلٰوۃَ وَاٰتُوا الزَّکٰوۃَ وَارۡکَعُوۡا مَعَ الرّٰکِعِیۡنَ۔ اَتَاۡمُرُوۡنَ النَّاسَ بِالۡبِرِّ وَتَنۡسَوۡنَ اَنۡفُسَکُمۡ وَاَنۡتُمۡ تَتۡلُوۡنَ الۡکِتٰبَ ؕ اَفَلَا تَعۡقِلُوۡنَ۔ وَاسۡتَعِیۡنُوۡا بِالصَّبۡرِ وَالصَّلٰوۃِ ؕ وَاِنَّہَا لَکَبِیۡرَۃٌ اِلَّا عَلَی الۡخٰشِعِیۡنَ۔ الَّذِیۡنَ یَظُنُّوۡنَ اَنَّہُمۡ مُّلٰقُوۡا رَبِّہِمۡ وَاَنَّہُمۡ اِلَیۡہِ رٰجِعُوۡنَ[1]۔

پھر فرمایا:۔

بہت لوگ دنیا میں اس قسم کے ہوتے ہیں کہ وہ انصاف سے کام نہیں کرتے۔ جہاں کہیں ان کا معاملہ کسی سے پڑتا ہے ان کی کوشش یہی ہوتی ہے کہ دوسرے کی چیز ہم لے لیں۔ یہ لوگ معاہدات کی پابندی نہیں کرتے، حالانکہ بڑے شرم کی بات ہے کہ جب ایک بات پر معاہدہ ہو جائے تو اس سے یہ امید رکھی جاوے کہ اس کو زید تو پورا کرے اور میں نہ کروں اور کسی کا نقصان ہو تو ہو لیکن مجھے ضرور ہی فائدہ پہنچ جاوے۔

تاجر لوگ چاہتے ہیں کہ ہر ایک چیز کی قیمت تو پوری لیں لیکن چیز گندی اور خراب

دیں ۔ادھر خریداروں کی خواہش ہوتی ہے کہ ہم قیمت تو تھوڑی دیں لیکن مال اچھا لیں ۔خواہ تاجر گھر سے ڈال کر دے ۔نوکر چاہتا ہے کہ میں محنت کم کروں لیکن تنخواہ زیادہ پاؤں اور آقا چاہتا ہے کہ کام پورا لوں لیکن تنخواہ بہت کم دوں ۔غرضیکہ ہر ایک آدمی اپنے معاملہ میں دوسرے کا نقصان ہی کرنا چاہتا ہے ۔لیکن یہ نہیں چاہتا کہ کسی اور کو بھی کوئی فائدہ پہنچ سکے ۔بعض دفعہ ہر دو فریق ایک دوسرے کو نقصان پہنچاتے ہوئے خود نقصان اُٹھا لیتے ہیں ۔حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام سے میں نے سنا کہ ایک دفعہ ایک شخص نے ایک بزّاز سے کپڑا خریدا ۔جب وہ خرید کر گھر چلا گیا تو فروخت کرنے والے شخص کو معلوم ہوا کہ اس کپڑے میں تو نقص تھا کیڑے نے اس کو ناکارہ کر دیا ہوا تھا ۔اس کو خوف خدا آیا کہ میں نے مسافر سے دھوکا کیا ہے ۔وہ ایک قافلے کا آدمی تھا قافلہ چلا گیا ۔تاجر اس کے پیچھے گیا اور دو تین منزلوں پر جا کر اس سے ملا اور کہا کہ میرا دل گھبرا گیا کیونکہ میں نے تم کو دھوکہ دیا ۔تم اپنا روپیہ واپس لے لو اور مجھے کپڑا دے دو ۔اس نے کہا کہ تو نے ہی دھوکا نہیں دیا میں نے بھی کیا ہے ۔جتنے روپے میں نے تم کو دیئے تھے وہ سب کھوٹے تھے مجھے تو نفع ہی رہا تھا ۔

لوگوں سے تو دھوکا کیا ہی جاتا ہے لیکن آدمی اللہ کو بھی دھوکا دینا چاہتے ہیں ۔آدمی دھوکا کھا جاتا ہے ۔لیکن تعجب اور حیرت اس بات پر ہے کہ انسان خدا کو بھی دھوکا دینا چاہتے ہیں اور پھر عجیب در عجیب فریب کرتے ہیں ۔خدا کے ساتھ جو معاہدہ ہے اس کو تو پورا نہیں کرتے لیکن یہ امید رکھتے ہیں کہ خدا ہم سے اپنے عہد کو پورا کرے ۔یہ کہتے ہیں کہ ہم نے چونکہ مسلمان کہلا لیا پس خدا ہم کو مسلمان سمجھ لے گا خواہ ہم میں کتنا ہی بغض، کینہ، دشمنی اور برائیاں کیوں نہ ہوں ۔اور خدا ہم سے مسلمانوں والا سلوک کرے گا اور دھوکا کھا جائے گا ۔لیکن انہیں معلوم نہیں کہ وہ عالم الغیب ہے ۔انسان دھوکا کھا سکتا ہے، دکاندار خریدار کو دھوکا دے سکتا ہے، نوکر آقا کو دھوکہ دے سکتا ہے اور آقا نوکر کے ساتھ دغا بازی کر سکتا ہے لیکن خدا دھوکا نہیں کھا سکتا کیونکہ وہ تو انسان کی ہر ایک کمزوری کو خوب جانتا ہے اور پوشیدہ بھیدوں اور ارادوں سے بھی خوب واقف ہے ۔بہت دفعہ ایسا ہوتا ہے کہ انسان عبادت کرتا ہے لیکن خدا کی درگاہ میں قبول نہیں ہوتی ۔روزے رکھتا ہے لیکن خدا کے حضور قبول نہیں کئے جاتے ۔بیسیوں نیکی کے کام کرتا ہے لیکن رد کئے جاتے ہیں ۔جس کی وجہ یہ ہے کہ خدا انسان کی نیتوں اور اندرونی رازوں کو جانتا ہے ۔اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ان باتوں سے کام نہیں بن سکتا مَیں

اسی وقت اپنے وعدے پورے کروں گا جبکہ تم بھی اپنے وعدے پورے کرو گے۔جب تم راستباز بن جاؤ گے، گناہوں کو چھوڑ دو گے، فسق و فجور سے قطع تعلق کرلو گے، بغض و کینہ سے اپنے سینوں کو صاف کرلو گے اور اللہ تعالیٰ کے فرمانبردار ہو جاؤ گے تب تم سچے مسلمان بنو گے اور پھر تم سے وعدے پورے کئے جائیں گے۔

خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ دیکھو بنی اسرائیل سے ہم نے وعدے پورے کئے تاریخ میں بنی اسرائیل کے حالات پڑھ کر رشک آتا ہے کہ چار چار سو نبی ایک زمانہ میں پیدا ہوئے۔کیا ہی محبت اور پیار کے دن ہوں گے نبیوں کی صحبتیں اور کثرت سے اولیاء کی صحبتیں کیا ہی مزا دیتی ہوں گی۔خدا تعالیٰ کے پاس پہنچنے کے رستے کھلے ہوئے ہوں گے۔لیکن جب انہوں نے اپنے عہدوں کو پورا کرنا چھوڑ دیا تو تباہ و برباد ہو گئے۔یہودیوں سے بہت بڑھ کر مسلمانوں کے ساتھ خداوند تعالیٰ کے وعدے تھے اور اس جگہ اس آیت کا ذکر اس لئے ہے کہ تم میری نعمتوں کو یاد کرو۔یہ وہی وعدے ہیں جو بنی اسرائیل سے کئے گئے۔تم بھی میری نعمتوں کو دیکھ کر اپنے معاہدوں کو پورا کرو پھر میں بھی اپنے معاہدوں کو پورا کروں گا۔کیا میں نے بنی اسرائیل سے پورے نہیں کئے تھے۔تم ان نعمتوں کو دیکھ سکتے ہو جو ان پر ہوئیں۔اب بھی میں ایسا کرسکتا ہوں بشرطیکہ تم اپنے آپ کو اس قابل بناؤ۔میں پھر وعدے پورے کروں گا۔

مسلمانوں کے پاس یہودیوں سے بہت زیادہ ملک تھے۔چین، افغانستان، بلوچستان، ایران، ترکستان آرمینیا، یورپ کا بہت بڑا حصہ، افریقہ، عرب۔یہ ملک مسلمانوں کے پاس ان سے زائد تھے۔پھر مسلمانوں کو نبی دیا تو ایسا دیا کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ لَوْ كَانَ مُوْسٰى وَعِيْسٰى حَيَّيْنِ لَمَا وَسِعَهُمَا اِلَّا اِتِّبَاعِيْ [۲] اگر موسیٰ اور عیسیٰ زندہ ہوتے تو انہیں میری ہی پیروی کرنی پڑتی۔پھر عُلَمَاءُ اُمَّتِيْ كَاَنْبِيَاءِ بَنِيْ اِسْرَائِيْلَ [۳] ایسے عالی مرتبہ اولیاء بھیجے جو بڑی شان رکھتے تھے۔بنی اسرائیل میں تو چار چار سو نبی ایک زمانہ میں ہوتے تھے [۴] لیکن رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی امت میں ایک ایک شہر میں چار چار سو ولی ہوئے۔اور اس حدیث میں یہ بتایا گیا کہ گو کسی مصلحت سے ان کا نام نبی نہ رکھا جائے لیکن وہ نبیوں کی برکات والے ہوں گے۔حضرت جنید رضی اللہ عنہ کے چار سو شاگرد ایک شہر میں رہتے تھے۔دنیا کی کوئی حکومت اور طاقت رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا مقابلہ نہیں کرسکتی تھی اور کسی میں طاقت نہ تھی کہ وہ مسلمان سے لڑے۔حضرت علیؓ اور امیر معاویہ کی لڑائی کے وقت ایک عیسائی

بادشاہ نے حملہ کرنا چاہا تو امیر معاویہ نے اس کو کہلا بھیجا کہ اگر کوئی لڑائی کیلئے آیا تو علیؓ کی طرف سے جو پہلا جرنیل نکلے گا وہ معاویہ ہوگا۔ ۵

ایک پادری نے بادشاہ کو سمجھانے کے لئے دو کتے منگوائے اور ان کو بھوکا رکھا پھر ایک گوشت کا لوتھڑا منگوا کر اس پر ان کو چھوڑ دیا۔ اور ایک بھیڑیا بھی چھوڑا۔ تو وہ دونوں کتّے اکٹھے ہو کر اس بھیڑیے پر حملہ آور ہوئے۔ اس نے کہا کہ یہی مثال مسلمانوں کی ہے۔ یہ اگرچہ آپس میں لڑتے ہیں لیکن کسی مقابلہ میں اکٹھے ہو جاتے ہیں۔ اگرچہ اس پادری نے یہ مثال تعصّب اور عداوت کی وجہ سے گندی دی۔ لیکن اصل میں یہ واقعہ سچا تھا۔ اب مسلمانوں کی حکومتیں کہاں ہیں اور جو بے نام ونشان ہیں بھی انہیں دوسری سلطنتیں مُردے کے ترکہ کی طرح بانٹ رہی ہیں۔ اور مسلمانوں کو کوئی پوچھتا تک نہیں۔ کیوں؟ اس کی وجہ یہ ہے کہ انہوں نے یہودیوں کی طرح عہد شکنی کی ہے۔

اب تم نے بھی عہد باندھا ہے اس لئے خدا کی طرف سے یہ پیغام تمہارے لئے ہے کہ تم سے پہلی قوم صحابہ نے اپنے عہدوں کو پورا کیا۔ تم ان کی نعمتوں کو یاد کرو اور خدا کے عہدوں کو پورا کرو وہ تمہارے ساتھ بھی یہ عہد پورے کرے گا۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے ساتھ خدا تعالیٰ کا وعدہ ہے وَجَاعِلُ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْكَ فَوْقَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۶ پس تم بیعت کے اقراروں کو پورا کرو، خدا (اُوْفِ بِعَهْدِكُمْ) بھی پورا کر دے گا۔ پس کسی سے نہ ڈرو۔ بے جا ڈر رکھنے والا ہلاک ہو جاتا ہے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے فَارْهَبُوْنِ۔ اللہ تعالیٰ کا ڈر دل میں رکھ کر کسی حکومت سلطنت اور دشمن کا ڈر نہیں رکھنا چاہیئے ہاں سلطنت کی فرمانبرداری صدق دل سے کرو۔ مگر یہ فرمانبرداری اس لئے کرو کہ خدا فرماتا ہے کہ اپنے حاکموں کی فرمانبرداری کرو۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ پھر میں وہی وعدے پورے کروں گا۔

مسلمانوں کی کیسی شان وشوکت تھی اگر کوئی جاہل انسان بھی ان حالات کو سنے تو اسے شوق آ جاتا ہے کہ کاش! میں بھی اس وقت ہوتا۔ خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ اب بھی کوئی روک نہیں۔ اب تم وعدوں کو پورا کرو میں اس وقت بھی وہی کر سکتا ہوں۔ وعدے کئی قسم کے ہوتے ہیں۔ (۱) اپنے مطلب کے لئے وعدے کئے جاتے ہیں لیکن بعد میں نیت بدل جاتی ہے (۲) بعض وعدے تو سچے دل سے کئے جاتے ہیں لیکن مشکلات کی وجہ سے ان پر قائم نہیں رہا جا سکتا۔ (۳) وعدہ تو پورا کرنے کے لئے کیا جاتا ہے لیکن اس کو پورا کرنے کی توفیق ہی نہیں ملتی۔ لیکن خدا

ان سب کمزوریوں سے پاک ہے۔ اللہ کی نہ نیت بدلتی ہے نہ وہ کمزور ہے نہ اس کے سامنے کوئی روک آ سکتی ہے۔ غرضیکہ اللہ تعالیٰ کی طرف کسی نقص کو منسوب کرنا ہی جہالت ہے تو جب ایسی ہستی وعدہ کرے تو اس کے پورا ہونے میں کون سا شک وشبہ ہوسکتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کی فرمانبرداری اور اس کی اطاعت اختیار کرو۔ اس سے جو وعدہ دین کو دنیا پر مقدم رکھنے کا کیا ہے اس کو پورا کرو۔ اسلام کے حکموں پر چلو۔ تم نے ایک دفعہ نہیں دو دفعہ نہیں بلکہ تین دفعہ عہد کیا۔ یہ عام مشہور ہے کہ پہلی اور دوسری دفعہ تو گناہ معاف ہوسکتا ہے لیکن تیسری دفعہ معاف نہیں کیا جاتا۔ اپنے اندر ہوشیاری پیدا کرو۔ غفلت اور سستی کو چھوڑ دو۔ دنیا میں ایک بہادر سپاہی کی طرح رہو۔ ساری دنیا کی طاقتیں مل کر بھی تمہیں مٹا نہیں سکتیں۔ عزت اور شان وشوکت مومن کی غلام ہے جب کوئی خدا کا فرمانبردار ہو جاتا ہے تو یہ ہاتھ باندھ کر آ جاتی ہے۔ اللہ کے عہدوں کو پورا کرو تا کہ وہ اپنے انعاموں کا دروازہ تم پر کھولے۔ خدا تمہیں دین کو دنیا پر مقدم کرنے کی توفیق دے تا کہ تم عہدوں کو پورا کرسکو۔

(الفضل ۱۱۔ مئی ۱۹۱۴ء)

۱؎ البقرۃ:۱۴۱تا۱۴۷

۲؎ الیواقیت والجواھر جلد ۲ صفحہ ۲۰ مطبوعہ مطبع میمنۃ مصر ۱۳۱۷ھ

۳؎ مکتوبات امام ربانی از حضرت مجدد الف ثانی جلد ۱ صفحہ ۳۳۶ مطبع نولکشور

۴؎ سلاطین باب ۲۲ آیت ۶ برٹش اینڈ فارن بائیبل سوسائٹی لاہور ۱۹۴۳ء

۵؎ مجمع بحار الانوار جلد ۱ صفحہ ۲۶، ۲۷ زیر لفظ ''ارس'' مطبوعہ نولکشور ۱۳۱۴ھ

حضرت امیر معاویہ کے اصل الفاظ اس پیغام میں یہ تھے۔ لئن تیممت علی ما بلغنی لا صالحن صاحبی ولا کونن مقدمته ولا جعلن قسطنطنیة حممة سوداء ولا نزعنك عن الملك نزع الاصطفلینه ولا ردنك اریسا من الارارسة ترعی الدوابل۔ یعنی اگر تُو نے میرے پاس پہنچنے والی خبر کے مطابق حملہ کا ارادہ کیا تو میں فوراً حضرت علیؓ سے صلح کر کے ان کی طرف سے تیرے مقابل پر سب سے پہلا نکلنے والا جرنیل ہوں گا اور یاد رکھ کہ میں تیرے پایۂ تخت قسطنطنیہ کو جلا کر سیاہ کردوں گا اور تجھے تیرے تاج وتخت سے علیحدہ کر کے تجھے ایک ذلیل چرواہا بنا دوں گا کہ تو سُوروں کے پلے چراتا پھرے گا۔

۶؎ تذکرہ صفحہ ۶۱۔ ایڈیشن چہارم

# (۲۱)

# قرآن گزشتہ انبیاء اور الہامی کتب کی تصدیق کرتا ہے

(فرمودہ ۸۔مئی ۱۹۱۴ء)

تشہّد ،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے مندرجہ ذیل آیات کی تلاوت کی:۔

وَاٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلْتُ مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَكُمْ وَلَا تَكُوْنُوْٓا اَوَّلَ كَافِرٍ بِهٖ وَلَا تَشْتَرُوْا بِاٰيٰتِيْ ثَمَنًا قَلِيْلًا وَّاِيَّايَ فَاتَّقُوْنِ۔وَلَا تَلْبِسُوا الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ وَتَكْتُمُوا الْحَقَّ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ[1]

اس کے بعد فرمایا:۔

بہت سی جگہ انسان اس لئے ٹھوکر کھا جاتا ہے کہ وہ کسی غصے اور جوش میں آ کر ایک حق بات کو تسلیم نہیں کر سکتا۔ مثلاً ایک مبلّغ کسی کو تبلیغ کرنے جائے اور جاتے ہی اس کو گالیاں سنانی شروع کر دے تو اس کی بات کا کہاں اثر ہوگا اور اس بات کو کب کوئی مانے گا۔ کیونکہ جس کو وہ تبلیغ کرے گا وہ کہہ سکتا ہے کہ اس نے میرے سامنے اپنی باتوں کو ایسے رنگ میں پیش کیا تھا کہ میں مان نہیں سکتا تھا۔ بہت سے ایسے معاملات جو بُرے طریقے پر پیش کئے جاتے ہیں لوگوں کو سچائی کے ماننے سے روک دیتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ قرآن شریف کی نسبت اہل کتاب کو فرماتا ہے کہ اگر اس میں یہ لکھا ہوتا کہ (نَعُوْذُ بِاللہِ) موسیٰؑ جھوٹے ہیں یا توریت اللہ کی طرف سے نہیں ہے یا مسیحؑ کا دعویٰ نبوت غلط ہے یا انجیل الہامی کتاب نہیں ہے تو گو اس صورت میں بھی جو کچھ قرآن پیش کرتا غور کرنے کے قابل تھا لیکن اس میں تو ایسا نہیں ہے بلکہ یہ تو تمہارے عقائد کے مطابق ان کی

تصدیق کرتا ہے اس لئے تم یہ نہیں کہہ سکتے کہ چونکہ قرآن ہمارے سامنے ہمارے عقائد کو بُرے اور جوش دلانے والے رنگ میں پیش کرتا ہے اس لئے ہم مان نہیں سکتے۔ تم کو تو ہماری کتاب پر غور کرنے کا بڑا موقع تھا اور تم ٹھنڈے دل سے اس پر غور کر سکتے تھے۔

اگر ایک یہودی ایک عیسائی کو تبلیغ کرے تو اس کو کہنا پڑے گا کہ انجیل خدا کی کتاب نہیں ہے۔ اسی طرح اگر ایک عیسائی ہندو کو تبلیغ کرے تو وہ وید کو جھوٹا کہے گا اور وہ یہ بھی کہے گا کہ تم میں کوئی نبی نہیں آیا لیکن قرآن شریف ایسا نہیں کہتا بلکہ یہ کہتا ہے کہ وَاِنۡ مِّنۡ اُمَّةٍ اِلَّا خَلَا فِيۡهَا نَذِيۡرٌ[۲] کوئی ایسی امت نہیں جس میں کہ نبی نہ آیا ہو۔ اس لئے قرآن شریف کا ماننے والا یہ کبھی نہیں کہے گا اور مذہب والوں میں کوئی نبی نہیں آیا۔ وہ تو جب یہ سنے گا کہ کوئی قوم کہتی ہے ہم میں فلاں نبی آیا۔ تو وہ کہیں گے سبحان اللہ! اس سے تو قرآن شریف کی صداقت ثابت ہو رہی ہے۔ باقی تمام مذاہب کو مشکلات پیش آ رہی ہیں کہ نئے نئے مذہب نکلتے آتے ہیں۔ لیکن کئی لاکھ نہیں بلکہ اگر کئی کروڑ بھی مذاہب پیدا ہو جائیں تو بھی قرآن شریف کے ماننے والے کے لئے کوئی مشکل نہیں ہے کیونکہ قرآن شریف کہتا ہے کہ ہر ایک مذہب میں نبی آئے ہیں اس لئے اس کو کسی نبی کو نبی ماننے میں کوئی مشکل پیش نہیں آ سکتی۔ اگر غور کیا جاوے تو بڑے غضب کی بات معلوم ہوتی ہے کہ جب سورج، ہوا، پانی، زمین اور دیگر خدا کے انعامات سے دنیا کا ہر ایک فرقہ بلا کسی خصوصیت کے یکساں طور پر فائدہ اٹھاتا ہے تو کیا وجہ ہے کہ کوئی فرقہ کسی نبی کی ہدایت سے محروم رکھا جائے جو کہ خدا کے انعاموں میں سے ایک انعام ہے۔ ہم نہیں کہہ سکتے اور نہ ہی کسی کو یہ کہنے کا حق ہے کہ قرآن سے پہلے کوئی الہامی کتاب نہ تھی۔ یا رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے کوئی نبی نہیں آیا۔ کیا وہ خدا کے بندے نہیں تھے جو اس انعام سے محروم رکھے جاتے۔ ہر ایک مذہب میں جو جو نبی آئے ہیں اور جو جو کتابیں ان پر نازل ہوئیں قرآن ان سب کی تصدیق کرتا ہے۔ تو جب قرآن ان کی تصدیق کرتا ہے تو اے اہل کتاب! تم ایسی سچی کتاب کو کیوں نہیں مانتے اور کیوں اس پر عمل نہیں کرتے۔

پہلی کتابوں کو سچا ماننا اور بات ہے اور ان کی شریعتوں پر عمل کرنا اور بات ہے۔ کیونکہ شریعت ایک قانون ہوتا ہے۔ جس طرح ایک قانون دوسرے قانون کے نافذ ہونے کی وجہ سے منسوخ ہو جاتا ہے اسی طرح پہلی شریعت دوسری شریعت سے منسوخ ہو جاتی ہے۔ یہ

قانون قدرت ہے کہ مختلف حالتوں کے ماتحت اشیاء تبدیل ہوتی رہتی ہیں مثلاً غلہ ہے اس کو اگر انسان استعمال نہ کریں تو کچھ مدت میں گل سڑ کر خراب ہو جاتا ہے۔بعض چیزیں ایسی ہوتی ہیں جو ایک وقت تو پسندیدگی کی نظر سے دیکھی جاتی ہیں لیکن دوسرے وقت میں انہی سے نفرت کا اظہار کیا جاتا ہے اور وہ پسندیدگی اور نفع رسانی کے قابل نہیں رہتیں ۔ ہر زمانہ میں نبی آئے لیکن ان کے بعد کے آنے والے نبیوں نے ان کی شریعتوں کو منسوخ کیا۔ابراہیم علیہ السلام کی شریعت کو موسیٰ علیہ السلام نے منسوخ کیا۔ویدوں کی شریعت کو رامچندر جی نے منسوخ کیا۔اسی طرح قرآن شریف نے پہلی سب کتابوں پر عملدرآمد کرنے کو منسوخ کر دیا لیکن ان کے منجانب اللہ ہونے سے انکار نہیں کیا۔

وَلَا تَكُوْنُوْٓا اَوَّلَ كَافِرٍۢ بِهٖ۔ایک وہ شخص ہوتا ہے جس نے کسی چیز کا مزا ہی نہ چکھا ہو۔ مثلاً یورپ میں آم نہیں ہوتا۔اس لئے اگر ہم کسی یورپین کو بتائیں کہ آم کا یہ مزا ہوتا ہے تو اگر وہ انکار کر دے تو گو وہ جھوٹا ہے لیکن وہ معذور بھی ہے۔لیکن اگر کوئی ہندوستانی اس بات سے انکار کرے تو وہ اس کی نسبت زیادہ جھوٹ کا مرتکب ہوگا۔اللہ تعالیٰ یہود اور نصاریٰ کو فرماتا ہے کہ تم نے تو خدا کی کتابوں کا مزا چکھا ہوا ہے تم الہام کو مانتے ہو شریعت کو مانتے ہو نبیوں کو مانتے ہو تو پھر تمہارا حق نہیں کہ تم پہلے پہل انکار کر دو۔

وَلَا تَشْتَرُوْا بِاٰيٰتِىْ ثَمَنًا قَلِيْلًا ۔خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ تم میری تعلیموں کا تھوڑا مول کیوں لیتے ہو۔کیا تم مجھ سے نہیں ڈرتے ۔ جب کوئی قوم گندی ہو جاتی ہے تو خدا کی آیتوں کے اپنے خیالی معنے بنانے شروع کر دیتی ہے۔مسلمان دکاندار جو قرآن شریف فروخت کرتے ہیں یہی آیت سنا کر جاہل لوگوں سے آنوں کی بجائے روپے وصول کرتے ہیں۔اگر کوئی قرآن شریف کی قیمت ۱۰ آنے یا ۱۲ آنے کہے تو کہتے ہیں توبہ توبہ! خدا کے کلام کی اتنی تھوڑی قیمت حالانکہ قرآن شریف میں ثَمَنًا قَلِيْلًا کے معنے خداوند تعالیٰ نے خود فرما دیئے ہیں کہ مَتَاعُ الدُّنْيَا قَلِيْلٌ [۳]۔یعنی دنیا میں جو کچھ بھی ہے قلیل ہے۔اس آیت کے یہ معنے ہیں کہ تم دین کو بیچ کر دنیا نہ لو۔آج کل مسلمان چند آنوں کے بدلے قرآن شریف اٹھانے کے لئے کچہریوں کے دروازوں پر پھرتے رہتے ہیں۔خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ اے اہل کتاب! جب تم کو میری تعلیم سچی معلوم ہوئی ہے تو دنیا کی خاطر اس کو نہ چھوڑو۔تم کو اگر اس کی وجہ سے اپنا وطن، دین، مال اور اولاد چھوڑنی پڑے تو کوئی پرواہ نہ کرو۔کیونکہ یہ چیزیں تم کو کوئی فائدہ

نہیں دے سکیں گی اور نہ خدا کے عذاب سے بچا سکیں گی۔ اگر کوئی آدمی کوڑھی ہو جائے تو وہی اس کے عزیز اور رشتہ دار جو اس کے ہاتھ چومتے تھے اس سے گھن کرنے لگتے ہیں اور پاس نہیں بیٹھنے دیتے۔ جب تم کو اس دنیا میں میرے عذاب سے کوئی بچا نہیں سکتا تو آخرت میں کون بچائے گا۔

اس وقت اسلام پر بڑی مصیبت پڑی ہوئی ہے۔ مسلمانوں نے قرآن شریف کو، شریعت کو اور اعمال صالحہ کو چھوڑ دیا ہے۔ دین کو بھلا کر دنیا کے کاموں میں مشغول ہیں۔ اس وقت صرف تمہاری ہی ایک جماعت ہے جو ترقی کر سکتی ہے تمہارے لئے گھبرانے کی کوئی وجہ نہیں۔ تم نے تو دین کو دنیا پر مقدم کرنے کا وعدہ کیا ہوا ہے۔ تم اپنی گفتار سے رفتار سے اعمال سے دنیا پر ثابت کر دو کہ ہمارے سامنے دین کے مقابلہ میں دنیا کوئی ہستی نہیں رکھتی۔ یہ مت خیال کرو کہ کسی کی ناراضگی اور دشمنی کی وجہ سے ذلیل ہو جاؤ گے۔ ایسا ہرگز نہیں ہو سکتا۔ تم اپنے آقا حضرت مسیح موعودؑ مہدی مسعود کو دیکھ لو۔ دنیا نے ذلیل کرنے میں کتنی کوشش کی۔ حکومت کی طرف سے مقدمے بنائے گئے۔ عوام نے مقدمے کرنے میں ایڑی سے لے کر چوٹی تک کا زور لگایا۔ لیکن خداوند تعالیٰ نے اپنے نبی کے مقابلے میں کسی کی پیش نہ جانے دی۔ اگر تم ان کے سچے فرمانبردار ہو تو کوئی دنیا کی تکلیف تمہیں نہیں پہنچ سکتی۔ اگر ایسے ہو جاؤ گے تو خداوند تعالیٰ یقیناً تمہیں کبھی ذلیل نہیں ہونے دے گا۔

(الفضل ۱۳۔ مئی ۱۹۱۴ء)

۱؎ البقرۃ: ۴۲،۴۳ ۲؎ فاطر: ۲۵ ۳؎ النسآء: ۷۸

(۲۲)

# حق کو چھپانا اور حق اور باطل کا ملانا سخت نقصان دہ ہے

(فرمودہ ۱۵۔ مئی ۱۹۱۴ء)

تشہد وتعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے مندرجہ ذیل آیات کی تلاوت کی:۔

وَلَا تَلْبِسُوا الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ وَتَكْتُمُوا الْحَقَّ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ۔ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَارْكَعُوْا مَعَ الرّٰكِعِيْنَ ۔اَتَاْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبِرِّ وَتَنْسَوْنَ اَنْفُسَكُمْ وَاَنْتُمْ تَتْلُوْنَ الْكِتٰبَ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ۔ وَاسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ وَاِنَّهَا لَكَبِيْرَةٌ اِلَّا عَلَى الْخٰشِعِيْنَ۔ الَّذِيْنَ يَظُنُّوْنَ اَنَّهُمْ مُّلٰقُوْا رَبِّهِمْ وَاَنَّهُمْ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ۔[1]

اس کے بعد فرمایا:۔

حق اور باطل کا ملانا سخت نقصان دہ ہوتا ہے۔جن چیزوں میں آسانی سے امتیاز ہوسکتا ہے اور وہ علیحدہ ہوسکتی ہیں ان میں ہر ایک انسان فیصلہ کرسکتا ہے لیکن اگر ایک ناواقف انسان کے سامنے بُری اور بھلی چیز ملا کر رکھ دی جائے تو اس کو ان میں امتیاز کرنا مشکلات میں ڈال دیتا ہے۔مثلاً اگر کسی آدمی کے سامنے زہر اور تریاق ملا کر رکھ دیا جائے تو وہ زہر اور تریاق میں ہرگز فرق نہیں کر سکے گا۔لیکن یوں اگر کہیں کہ یہ زہر کا پیالہ ہے اور وہ شہد کا۔ بلکہ ان دنوں میں سے جس کو چاہو قبول کرلو تو بہت لوگ بلکہ سارے ہی لوگ سوائے ان کم بختوں کے جو کہ خودکشی کرنا چاہتے ہیں شہد کے پیالہ ہی کو لیں گے اور اگر شہد میں زہر ملا کر پیالہ بھر دیا جائے اور پھر کہا جائے کہ یہ شہد کا پیالہ ہے تو سارے پی لیں گے۔

اسی طرح اگر حق اور باطل کو الگ الگ کر کے بتایا جائے تو لوگ جلد سمجھ لیتے ہیں

لیکن شیطان اپنی کارروائی کرتا رہتا ہے۔ اور حق کو باطل میں ملا کر لوگوں کے سامنے رکھ دیتا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ تم ایسا مت کیا کرو یعنی حق اور باطل کو مت ملاؤ۔ حق کو حق ہی کہو اور باطل کو باطل۔ کیونکہ اس طرح لوگ دھوکے میں آ جاتے ہیں پھر حق کو چھپاؤ بھی نہ۔ اگر چھپاؤ گے تو لوگوں کو فائدہ کس طرح ہوگا۔ مجھے تعجب ہے کہ اگر کوئی دولتمند ہو تو اچھا لباس پہن کر یا امیرانہ ٹھاٹھ سے وہ اپنی دولت کو ظاہر کرتا ہے اور اگر کوئی عالم ہو تو علمیت کا اظہار کرتا ہے۔ اس طرح جو بھی کسی کے پاس اچھی چیز ہو اس کو لوگوں کے سامنے پیش کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ ایک مثل مشہور ہے کہ کسی عورت نے ایک انگوٹھی بنوائی تھی اور اس کو لوگوں کو دکھانے کیلئے اس نے اپنے گھر کو آگ لگا دی۔ جب عورتیں اس کے پاس افسوس کے لئے آئیں تو کہنے لگی سب کچھ جل گیا ہے اور کچھ باقی نہیں بچا لیکن یہ انگوٹھی رہ گئی ہے۔ ایک عورت نے اس کو کہا کہ تو نے یہ انگوٹھی کب بنوائی ہے۔ تو اس نے کہا اگر یہی بات تو پہلے پوچھتی تو میرا گھر کیوں جلتا۔ اگرچہ یہ بات تو ایک لطیفہ ہے مگر اس میں شک نہیں کہ ذرا کسی کے پاس علم ہو، دولت ہو، وجاہت ہو وہ اس کو پھیلانے کی بڑی کوشش کرتا ہے لیکن لوگوں کے پاس دین کی بڑی بڑی خوبیاں ہوتی ہیں ان کے اظہار کی طرف توجہ نہیں کرتے۔ اگر کسی مسلمان کے پاس ایک ایسا ہیرا ہو جو کسی کے پاس نہ ہو تو وہ ضرور فخر کے طور پر لوگوں کو دکھاتا پھرے گا کہ میرے پاس اس قدر قیمتی ہیرا ہے جو کہ کسی اور کے پاس نہیں لیکن وہ خدا کے دیئے ہوئے قیمتی ہیرے لوگوں کو نہیں دکھاتا۔ قرآن شریف کے سوا یہ قیمتی ہیرے کہاں محفوظ ہیں اور اسلام کے بغیر کہاں ہیں؟ مگر چونکہ مسلمان ان کو پیش نہیں کرتے اس لئے معلوم ہوتا ہے کہ ان کو یقین نہیں ہے کہ یہ ہیرے ہیں کیونکہ اگر یہ ان کو ہیرے سمجھیں تو کیوں نہ کسی کے آگے پیش کریں۔ اب مسلمانوں کا یہ حال ہے کہ اسلام کو چھپاتے پھرتے ہیں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ تم جان بوجھ کر حق کو مت چھپاؤ۔

**وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَارْكَعُوْا مَعَ الرّٰكِعِيْنَ** پھر فرماتا ہے کہ نماز کو قائم کرو اور زکوٰۃ دو۔ اور وہ لوگ جو اللہ کے فرمانبردار ہیں۔ ان کے ساتھ مل کر کام کرو۔ اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے تین حکم بیان فرمائے ہیں۔ (۱) نماز قائم کرو (۲) زکوٰۃ دو (۳) رکوع کرنے والوں کے ساتھ رکوع کرو۔ اس تیسرے حکم پر یہ اعتراض پڑتا ہے کہ **اَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ** میں رکوع بھی شامل ہے کیونکہ جو آدمی نماز پڑھے گا وہ رکوع بھی ضرور کرے گا تو جب رکوع

اَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ میں شامل ہے تو پھر کیا وجہ ہے کہ اِرْكَعُوْا مَعَ الرّٰكِعِيْنَ الگ فرماتا ہے۔ بعضوں کا خیال ہے کہ یہود اس کے مخاطب ہیں لیکن میرے نزدیک اس میں ایک حکمت ہے اور وہ یہ ہے کہ رکوع کے معنے جھکنے میلان کرنے اور مائل ہو جانے کے ہیں۔

یہاں اللہ تعالیٰ نے جو لطیف بات بیان فرمائی ہے وہ یہ ہے کہ شریعت کے معیّن شدہ احکام تو فرائض میں داخل ہیں اس لئے وہ تو اسی طرح بجالائے جاتے ہیں۔ جس طرح کہ ان کا حکم ہے مثلاً ظہر کی نماز کی چار رکعتیں ہیں۔ ہندوستان، شام، چین، مصر، عرب اور افریقہ غرضیکہ ہر ایک جگہ کے مسلمان چار ہی رکعتیں پڑھیں گے کیونکہ اس کی شریعت نے حد بندی کر دی ہے۔ اسی طرح جن احکام کو شریعت نے فرائض ٹھہرا دیا ہے ان کو ہر ایک مسلمان خواہ وہ کسی ملک میں رہنے والا ہو یا کوئی زبان بولنے والا ہو یکساں طور پر ادا کرے گا۔ ایسے سب احکام جو عبادت کیلئے ہیں اَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ میں آجاتے ہیں۔ کیونکہ ہر ایک عبادت جسمانی ہوگی یا مالی، اس لئے عبادت کے سب فرائض ان دو حکموں کے اندر ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ان کو تو اسی طرح پورا کرو جس طرح تم کو حکم دیا گیا ہے اور باقی نیکیاں جن میں تم کو اختیار دیا گیا ہے ان کے کرنے کا طریق یہ ہے کہ اِرْكَعُوْا مَعَ الرّٰكِعِيْنَ۔ جماعت سے مل کر کرو اور علیحدہ علیحدہ ہمارے حضور میں نہ آؤ۔ حدیث سے ثابت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص جماعت میں سے ایک بالشت بھی دور ہو جاتا ہے وہ ہم سے نہیں ہے [۲]۔ اب لوگ کہتے ہیں کہ جبکہ ہمارے پاس سچی تعلیم موجود ہے تو پھر جماعت کی کیا ضرورت ہے لیکن خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ اگر نیک بات بھی کرنی ہو تو بھی جماعت کے ساتھ مل کر کرو۔ صحابہ کرام نے اپنے عمل سے اس کی تشریح کر دی ہے۔ حضرت ابن عمرؓ بہت محتاط آدمی تھے جب بہت بغاوت ہوئی تو انہوں نے حضرت عثمانؓ سے پوچھا کہ لوگ تو مارتے ہیں۔ اب میرے لئے کیا حکم ہے حضرت عثمانؓ نے جواب دیا کہ جماعت کو لو اور جماعت کے ساتھ رہو۔ انہوں نے کہا کہ اگر جماعت آپ کے خلاف ہو تب میں کیا کروں۔ فرمایا۔ پھر بھی جماعت کے ساتھ رہو۔ انہوں نے پھر کہا کہ لوگ آپ کو قتل کر دیں گے تو پھر۔ آپ نے فرمایا کہ پھر بھی جو جماعت ہو اس کے ساتھ مل جاؤ علیحدگی ہرگز اختیار نہ کرو۔

اَتَأْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبِرِّ وَتَنْسَوْنَ اَنْفُسَكُمْ وَاَنْتُمْ تَتْلُوْنَ الْكِتٰبَ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ۔ خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ اے یہود! تم لوگوں کو تو بھلائی کا حکم کرتے ہو اور ان کو پڑھ پڑھ کر

سناتے ہو۔لیکن اپنے آپ کو بھول گئے ہو۔آجکل بھی لوگ اتفاق، اتحاد کا وعظ کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ شریعت کے احکام کو نہ توڑو اور ان کو ترک نہ کرو لیکن خود سب کچھ کرتے ہیں اور برے کاموں کو نہیں چھوڑتے ایسے آدمی کہہ سکتے ہیں کہ اگر ہم ایسا کریں تو رشتہ دار، ماں، باپ، بھائی وغیرہ مخالفت کرتے ہیں۔اس لئے ان کیلئے خدا تعالیٰ نے فرمایا۔اِسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ یعنی زکوٰۃ اور صلوٰۃ سے مدد مانگو اور دعائیں مانگو۔پھر یہ کام مشکل تو ہے مگر خدا کے حضور متوجہ ہونے والے لوگ کسی مشکل کی پرواہ نہیں کرتے اور حق بات کی مخالفت سے نہیں ڈرتے۔بے دین لوگوں کیلئے پانچ وقت کی نماز پڑھنی مشکل ہوتی ہے دنیاوی کاموں میں لگے رہتے ہیں۔یہاں ایک آدمی آیا تھا جب وہ واپس گیا تو کسی نے یہاں کے حالات دریافت کئے۔وہ کہنے لگا کہ وہاں تو کوئی کام نہیں ہوتا۔دن میں ہزاروں نمازیں پڑھی جاتی ہیں۔جن لوگوں کا تعلق خدا تعالیٰ سے نہیں ہوتا۔ان کو نماز کی کہاں توفیق مل سکتی ہے۔نماز کیلئے عزت و مال اور وقت کی قربانی کرنی پڑتی ہے۔مثلاً اگر ایک افسر یا حاکم مسجد میں نماز پڑھنے کیلئے جا کر بیٹھے تو اس کا چپڑاسی اس کے پاس بیٹھ سکتا ہے یا اسکے کندھے سے کندھا ملا کر ایک نومسلم چوہڑا نماز پڑھ سکتا ہے لیکن جن لوگوں کو یقین ہوتا ہے کہ وہ اپنے رب سے ملیں گے ان کیلئے یہ باتیں ذرا بھی مشکل نہیں ہوتیں۔خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ ایسے لوگوں کے کام ضائع نہیں ہوں گے بلکہ سب کاموں کا پورا پورا اور ٹھیک بدلہ ان کو دیا جائے گا۔

خدا تعالیٰ کے حضور گر جاؤ اور اللہ تعالیٰ کو ہر وقت یاد کرتے رہو جو اس کے حضور گر جاتے ہیں وہ کبھی ضائع نہیں ہو سکتے۔وہی نہیں بلکہ حضرت داؤدؑ فرماتے ہیں کہ میں نے خدا کے بندوں کی اپنی عمر میں سات پشتوں تک کی اولاد کو بھیک مانگتے نہیں دیکھا[3] یہ ترقی کا گُر ہے کہ تم خدا کو کبھی نہ بھولو۔تم اور تمہاری اولاد اور پھر اولاد کی اولاد بھی کبھی ضائع نہ ہوگی۔تم اللہ تعالیٰ کے حضور پسندیدہ ہو جاؤ۔خدا اپنے ہر ایک بندے سے وفاداری کرتا ہے کیونکہ فرماتا ہے کہ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُغَيِّرُ مَا بِقَوْمٍ حَتّٰى يُغَيِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِهِمْ[4] جب تک انسان خود اپنے اندر گند اور پلیدی پیدا نہ کرے اللہ تعالیٰ اپنے انعام و اکرام بند نہیں کرتا۔جب کبھی تم پر کوئی مصیبت یا ابتلاء آئے اور آتے رہیں گے کیونکہ یہ سلسلہ نہ آج تک بند ہوا ہے اور نہ آئندہ بند ہوگا۔خلافت خواہ دوسری ہو یا تیسری یا چوتھی ہو یا پانچویں یا چھٹی۔ہمیشہ یہ ابتلاء آتے رہیں گے۔اگر ابتلاء نہ آئیں تو پھر خدا کی طاقت کس طرح ظاہر ہو۔

ان ابتلاؤں کا علاج صرف یہی ہے کہ تم خدا تعالیٰ کو یاد رکھو اور اس کے حضور گر گر کر دعائیں کرو۔ خدا تعالیٰ ایسے اسباب پیدا کر دے گا جن سے تمہارے سب مصائب دور ہو جائیں گے اس گر کے یاد رکھنے والے کیلئے نہ آج دکھ ہے اور نہ آج سے کئی سال بعد ہو سکتا ہے یہ ناممکن ہے کہ جو اللہ تعالیٰ کو یاد رکھتا ہے خدا اُس کو تباہ کرے۔

(الفضل ۲۰۔مئی ۱۹۱۴ء)

۱؎ البقرۃ:۴۳تا۴۷

۲؎ "مَنْ فَارَقَ الْجَمَاعَةَ شِبْرًا فَمَاتَ إِلَّا مَاتَ مِيْتَةً جَاهِلِيَّةً" بخاری کتاب الفتن باب قول النبی ﷺ سترون بعدی امورًا ...الخ

۳؎ "میں نے صادق کو بے کس اور اُس کی اولاد کو ٹکڑے مانگتے نہیں دیکھا"۔ (زبور باب ۳۷ آیت ۲۵)

۴؎ الرعد:۱۲

# (۲۳)

# اللہ تعالیٰ کے حضور گرنے والے کے اعمال ضائع نہیں جاتے۔

(فرمودہ ۲۲۔مئی ۱۹۱۴ء)

تشہّد وتعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے مندرجہ ذیل آیات کی تلاوت کی:۔

يٰبَنِيٓ اِسۡرَآءِيۡلَ اذۡكُرُوۡا نِعۡمَتِيَ الَّتِيۡٓ اَنۡعَمۡتُ عَلَيۡكُمۡ وَاَنِّيۡ فَضَّلۡتُكُمۡ عَلَى الۡعٰلَمِيۡنَ۔وَاتَّقُوۡا يَوۡمًا لَّا تَجۡزِىۡ نَفۡسٌ عَنۡ نَّفۡسٍ شَيۡـــًٔا وَّلَا يُقۡبَلُ مِنۡهَا شَفَاعَةٌ وَّلَا يُؤۡخَذُ مِنۡهَا عَدۡلٌ وَّلَا هُمۡ يُنۡصَرُوۡنَ ۔وَاِذۡ نَجَّيۡنٰكُمۡ مِّنۡ اٰلِ فِرۡعَوۡنَ يَسُوۡمُوۡنَكُمۡ سُوۡٓءَ الۡعَذَابِ يُذَبِّحُوۡنَ اَبۡنَآءَكُمۡ وَيَسۡتَحۡيُوۡنَ نِسَآءَكُمۡ وَفِىۡ ذٰلِكُمۡ بَلَآءٌ مِّنۡ رَّبِّكُمۡ عَظِيۡمٌ [۱]

اس کے بعد فرمایا:۔

اللہ تعالیٰ کے حضور جو شخص گرتا ہے اور پناہ چاہتا ہے، خواہ وہ کسی قوم کا یا کسی مذہب کا یا کسی ملک کا ہو اس کے اعمال ضائع نہیں جاتے۔ یہ صرف تنگدل اور ان لوگوں کا کام ہے جو وسعت حوصلہ نہیں رکھتے اور جن کی شفقتیں اور عنایتیں اپنے رشتہ داروں، بھائیوں اور بیٹوں کیلئے مخصوص ہوتی ہیں، ایسے لوگوں کی نظریں اپنے لواحقین تک ہی محدود رہتی ہیں۔لیکن اللہ تعالیٰ تمام مخلوقات کو اپنی نگاہ میں رکھتا ہے۔انسانوں میں سے کوئی شام کا ہو یا عرب کا، ایران کا ہو یا مصر کا، ہندوستان کا ہو یا انگلستان کا، ایشیاء کا ہو یا یورپ کا غرض کسی جگہ کا رہنے والا ہو وہ خدا کی مخلوق ہے۔ پھر انسان ہی نہیں بلکہ جمادات اور نباتات بھی خدا ہی کی مخلوق ہیں۔تو جب سب کچھ اسی کا ہے تو صرف ایک خاص گروہ سے اللہ تعالیٰ کا تعلق کس طرح

ہوسکتا ہے؟ اس کا تعلق تو ہر ایک چیز سے ایک جیسا ہی ہے۔ اس لئے جو کوئی بھی اس کے حضور گر جائے اور اس کے دین کی خدمت کرے اور اپنے گناہوں سے توبہ کرے اور اللہ تعالیٰ سے تعلق پیدا کرے وہ کبھی ضائع نہیں ہوسکتا ہے۔ ہر زمانے میں ایسے آدمی گزرے ہیں جنہوں نے اپنے نفسوں کو مار کر خدا تعالیٰ سے تعلق پیدا کیا ہے۔ اور پھر ان کو بڑی بڑی کامیابیاں بھی نصیب ہوئی ہیں۔ یہی ہندوستان دیکھ لو اور ہندوؤں کی حالت پر نظر کرو۔ جواب پتھر کے بت اپنے ہاتھوں سے بنا کر ان کے آگے گرتے ہیں حالانکہ پتھر کی جو کچھ حیثیت ہے وہ ان کو خوب معلوم ہے۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے ایک صحابی فرماتے ہیں کہ مجھے بت پرستی سے اس طرح نفرت ہوئی کہ میں ایک دفعہ سفر کو چلا اور بت کو اپنے ساتھ لیا۔ راستے میں مجھے ایک جگہ سے کوئی چیز لانے کی ضرورت پڑی۔ میرے پاس بوجھ تھا۔ میں نے بوجھ کو رکھ کر اس کے پاس بت کو کھڑا کر دیا اور کہا کہ میرے مال کی حفاظت کرتے رہنا۔ لیکن جب میں واپس آیا تو کیا دیکھتا ہوں کہ ایک گیدڑ ٹانگ اٹھا کر اس کے سر پر پیشاب کر رہا ہے۔ میں نے خیال کیا کہ میں اس کو پوجتا ہوں جس کو اتنی بھی طاقت نہیں کہ گیدڑ کی ٹانگ توڑ دے تو اس نے مجھے کیا فائدہ پہنچانا ہے۔ مجھے اس سے ایسی نفرت ہوئی کہ میں نے اسی وقت اس کو توڑ دیا[۲]۔

یہ تو بتوں کی طاقت ہے لیکن ہمیں دیکھنا یہ چاہیئے کہ ان ہندوؤں کی ابتداء کہاں سے شروع ہوئی ہے۔ انہی بت پرستوں کے اندر ہمیں ایسے ایسے بہت سے نام ملتے ہیں جن کی وفات پر ہزاروں سال گزر گئے ہیں لیکن اب بھی کروڑوں انسان ان کے نام پر اپنی جانیں قربان کرنے کیلئے تیار ہیں۔ اور ایسی قوم میں جو پتھر ایسی بے حقیقت چیز کے آگے سجدہ کرتی ہے ان کی عزت وتوقیر چلی آتی ہے۔ پارسیوں میں زرتشتیوں میں، بدھوں میں، یہودیوں میں غرضیکہ ہر قوم میں ایسے آدمیوں کے نام پائے جاتے ہیں جنہوں نے خدا سے تعلق پیدا کیا۔ اور باوجودیکہ اب وہ قومیں گر گئی ہیں لیکن ان کے نام میں، عزت میں اور توقیر میں کوئی فرق نہیں آیا۔

وہ لوگ جو حُریّت کا دَم بھرنے والے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہم کسی کی ماتحتی نہیں کر سکتے یعنی اہل یورپ ان کی بھی مسیح کے نام پر گردنیں جھک جاتی ہیں۔ اور مسیح کا نام لکھتے وقت Our Lord ہی لکھتے ہیں۔ مسلمان خواہ کتنے ہی شریر، بدکار، زانی، فاسق، فاجر کیوں نہ ہوں لیکن جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا نام آئے تو بے اختیار ان کے منہ سے صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا کلمہ جاری

ہو جائے گا۔

ہر ایک قوم میں نذیر کیوں آئے اس کی وجہ یہ ہے کہ ہر قوم یہ سمجھے کہ ہمارے ساتھ بھی کسی وقت الٰہی تعلق رہا ہے اور خدا تعالیٰ کی عنایات کسی خاص قوم سے وابستہ نہیں ہیں۔اس لئے خدا تعالیٰ نے ہر ایک قوم کے پاک آدمیوں کے ناموں کو زندہ رکھا۔چوہڑوں اور چماروں کو ہی دیکھو ان میں بھی ایسے آدمی گزرے ہیں۔لال بیگ وغیرہ نام اب تک ان کی زبانوں سے سنے جاتے ہیں لیکن چونکہ ان کو بہت مدت گزر گئی ہے اس لئے کہ گرتے گرتے اس حالت تک پہنچ گئے ہیں۔ان کی سیاست کا زمانہ ہندوؤں سے پہلے کا تھا۔ہندو چونکہ ہندوستان کے اصلی باشندے نہیں ہیں اس لئے جب یہ یہاں آئے تو انہوں نے اصلی باشندوں کو اپنا غلام بنالیا اور اپنا تمام کام کاج ان سے کروانے لگ گئے اس لئے یہ سخت رذیل ہو گئے۔سانسی بھی ان میں ہی ایک قوم ہے جو کہ جوتی نہیں پہنتے وہ کہتے ہیں کہ جب اپنی حکومت ہوگی تب جوتی پہنیں گے۔جس سے معلوم ہوتا ہے کہ کسی زمانہ میں یہ قوم بھی صاحب حکومت رہ چکی ہے اور اب انہوں نے جوتی نہ پہننا اپنی حکومت کے مٹنے کا نشان رکھا ہوا ہے۔بڑے تعجب کی بات ہے کہ سانسی جو نظرِ حقارت سے دیکھے جاتے ہیں وہ تو اپنا قومی نشان رکھتے ہیں لیکن مسلمانوں کے ملک پر ملک تباہ ہو رہے ہیں اور ان کو پرواہ تک نہیں۔

سکندر بہت بڑا بادشاہ گزرا ہے اب بعض لوگ اسے گالیاں دیتے ہیں لیکن کسی کو پرواہ بھی نہیں ہے کہ کوئی کیا کہتا ہے۔لیکن اگر ان لوگوں کو جنہوں نے خدا سے تعلق پیدا کیا تھا کوئی بُرا بھلا کہے تو ہزاروں نہیں بلکہ لاکھوں انسان اپنی جانیں قربان کر دیں گے۔مسیح وہی تو تھا جس کو یہودیوں نے پکڑ کر سولی پر لٹکا دیا تھا۔اور سکندر وہ تھا جو جہلم تک ملک فتح کرتا چلا آیا لیکن اس کو اگر کوئی بُرا کہے تو کوئی بُرا نہیں مناتا۔لیکن مسیح کے خلاف بہت سے لوگ ایک بات بھی نہیں سن سکتے۔یہی وہ بیّن فرق ہوتا ہے۔اللہ سے تعلق رکھنے والوں کے نشانوں کو کوئی نہیں مٹا سکتا۔

بنی اسرائیل نے موسیٰ علیہ السلام کے ذریعہ خدا سے تعلق پیدا کیا اور فرمانبرداری کی تھی جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ خدا تعالیٰ نے ان کو بڑی ترقی دی اور ان میں سے نبی ہوئے لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے زمانہ میں انہوں نے اطاعت چھوڑ دی اس لئے ذلیل ہو گئے موسیٰ علیہ السلام کون تھے؟ ایک یہودی تھے۔ہارون علیہ السلام کون تھے۔ایک یہودی تھے۔مسیح

علیہ السلام کون تھے ایک یہودی تھے اور وہ بھی یہودی تھے جنہوں نے آنحضرت ﷺ کا مقابلہ کیا تھا۔لیکن ان کا اب کوئی نام بھی نہیں جانتا۔اوران کے نام لینے والے اس وقت کثرت سے موجود ہیں۔قومیت کے لحاظ سے یہ اور وہ ایک ہی تھے مگر انہوں نے چونکہ اللہ تعالیٰ سے تعلق پیدا کیا تھا اس لئے ان کے نام اب تک قائم ہیں۔اورانہوں نے ایک رسول کا مقابلہ کیا تھا اس لئے ان کے نام صفحۂ دنیا سے محو ہو گئے۔اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اے بنی اسرائیل! دیکھو تم پر ہم نے بڑے بڑے انعام کئے تم میری نعمتوں کو یاد کرو میں نے تم کو کُل جہان پر فضیلت دی تھی۔یہودیوں پر ایک ایسا زمانہ آیا تھا کہ اس وقت کوئی ان کا مقابلہ کرنے والا صفحۂ روزگار پر نہ تھا۔دنیا کے بہت بڑے حصے پران کی حکومت تھی۔حتّٰی کہ اس وقت انہوں نے فرمانبرداری کی تھی لیکن جب یہ اس سے علیحدہ ہو گئے تو ذلیل ہو گئے۔

اَنِّیْ فَضَّلْتُکُمْ عَلَی الْعٰلَمِیْنَ اس آیت کے متعلق لوگوں کو بہت دھوکا لگا ہے کہ خدا تعالیٰ نے بنی اسرائیل کو تمام امتوں پر فضیلت دے دی حتّٰی کہ آنحضرت ﷺ کی امت پر بھی ان کو فضیلت ہے حالانکہ قرآن کریم سے معلوم ہوتا ہے کہ کہیں خدا تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ ہم نے آدم علیہ السلام کی اولاد کو فضیلت دی اور کہیں ابراہیم علیہ السلام کی قوم کو۔جس کے یہ معنے ہیں کہ ان کو اپنے اپنے زمانہ میں سب قوموں سے فضیلت تھی۔ایک مجلس میں اگر کسی آدمی کو کہا جاوے کہ یہ سب سے بڑا ہے تو اس کے معنے یہی ہوں گے کہ ان مجلس میں بیٹھے ہوئے آدمیوں سے بڑا ہے نہ کہ سارے جہان کے آدمیوں سے بڑا ہے۔ اللہ تعالیٰ بنی اسرائیل کو فرماتا ہے کہ ہم نے تم کو اپنے زمانہ میں بڑی فضیلت دی تھی اور کوئی تمہارا مقابلہ نہیں کرسکتا تھا۔لیکن اب تم نے نبی کا مقابلہ کیا ہے اس لئے تم کو نصیحت کی جاتی ہے کہ وَاتَّقُوْا یَوْمًا لَّا تَجْزِیْ نَفْسٌ عَنْ نَّفْسٍ شَیْئًا وَّلَا یُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ وَّلَا یُؤْخَذُ مِنْهَا عَدْلٌ وَّلَا هُمْ یُنْصَرُوْنَ ۔ یعنی اس دن سے ڈرو جس دن کہ کوئی نفس کسی نفس کے کام نہیں آئے گا اور نہ شفاعت قبول کی جائے گی اور نہ بدلہ لیا جاوے گا اور کوئی کسی کا مددگار نہیں ہوگا۔مصیبت کے وقت رشتے دار دوست آشنا چھوڑ دیتے ہیں اور بعض ایسی مصیبتیں ہوتی ہیں کہ ان میں کوئی کچھ مدد بھی نہیں دے سکتا۔اور اے بنی اسرائیل! وہ وقت تمہیں یاد نہیں جبکہ تم فرعون کے ماتحت تھے اور وہ تمہیں دکھ دیتے تھے تمہارے لڑکوں کو ذبح کرتے اور عورتوں کو زندہ رکھتے تھے اس میں تمہارے اوپر ابتلاء تھا۔

اللہ تعالیٰ نے ان کو پچھلے مصائب یاد دلائے کہ تمہاری کیا حالت تھی لیکن جب تم نے نبی کی فرمانبرداری کی تو آرام و آسائش میں ہو گئے۔ اب بھی نبی آیا ہے اگر اس کی اطاعت کرو گے تو پھر وہی انعامات تم پر کئے جاویں گے۔ ورنہ پھر اسی طرح کر دیئے جاؤ گے۔ قوم فراعنہ ان پر بڑے ظلم کرتی تھی اور چونکہ فرعون کے لوگ اصل مصری باشندے نہ تھے اس لئے ان کو ہر وقت خطرہ رہتا تھا کہ ہم سے کوئی ملک نہ چھین لے اس لئے وہ باہر سے آنے والی قوموں سے لڑتے رہتے تھے۔ جس طرح ہندوستان پر جب یورپ کی مختلف قوموں نے قبضہ کیا تو وہ آپس میں ہی لڑتے رہے کیونکہ وہ جانتے تھے کہ اصل باشندے تو اس قابل نہیں کہ مقابلہ کر سکیں۔ اگر کسی سے خطرہ ہوسکتا ہے تو وہ باہر سے آنے والوں سے ہی ہوسکتا ہے۔ اسی طرح فرعون کی قوم نے حکم دے رکھا تھا کہ بنی اسرائیل کے بچے قتل کر دیئے جایا کریں تا کہ ان کی تعداد کم ہوتی جاوے۔ بعض لوگوں کو غلطی لگی ہے اور وہ کہتے ہیں کہ موسیٰ علیہ السلام کے مصر میں آنے کے بعد بھی ایسا ہوتا رہا ہے لیکن یہ غلط ہے البتہ فرعون نے اس قسم کا ارادہ کیا تھا لیکن وہ اس وقت اس میں کامیاب نہ ہو سکا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ مصر کے اصل باشندے بہت کمزور اور ذلیل حالت میں تھے کیونکہ وہ ان سے ڈرتے نہیں تھے اور باہر والوں سے لڑتے رہتے تھے۔

خدا تعالیٰ نے یہاں یہ لطیف نکتہ بیان فرمایا ہے کہ یُذَبِّحُوْنَ اَبْنَآءَکُمْ وَیَسْتَحْیُوْنَ نِسَآئَکُمْ یعنی ذبح کرتے تھے تمہارے بیٹوں کو اور زندہ رکھتے تھے تمہاری عورتوں کو اور یہ نہیں فرمایا کہ یُذَبِّحُوْنَ رِجَالَکُمْ وَیَسْتَحْیُوْنَ نِسَآئَکُمْ کہ تمہارے مردوں کو قتل کرتے اور عورتوں کو زندہ رکھتے تھے اور نہ اس طرح فرمایا کہ لڑکوں کو قتل کرتے اور لڑکیوں کو زندہ رکھتے تھے۔ اس میں یہ حکمت ہے کہ جو لڑکا قتل ہو جاتا ہے اس کی وہی عمر رہتی ہے اور وہ کسی کا باپ نہیں بن سکتا۔ بیٹا ہی رہتا ہے۔ اس لئے خدا تعالیٰ نے اس کی وہی عمر بیان فرمائی ہے اور چونکہ وہ لڑکیوں کو زندہ رکھتے تھے جو کہ بڑی ہو کر ان کی بیویاں بنتی تھیں اور عورتیں ہی بنانے کو وہ مدنظر رکھتے تھے اس لئے ان کی اصل عمر بیان فرمائی۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ تم حکومت کا مقابلہ نہیں کر سکتے تھے وہ تم پر ظلم کرتی تھی لیکن ہم نے تم کو چھڑایا۔ اور یہ تم پر انعام کیا کہ ایسی خطرناک حکومت سے نکال کر لے آئے۔ اب اگر نبی کی اطاعت نہیں کرو گے تو پھر اسی طرح کر دیئے جاؤ گے۔

اس زمانہ میں بھی خدا تعالیٰ نے اپنے فضل اور کرم سے ہم میں ایک نبی مبعوث فرمایا ہے گو لوگ نبی کے لفظ سے گھبراتے ہیں مگر میں سمجھتا ہوں کہ اگر ہم میں نبی نہیں آیا تو مرنے کا مقام ہے۔ مجھے خود خدا تعالیٰ نے بغیر فرشتہ کے واسطہ کے بتایا ہے کہ تم میں ایک نبی آیا ہے اور آئندہ بھی آئیں گے۔ میں تو کبھی اس سے انکار نہیں کرسکتا میں اس بات کو نہیں سمجھ سکتا کہ ایک امتی نبی کی عزت بڑھ جاتی ہے لیکن اس کی نبوت میں کوئی کمی واقع نہیں ہوسکتی۔ ایک موٹی مثال سے یہ بات سمجھ میں آسکتی ہے۔ مثلاً زید کو کہیں سے گرے پڑے دس ہزار روپے مل جائیں اور بکر کو عمر دس ہزار روپے دے دے۔ تو اس طرح جس نے بکر کو روپے دیئے ہیں اس کا تو مرتبہ بڑھ گیا ہے۔ لیکن لینے والا مال کے لحاظ سے اس سے کسی طرح کم نہیں ہے جس کو گرے ہوئے روپے مل گئے ہیں۔ کیونکہ اس کے پاس بھی دس ہزار روپیہ ہے اور دوسرے کے پاس بھی دس ہزار ہی۔ مسیح موعود کے امتی نبی ہونے کی وجہ سے رسول کریم ﷺ کا رتبہ تو بڑھ گیا ہے لیکن مسیح موعود علیہ السلام کے نبی ہونے میں کسی قسم کی کمی واقع نہیں ہوسکتی۔

ہم میں بھی خدا تعالیٰ نے ایک شخص کو مبعوث فرمایا ہے جس نے لوگوں کو بدبختیوں، وساوس، بدیوں اور بدکاریوں کی قید سے چھڑایا ہے۔ فرعون تو بچوں کو قتل کرتا اور عورتوں کو قید کرتا تھا لیکن اس زمانہ میں عورتیں، مرد، بچے، بوڑھے اور جوان سب تباہ ہو رہے تھے۔ بنی اسرائیل تو فرعون کی قید میں تھے لیکن آج کل لوگ شیطان کی قید میں تھے۔ علم کی جہالت نے، آزادی کی جگہ غلامی نے لے رکھی ہے۔ ان قیدوں سے ہمیں ایک شخص نے چھڑایا ہے۔ اگر ہم اس سے تعلق قائم رکھیں گے تو **فَضَّلۡتُکُمۡ عَلَی الۡعٰلَمِیۡنَ** میں شامل ہوجائیں گے ورنہ جو لوگ قطع تعلق کریں گے ان کا وہی حال ہوگا جو کہ یہودیوں کا ہوا تھا۔ سو تم اس تعلق کو مضبوط کرو۔ اور جس قدر ہو سکے مونہوں سے، ہاتھوں سے، پاؤں سے، دانتوں سے اس رسی کو مضبوط پکڑے رہو۔ خدا تعالیٰ بڑی آسانیاں پیدا کردیگا اور تم پر کامیابیوں کے دروازے کھل جائیں گے۔ کوئی قوم دنیا میں تمہارا مقابلہ نہیں کرسکتی کیونکہ تم نے ایک رسول اور نبی کو مانا ہے اور دوسروں نے انکار کیا ہے۔ خدا تعالیٰ نے تمہیں خزانے میں داخل کردیا ہے لیکن وہ باہر ہی بیٹھے ہیں۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ کو مال دینے کا وعدہ کیا تھا پھر ایک دن جب بہت سا مال آیا تو آپؐ مسجد میں بیٹھے تھے۔ فرمایا کہ آپ جس قدر مال

اٹھا سکتے ہیں لے جایئے حضرت عباس نے چادر میں اس قدر مال ڈال لیا کہ یا رسول اللہ! مدد کریو۔آپ نے فرمایا کہ نہیں خود ہی اٹھا لیجئے۔ پھر حضرت عباسؓ نے کچھ کم کیا اور پھر بھی نہ اٹھا کر لے جا سکے۔اور گھسیٹتے گھسیٹتے باہر لے گئے اور کہنے لگے کہ جب رسول کریم ﷺ نے موقعہ دیا ہے تو میں کیوں کمی کروں [۳]۔تم کو بھی خدا تعالیٰ نے موقعہ دیا ہے جس قدر تم لے سکتے ہو لے لو۔تمہارے لئے روحانیت معرفت اور خدا تعالیٰ کے قرب کے دروازے کھل گئے ہیں۔تم سے جتنا بھی ہو سکے اس مال کے سمیٹنے کی کوشش کرو۔ایسا نہ ہو کہ وقت جاتا رہے۔ہم سب کو اللہ تعالیٰ سمیٹنے کی توفیق دے اور نیک بندوں میں داخل کرے۔

(الفضل ۷۔۲ مئی ۱۹۱۴ء)

---

۱۔ البقرۃ:۴۸تا۵۰

۲۔ اس صحابی کا نام زمانہ جاہلیت میں غاوی بن ظالم السلمی تھا جسے آنحضرت ﷺ نے ان کے قبول اسلام کے بعد بدل کر راشد بن عبداللہ کر دیا۔اس واقعہ کے متعلق حضرت راشد بن عبداللہ نے یہ شعر بھی کہا۔

أَرَبٌّ يَبُوْلُ الثُّعْلُبَانُ بِرَأْسِهٖ ۔۔۔ لَقَدْ ذَلَّ مَنْ بَالَتْ عَلَيْهِ الثَّعَالِبُ۔

یعنی کیا وہ بت خدا ہو سکتا ہے جس کے سر پر گیدڑ پیشاب کریں۔حقیقتاً وہ بت تو ذلیل ترین ہے جس پر گیدڑ پیشاب کریں۔بعض کے نزدیک یہ شعر حضرت ابوذر غفاری یا عباس بن مرواس کا ہے(لسان العرب جلد ۲ صفحہ ۱۰۱ مطبوعہ بیروت لبنان ۱۹۸۸ء) اس سے ملتا جلتا ایک واقعہ سیرت ابن ہشام جلد ا صفحہ ۱۵۸، ۱۵۹ مطبوعہ مصر ۱۲۹۵ھ میں بھی ملتا ہے۔اور وہاں عمرو بن الجموح صحابی کی طرف منسوب ہے۔

۳۔ بخاری کتاب الجزیۃ ما اقطع النبی صلی اللہ علیہ وسلم من البحرین وما وعد من مال البحرین ....

(۲۴)

# حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قوم پر ایک احسان کا ذکر

(فرمودہ ۲۹۔مئی ۱۹۱۴ء)

تشہد و تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے مندرجہ ذیل آیات کی تلاوت کی:۔

وَاِذْ فَرَقْنَا بِكُمُ الْبَحْرَ فَاَنْجَيْنٰكُمْ وَاَغْرَقْنَاۤ اٰلَ فِرْعَوْنَ وَاَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ۔ وَاِذْ وٰعَدْنَا مُوْسٰۤى اَرْبَعِيْنَ لَيْلَةً ثُمَّ اتَّخَذْتُمُ الْعِجْلَ مِنْ بَعْدِهٖ وَاَنْتُمْ ظٰلِمُوْنَ۔ ثُمَّ عَفَوْنَا عَنْكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ۔ وَاِذْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ وَالْفُرْقَانَ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ۔ وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ يٰقَوْمِ اِنَّكُمْ ظَلَمْتُمْ اَنْفُسَكُمْ بِاتِّخَاذِكُمُ الْعِجْلَ فَتُوْبُوْۤا اِلٰى بَارِئِكُمْ فَاقْتُلُوْۤا اَنْفُسَكُمْ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ عِنْدَ بَارِئِكُمْ فَتَابَ عَلَيْكُمْ اِنَّهٗ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ [1]

پھر فرمایا:۔

حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قوم بنی اسرائیل پر اللہ تعالیٰ ایک اور احسان بیان فرماتا ہے جیسا کہ میں پہلے بیان کر چکا ہوں کہ ان رکوعوں میں اللہ تعالیٰ نے بنی اسرائیل کو بار بار اپنے احسانات گنائے ہیں اور بار بار احسان گنانے کی وجہ یہ ہے کہ ان کو بتایا ہے کہ دیکھو بنی اسحٰق سے جو وعدے ہم نے کئے تھے وہ پورے ہو گئے ہیں اور ان سے ہم نے وعدہ خلافی نہیں کی۔ جب ان سے وعدہ خلافی نہیں کی گئی تو پھر کیا وجہ ہے کہ تم سے وعدہ خلافی کی جاوے گی۔ جو انعامات بنی اسرائیل پر خدا تعالیٰ نے کئے تھے ان میں سے ایک اور انعام بیان فرماتا ہے کہ۔

وَاِذْ فَرَقْنَا بِكُمُ الْبَحْرَ فَاَنْجَيْنٰكُمْ وَاَغْرَقْنَاۤ اٰلَ فِرْعَوْنَ وَاَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ

جب موسیٰ علیہ السلام بہت مدت فرعون اور اس کی قوم کو تبلیغ کرتے رہے اور ان کو کوئی اثر نہ ہوا تو اللہ تعالیٰ نے موسیٰ علیہ السلام کو حکم دیا کہ تم اپنی قوم کو لے کر اس ملک سے نکل جاؤ۔ جب آپ اپنی قوم کو لے کر چلے تو فرعون کو اس بات کا پتہ لگ گیا وہ بہت سا لشکر لے کر ان کے پیچھے دوڑا لیکن اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرت اور طاقت سے موسیٰ علیہ السلام اور اس کے ساتھیوں کو تو بچا لیا لیکن فرعون اور اس کے ہمراہیوں کو غرق کر دیا۔ اللہ تعالیٰ بنی اسرائیل کو فرماتا ہے کہ ہم نے تمہاری خاطر سمندر کو پھاڑا اور تم کو فرعون کے لشکر سے نجات دی اور تمہاری آنکھوں کے سامنے آلِ فرعون کو غرق کیا۔ ایک احسان ایسا ہوتا ہے جو انسان سنتا ہے کہ ایسا میرے لئے ہوا۔ اس بات کا اس پر اور اثر ہوتا ہے لیکن جب وہ اپنی آنکھوں سے اپنے اوپر کوئی احسان ہوتے دیکھتا ہے تو اس کی خوشی اور راحت بہت بڑھ جاتی ہے۔ بنی اسرائیل نے اپنی آنکھوں سے یہ دیکھا کہ ہم اور ہمارے دشمن ایک ہی جگہ سے آئے تھے۔ لیکن جب ہم دریا سے گزر رہے ہیں تو دریا کا اکثر حصہ خشک تھا اور کہیں کہیں پانی تھا اس لئے ہم تو صحیح وسلامت گزر گئے ہیں لیکن جب اسی جگہ سے فرعون اور اس کا لشکر گزرنے لگا ہے تو پانی کی ایک لہر نے ان کو غرق کر دیا ہے۔ مگر باوجود اتنے اتنے بڑے اور کھلے نشانات دیکھنے کے وہ باز نہ آئے اور موسیٰ علیہ السلام کو دکھ ہی دیتے رہے اور ان کی نافرمانی ہی کرتے رہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اے بنی اسرائیل! جو وعدہ ہم نے تمہارے ساتھ فرعون سے چھڑانے کا کیا تھا اور تم کو مصیبت سے نجات دی تھی لیکن تم نے اس کی کوئی قدر نہ کی۔ پھر موسیٰ سے چالیس راتوں کا وعدہ کیا (تیس راتوں کا ایک دفعہ اور دس کا ایک دفعہ۔ دونوں ملا کر چالیس راتیں ہوئیں) لیکن اے بنی اسرائیل! باوجودیکہ تم نے اتنے نشانات دیکھے لیکن پھر بھی تم بچھڑے کے پُجاری بن گئے اور مشرک ہو گئے۔ ظالم مشرک کو بھی کہتے ہیں۔

بنی اسرائیل فرعونیوں کے ماتحت تھے اس لئے ان کے دلوں میں ان کی صحبت کی وجہ سے بچھڑے کی پرستش کے خیالات بیٹھے ہوئے تھے۔ اب بھی جہاں جہاں مسلمان ہندوؤں کے زیر اثر ہیں وہاں گائے کا گوشت نہیں کھاتے۔ میں یہاں کے پرائمری سکول میں پڑھنے جایا کرتا تھا اور جیسا کہ پرائمری سکولوں کا قاعدہ ہے کہ تمام دن کھلے رہتے ہیں۔ ہمارا سکول بھی کھلا رہتا تھا۔ اس لئے میرا کھانا مدرسہ ہی میں گیا۔ جب میں کھانا کھانے لگا تو ایک مسلمان لڑکے نے

مجھے کہا کہ ہیں مرزا جی! آپ ماس کھانے لگے ہیں ۔ مجھے معلوم نہیں تھا کہ ماس کیا ہوتا ہے ۔ میں نے کہا کہ ماس کیا؟ تو اس نے کہا کہ کیا آپ گوشت کھایا کرتے ہیں؟ میں نے کہا ہم تو ہر روز اپنے گھر گوشت کھاتے ہیں ۔ اس مسلمان لڑکے کی اس قدر تعجب سے مجھ سے یہ بات پوچھنے کی وجہ یہ تھی کہ وہ ہندو استاد سے پڑھتا تھا ۔ بنی اسرائیل میں فرعونیوں کے خیالات اثر کر چکے تھے جن کی موسیٰ علیہ السلام اصلاح کرتے رہتے تھے ۔ اس لئے ان کو اپنے خیالات پر عمل کرنے کا موقع نہ ملتا تھا لیکن جب موسیٰ علیہ السلام ان سے چند دنوں کیلئے جدا ہوئے تو ان کو موقع مل گیا اور انہوں نے بچھڑے کی پرستش شروع کر دی ۔

جس طرح ہمارے چند آدمیوں نے چونکہ حضرت خلیفۃ المسیح مرحوم و مغفور کی بیعت کی ہوئی تھی اس لئے آپ کے سامنے کچھ نہیں کر سکتے تھے لیکن ادھر آپ کی آنکھیں بند ہوئیں اور ادھر انہوں نے ٹریکٹ شائع کر دیا ۔ یہ کام ہمیشہ جھوٹے ہی لوگوں کا ہوتا ہے اور وہ ہر وقت نیش زنی کے منتظر رہتے ہیں جہاں ان کو موقع ملتا ہے وہیں شرارتیں شروع کر دیتے ہیں ۔ سچے آدمی کبھی ایسا نہیں کرتے ۔ بنی اسرائیل میں جب تک موسیٰ علیہ السلام رہے انہوں نے کسی قسم کی چوں و چرا نہ کی لیکن جب آپ گئے تو جھٹ بچھڑے کو پوجنے لگ گئے ۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ پھر ہم نے اس کے بعد تم پر رحم کر کے عفو کیا ۔ یعنی باوجود ساری قوم کے مشرک ہو جانے کے عذاب بعض لوگوں کو ہی دیا ۔ جس کی غرض زیادہ تر یہ تھی کہ تم شکر کرتے اور موسیٰ کی فرمانبرداری کرتے مگر تم نے کچھ بھی ایسا نہ کیا ۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم نے موسیٰؑ کو فرقان دیا تا کہ تم ہدایت پاؤ ۔ تمام انبیاء کے لئے ایک کتاب ہوتی ہے اور ایک فرقان ۔ بعض انبیاء تو نئی شریعت لاتے ہیں، اس لئے ان کو نئی کتاب ملتی ہے ۔ لیکن بعض کو الہام کے ذریعے بتایا جاتا ہے کہ تم پہلی شریعت کی ہی پیروی کرو ۔ یہ بھی ان کے لئے کتاب ہوتی ہے ۔ فرقان یہ ہوتا ہے کہ انبیاء کو خدا تعالیٰ حق و باطل میں تمیز کرنے کی فراست اور طاقت عطا کر دیتا ہے ۔ فرقان کے معنی ہیں رستہ کے ۔ یعنی اللہ تعالیٰ انبیاء کو ہر ایک مصیبت کے وقت ایسی راہ بتا دیتا ہے کہ جس سے وہ دشمن سے کبھی مغلوب نہیں ہوتے ۔

خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم نے موسیٰؑ کو کتاب دی اور فرقان دیا تا کہ تم ہدایت پاؤ لیکن تم نے اس پر عمل نہ کیا اور شرارت کرنی شروع کر دی ۔ پھر موسیٰ علیہ السلام نے اپنی قوم سے کہا کہ اے میری قوم! تم نے یہ اپنی جانوں پر ظلم کیا ہے کہ ایک بچھڑے کو پوجنے لگ گئے

ہو پس اب اس کا علاج یہ ہے کہ اپنے رب کی طرف جھک جاؤ اور اپنے رشتہ داروں کو جنہوں نے شرارت میں زیادہ حصہ لیا ہے قتل کر دو۔ یہی تمہارے لئے بہتر ہے تمہارے رب کے نزدیک۔ اگر تم ایسا کرو گے تو خدا بھی تمہاری طرف جھک جائے گا اور تمہیں باوجود اتنی شرارتیں کرنے کے بھی معاف کر دے گا کیونکہ وہ بڑا معاف کرنے والا اور رحم کرنے والا ہے۔ جب موسیٰ علیہ السلام واپس آئے تو انہوں نے دیکھا کہ شرارت بہت بڑھ گئی ہے تو انہوں نے حکم دیا کہ اس شرارت کے جو لوگ سرغنے ہیں ان کو تلاش کرو جب سرغنے پکڑے گئے تو انہوں نے حکم دیا کہ ان کے رشتہ دار ہی ان کو قتل کریں۔ فَاقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ کے یہی معنی ہیں کہ اپنے اپنے رشتہ داروں کو مارو۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ شرارت تو تم سب نے کی تھی۔ لیکن تمہارے بڑے بڑے سرغنوں کو ہی سزا دے کر باقیوں کو ہم نے چھوڑ دیا۔ مگر پھر بھی تم نے اپنی شرارتوں کو نہ چھوڑا۔ ہم نے تو تمہاری شرارتوں کے باوجود بھی تم سے تعلق نہ توڑا۔ اور اگر پھر بھی تم توبہ کرتے تو ہم معاف کر دیتے۔ خدا تعالیٰ اور خدا کے نیک بندے کسی سے خود فوراً قطع تعلق نہیں کرتے۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے مولوی محمد حسین بٹالوی کی نسبت ایک کتاب میں لکھا ہے کہ تو نے ہی محبت کا درخت کاٹا ہے میں نے نہیں کاٹا۔ ۲؎

تم اس بات کو یاد رکھو کہ تم اللہ تعالیٰ سے تعلق رکھو گے تو وہ کبھی تم سے اپنا تعلق قطع نہیں کرے گا۔ جب کبھی کسی قوم کا تعلق خدا سے کٹا ہے اس کے اپنے ہی نفسوں کی غلطیوں سے کٹا ہے۔ اگر انسان اپنے نفس کی غلطیوں کے متعلق احتیاط سے کام لے تو خدا تعالیٰ ضرور اس پر رحم کرتا ہے۔ تم بنی اسرائیل ہی کو دیکھو، کتنی شرارتیں اور بدیاں انہوں نے کیں لیکن پھر بھی اللہ تعالیٰ اپنے رحم سے انہیں معاف ہی کرتا رہا۔ جب انسان کو کسی قسم کی سزا ملے تو اس کو یہی سمجھنا چاہیئے کہ یہ کسی میرے اپنے ہی قصور اور گناہ کی وجہ سے ہے۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرمایا کرتے تھے کہ رنجیت سنگھ کا ایک بیٹا تھا۔ ایک دن اس کے باورچی سے کھانے میں نمک زیادہ پڑ گیا اس نے حکم دیا کہ اس کی کھال اُتروا دو۔ وزیر نے یہ حکم سن کر عرض کیا کہ اس چھوٹے سے قصور پر اتنی بڑی سزا دینا ظلم ہے۔ اس سے لوگوں میں نفرت پیدا ہو جائے گی۔ تو اس نے کہا کہ تم جانتے نہیں اس باورچی نے تو میرا سَو بکرا کھا لیا ہے، نمک کا زیادہ پڑنا تو اس کو سزا دینے کا بہانہ ہے۔ حضرت مسیح موعودؑ فرماتے ہیں کہ انسان

جب گناہ کرتا کرتا حد سے گزر جاتا ہے تب معمولی سا قصور ہی اس کی سزا کا موجب بن جاتا ہے۔ اس لئے ہر وقت انسان کو توبہ میں لگے رہنا چاہیئے [۳]۔ انسان جب بہت غلطیاں کرتا ہے اور بڑی بڑی شرارتیں اس سے سرزد ہوتی ہیں تب جا کر خدا تعالیٰ اس کو پکڑتا ہے۔ بعض غلطیاں انسان سے ایسی بھی ہو جاتی ہیں جن کو وہ سمجھ نہیں سکتا۔ اس لئے چاہیئے کہ انسان ہر وقت توبہ اور استغفار میں لگا رہے۔

تم خدا تعالیٰ سے اپنا تعلق مضبوط کرو۔ جن سے خدا تعالیٰ کا تعلق ہوتا ہے ان سے خدا تعالیٰ خود کبھی نہیں توڑتا۔ بنی اسحٰق پر جو انعامات ہوئے وہ اب بھی پورے ہو سکتے ہیں بشرطیکہ تم ان برگزیدہ کی طرح ہو جاؤ۔

(الفضل ۳۔ جون ۱۹۱۴ء)

---

۱؎ البقرۃ:۔ ۱۵۱تا۱۵۵

۲؎ قَطَعْتَ وِدَادًا قَدْ غَرَسْنَاهُ فِي الصِّبَا۔ براہین احمدیہ حصہ پنجم صفحہ ۳۳۵ روحانی خزائن جلد ۲۱ صفحہ ۳۳۵۔

۳؎ ملفوظات جلد ۴ صفحہ ۶۳۹ (نیا ایڈیشن) میں یہ واقعہ رنجیت سنگھ کی بجائے شیر سنگھ کے بیٹے پرتاب سنگھ کے متعلق درج ہے۔

# (۲۵)

# خدا تعالیٰ کی عظمت اور جبروت کا ہمیشہ خیال رکھو

(فرمودہ: ۵۔جون ۱۹۱۴ء)

تشہّد ، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد مندرجہ ذیل آیات کی تلاوت کی:۔

وَاِذْ قُلْتُمْ يٰمُوْسٰى لَنْ نُّؤْمِنَ لَكَ حَتّٰى نَرَى اللّٰهَ جَهْرَةً فَاَخَذَتْكُمُ الصّٰعِقَةُ وَاَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ۔ثُمَّ بَعَثْنٰكُمْ مِّنْ بَعْدِ مَوْتِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ[1]

اس کے بعد فرمایا:۔

بہت سی باتیں دنیا میں ایسی ہوتی ہیں کہ حقیقت میں تو ان کے منہ سے نکالنے میں کوئی حرج نہیں لیکن ان کی طرزِ ادا ہلاک کر دینے والی ثابت ہوتی ہے۔حضرت خلیفۃ المسیح فرمایا کرتے تھے کہ ایک شخص نے ایک راجہ صاحب کے متعلق لکھا کہ فلاں جگہ جلسہ ہوا تھا جہاں سے راجہ صاحب دُم دبا کر بھاگ گئے۔جب راجہ صاحب نے یہ پڑھا تو اس پر بہت ناراض ہوئے۔میں نے سمجھا کہ اس آدمی کو اردو نہیں آتی۔اس نے واپس چلے جانے کو ان الفاظ میں بیان کیا ہے۔راجہ صاحب نے اس کو بلایا۔تو میں نے پوچھا کہ کیا تم کوئی اخبار پڑھا کرتے ہو۔اس نے کہا کہ ہاں پنچ اخبار پڑھا کرتا ہوں۔میں نے کہا کہ اس نے اس اخبار میں یہ فقرہ پڑھا ہے جس کو غلطی سے اس نے استعمال کر دیا ہے۔اس لئے معافی کے قابل ہے۔سو بعض باتوں کا غلط طور پر ادا کرنا تباہی اور ہلاکت کا باعث ہو جاتا ہے۔وہ انسان جو ناواقفیت کی وجہ سے ایسا کرتا ہے وہ تو بخشا جاتا ہے لیکن جو شرارت کی وجہ سے ایسا کرتا ہے وہ ہلاک ہو جاتا ہے۔ہم دیکھتے ہیں کہ وہی بات غلط طریق پر ادا کرنے سے نقصان اٹھانا پڑتا ہے وہی

آسانی سے دوسرے طریق پر ادا کی جاسکتی ہے۔

مثلاً کھانا کھانے کیلئے کہنا کہ ''تناول فرمالیجئے''، ''نوش جاں فرمالیجئے''، ''کھالیجئے''۔ ''ٹھونس لیجئے''، ''نگل لیجئے''، ''زہر مار کرلیجئے''۔ ان سب کے کہنے کا مطلب تو ایک ہی ہے کہ کھانے کو اٹھا کر منہ میں ڈالو اور نگل جاؤ۔ لیکن پہلے تین فقروں سے سمجھا جاتا ہے کہ جس کو کھانے کیلئے کہا گیا ہے اس کا ادب ملحوظ رکھا گیا ہے۔ اور پچھلے تین فقروں سے اس کی تحقیر ثابت ہوتی ہے۔ ''ٹھونس لیجئے'' کہنے والا کہہ تو سکتا ہے کہ اس کا بھی وہی مطلب ہے جو کھالیجئے کا ہے کیونکہ وہ بھی اسی طرح لقمہ ہاتھ سے اٹھا کر منہ میں ڈالے گا جس طرح دوسرا ڈالے گا۔ لیکن صرف مطلب کو ہی مدنظر نہیں رکھا جاتا بلکہ طرز ادا کو بھی دیکھا جاتا ہے۔ تو ایک بات ایک رنگ میں ادا کرنے سے تو فائدہ مند ہوتی ہے لیکن وہی بات دوسرے رنگ میں کرنے سے مضرّ ہو جاتی ہے کیونکہ طرز ادا کا انسان پر بہت بڑا اثر پڑتا ہے۔ اس لئے اس میں بہت احتیاط مدنظر رکھی جاتی ہے اور خصوصاً راجوں مہاراجوں کے درباروں میں تو بہت ہی محتاط رہنا پڑتا ہے۔ ایک مشہور قصہ ہے کہ انشاء اللہ خان ایک بہت مشہور اور نامور شاعر گزرا ہے۔ وہ بادشاہی دربار میں بیٹھا کرتا تھا جس کی عادت تھی کہ جو کوئی بھی بادشاہ کی تعریف کرتا وہ اس سے بڑھ کر تعریف کر دیتا۔ ایک دن کسی نے بادشاہ کی تعریف کی کہ آپ بڑے عالی خاندان ہیں۔ دوسرے نے کہا کہ آپ والا نسب ہیں۔ تیسرے نے کہا کہ آپ نجیب الطرفین ہیں۔ انشاء اللہ نے چونکہ ان سب سے بڑھ کر کہنا تھا۔ اس لئے اس نے کہا کہ آپ نجیب کیا بلکہ انجب ہیں۔ انجب کے چونکہ دو معنی تھے۔ ایک یہ کہ لونڈی زادہ اور دوسرے اعلیٰ خاندان کا اور چونکہ بادشاہ لونڈی زادہ تھا، اس لئے لوگوں کی نظریں اسی طرف گئیں۔ اور انشاء اللہ یہ کہنے کی وجہ سے ذلیل ہو گیا حالانکہ لفظ کے اچھے معنی بھی تھے۔ اسی طرح اگر کوئی آدمی کسی سے اجازت طلب کرے کہ کیا اب میں جاؤں تو وہ کہے کہ جائیے۔ لیکن اگر وہ اس کو کہے کہ نکل جاؤ۔ تو دونوں باتوں کا مطلب تو ایک ہی ہے لیکن اگر اس کو یہ کہا جائے گا کہ نکل جاؤ تو وہ لڑنے پر آمادہ ہو جائے گا۔ اور کہے گا کہ گھر آنے والے کی تم یہی عزت کرتے ہو؟ ایسی بہت سی باتیں ہیں جن کیلئے احتیاط کرنی نہایت ضروری ہے۔ پھر خدا کے حضور بات کرنے کیلئے تو اور بھی احتیاط کرنی چاہئیے۔ کیونکہ خدا تعالیٰ کی عظمت، شوکت، جبروت اور عزت کا مقابلہ کوئی بڑے سے بڑا بادشاہ بھی نہیں کرسکتا۔ جب آپس میں لحاظ کو ملحوظ رکھنا پڑتا ہے تو خدا کی جبروت

اور عظمت کی وجہ سے تو بہت ہی محتاط ہونا چاہیئے۔اسی لئے صوفیاء لکھتے ہیں کہ بعض دعائیں انسان کی ہلاکت کا باعث ہوجاتی ہیں۔اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ دیکھو موسیٰ علیہ السلام سے مشرکوں نے کہا کہ ہم کبھی تم کو نہیں مانتے یہاں تک کہ خدا کو نہ دیکھیں۔خدا تعالیٰ کو دیکھنے کی کیا ہی پاک خواہش تھی۔وہ انسان جس کے دل میں یہ خیال نہیں کہ میں اپنے محبوب کو دیکھوں میرے خیال میں ایک لمحہ کیلئے بھی یہ بات نہیں سما سکتی کہ اس کو اس سے محبت ہوسکتی ہے۔اگر یہ اتنا کہتے کہ ہم خدا تعالیٰ کو دیکھنا چاہتے ہیں تو یہ گستاخی نہیں تھی۔مگر انہوں نے تو یہ کہا کہ وَلَنْ نُّؤْمِنَ کہ اے موسیٰ! ہم تم پر کبھی ایمان نہیں لائیں گے جب تک کہ خدا کو سامنے سامنے نہ دیکھ لیں۔اگر ایک زمیندار کا بادشاہ کو دیکھنے کو دل چاہے اور وہ دیکھنے کی درخواست کرے تو یہ کوئی گستاخی نہیں لیکن اگر وہ یہ کہے کہ جب تک بادشاہ میرے پاس خود نہ آئے اور میں اس کو دیکھ نہ لوں اس وقت تک میں معاملہ نہیں دیتا تو یہ اس کی گستاخی ہے۔یوں تو زمیندار ڈپٹی کمشنر کی کوٹھی پر اس سے ملنے کی درخواست دے سکتا ہے اور ڈپٹی کمشنر بعض دفعہ ملتا بھی ہے اور ناراض نہیں ہوتا مگر زمیندار یہ نہیں کہہ سکتا کہ ڈپٹی کمشنر میرے گھر آکر معاملہ مانگے گا تب دوں گا۔بات تو ایک ہی ہے لیکن ایک میں تحکم پایا جاتا ہے اور دوسری میں عاجزانہ رنگ۔عاجزانہ طریقہ سے مانگنے والا ہمیشہ کامیاب ہوتا ہے اور تحکّمانہ رنگ سے مانگنے والا تباہ و برباد ہوجاتا ہے۔

اللہ تعالیٰ انبیاء، رسولوں، مجدّدوں، اور ماموروں کے معجزات لوگوں کو دکھاتا ہے لیکن جو یہ کہے کہ جب تک میں یہ معجزہ نہ دیکھ لوں نہیں مانوں گا اس کو اللہ تعالیٰ کوئی معجزہ نہیں دکھاتا اور وہ اسی حالت میں تباہ ہوجاتا ہے۔تو منہ سے بات کہنے میں بڑا فرق پڑ جاتا ہے۔اس لئے مومن کو ہمیشہ محتاط رہنا چاہیئے اور ادب کو ملحوظ رکھنا چاہیئے تاکہ ایسا نہ ہو کہ کوئی ایسی بات منہ سے نکل جاوے جس سے بجائے نفع کے نقصان اٹھانا پڑے۔اللہ تعالیٰ سے تعلق بڑھاؤ مگر ایسے نہ ہوجاؤ کہ ادب کو ملحوظ نہ رکھنے کی وجہ سے نقصان اٹھاؤ۔یہودیوں نے کہا کہ اے موسیٰ! ہم اس وقت تک نہیں مانیں گے جب تک کہ خدا کو نہ دیکھ لیں یہ شرط لگانے کی وجہ سے وہ تباہ ہوگئے۔ان پر بجلیاں گریں یہ سب کچھ انہوں نے دیکھا اور انہوں نے اپنی گستاخی کا نتیجہ پالیا۔اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ پھر تباہی کے بعد ہم نے تم پر رحم کیا اور تم کو موت کے بعد زندہ کر دیا۔مجھے تعجب آیا کرتا ہے اس آیت کے متعلق ایک بزرگ کا قول نقل کیا جاتا ہے کہ

وہ اصلی مُردے نہیں تھے بیہوش ہو گئے تھے، اصلی مردے زندہ نہیں ہو سکتے۔ مگر مسیح کے مردے زندہ کرنے کے وقت نہ معلوم کس طرح اصلی مردوں کا زندہ ہونا مان لیتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ جب تم نے یہ کہا کہ ہم خدا کو دیکھے بغیر ایمان نہیں لا سکتے تو تم تباہ و برباد ہو گئے جس طرح ایک گاؤں کے لوگ کہیں کہ ہم معاملہ نہیں دیتے۔ لیکن جب پولیس کے سپاہی آ کر ان کو تباہ کرنا شروع کر دیں تو دے دیتے ہیں اس لئے ان کو چھوڑ دیا جاتا ہے۔ اسی طرح جب ان کی قوم تباہ ہوگئی تو خدا تعالیٰ نے باقیوں کو معاف کر دیا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہمارے معاف کرنے کی غرض یہ تھی کہ تم شکر کرو۔

اس بات کو خوب یاد رکھو بنی اسرائیل نے ہی نہیں کہا اب بھی بہت سے لوگ یہی کہتے ہیں۔ میرے نام بیسیوں خطوط آئے ہیں کہ آپ دعویٰ کریں کہ میں الہام کے ذریعہ خلیفہ مقرر کیا گیا ہوں تو ہم مان لیں گے۔ میں کہتا ہوں کہ جب الہام کے ذریعہ میں خلیفہ بنوں گا تو تم فاسق نہیں رہو گے بلکہ کافر ہو جاؤ گے۔ یہ تو خدا تعالیٰ کا بڑا ہی فضل ہے کہ خلیفہ مامور نہیں ہوتا کیونکہ اگر مامور خلیفہ ہو تو انکار کرنے والے کافر ٹھہرتے ہیں۔ حضرت ابوبکرؓ کی خلافت سے لوگوں نے انکار کیا مگر وہ کافر نہ ہوئے۔ حضرت عمرؓ کی خلافت سے لوگوں نے انکار کیا مگر وہ بھی کافر نہ ہوئے۔ اسی طرح حضرت عثمانؓ اور حضرت علیؓ کی خلافتوں کے منکر بھی کافر نہ ہوئے اور مسلمان ہی رہے۔ لیکن اگر ان کی خلافت الہام کے ذریعے ہوتی اور پھر اس کے بعد لوگ انکار کرتے تو وہ مسلمان نہ رہتے۔ یہ اللہ تعالیٰ کا بڑا فضل ہے کہ خلیفہ مامور نہیں ہوتا۔ کیونکہ کچھ کمزوریاں اور غلطیاں ان لوگوں میں ہوتی ہیں جو خلیفہ کا انکار کرتے ہیں اس لئے وہ فاسق ہی ٹھہرتے ہیں نہ کہ کافر ہو جاتے ہیں۔ فاسق نیک اعمال کرنے کی وجہ سے جنت میں جا سکتا ہے مگر کافر براہ راست جنت میں نہیں جا سکتا۔ یہ خدا تعالیٰ کی گستاخی ہے کہ اگر الہام ہوگا تب مانیں گے ورنہ نہیں۔ خدا تعالیٰ کو کسی کی کیا پرواہ ہے۔ اگر ایک جائے تو وہ لاکھوں لا سکتا ہے۔ تم خوب یاد رکھو کہ دعاؤں اور عبادتوں میں گستاخی اور تحکّمانہ لہجہ نہیں اختیار کرنا چاہیئے۔ عاجزانہ طور پر خدا تعالیٰ کے حضور سے ہر ایک مدد مانگو۔ ورنہ دعائیں قبول نہیں ہوسکتیں۔ اللہ تعالیٰ آپ لوگوں کو فہم، سمجھ، فراست اور حقیقی تقویٰ کی راہ بتا دے۔

(الفضل ۱۰۔ جون ۱۹۱۴ء)

---

۱ البقرۃ: ۵۶، ۵۷

# (۲۶)

## جے تُو میرا ہو رہیں سب جگ تیرا ہو

(فرمودہ ۱۲۔ جون ۱۹۱۴ء)

تشہّد وتعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے درج ذیل آیات کی تلاوت کی:۔

وَظَلَّلْنَا عَلَيْكُمُ الْغَمَامَ وَأَنْزَلْنَا عَلَيْكُمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوٰى كُلُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ وَمَا ظَلَمُوْنَا وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ۔ وَاِذْ قُلْنَا ادْخُلُوْا هٰذِهِ الْقَرْيَةَ فَكُلُوْا مِنْهَا حَيْثُ شِئْتُمْ رَغَدًا وَّادْخُلُوا الْبَابَ سُجَّدًا وَّقُوْلُوْا حِطَّةٌ نَّغْفِرْ لَكُمْ خَطٰيٰكُمْ ؕ وَسَنَزِيْدُ الْمُحْسِنِيْنَ ۔ فَبَدَّلَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا قَوْلًا غَيْرَ الَّذِيْ قِيْلَ لَهُمْ فَاَنْزَلْنَا عَلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا رِجْزًا مِّنَ السَّمَآءِ بِمَا كَانُوْا يَفْسُقُوْنَ [1]

اس کے بعد فرمایا:۔

انسان کی طبیعت پر گردونواح کا اثر بہت پڑتا ہے جس قسم کے لوگوں میں وہ رہے انہی کے خیالات، عادات واطوار کو وہ اختیار کر لیتا ہے اور جو اس کے سامنے رہے اس کا وہ عادی ہو جاتا ہے۔ اور جن اشیاء کا وہ عادی نہ ہو اور جو چیز کبھی اس کے سامنے نہ آئی ہو اس کا وہ شروع میں ضرور مقابلہ کرتا ہے۔ اور وہ چیز خواہ کیسی عمدہ ہو اس سے وہ کتراتا ہے اور ایسی چیز کو کرنا اسے دوبھر معلوم ہوتا ہے۔ محکوم لوگوں میں ایک مدت کے بعد حکومت کی طاقت جاتی رہتی ہے اور وہ سمجھ ہی نہیں سکتے کہ حکومت کس طرح کی جاتی ہے اور ایسے لوگوں کے سپرد اگر حکومت ہو جاوے تو وہ ڈرتے رہتے ہیں کہ مبادا ہم سے کوئی غلطی ہو جاوے۔ تو وہ بالکل نہیں اُبھر سکتے۔

سکھوں کے زمانے میں مسلمانوں کو اذان دینے سے روک دیا گیا تھا۔اب بعض جگہوں میں دیکھا ہے کہ حاکم بھی مسلمانوں کو کہتے ہیں کہ اذان دو تو وہ چونکہ ڈرے ہوئے ہیں اس لئے اذان نہیں دیتے۔ایسے لوگوں کے ایک مدت کے بعد حکومت کے قویٰ بالکل باطل ہو جاتے ہیں۔اللہ تعالیٰ نے بنی اسرائیل سے فرمایا کہ وہ یروشلم کو جاویں تا شام کا ملک ان کے ہاتھ پر فتح ہو اور ان کو حکومت ملے۔وہ چار سو سال یا اڑھائی سو سال فرعون کے ماتحت رہ کر طرح طرح کے ظلم سہنے کے عادی بن چکے تھے۔اور ان میں حکومت کے قویٰ بالکل نہیں رہے تھے۔اس لئے اللہ تعالیٰ نے ان کو ایک مدت باہر جنگل میں رکھا کہ وہ آزاد رہیں کسی کے ماتحت نہ ہوں۔اور ان کے دلوں سے محکومیت کا خیال نکل جاوے اور محنت نہ کرنے سے ان کے قویٰ مضبوط ہو جاویں۔جب موسیٰ علیہ السلام نے دعویٰ کیا تو فرعون نے بنی اسرائیل پر اور زیادہ محنتیں اور مشقتیں ڈال دیں کہ بیکار رہنے سے ان کے خیالات ایسے ہو گئے ہیں اور یہ سلطنت لینا چاہتے ہیں اس لئے اللہ تعالیٰ نے ان کو فرعونیوں سے نجات دلوا کر آزاد کیا۔اور ان پر بارشیں اتاریں اور بادلوں کے سائے بھیجے۔غَمَامَ میرے خیال میں اس کے معنی بارش کے ہی ہیں۔کیونکہ اگر ہر وقت بادل ہی بادل رہیں تب تو وہ لوگ تباہ ہو جاویں۔اس سے مراد بارش ہی ہے کیونکہ آگے اس کے کھانے کا ذکر ہے اور وہاں اللہ تعالیٰ نے ان کیلئے کثرت سے جانور پیدا کر دیئے۔

مَنّ۔بلا محنت کے جو چیز مل جاوے۔مختلف قسم کے پھل۔نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ کُھمبیاں بھی من ہیں کیونکہ یہ جنگل میں بکثرت پیدا ہو جاتی ہیں۔قحط کے دنوں میں اکثر ایسی چیزیں بافراط پیدا ہوتی ہیں۔

سَلْوٰی۔بٹیر اور تیتر یا ان کی قسم کا دوسرا کوئی جانور۔جس سال زلزلہ آیا اور حضرت صاحب ان دنوں شہر سے باہر تشریف لے گئے تھے۔ان دنوں میں تیتر بہت کثرت سے پیدا ہو گئے تھے، بعد میں اتنے کبھی دیکھنے میں نہیں آئے۔اللہ تعالیٰ اب اہل کتاب کو اپنا احسان بتلاتا ہے کہ دیکھو ہم نے تمہیں ایسی ایسی نعمتیں دیں۔حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو بھی الہام ہوا تھا کہ۔

آگ ہماری غلام بلکہ غلاموں کی غلام ہے [۲]

اس سے ہم سمجھ سکتے ہیں کہ جو لوگ کہتے ہیں کہ فلاں بزرگ کیلئے آسمان سے دسترخوان آتا

تھا وہ دستر خوان کس طرح اُترتے ہیں۔ جو لوگ خدا تعالیٰ کے ہو جاتے ہیں اور اپنا جان و مال سب خدا کا کر دیتے ہیں آسمان ان کیلئے برستا ہے۔ اور زمین ان کیلئے مختلف قسم کی عمدہ عمدہ چیزیں پیدا کر دیتی ہے اور اللہ تعالیٰ ہر قسم کے سہولت کے سامان ان کیلئے پیدا کر دیتا ہے۔

حضرت صاحب (حضرت مسیح موعود علیہ السلام) ایک مرتبہ امرتسر سے آرہے تھے بٹالے کو۔ راستہ میں دھوپ کی سخت تکلیف تھی یکہ میں بیٹھنے لگے (ریل نہیں تھی) تو ایک آدمی جو ہندو تھا وہ کود کر پہلے اندر جا بیٹھا اور اپنے موٹاپے سے تمام یکہ کو اندر سے روک لیا۔ اب حضرت صاحب کو دھوپ میں بیٹھنا پڑا۔ اللہ تعالیٰ نے فوراً ایک بادل بھیج دیا جو امرتسر سے لے کر بٹالہ تک برابر آپ کے سر پر سایہ کرتا آیا۔ تو ہر ایک شخص جو خدا کیلئے اپنی رضا کو چھوڑ دے اور اللہ کی رضا کو مقدم رکھے خدا اس کیلئے سب سامان کر دیتا ہے۔

بعض لوگ شکایت کرتے ہیں۔ اگر وہ اللہ تعالیٰ کے ہو جاویں تو یہ زمین ان کی خادم بن جاوے اور ان کے لئے اللہ تعالیٰ رحمت کے سامان پیدا کر دے۔ ان بنی اسرائیل نے مصر کو اللہ تعالیٰ کے لئے چھوڑا۔ انہیں جنگل میں طرح طرح کی نعمتیں مل گئیں جو اللہ تعالیٰ کا ہو جاوے اگرچہ تمام کی تمام دنیا اور تمام دُنیا کے بادشاہ اور ہر ایک فرد ان کا مخالف ہو جاوے اور ان کے مقابلہ کے لئے نکلے تو بھی وہ اسے ضرر نہ دے سکیں گے۔ کوئی طاقتور سے طاقتور دشمن بھی کیوں نہ ہو مگر اللہ تعالیٰ اسے ایک پل میں تباہ کر سکتا ہے مگر شرط یہ ہے کہ اپنی حالتوں میں تبدیلی پیدا کرو۔ دعاؤں میں لگے رہو۔ غفلتوں اور سستیوں کو ترک کر دو۔ بس پھر خدا تعالیٰ تمہارا ہو گا تم اس کے ہو جاؤ۔

جے توں میرا ہو رہیں سب جگ تیرا ہو[3]

مسیح نے کہا ہے پہاڑ تمہارے اشارے سے چلنے لگیں اور پانیوں پر تمہاری حکومت ہو[4] اس کا مطلب یہی ہے کہ پہاڑوں جیسے بڑے لوگ تمہارے کہے پر چلیں اور پانی جیسی خطرناک چیز جس میں انسان غرق ہو جاوے وہ تمہارے قابو میں آ جاوے مگر شرط یہی ہے کہ خلوص ہو۔ قوم موسیٰؑ نے تو اللہ تعالیٰ کے ایک برگزیدہ کو مانا اور اس کے ساتھ جنگل کو چلے گئے ان کے اس خلوص کی وجہ سے ان کو جنگل میں بھی نعمتیں ملیں۔ تو اس شہر میں جہاں کہ اس کے فضل کے بڑے بڑے وعدے ہیں یہاں ذرا سی تبدیلی کی ضرورت ہے۔ وَمَا ظَلَمُوْنَا وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ۔ ہم نے ان کو انعام دیئے اور ان پر ظلم نہیں کیا بلکہ وہ بُرے

اعمال کر کے اپنے اوپر ظلم کرتے تھے۔

سو اگر تمہیں کوئی دکھ پہنچے تو وہ تمہارے ہی اپنے کئے کا پھل ہے خدا ظالم نہیں وہ کسی پر ظلم نہیں کرتا۔ تم اپنے اندر تبدیلی پیدا کرو۔ کوئی سائل اگر کسی امیر سے کچھ مانگے تو وہ امیر اسے دے دیتا ہے خواہ وہ کسی وجہ سے دے۔ مگر اللہ تعالیٰ تو بلند شان والا ہے تم اس کے دروازے پر گر جاؤ وہ تمہیں دے گا۔ تم اس کے سامنے عاجزی کرو گے تو ردّ نہ کئے جاؤ گے۔ میں نے جب سے ہوش سنبھالا ہے میں نے تجربہ کیا ہے کہ اگر کسی کے دل میں تڑپ ہو اور سچی تڑپ کسی کام کیلئے ہو تو اللہ تعالیٰ ضرور ضرور وہ کام کر دیتا ہے بلکہ بعض بعض باتیں سورج ابھی غروب نہیں ہوتا کہ اس سے پہلے پہلے ہی ہو جاتی ہیں۔ یہ جو مشہور ہے کہ فلاں بزرگ کیلئے سورج کو روک دیا گیا۔ اس کا یہی مطلب ہے کہ جو کام وہ کرنا چاہتے تھے وہ خواہ کتنے دنوں میں ہونے والا ہو یا جو کام دس سال میں جا کر ہونا تھا۔ جس کام کو دوسرے لوگ ہزاروں ہزار سال میں کر سکتے تھے وہ ان کیلئے سورج کے غروب ہونے سے پہلے کر دیا گیا۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو کام ایک ایک گھنٹہ میں کیا، دنیا کے لوگ اسے لاکھوں لاکھ سال میں نہیں کر سکتے۔ ٹمپرنس (TEMPERANCE) سوسائٹیاں سالہا سال سے اس کوشش میں ہیں شراب رک جاوے مگر وہ تو بڑھ رہا ہے۔ مگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک حکم دیا اور تمام عرب میں اسی دن سے شراب گرا دیا گیا۔ اور پھر کبھی وہاں شراب کا استعمال نہ ہوا۔ پس تم اللہ تعالیٰ سے اپنا تعلق قائم کرو اور تقویٰ اختیار کرو، اپنے اندر تبدیلی پیدا کرو۔ سستی غفلت چھوڑ دو۔

اللہ تعالیٰ ہم پر اپنا فضل کرے۔ اس کا ہمارے ساتھ تعلق ہو اور محبت ہو۔ جس رستے پر حضرت مسیح موعودؑ ہمیں چلانا چاہتے تھے اس پر ہم چلیں۔ ہمارا کھانا پینا پہننا سب اسی کیلئے ہو اور اس کی رضامندی کے ماتحت ہو اور ہمارا کوئی کام اس کے حکم کے خلاف نہ ہو۔

(الفضل ۱۷۔ جون ۱۹۱۴ء)

---

۱ البقرۃ: ۵۸ تا ۶۰

۲ تذکرہ صفحہ ۳۹۷۔ ایڈیشن چہارم

۳ تذکرہ صفحہ ۴۱۷۔ ایڈیشن چہارم

۴ متی باب ۲۱ آیت ۲۱ (مفہوماً)

(۲۷)

# نعمتیں ملنے پر خدا تعالیٰ کے زیادہ فرمانبردار بنو

(فرمودہ ۱۹۔ جون ۱۹۱۴ء)

تشہد و تعوذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے مندرجہ ذیل آیات کی تلاوت کی:۔

وَاِذۡ قُلۡنَا ادۡخُلُوۡا هٰذِهِ الۡقَرۡيَةَ فَكُلُوۡا مِنۡهَا حَيۡثُ شِئۡتُمۡ رَغَدًا وَّادۡخُلُوا الۡبَابَ سُجَّدًا وَّ قُوۡلُوۡا حِطَّةٌ نَّغۡفِرۡ لَكُمۡ خَطٰيٰكُمۡ وَسَنَزِيۡدُ الۡمُحۡسِنِيۡنَ[۱]

اس کے بعد فرمایا:۔

دنیا کے آرام اور دنیا کی نعمتیں چونکہ جلد انسان تک پہنچ جاتی ہیں اس لئے اکثر لوگ اس دنیا کے پھندے میں پھنس جاتے ہیں اور اس کی وجہ اکثر ناواقفی ہی ہوتی ہیں۔ کسی بچے کے ہاتھ میں اگر ایک ہیرا ہو تو تم اس سے ایک خربوزہ دے کر ہیرا لے سکتے ہو۔ وہ چونکہ اس کے فوائد یا اس کی ماہیت کو نہیں جانتا اس لئے وہ ایک تھوڑی سی خوشنما چیز کے بدلے اسے دے دے گا۔ وہ تو اسے معمولی پتھروں کی طرح ایک پتھر ہی سمجھے گا۔ ایک دفعہ ایک سوداگر کی ہیروں کی تھیلی گم ہوگئی وہ کسی بچے کے ہاتھ میں آ گئی اس نے وہ پیسے کے تین تین اپنے ہم جماعتوں کو دیدیئے۔ اس کے نزدیک پیسوں کی قدر ان پتھروں سے زیادہ تھی۔ جب اس سے پولیس نے پتہ لگنے پر دریافت کیا تو وہ کہنے لگا بازار میں سے یہ تھیلی مجھے ملی ہے اور اب ہم ان سے کھیلیں گے کیونکہ یہ کھیلنے کی گولیاں ہیں۔ یہ سب ان کی ناواقفیت تھی۔ اکثر لوگ ناواقفیت کی وجہ سے اعلیٰ چیز کے بدلے ادنیٰ کو اختیار کر لیتے ہیں۔ جتنی جتنی کسی چیز کی واقفیت ہو اتنی ہی اس کی قدر ہوتی ہے۔ جتنی ناواقفیت ہو اتنا ہی انسان اعلیٰ کو ادنیٰ سے بدل لیتا ہے۔

اسلام نے ایسے اصول مقرر فرما دیئے ہیں کہ جن پر انسان عمل کرتا رہے تو وہ ادنیٰ و اعلیٰ میں امتیاز کر سکے۔ مثلاً سب کاموں کے ابتداء میں بِسْمِ اللّٰہِ کہہ لینا ضروری رکھا تا کہ انسان کو اللہ تعالیٰ کا ہر وقت خیال رہے۔ اسی طرح کسی نعمت کے ملنے پر اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ کہنا سکھایا۔ تا کہ اسے خدا تعالیٰ کی طرف ہی توجہ رہے اور وہ اسے خوش کرنے کی کوشش کرے۔ اسی وجہ سے اللہ تعالیٰ کی ہستی اس کے سامنے آ جاوے گی اور تمام کاموں میں اس کی نظر اسی کی طرف ہوگی۔ اور اس سے غرض یہ ہے کہ تا وہ سمجھ لے کہ ان نعمتوں کی اللہ تعالیٰ کے مقابل پر جو دینے والا ہے کچھ قدر نہیں۔ مگر باوجود اس کے بعض لوگ دنیاوی نعمتوں کی طرف جھک جاتے ہیں اور یادِ الٰہی کو بھول جاتے ہیں اس کی وجہ نافہمی ہی ہوتی ہے۔

اس جگہ بنی اسرائیل کا ایک واقعہ بیان فرمایا ہے ان کو حکم ہوا تھا کہ اس شہر میں داخل ہو جاؤ، مگر میرے فرمانبردار رہنا اور دعائیں کرتے جائیں کہ کہیں کوئی غلطی نہ ہو جائے اور نافرمانی نہ ہو۔ مگر جب ان کو طرح طرح کی نعمتیں ملیں تو وہ یادِ خدا کو بھول گئے اور لغویات میں مشغول ہو گئے اور اللہ تعالیٰ کے حکم کی نافرمانی کی۔ اور بجائے الٰہی باتوں کے دنیاوی کاموں میں مشغول ہو گئے آخر نتیجہ یہ ہوا کہ وہ ہلاک کر دیئے گئے اور تباہ کر دیئے گئے۔ مسلمانوں کو بھی اللہ تعالیٰ نے سلطنتیں دیں۔ اور پہلے فرما دیا کہ دیکھو تمہیں سلطنتیں ملیں گی لیکن تم خدا کو نہ بھولنا۔ جب تک مسلمانوں نے خدا کو یاد رکھا اور ہر کام میں اس کو مقدم رکھا تب تک وہ بڑے آرام میں رہے اور انہیں کوئی دکھ اور تکلیف نہ ہوئی لیکن جب انہوں نے ایسے ایسے کام کئے کہ یہود میں بھی شاید ہی ایسا ہوا ہو۔ اور بے حیائی میں حد سے بڑھ گئے اتنا کہ بعض نے ایسا کام کیا کہ سیڑھیوں پر چڑھ رہے ہیں اور۔۔۔ ادھر دربار لگا ہوا ہے اور اپنے پیچھے۔۔۔ پہرہ کیلئے۔۔۔ ہیں۔ جب مسلمانوں نے ایسی ایسی خباثتیں کیں تو ان کی بھی وہی حالت کی گئی جو یہود کی ہوئی اور ان کو ہلاک کر دیا گیا اور ان پر طرح طرح کے عذاب آئے جیسے ان کو انعام زیادہ ملے تھے ویسے ہی ان پر عذاب بھی زیادہ آئے۔

اللہ تعالیٰ کی نعمتیں کبھی ختم نہیں ہوتیں۔ اس لئے انسان کو چاہیئے کہ کسی دنیوی نعمت کے بدلے خدا تعالیٰ کو نہ چھوڑے۔ کیسا ہی احمق ہے وہ شخص جو ایک عمدہ چشمے کو چھوڑ کر ایک پانی کا گلاس پسند کرتا ہے۔ جو نعمتیں انسان کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ملتی ہیں ان کو اگر خیال کرے تو اس کو چاہیئے کہ اللہ تعالیٰ سے تعلق قائم کرے۔ کیونکہ اصل پہنچانے والا وہی ہے

یتیموں کے ساتھ نرمی اور ملاطفت کا حکم تھا لیکن ان کے مال و اموال بڑی دلیری سے کھائے جاتے ہیں۔ مسکینوں کی خبر گیری ان کا فرض تھا لیکن حقارت نفرت سے ان کو دیکھا جاتا ہے اور ان پر ظلم وستم کیا جاتا ہے۔ تمام بنی نوع کو نیک باتیں کہنی ان کا فرض تھا۔ لیکن یہ آپس کے ہی دو آدمی جہاں اکٹھے ہوتے ہیں اتنا لڑتے ہیں کہ حیرت آتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ مسلمانوں کی کوئی ایسی مشترکہ جماعت نہیں جو امن و امان سے کام کر رہی ہو۔ ہندو، عیسائیوں اور سکھوں کی آپس میں صلح ہوسکتی ہے اور وہ مل کر کام کرتے ہیں لیکن مسلمان کبھی مل کر کام نہیں کرتے جہاں اکٹھے ہوتے ہیں لڑائی جھگڑا شروع کر دیتے ہیں۔ حالانکہ خدا تعالیٰ نے ان کو بتا دیا تھا کہ ہم نے یہود کو یہ تعلیم دی تھی جو کہ اس سے پھر گئے یعنی تعلیم تو سچی تھی لیکن انہوں نے اس پر عمل نہ کیا پھر نماز اتنا بڑا فرض ہے اس کے تارک کو کافر کہا گیا لیکن اب بہت کم مسلمان ہیں جو پڑھتے ہیں۔ پھر زکوٰۃ کا اتنا بڑا حکم ہے کہ حضرت ابوبکرؓ نے نہ دینے والوں کو فاسق قرار دیا تھا اور ان سے بالکل کافروں جیسا سلوک کیا تھا۔ حضرت عمرؓ نے کہا بھی تھا کہ یہ لوگ مسلمان ہیں ان سے کچھ تو رعایت کریں لیکن انہوں نے کچھ رعایت نہ کی [۲] اس وقت مسلمانوں میں سے دو فیصدی بھی ایسے نہیں جو کہ زکوٰۃ دیتے ہیں۔ اس وقت ان حالات کو جو قرآن شریف نے یہودیوں اور عیسائیوں کے متعلق بیان کئے ہیں پڑھا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ آج کل کے مسلمانوں کے حالات ہیں۔

اللہ تعالیٰ ہم پر رحم فرماوے اور اپنی پناہ میں لے کر یہود صفت لوگوں سے علیحدہ رکھے اور اپنے فرمانبردار اور نیک بندوں میں داخل کر دے۔

(الفضل ۲۹۔ اکتوبر ۱۹۱۴ء)

---

۱؎ البقرۃ: ۸۴

۲؎ تاریخ الخلفاء للسیوطی حالات سیدنا ابوبکرؓ صفحہ ۵۵ مطبوعہ ۱۳۲۳ھ مطبع لکھنؤ۔

(۴۵)

# حج کے دن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم، صحابہ کرام اور صلحاءِ امّت کیلئے بہت دعائیں کرو

(فرمودہ ۳۰۔ اکتوبر ۱۹۱۴ء)

حضور نے تشہّد ،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد فرمایا:۔

اگرجس حساب سے ہماری عید ہے اسی حساب کے مطابق مکہ میں عید ہوئی تو وہاں آج حج کا دن ہے۔لاکھوں لاکھ آدمی کوئی کسی قوم کا،کوئی کسی ملک کا،ایک دوسرے کی رسم و رواج،ایک دوسرے کی زبان،ایک دوسرے کی عادتوں،ایک دوسرے کی خواہشوں،ایک دوسرے کی اُمنگوں سے ناواقف ایک بہت بڑے وسیع میدان میں جمع ہوں گے اور نہ صرف ان کے سامنے یہ نظارہ ہوگا کہ دنیا کے کن کن کونوں میں خدا تعالیٰ نے اسلام کو پھیلایا۔ بلکہ یہ بھی ہوگا کہ اس بے برگ و گیاہ جنگل میں (جہاں ایک مشک پانی کی روپیہ دے کر بھی بمشکل ہاتھ آتی ہے ) کہاں کہاں سے لوگ آئے ہیں یہ عجیب منظر دیکھ کر ہر انسان کے دل میں عجیب کیفیت پیدا ہوتی ہے۔اور اسلام کی سچائی کا بہت بڑا ثبوت ملتا ہے کہ اس جنگل اور وادی غیر زرع میں ایک بلند ہونے والی آواز جس کو غیر تو الگ رہے اپنے بھی نہیں سنتے تھے اور آواز دینے والے کو جھڑک دیتے تھے، وہی آواز تمام دنیا کے کونوں تک پہنچ کر آج ہزاروں نہیں بلکہ لاکھوں انسانوں کے اجتماع کا باعث ہوئی ہے۔تمام وہاں جانے والے انسانوں کے پیش نظر یہ نظارہ ہوتا ہے کہ کہاں محمد (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) پیدا ہوئے اور اس نے ایسی آواز بلند کی جو گونجتی گونجتی ہمارے دور دراز ملکوں میں پہنچی اور وہ اپنے اندر ایسی کشش رکھتی تھی کہ ہمیں

یہاں کھینچ لائی۔

اس کے علاوہ اس وقت لوگوں میں ایک محبت اور عقیدت کے جذبات جوش مارتے ہوں گے جبکہ وہ خیال کرتے ہوں گے کہ آج ہم اس متبرّک اور پاک سرزمین پر پھر رہے ہیں جس پر آج سے تیرہ سو سال پیشتر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پھرتے تھے۔ اور پھر خصوصًا یہ کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو اہل مکہ نے یہاں سے نکال دیا تو کس شان و شوکت سے دوبارہ وہ قدوم میمنت لزوم یہاں پہنچے اور وہ مکہ کے لوگ جن کی اذیتوں اور تکلیفوں کی وجہ سے مسلمانوں کو اپنا وطن چھوڑنا پڑا اور یہاں لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کہنے کی اجازت نہیں تھی۔ لیکن آج ہر ایک کی زبان پر اَللّٰہُ اَکْبَرُ۔ اَللّٰہُ اَکْبَرُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ جاری ہوتا دیکھ کر کیا ہی لذت آتی ہوگی۔ آج کے دن زوال سے لے کر سُورج کے ڈوبنے تک حاجی عرفات میں اور مغرب سے لیکر صبح تک مزدلفہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی سنت پر عمل کرنے والے دعاؤں میں لگے رہتے ہیں۔ افسوس کہ بہت کم لوگ اس طرف توجہ کرتے ہیں اور اکثر اِدھر اُدھر پھر کر وقت گزار دیتے ہیں۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی نسبت لکھا ہے کہ آپ صبح تک دعاؤں میں مشغول رہتے۔ دعاؤں کیلئے یہ وقت بہت مبارک ہے۔ جس کو خدا نے عرفات اور مزدلفہ میں دعاؤں کی توفیق دی ہے وہ تو بہت خوش نصیب ہے لیکن جو اپنے گھروں میں ہیں ان کیلئے بھی خوش قسمتی کا موقع ہے وہ بھی دعاؤں میں مشغول رہیں۔ سب سے پہلے اس انسان کے لئے بہت دعائیں کی جائیں جس کے طفیل مذہب اسلام ہمیں ملا یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کیلئے۔ اگر آپ کی مصیبتیں، آپ کی جان کاہیاں اور آپ کی دعائیں نہ ہوتیں تو ہم تک کہاں اسلام پہنچ سکتا تھا۔ اور آپ نے دن رات لگ کر تیئیس سال متواتر بلا ایک دم اور لمحہ راحت اور چین میں رہنے کے اسلام کی اشاعت کی جس کے نتیجہ میں ایک ایسی جماعت پیدا ہوگئی جس نے ہم تک اسلام کو پہنچایا۔ تو پہلے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کیلئے پھر صحابہ کی جماعت کے لئے دعائیں کرو۔ اس جماعت نے اپنی جانیں، اپنے مال، اپنا وطن، اپنی بیویاں، اپنے بیٹے غرضیکہ سب کچھ اللہ کی راہ میں قربان کر دیا۔ خبیث الفطرت ہے وہ انسان جو صحابہ کرامؓ کی قدر نہیں کرتا، پھر ان لوگوں کیلئے دعائیں کرو جنہوں نے صحابہ سے اخذ کر کے بعد میں آنے والی نسلوں کو اسلام پہنچایا۔ ان میں سے محدثین کی جماعت جس نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے اقوال کو ہم تک پہنچایا۔ پھر آئمہ دین کی جماعت کہ

جنہوں نے اپنی ساری عمریں صرف کر کے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اقوال سے مسائل استنباط کئے۔ پھر وہ جماعت جس کا خدا تعالیٰ سے خاص تعلق ہوتا ہے۔یعنی صوفیاء کی جماعت جنہوں نے اسلام کی باطنی خصوصیات کو قائم رکھا۔ یہ ایسی جماعتیں ہیں جن کیلئے جس قدر بھی دعائیں کی جائیں کم ہیں۔ پھر اس زمانہ میں جس انسان نے ہم پر بہت بڑا احسان کیا ہے۔اس کیلئے تڑپ تڑپ کر دعائیں کرو۔ اسلام کی روح نکل چکی تھی اور اسلام مُردہ ہو چکا تھا۔لیکن اس انسان نے اپنے مولیٰ کے حضور شبانہ روز کی عاجزی اور زاری کر کے اور بڑی محنت اور کوشش سے ایک ایسی جماعت بنائی جس کے پاس آج زندہ اسلام موجود ہے۔اس جماعت کی ترقی کے لئے دعائیں کرو۔ پھر ایک حصہ جماعت کا جو علیحدہ ہو چکا ہے اور ابھی تک اپنی ضد پر قائم ہے اس کیلئے دعائیں کرو کہ خدا تعالیٰ انہیں سمجھ دے۔ پھر قرب الٰہی کیلئے ، اپنی جانوں کیلئے دعائیں کرو۔ کہ خدا تعالیٰ اپنی رضامندی کی راہوں پر چلائے کیونکہ جب تک قوم کا ہر فرد اپنے اندر کمالات نہ رکھتا ہو اس وقت تک کوئی ترقی نہیں ہوسکتی۔ پس اپنے دین کی ترقی ، ایمان کی ترقی اور سلسلہ کی ترقی کیلئے دعائیں کرو۔ پھر اس کیلئے بھی دعائیں کرو کہ خدا تعالیٰ تمہیں خدمت دین کی توفیق دے اور تمہاری نسلیں نیک پیدا ہوں۔اپنے والدین ،اپنے بھائیوں، اپنے بیٹوں،اپنے رشتہ داروں،اپنے نوکروں،اپنے آقاؤں اور اپنے محسنوں کیلئے دعائیں کرو۔ میں بھی تمہارے لئے دعائیں کروں گا اور تم بھی میرے لئے دعائیں کرنا۔ وہ کام جسے ہم نے کرنا ہے بہت ہی عظیم الشان ہے لیکن وہ خدا تعالیٰ جو ایک چھوٹے سے بیج سے بڑ جیسا بڑا درخت اور ایک دانے سے ہزاروں دانے پیدا کرسکتا ہے کیا وہ اشرف المخلوقات انسان کو بڑا نہیں بنا سکتا۔ ضرور بنا سکتا ہے اور اس کے قبضہ قدرت میں سب کچھ ہے۔صرف مانگنے کی دیر ہے۔ پس تم مانگنے لگ جاؤ۔ اور خوب دعائیں کرو۔ خدا تعالیٰ تم سب کی دعائیں قبول فرمائے۔

(الفضل ۵۔نومبر ۱۹۱۴ء)

# (۴۶)

# جب مسلمانوں نے خدا تعالیٰ کو چھوڑ دیا تو وہ عزت اور مرتبہ سے محروم ہو گئے

(فرمودہ ۶۔نومبر ۱۹۱۴ء)

حضور نے تشہد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد فرمایا:۔

ایک زمانہ قوم پر ترقی کا ہوتا ہے اور ایک ایسا بھی زمانہ آتا ہے جبکہ اس قوم کا ہر ایک قدم تنزل کی طرف جاتا ہے۔ کسی زمانہ میں مسلمانوں کو خدا تعالیٰ نے بڑی عزت اور بڑا رتبہ دیا تھا اور بہت بڑھایا اور بڑی حکومت دی تھی اور یہ سب کچھ خدا تعالیٰ کا معاملہ ان کی نیکی، ان کے تقویٰ اور ان کی پرہیز گاری کی وجہ سے تھا۔ سینکڑوں سال تک انہوں نے اللہ تعالیٰ کے انعامات اور افضال کا معائنہ اور مشاہدہ کیا۔ لیکن پھر جب انہوں نے خدا تعالیٰ کو چھوڑ دیا تو خدا تعالیٰ نے بھی ان کو چھوڑ دیا۔ اِنَّ اللّٰهَ لَا یُغَیِّرُ مَا بِقَوْمٍ حَتّٰی یُغَیِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِهِمْ [۱] خدا تعالیٰ تو بڑا وفادار بڑی محبت کرنے والا اور بڑا پیار کرنے والا اور اپنے بندوں سے بڑا ہی اُنس رکھنے والا ہے۔ مگر جب لوگ گندے، بدکار اور شریر ہو جاتے ہیں تو پھر اللہ تعالیٰ کا عذاب اُن پر نازل ہوتا ہے۔ یہ کیا ہی پاک قانون اللہ تعالیٰ نے بیان فرمایا ہے کہ کسی قوم کی وہ حالت جس میں وہ ہوتی ہے اور جن آراموں جن سکھوں اور جس قدر ترقی میں ہوتی ہے اس سے وہ نہیں ہٹاتا۔ جس مزے اور جس آرام و آسائش سے وہ زندگی بسر کر رہی ہوتی ہے اسی میں رہنے دیتا ہے جب تک کہ وہ اپنے نفسوں کی حالت نہیں بدل ڈالتی۔ اور جب وہ اپنے نفسوں کی حالت کو بدل کر گندی اور ناپاک ہو جاتی ہے تو خدا تعالیٰ اس سے اپنے انعامات چھین لیتا ہے۔

دیکھو اور غور کرو کہ اگر کوئی انسان اپنی آنکھوں کو عمدگی اور احتیاط سے ان قواعد کے ماتحت استعمال کرے جو اللہ تعالیٰ نے اس کی آنکھ کے متعلق فرمائے ہیں تو اس کی آنکھیں کبھی اندھی نہیں ہوتیں مگر اس شخص کی آنکھیں اندھی ہو جاتی ہیں جو کہ خدا کے بتائے ہوئے قوانین سے ایک طرف چلا جاتا ہے۔ غرضیکہ خدا کبھی کسی سے انعامات نہیں چھینتا لیکن انسان آپ ہی اپنے آپ کو ایسا بنا دیتا ہے کہ انعاموں کے قابل نہیں رہتا۔ آج کل بھی مسلمانوں کے لئے بڑی تباہی اور ہلاکت کے دن آئے ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔ مگر تم خوب یاد رکھو کہ یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے کوئی ظلم نہیں ہے اور نہ ہی خدا کبھی کسی پر ظلم کرتا ہے۔ اَنَّ اللّٰہَ لَیْسَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِیْدِ[۲] ایسے موقع پر ہزاروں انسان گھبرا گئے ہوں گے اور بہت سارے لوگ تو خدا تعالیٰ کی ہستی اور دین اسلام کی سچائی پر ہی شبہ کرنے لگ جائیں گے کیونکہ وہ خیال کریں گے کہ جس دین پر چل کر ہم کو اس قدر مصائب برداشت کرنے پڑے ہیں وہ سچا نہیں ہو سکتا۔ مگر تم یہ شبہات جن لوگوں کے دلوں میں پیدا ہوں گے ان کی حالت کو دیکھو اور ان کے نفسوں کا مطالعہ کرو۔ آج عام مسلمانوں کی حالت ان کے علماء کی حالت ان کے امراء کی حالت ان کے صوفیاء کی حالت ان کے حکمرانوں کی حالت ان کے بادشاہوں کی حالت کو دیکھو کہ وہ کیسے ہیں۔ کیا وہ اس قابل ہیں کہ ان کیلئے خدا تعالیٰ کے انعامات قائم رہیں ان کی حالتیں دیکھ کر تمہیں معلوم ہو جائے گا کہ خدا نے جو تباہی ان پر نازل کی ہے یہ اس کے پورے مستحق تھے۔ خدا کسی پر ظلم نہیں کرتا وہ مسلمان جو تختِ حکومت پر متمکن ہیں اور وہ جو بادشاہت کے دعویدار رہیں اور وہ جو کسی ملک کی حکومت کی باگ اپنے ہاتھوں میں رکھتے ہیں اول درجہ کے بدکار، دین سے غافل، نماز سے غافل، روزے کے تارک اور حج کے تارک ہیں۔ پھر اخلاق اور عادت میں نہایت گندے اور خطرناک قسم کی بدکاریوں میں گرفتار پائے جاتے ہیں۔

پس ان کے ایسے اعمال کے بعد اللہ تعالیٰ کو ان کی کیا پرواہ ہے کہ وہ ان کو بادشاہت پر قائم رکھے۔ اور اللہ تعالیٰ کو کیا ضرورت ہے کہ اپنی پیاری مخلوق کی باگ ایسے ظالموں کے ہاتھوں میں دے دے اور اپنے بندوں پر ان خونخوار انسانوں کو حکومت کرنے کی اجازت دے جبکہ کوئی عقلمند انسان کبھی یہ پسند نہیں کرتا کہ اس کا بیٹا ظالم اور ناترس استاد کے قبضہ میں ہو جو کہ مار مار کر اس کا چمڑا بھی اُتار دے۔ تو پھر خدا تعالیٰ کس طرح یہ پسند کرتا ہے کہ اپنی

مخلوق کی باگ ظالم لوگوں کے ہاتھوں میں دے دے۔ سواب مسلمانوں نے اپنی کرتوتوں اپنی بداعمالیوں اپنی شرارتوں اور اپنی خباثتوں سے خدا تعالیٰ کے غضب کو بھڑکا دیا ہے اور اب منشائے الٰہی یہی معلوم ہوتا ہے کہ اس وقت تک مسلمانوں کی جو نام کی حکومت تھی وہ بھی نہ رہے اور یہ اس لئے کہ انہوں نے خدا تعالیٰ کی نافرمانیاں کرنے والوں کے تباہ ہونے کے کئی ایک نمونے اپنی آنکھوں کے سامنے دیکھے کئی سلطنتوں کو ذلیل و خوار ہوتے دیکھا ان کیلئے بڑا موقع تھا کہ یہ ان سے عبرت حاصل کرتے۔ خدا تعالیٰ سے تعلق قائم کرتے۔ قرآن شریف کی طرف لوٹتے۔ مگر یہ اپنی بدکاریوں سے ایک قدم بھی پیچھے نہ ہٹے بلکہ آگے بڑھتے گئے۔

سو خدا تعالیٰ کا یہ فیصلہ صادر ہو گیا اور اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ نام کی حکومت بھی دنیا سے اُٹھ جائے گی پھر مسلمانوں کی وہی حالت ہو جائے گی جو کہ اس وقت یہودیوں کی ہے۔ مسلمان ذلیل اور خوار ہوتے رہیں گے۔ اس وقت یہ خدا تعالیٰ پر کسی قسم کا اعتراض کرنے کے حقدار نہیں ہوں گے کیونکہ خدا نے ان کو بڑے موقع دیئے اور بڑے بڑے نظارے ان کو دکھائے اور بارہا ان سے درگزر کیا اور کئی دفعہ ان کو متنبہ کیا کہ اپنے اندر تبدیلی پیدا کرو۔ لیکن یہ اندھوں کی طرح ان نظائر سے گزرتے گئے اور کچھ پرواہ نہ کی اور خدا کے حکموں کو پس پشت ڈال دیا اس لئے اب ان کی حالت یہاں تک پہنچ گئی ہے کہ جو ان کی حکومت اس وقت تک قائم ہے اس کو بھی مٹا دیا جاوے۔ موجودہ وقت کے پیدا شدہ اسباب سے معلوم ہوتا ہے کہ خدا کی مرضی ہے کہ ان ظالم ہاتھوں سے حکومت لے کر امن دینے والے ہاتھوں کو دے دی جائے۔ اہل یورپ نے باوجود عیسائی ہونے کے دنیا سے نیک سلوک کیا۔ چنانچہ یورپین قوموں کے تحت جو رعایا ہے وہ بہت آرام اور آسائش میں ہے لیکن وہ جو مسلمان کہلانے والے ہیں ان کی رعایا کو کوئی آرام نہیں۔ ان مسلمانوں کے اخلاق اور اعمال گندے ہو گئے ہیں۔ اور وہ جو خلیفۃ المسلمین کہلاتے ہیں انکی نسبت عیسائی لوگ رعایا کیلئے بہت زیادہ مفید اور مہربان ہیں۔ مذہب کو ایک طرف رہنے دو۔ کچھ اخلاق ایسے بھی ہوتے ہیں جن میں سارے انسان مشترک ہو سکتے ہیں۔ اسی لحاظ سے عیسائی بادشاہوں اور امراء کی حالت کا مقابلہ مسلمان بادشاہوں اور امراء سے کرو اور دیکھ لو کہ ان عیسائی بادشاہوں کی حالت ان سے بدرجہا اچھی اور اعلیٰ ہے۔ جس قسم کی بدکاریاں ان مسلمان بادشاہوں اور امراء میں پائی جاتی ہیں عیسائی بادشاہوں اور امراء میں وہ نہیں ہیں۔ مسلمان غفلت اور خود فراموشی کے گڑھے

میں گرے ہوئے ہیں لیکن عیسائی اپنی رعایا کو سکھ دینے اور دکھ دور کرنے کیلئے کوشاں رہتے ہیں۔ مسلمان اپنے محلوں میں بیٹھے اپنے لئے روپیہ جمع کرتے اور عیش وعشرت میں دن رات گزارتے ہیں۔ اس لئے وہ جو ازل سے مقدر ہو چکا ہے اس کا ظہور ہو چکا ہے۔ اور اب اس خدائی فیصلہ کو کوئی ٹال نہیں سکتا۔ چند دن ہی ہوئے کہ مجھے ایک خط آیا ہے جس میں لکھا ہوا تھا کہ آپ کا ٹریکٹ پڑھا ہے (یہ بنگالی زبان میں لکھا ہوا تھا) جس میں آپ نے لکھا کہ مسیح اور مہدی آ گیا لیکن جب تک قسطنطنیہ کی بادشاہت تباہ نہ ہولے اس وقت تک مسیح اور مہدی نہیں آ سکتا۔ اس خط کو آئے ہوئے ابھی پانچ ہی دن ہوئے تھے کہ خدائی حکم صادر ہو گیا کہ لو جو یہ مسلمانوں کی نام کی حکومت باقی تھی اس کو بھی ہم مٹا دیتے ہیں۔

سو یہ خدا تعالیٰ کی طرف سے سزا ہے اور خدا کا غضب ہے جو مسلمانوں پر نازل ہونے والا ہے۔ وہ انسان بڑا احمق ہے جو خدائی فیصلہ پر اعتراض کرتا ہے اور وہ انسان ہے جو خدا کے حکم کے خلاف آواز بلند کرتا ہے؟ خدا تعالیٰ نے جو کچھ کیا ہے انصاف سے کیا ہے اور ترکوں سے جو ان کی نادانی کی وجہ سے سلوک ہونے والا ہے وہ اس کے پورے طور پر حقدار تھے۔ ایک بزرگ لکھتے ہیں کہ بغداد کی تباہی اور بربادی کے وقت شہر کے امراء اور رؤسا ایک ولی اللہ کے پاس گئے اور کہا کہ شہر کو تباہی سے بچنے کے لئے دعا کرو۔ انہوں نے فرمایا کہ میں دعا کیا کروں مجھے تو آسمان سے آواز آ رہی ہے کہ یَا اَیُّھَا الْکُفَّارُ اُقْتُلُوا الْفُجَّارَ [۳] اے کافرو! فاجروں کو قتل کرو۔ پس وہ خدا جس نے اس وقت فاجر مسلمانوں کو کفار کے ہاتھوں قتل کروا دیا تھا وہی آج کل کے فاجروں کو کافروں سے قتل کروانے کا منشاء رکھتا ہے کیونکہ یہ اس کے دین کیلئے روک کا موجب ہو رہے ہیں۔ دیکھو عیسائی ملکوں میں جس آزادی کے ساتھ عیسائی مذہب کی تردید ہو سکتی ہے ایسی مسلمانوں کے ملکوں میں نہیں ہو سکتی۔ ترکوں کی حکومت میں کسی کو اجازت نہیں کہ عیسائیوں کے خلاف کچھ کہے یا لکھے۔ عیسوی مذہب کے خلاف لکھنے والے سزائیں پاتے اور ان کی کتابیں ضبط کر لی جاتی ہیں۔ لیکن خیال کرو کہ انگریزوں کی حکومت میں ہم کس آزادی سے عیسائیت کی تردید کرتے ہیں اور کتابیں لکھتے ہیں اور خواہ انہی کے ہاتھوں میں کتابیں دی جائیں تو بھی وہ بُرا نہیں مناتے۔ بلکہ سنجیدہ اور فہیم لوگ اسلام کی سچائی کو قبول بھی کرتے ہیں۔ اور جب تک کوئی شخص جوشِ غضب سے اندھا ہو کر ان کے مذہب پر حملہ نہ کرے وہ کچھ نہیں کہتے۔ اسلامی حکومتوں میں یہ بات نہیں پائی جاتی۔ آج

پچیّس چھبیس سال ہونے کو ہیں حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے لوگوں کو اپنے سلسلہ کی طرف بلایا۔لیکن گورنمنٹ نے کبھی اتنا بھی نہ پوچھا کہ کیوں تم ایسا کرتے ہو بلکہ ہر وقت آپ کی معین و مددگار رہی۔لیکن کابل میں ایک شخص نے کہا کہ میں مسیح موعود کو مانتا ہوں تو وہ اس جرم میں سنگسار کر دیا گیا۔کیا برٹش گورنمنٹ نے کسی احمدی کو کبھی قید میں ہی رکھا ہے یا کیا کبھی کسی سے تعرض ہی کیا ہے۔ہر گز نہیں تو پھر جب خدا تعالیٰ کے دین کیلئے اس حکومت کا وجود بابرکت ثابت ہوا ہے تو اس کا مقابلہ اسلامی حکومتیں کس طرح کر سکتی ہیں چونکہ اسلام کی ترقی مسیح موعود سے وابستہ ہے اور کوئی فرقہ دنیا میں دوسرے مذاہب پر غالب نہیں آ سکتا مگر وہی جو حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام سے وابستہ ہو گیا ہے وہ مسلمان جنہوں نے احمدؑ سے اپنا تعلق نہیں جوڑا وہ گرتے ہی جائیں گے۔اور گرتے گرتے یہودیوں کی طرح ہو جائیں گے۔یہودی موسیٰ علیہ السلام کے نائب کا انکار کرنے کی وجہ سے ذلیل ہوئے تھے۔اور انہوں نے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے نائب کا انکار کیا ہے چونکہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی شان حضرت موسیٰ علیہ السلام کی شان سے بہت بلند ہے اس لئے آپ کے نائب کا انکار کرنے والوں کی ذلت یہودیوں سے بھی بہت بڑھ کر ہوگی۔ان کیلئے یہودیوں کی نظیر موجود تھی اور یہودیوں کے لئے کوئی نظیر نہ تھی۔یہودیوں نے حضرت مسیح کو کہا کہ چونکہ ایلیاء نبی آسمان سے نہیں آیا اس لئے ہم اس کے آنے سے پیشتر تمہیں کس طرح مان سکتے ہیں۔اور حضرت مسیح نے کہا کہ یحیٰی ہی ایلیاء تھا[۴] تو گویا حضرت مسیح نے بتا دیا کہ آسمان سے اترنے کا کیا مطلب ہوتا ہے۔یعنی آسمان سے آنے والے کی صفات رکھنے والا اس سے مراد ہوتی ہے۔مسلمانوں کے پاس یہ ایک بڑی بھاری شہادت موجود تھی۔مگر باوجود یہ کہ مسیح موسوی سے مسیح محمدیؑ کی شان بڑھ کر تھی انہوں نے انکار کر دیا۔اور اس مسیح کو سخت دکھ دیئے۔تم یہ مت سمجھو کہ انہوں نے چونکہ مسیح موعود کو صلیب پر نہیں چڑھایا۔اور یہودیوں نے تو مسیح ناصری کو صلیب پر چڑھا دیا تھا اس لئے مسیح موعود کو انہوں نے کوئی دکھ نہیں دیا۔ان کا ایسا نہ کر سکنا ہم پر کوئی احسان نہیں ہے۔بلکہ یہ تو گورنمنٹ برطانیہ کا ہم پر احسان ہے۔خدا تعالیٰ نے اسلامی حکومت کے سلوک کا نمونہ تو دکھا دیا تھا کہ مسیح کو نہیں بلکہ اس کے ایک خادم کو اس نے سنگسار کر دیا۔اور سنگسار کرنا صلیب پر چڑھانے سے بہت زیادہ تکلیف دہ ہے۔

پس اسلام کی ترقی احمدی سلسلہ سے وابستہ ہے اور چونکہ یہ سلسلہ مسلمان کہلانے والی

حکومتوں میں نہیں پھیل سکتا اس لئے خدا نے چاہا کہ ان کی جگہ اور حکومتوں کو لے آئے تا اس سلسلہ حقہ کے پھیلنے کے لئے دروازے کھولے جائیں۔ مصر میں انگریزی حکومت ہے وہاں ہم آزادی سے تبلیغ کر سکتے ہیں۔ لیکن عرب میں، شام میں، کابل میں اس وقت تک نہیں کر سکتے جب تک کہ کسی رئیس کی پناہ لے کر یا خفیہ طور پر نہ کریں۔ پس مسلمانوں کی بداعمالیوں کی وجہ سے خدا تعالیٰ نے تمہاری ترقی کے لئے راستہ کھول دیا ہے تم خدا کے حضور گر جاؤ اور بہت دعائیں کرو کیونکہ اگر ایک طرف ترقی کا زمانہ قریب آ رہا ہے تو دوسری طرف دنیا کی خطرناک تباہی بھی قریب ہے۔ اس میں کچھ شک نہیں کہ قوموں کی ظاہری حکومتوں کے مٹنے کے ساتھ اُن کے زور بھی ٹوٹ جاتے ہیں اور وہ دنیا کی نظروں سے گر جاتی ہیں۔ لیکن ہم تو اس خدا کے ماننے والے ہیں جو اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِأَصْحٰبِ الْفِيْلِ اَلَمْ يَجْعَلْ كَيْدَهُمْ فِيْ تَضْلِيْلٍ وَّاَرْسَلَ عَلَيْهِمْ طَيْرًا اَبَابِيْلَ ۔ تَرْمِيْهِمْ بِحِجَارَةٍ مِّنْ سِجِّيْلٍ ۔ فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ[5] کا نظارہ دکھا سکتا ہے۔ سو بے شک ترکوں کی حکومت خطرہ میں ہے۔ جس کو مکہ اور مدینہ کی محافظ کہا جاتا ہے مگر تم مسیح موعود کے اس ارشاد کو یاد رکھو کہ اس وقت تک مکہ اور مدینہ ترکوں کی حفاظت کرتا رہا ہے نہ کہ ترک اس کے محافظ رہے ہیں۔ ترک آج تک کیوں تباہ نہیں ہوئے۔ کیا ان کی بدکاریاں ایران، مراکش اور ہندوستان کے بادشاہوں، لکھنؤ کے نوابوں، الجزائر اور ٹیونس کے رئیسوں سے کم تھیں ہرگز نہیں بلکہ یہ اُن سے بڑھ کر تھے جس طرح یہ دین سے دُور اور بے بہرہ تھے وہ نہیں تھے لیکن ان کے قائم رہنے کی یہی وجہ تھی کہ یہ اپنے آپ کو مکہ اور مدینہ کی طرف نسبت کرتے تھے۔ خدا تعالیٰ نے ان کی وجہ سے ان کی آج تک محافظت کی ہے ورنہ یہ کبھی کے مٹ گئے ہوتے۔ سو یہ ان کے محافظ نہیں ہیں بلکہ خدا نے ان کی وجہ سے اب تک ان پر رحم کئے رکھا ہے۔

گورنمنٹ برطانیہ نے مسلمانوں پر یہ احسان کیا ہے اور ان کو وفاداری کا بہت عمدہ بدلہ دیا ہے کہ گورنمنٹ روس اور فرانس سے یہ عہد لیا ہے کہ وہ متبرک مقامات کا ادب ملحوظ رکھیں گے۔ لیکن اگر یہ حکومتیں برطانیہ کی بات نہ بھی مانیں تو ہم اس خدا کے ماننے والے ہیں جو زندہ ہے اور اپنے متبرک مقامات کی خود حفاظت کر سکتا ہے۔ پس اگر ایک طرف مصیبت کا وقت ہے تو دوسری طرف انعام و اکرام کا بھی وقت ہے۔ ایسے وقت میں جبکہ دونوں

پہلو اکٹھے ہوں انسان کو بہت ڈرنا چاہیئے کہ نہ معلوم غفلت ہو جائے جس کی وجہ سے بُلا کا پلّہ بھاری ہو جائے اور انعامات ہٹا لئے جاویں۔ میں نہیں سمجھتا کہ وہ احمدی احمدی کس طرح ہو سکتا ہے جس کے دل میں اس وقت بھی یہ درد پیدا نہیں ہوتا کہ وہ اسلام کے پھیلنے اور ان لوگوں سے اسلام کے محفوظ رہنے کے لئے جو کہ اس کی نسبت برے خیالات رکھتے ہیں دعائیں کرے۔ ہمارے پاس سوائے دعا کے اور کوئی چیز نہیں جس سے ہم اسلام کو بچا سکیں۔ اور اگر ہم خدا تعالیٰ کو اپنا معین و مددگار نہیں بنائیں گے تو اور کون سا ذریعہ ہے جس سے اسلام پھیل سکتا ہے؟ پس اپنے اندر خدا تعالیٰ کی محبت پیدا کرو تا کاٹے نہ جاؤ اور اخلاص پیدا کرو تا بڑھائے جاؤ۔ دنیا کی نظروں میں تم قلیل ہو لوگوں کی نظروں میں تم عزت، حکومت اور مال کے لحاظ سے حقیر ہو مگر باوجود اس کے تمہارے پاس وہ کچھ ہے جو اور کسی کے پاس نہیں ہے تمہارا وہ خدا ہے جس کے قبضہ میں لوگوں کے دل ہیں۔ دلوں کی حکمرانی کے مقابلہ میں تلوار کی بادشاہت کچھ حقیقت نہیں رکھتی۔ تم اگر نیکی اور تقویٰ اختیار کرو گے تو ساری دنیا تمہارے ساتھ شامل ہو جائے گی۔ کیا خدا تعالیٰ کے اختیار میں نہیں ہے کہ جو قوم تم پر حکمران ہے اسی کو مسلمان کر دے یہ میرا خیال ہے اور مسیح ناصری کے وقت بھی ایسا ہی ہوا تھا کہ حاکم قوم نے اس کا مذہب اختیار کر لیا تھا۔ اب بھی ایسا ہی معلوم ہوتا ہے کہ یورپ اسلام قبول کرلے گا اور وہی قوم جو تم پر حاکم ہے ایک وقت تمہاری شاگرد ہو کر تم سے دین سیکھے گی۔ لیکن اس کیلئے شرط یہ ہے کہ تم اپنے اندر تقویٰ پیدا کرو، غفلت اور سستی کو چھوڑ دو اور لغو بحثوں سے احتراز کرو۔ اور ایسی مجلسیں جن میں ہنسی اور مخول ہوتا ہو، ترک کر دو۔ اور اپنے دلوں کو نرم کرو بلکہ پگھلا لو۔ کیونکہ پگھلی ہوئی چیز کو جس سانچے میں ڈھالا جائے اسی میں ڈھل جاتی ہے۔ جن لوگوں کے دل سخت ہوتے ہیں انکو خدا متقیوں کے سانچے میں نہیں ڈھالتا۔ پس تم خدا تعالیٰ کے حضور اپنے آپ کو ڈال دو۔ ایک بچہ جس وقت ہاتھ پاؤں بھی نہیں ہلا سکتا اسوقت ماں باپ اس کی فکر کرتے ہیں اور اس کی ہر طرح سے نگہداشت کرتے ہیں۔ تم بھی خدا تعالیٰ کے آگے اِسی طرح اپنے آپ کو ڈال دو۔ جس طرح دودھ پیتا بچہ ہوتا ہے تا کہ تمہارے بولنے اور کہنے کی بھی ضرورت نہ رہے۔ اور خدا تعالیٰ خود ہی تمہارے لئے سامان پیدا کر دے۔

میری یہ باتیں روز کی باتیں نہ سمجھو۔ ان سے نصیحت حاصل کرو۔ اگر تم نصیحت حاصل کر لو گے تو بہت جلدی کامیاب ہو سکتے ہو، ورنہ یاد رکھو ذلیل ہو جاؤ گے۔ آج تمہارے لئے

بہت عمدہ موقع ہے اگر تم نے اس کو رائیگاں جانے دیا تو پھر بہت مشکل سے تم کو ترقی نصیب ہوگی۔ اور یہ بھی ممکن ہے کہ خدا کوئی اور ہی جماعت کو کامیابی عطا کرنے کیلئے چُن لے جو اسلام کا بول بالا کرنے والی ثابت ہو۔ تم غفلت اور سستی کو چھوڑ دو۔ یہ بہت نازک موقع ہے اس لئے بڑے خوف کا مقام ہے۔ اور ایسے وقت میں جس طرح اخلاص سے دعائیں نکل سکتی ہیں اور وقتوں میں نہیں نکلتیں۔ پس تم دعاؤں میں لگ جاؤ۔ تمہارے لئے رستہ بالکل صاف ہے۔ دوسرے لوگ آج کل دلائل دے رہے ہیں کہ چونکہ ترکوں نے پہلے جنگ شروع کی ہے اس لئے ہم ان سے بیزار ہیں اور ان سے ہمدردی نہیں رکھتے۔ مگر ہمیں ہرگز کوئی دلیل دینے کی ضرورت نہیں ہے۔ ہمیں مسیح موعودؑ نے قبل از وقت بتلا دیا ہوا ہے کہ مجھے ترکوں کے امراء اور حکمرانوں کی حالت اچھی نظر نہیں آتی۔ یہ لوگ گندے اور بدکار ہو گئے ہیں اور میں ان کی تباہی دیکھ رہا ہوں۔ آج اس پیشگوئی کے پورا ہونے کے دن آگئے ہیں۔ لوگ کہتے ہیں کہ ترکی کا بادشاہ خلیفۃ المسلمین ہے۔ لیکن تمہارے لئے کتنی آسان بات ہے کہ تم نے ایک خلیفہ کو مانا ہوا ہے تو دوسرا کہاں سے آسکتا ہے اس لئے تمہیں کسی قسم کے دلائل دینے کی ضرورت نہیں کہ ہمیں کیوں ٹرکی سے تعلق نہیں ہے۔ تمہیں مسیح موعودؑ کی وہ پیشگوئی نہیں بھول سکتی جو ۱۸۹۷ء میں آپ نے کشف کے ذریعہ بیان فرمائی تھی کہ میں ترکوں کی حالت اچھی نہیں دیکھتا وہ بدکاریوں میں مبتلاء ہیں[۶] پھر آپ نے خود ہی سوال اٹھایا کہ کوئی کہے کہ وہ تو محافظ حرمین شریفین ہیں وہ نہیں ہیں اور خلیفۃ المسلمین زبانی کہہ دینا اور بات ہے لیکن ان سے دین کو بجائے فائدہ کے نقصان پہنچ رہا ہے۔ تمہارے سامنے آج بھی یہ الفاظ وہی حقیقت رکھتے ہیں جو اس وقت رکھتے تھے اس لئے تمہارے لئے کوئی مشکل امر نہیں ہے۔ ہاں یہ بھی یاد رہے کہ جہاں تمہارے لئے اس پیشگوئی کے پورا ہونے میں ایمان تازہ ہوئے ہیں وہاں تم میں یہ درد بھی پیدا ہونا چاہئیے کہ دعاؤں میں لگ جاؤ کہ خدا تعالیٰ اس سلسلہ کو ترقی عطا فرمائے۔

پس تم اپنے دلوں کو اس قابل بنالو کہ وہ خدا تعالیٰ کے افضال کے جاذب ہو جائیں اور تم پورے اور پکّے مومن بن جاؤ۔ یاد رکھو کہ خدا تعالیٰ کبھی پکے مومن کو ضائع نہیں کرتا۔ کبھی ضائع نہیں کرتا کبھی ضائع نہیں کرتا۔ خدا تعالیٰ تمہیں سمجھ دے تا کہ تم میری ان باتوں کی کنہ اور حقیقت تک پہنچو اور سرسری اور ظاہری نظر سے ان کو نہ دیکھو۔ اس وقت تمہارے لئے

ایک طرف زہر اور دوسری طرف تریاق ہے۔ایک طرف خدا تعالیٰ کے انعام ہیں۔اور دوسری طرف ہلاکت کا پیالہ ہے تم اپنے آپ کو اس قابل بناؤ کہ خدا تعالیٰ اپنے انعام تم پر نازل کرے اور ہلاکت کا پیالہ تم سے ٹال دے۔اے خدا! تجھ کو سب قدرتیں ہیں تو ہم سے ایسا ہی کر۔

(الفضل ۱۲۔نومبر ۱۹۱۴ء)

۱؎ الرّعد:۱۲ ۲؎ الحج:۱۱

۳؎ مہرِ منیر مؤلفہ فیض احمد فیض جامع غوثیہ گولڑہ صفحہ ۳۴۔

۴؎ متی باب ۱۱ آیت ۱۱ تا ۱۴ (مفہومًا) برٹش اینڈ فارن بائیبل سوسائٹی انارکلی لاہور ۱۹۴۳ء

۵؎ الفیل:۲تا۶

۶؎ تذکرہ صفحہ ۳۰۱۔ایڈیشن چہارم

(۴۷)

# عذاب سے قبل اصلاح انسان کو تباہی سے بچا لیتی ہے

(فرمودہ ۱۳۔نومبر ۱۹۱۴ء)

تشہّد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے درج ذیل آیت کی تلاوت کی:۔

**وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ وَاَنْتَ فِيْهِمْ وَمَا كَانَ اللّٰهُ مُعَذِّبَهُمْ وَهُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ**[1]

فرمایا:۔

دنیا میں قسم قسم کے انسان ہوتے ہیں۔بعض انسان ایک دفعہ حکم سن کر پوری طرح اس کی فرمانبرداری اور اطاعت کرتے ہیں۔بعض کے دلوں میں بار بار دہرانے سے نیکی اور بھلائی کا خیال پیدا ہوتا ہے۔کچھ اور لوگ ہوتے ہیں جو بار بار کہنے سے بھی توجہ نہیں کرتے لیکن اگر ان کو سختی سے کہا جائے تو وہ مان لیتے ہیں۔کچھ ان سے بھی سخت طبائع ہوتی ہیں وہ سختی سے کہنے سے بھی نہیں مانتیں۔بلکہ سخت ڈر اور خوف ان کو بتایا جائے تو سمجھ جاتی ہیں۔اور پھر کچھ طبائع ایسی بھی ہوتی ہیں کہ دوسروں کو سزا بھگتتے دیکھ کر سچائی کو قبول کر لیتی ہیں۔مگر کچھ لوگوں کے دل ایسے سخت ہوتے ہیں کہ جب تک خود ان پر مصیبت نہ ٹوٹ پڑے، ان کے دل نرم نہیں ہوتے۔ان میں سے وہ جماعت جو بِلا کسی جھڑکی، سرزنش، دھمکی، ڈراوے، سزا کا نظارہ دیکھے اور اپنے اوپر مصیبت آنے کے، ہدایت کو قبول کر لیتی ہے وہ نہایت اعلیٰ درجہ رکھتی ہے۔اور پھر اس سے اُتر کر جس طرح کوئی جماعت ہدایت کو قبول کرتی ہے اسی کے مطابق اس کا درجہ ہوتا ہے مومن انسان کو یہ سوچنا چاہیئے کہ میں کس جماعت میں شامل ہوں۔

اس میں تو کچھ شک نہیں کہ جو شخص بلا کسی قسم کی سرزنش کے بات مان لیتا ہے وہ ان کی نسبت جو مار کھا کر مانتا ہے باعزت ہوتا ہے اور جو دھمکی سے یا مار کی وجہ سے مانتا ہے وہ گرے ہوئے اخلاق کا انسان ہوتا ہے۔ اس لئے مومن کو باعزت جماعت میں ہی شامل ہونا چاہیئے۔ وہ انسان جو قید خانہ میں جا کر کہے کہ اب میں بات مان لیتا ہوں وہ بہت ذلیل ہو جاتا ہے۔ اور لوگوں کی نظروں میں اس کی کچھ عزت نہیں ہوتی لیکن خدا تعالیٰ فوراً کسی پر اپنا عذاب نازل نہیں فرماتا بلکہ ڈھیل دیتا ہے۔ اور بار بار ڈھیل دینے کے باوجود جب کوئی انسان نیکی اختیار نہیں کرتا تو خدا تعالیٰ سزا کا طریق استعمال کرتا ہے۔ پہلے صرف نصیحت اور ذکر ہی فرماتا ہے مگر جب لوگ نہیں مانتے تو عذاب نازل کرتا ہے۔ پھر اس عذاب کا کون مقابلہ کر سکتا ہے۔ اس کا مقابلہ کرنا کوئی آسان کام نہیں بلکہ مشکل بھی نہیں۔ کیونکہ مشکل کو بھی انسان حل کر ہی لیتے ہیں۔ خدا تعالیٰ کے عذاب کا مقابلہ تو ممکن ہی نہیں کہ کوئی کر سکے۔ خدا کی طرف سے ایک ذرہ تکلیف کو بھی انسان برداشت نہیں کر سکتا۔ اور پھر ہزاروں خدا کے عذاب کی راہیں ہیں۔ بیماریاں ملکوں کے ملک ویران کر دیتی ہیں۔ قحط سے لوگوں کے بُرے حال ہوتے ہیں۔ وہی اولاد جس کیلئے وہ ہر ایک تکلیف برداشت کرنے کیلئے تیار ہو جاتے ہیں، بچہ بیمار ہوتا ہے تو ماں راتوں کو جاگتی ہے لیکن قحط کے دنوں میں خدا کا ایسا سخت عذاب نازل ہوتا ہے کہ لوگ اپنے بچوں کو بھی کھا جاتے ہیں۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرماتے تھے کہ کسی شخص نے بیان کیا کہ ایک دفعہ قحط کے دنوں میں ہم کشمیر جا رہے تھے راستے میں ایک جگہ ہم نے دیکھا کہ آگ جلا کر کسی نے بچہ بھون کر کھایا ہے اور اس کی ایک ران پھر کھانے کے لئے رکھی ہوئی ہے۔ تو خدا تعالیٰ کی گرفت اور عذاب کے وقت لوگ سب کچھ بھول جاتے ہیں کیونکہ اللہ کے عذاب کوئی معمولی عذاب تو ہوتے نہیں ان کا مقابلہ انسانوں کی تکلیفوں اور عذابوں سے کرنا سخت نادانی اور بیوقوفی ہے۔ خدا تعالیٰ کے عذاب کے وقت کوئی پیاری سے پیاری چیز کسی کو پیاری نہیں رہتی۔ يَوْمَ يَفِرُّ الْمَرْءُ مِنْ اَخِيْهِ۔ وَاُمِّهٖ وَاَبِيْهِ۔ وَصَاحِبَتِهٖ وَبَنِيْهِ۔ لِكُلِّ امْرِئٍ مِّنْهُمْ يَوْمَئِذٍ شَاْنٌ يُّغْنِيْهِ۔[۲]

بھائی بھائیوں کو، ماں باپ بیٹوں کو، بیٹے ماں باپ کو، بی بی خاوند کو، خاوند بیوی کو چھوڑ کر بھاگ جاتا ہے۔ ہر ایک انسان اپنی اپنی حالت میں مبتلاء ہوتا ہے۔ اور کوئی کسی کی مدد کرنے کیلئے تیار نہیں ہوتا۔ یوں جو لوگ جان قربان کرنے کیلئے تیار ہوتے ہیں اس موقع پر ذرا بھی

کام نہیں آتے ۔تو اللہ تعالیٰ کا عذاب بالکل اور چیز ہے اور انسانی عذاب اور چیز ۔پھر بہت بڑا احمق ہے وہ انسان جو اللہ تعالیٰ کے عذاب کے نازل ہونے کی ترتیب نہیں دیکھتا اور اس سے فائدہ نہیں اٹھاتا ۔اللہ تعالیٰ آہستہ آہستہ عذاب نازل کرتا ہے جس طرح وہ رب ہونے کی وجہ سے آہستہ آہستہ ربوبیت کرتا ہے اسی طرح عذاب بھی نازل کرتا ہے ۔لیکن جب عذاب نازل ہوجاتا ہے تو پھر وہ ایسی خطرناک صورت اختیار کر لیتا ہے کہ اس سے بچنے کی کوئی صورت ہی نہیں ہوتی ۔تم خوب یادرکھو کہ اللہ تعالیٰ کے عذاب سے بچنے کے لئے قرآن شریف نے دوطریق بیان فرمائے ہیں ۔جو آیت میں نے پڑھی ہے اسی میں یہ دوطریق درج ہیں ۔اول یہ کہ جس قوم میں نبی موجود ہو اس پر عذاب نازل نہیں ہوتا ۔یہ تو نبی کا جسمانی طور پر فائدہ ہے جو لوگوں کو ہوتا ہے تو ایک نبی کا زمانہ ہو تو بھی خدا اس کی وجہ سے اس کی جماعت کو بچائے رکھتا ہے اور جماعت کیا نبی سے جسمانی تعلق رکھنے والے کفار کو بھی بچاتا ہے ۔دوسرا انسان گناہ کر کے خدا تعالیٰ سے بخشش مانگے تو بھی عذاب سے بچ جاتا ہے ۔حدیثوں سے معلوم ہوتا ہے جب انسان توبہ کرنے کیلئے اللہ تعالیٰ کے حضور حاضر ہوتا ہے تو خدا تعالیٰ بہت خوش ہوتا ہے اور فرشتوں کو فرماتا ہے کہ میرے بندے کی حاجت پوری کر دو کیونکہ اس کو یقین ہے کہ میں گناہ معاف کرتا ہوں ۔اسی لئے میرے پاس آیا ہے ۔اب میں ضرور اس کے گناہ معاف کر دوں گا ۔تو دوسرا طریق یہ ہے کہ اگر انسان استغفار کریں اپنے گناہوں کے متعلق معافی کے طلب گار ہوں اپنے اندر عذاب سے بچنے کے لئے صلاحیت پیدا کر لیں تو ایسی حالت میں بھی خدا تعالیٰ ان پر رحم کر دیتا ہے ۔پہلی صورت تو کسی کسی زمانہ میں ہی میسر ہوتی ہے ۔لیکن جب یہ زمانہ ہو تو لوگوں کو دوسرا طریق ہی اختیار کرنا چاہیئے ۔یعنی اپنے گناہوں کی معافی چاہنے کیلئے خدا کے حضور گرنا چاہیئے ۔آج کل کا زمانہ بھی بڑا نازک ہے ۔ایک طرف دینی دنیاوی اور روحانی ابتلاء ہیں تو دوسری طرف عزتیں جانیں اور مال ابتلاء میں ہیں ۔دین کا یہ حال ہے کہ روز بروز کمزور ہی ہوتا چلا جاتا ہے ۔روحانیت کا یہ حال ہے کہ ایسے ایسے گندے اور مخرّب الاخلاق سامان دن بدن پیدا ہو رہے ہیں جو روحانیت کو تباہ اور معدوم کرنے کیلئے کافی ہیں ۔جانوں اور جسموں کا یہ حال ہے کہ ہزاروں قسم کی بیماریاں اور تباہیاں پھیل رہی ہیں ۔عزت کا یہ حال کہ لڑائیوں نے سینکڑوں کو نہیں بلکہ ہزاروں ایسے لوگوں کو جو بڑی عزت اور توقیر رکھتے تھے معمولی انسان بنا دیا ہے۔

غرضیکہ کوئی عذاب کا ایسا طریق نہیں جو باقی رہا ہو۔دین برباد ہو رہا ہے،روحانیت تباہ ہو رہی ہے،حکومتیں مٹ رہی ہیں،عزتیں کھوئی جا رہی ہیں،مال و دولت لوٹی جا رہی ہے تو ایسے وقت میں بھی اگر کوئی انسان اپنے اندر تبدیلی پیدا نہیں کرتا تو اور کون سا وقت آئے گا جبکہ وہ کرے گا۔تم خوب یاد رکھو کہ آج کل عذاب کے دن ہیں۔ان دنوں میں انسان کو خدا تعالیٰ کے حضور بہت زیادہ گرنا چاہیئے۔قادیان کے قریب ہی طاعون ہے اور سخت ہے اسے یہاں آتے ہوئے بھی دیر نہیں لگتی۔لیکن تمہارے پاس ایک ہتھیار ہے۔اس کو اگر تم چلاؤ تو وہ کبھی یہاں آنے کا نام بھی نہیں لے سکتی۔وہ استغفار کا ہتھیار ہے۔اگر کامل اصلاح کر کے توبہ میں لگ جاؤ تو اللہ تعالیٰ وعدہ فرماتا ہے کہ پھر ہم عذاب نہیں دیتے۔اللہ تعالیٰ سے سچا تو کوئی ہو ہی نہیں سکتا۔دنیا کی حکومتیں وعدہ کرتی ہیں تو لوگ خوش ہو جاتے ہیں۔اور جب خدا تعالیٰ وعدہ کرے تو پھر کیوں بندہ خوش نہ ہو۔سو تمہارے پاس ایسا ہتھیار ہے جو کسی حکومت اور کسی زبردست سے زبردست انسان کے پاس نہیں ہے۔حکومتیں ہزار ہا روپے صرف کر چکی ہیں۔ڈاکٹروں نے بڑی بڑی عمریں اس پر صرف کر دی ہیں کہ طاعون کا علاج معلوم ہو۔لیکن جب آتی ہے تو کسی کی اس کے سامنے پیش نہیں جاتی۔مگر تمہاے پاس وہ علاج ہے کہ اگر تمام دنیا اس کو استعمال کرے تو ساری دنیا پر ہی طاعون کا نام و نشان نہ رہے اور وہ علاج استغفار ہے۔یہ ایک ایسا ٹیکہ ہے کہ جو انسان لگائے اس کے قریب بھی طاعون نہیں آسکتی پھر جس جگہ کے لوگ لگائیں وہاں بھی نہیں آسکتی۔پھر جس ملک کے لوگ لگائیں وہاں بھی نہیں آسکتی۔پھر ساری دنیا لگائے تو یہ دنیا سے ہی معدوم ہو سکتی ہے اور یہی ایک بلا نہیں جو آج کل نازل ہو رہی ہے۔بلکہ قحط بھی پڑ رہا ہے اگرچہ قریباً چار ماہ سے غلہ ہندوستان سے باہر نہیں جاتا۔لیکن پھر بھی گرانی بہت بڑھ گئی ہے۔اور گورنمنٹ قحط الاؤنس دے رہی ہے اور اس بات پر غور کیا جا رہا ہے کہ کیوں غلہ مہنگا ہو رہا ہے۔یہ تو ظاہری ابتلاء ہیں۔جو اس وقت پوشیدہ ہیں مگر ظاہر ہونے والے ہیں۔حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے جماعت احمدیہ کی نسبت لکھا ہے کہ اس کو زلزلے پر زلزلے آئیں گے۔بہت مضبوط دل والے انسان قائم رہیں گے۔اور کمزور دل والے تو کہہ اُٹھیں گے کہ (نَعُوْذُبِاللّٰہِ) یہ سلسلہ ہی جھوٹا ہے۔دیکھو ایک دو زلزلے ہی کیسے خطرناک آئے ہیں کہ کئی لوگ علیحدہ ہو گئے ہیں۔پھر چند دنوں سے میں متواتر دیکھ رہا ہوں کہ کچھ ابتلاء آنے والے ہیں۔قریباً مہینہ ہونے کو ہے کہ

مختلف ابتلاؤں کا مجھے پتہ بتلایا گیا ہے۔ان سب کا علاج صرف یہی ہے کہ استغفار کیا جائے اور اپنی اصلاح کی جائے۔اللہ تعالیٰ کا عذاب بندوں کی طرح نہیں ہوتا کہ بس پیس کر ہی رکھ دیتا ہے بلکہ اگر انسان اصلاح کرے تو عذاب دور بھی ہو جاتا ہے۔پس اپنے اندر تبدیلی پیدا کرو،استغفار میں لگ جاؤ اور دعاؤں میں مشغول ہو جاؤ۔ابتلاؤں کے دور کرنے کے ذریعے قرآن شریف نے جو بیان فرمائے ہیں وہ یہ ہیں۔نماز،روزہ اور صدقہ۔اور یہ بڑا مجرّب نسخہ قرآن شریف جیسی اعلیٰ نسخوں والی کتاب کا ہے۔اس کے علاوہ استغفار کے بڑے مدارج ہیں۔لیکن استغفار منہ سے ہی نہیں ہونا چاہیئے۔بلکہ عمل سے بھی اس کا ثبوت ہونا چاہیئے۔

پس تم نماز،روزہ،صدقہ اور توبہ میں لگ جاؤ اور پیشتر اس کے کہ خدا تعالیٰ کے عذاب آئیں اپنے اندر تبدیلی پیدا کرلو۔ان علاجوں میں سے جس جس کی کسی کو توفیق ہے وہ اس پر عمل کرے۔یادرکھو کہ اگر تم تبدیلی پیدا کرلو گے تو خدا تعالیٰ تم کو ہر ایک قسم کے ابتلاؤں سے بچالے گا۔اور اگر تم کوتاہی کرو گے تو میں تو بڑے بڑے طوفان دیکھ رہا ہوں۔تمہاری جماعت پہلے ہی کمزور ہے اگر اس پر کچھ اور بوجھ پڑ گیا تو تم جانتے ہی ہو کہ کیا حالت ہوگی۔پس جو لوگ یہاں بیٹھے ہیں وہ سن لیں اور جو نہیں بیٹھے ان کو سنادو۔اب وقت ہے کہ کچھ کر لو۔یہ خدا تعالیٰ کا تم پر بڑا فضل ہے کہ اس نے تم کو پہلے بتا دیا ہے۔خدا تعالیٰ اپنی قدرت اور عذاب کے نظارے دنیا میں دکھانا چاہتا ہے۔اور جو لوگ ان لوگوں کی مشابہت اختیار کریں گے جن کیلئے عذاب نازل ہونے والا ہے ان پر عذاب آئے گا اس لئے تم آج ہی سے تبدیلی پیدا کرنی شروع کر دو۔اور جس کو خدا نے توفیق دی ہے صدقہ دے اور جس کو طاقت دی ہے روزے رکھے۔اس وقت کے سوا اور کون سا وقت آئے گا جب کہ تم اصلاح کرو گے۔عذاب آجانے کے بعد پھر کوئی موقع اصلاح کا نہیں ہوتا۔اگر کوئی چور چوری کی نیت کر کے گھر سے نکلے اور وہ راستہ ہی سے پلٹ آئے تو وہ بچ سکتا ہے لیکن اگر کوئی چور سیندھ لگاتا ہوا پکڑا جائے اور وہ اس وقت کہے کہ اب میں توبہ کرتا ہوں تو کبھی نہیں بچ سکتا۔پس اس وقت کو غنیمت جانو اور جس قدر بھی اپنی حالتوں میں تغیر پیدا کر سکتے ہو کرلو۔جس وقت بڑے عذاب آتے ہیں اس وقت خدا تعالیٰ کے فضلوں کے دروازے بھی کھل جاتے ہیں۔اس لئے اگر کوئی انسان اس کے حضور گر جائے تو وہ عذاب اس کیلئے فضلوں کا باعث ہو جاتا ہے۔خدا تعالیٰ ہم کو ابتلاؤں سے بچائے اور بجائے تنزّل کے ترقی عطا فرمائے۔اور ہماری کمزوریاں دور کر کے ہمیں نیک اعمال کی

توفیق عطا فرمائے۔خدا تعالیٰ ہماری جماعت کے ہر ایک فرد پر اس دنیا میں اور مرنے کے وقت اور مرنے کے بعد بھی اپنے افضال نازل فرمائے۔اور جماعت کو ہر قسم کے تفرقہ اور ہر قسم کے ابتلاؤں سے محفوظ رکھے۔آمین

الفضل ۱۹۔نومبر ۱۹۱۴ء

۱۔ الانفال:۔۳۴ ۲۔ عبس:۳۵تا۳۸

# (۴۸)

# جسمانی اعضاء کی طرح روحانی اعضاء سے کام لینا چاہئیے

(فرمودہ ۲۰۔نومبر ۱۹۱۴ء)

تشہّد ،تعوّ ذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے مندرجہ ذیل آیت کی تلاوت کی :۔

اَوَلَمۡ يَهۡدِ لَهُمۡ كَمۡ اَهۡلَكۡنَا مِنۡ قَبۡلِهِمۡ مِّنَ الۡقُرُوۡنِ يَمۡشُوۡنَ فِىۡ مَسٰكِنِهِمۡ ؕ اِنَّ فِىۡ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ ؕ اَفَلَا يَسۡمَعُوۡنَ ۔ اَوَلَمۡ يَرَوۡا اَنَّا نَسُوۡقُ الۡمَآءَ اِلَى الۡاَرۡضِ الۡجُرُزِ فَنُخۡرِجُ بِهٖ زَرۡعًا تَاۡكُلُ مِنۡهُ اَنۡعَامُهُمۡ وَاَنۡفُسُهُمۡ ؕ اَفَلَا يُبۡصِرُوۡنَ [1]

اس کے بعد فرمایا:۔

اللہ تعالیٰ نے انسان کو کچھ اعضاء عطا فرمائے ہیں۔ ہاتھ ہیں، پاؤں ہیں، کان ہیں، آنکھیں، ناک ہے، زبان ہے اور یہ اس لئے دیئے ہیں کہ انسان محتاج ہے بہت سے اشیاء کا اور وہ اشیاء تمام دنیا میں پراگندہ اور منتشر ہیں اور دوسری مختلف قسم کی ایسی اشیاء میں ملی ہوئی ہیں جو کہ بعض انسان کیلئے مُضِرّ ہیں اور بعض مفید ہیں اس لئے خداوند تعالیٰ نے انسان کے اعضاء تین قسم کے بنائے ہیں۔ ایک وہ اعضاء جن کے ذریعہ سے انسان اپنی ضرورت کی چیزوں تک پہنچ جاتا ہے یا ان کو اپنے تک لاسکتا ہے۔ دوسرے وہ اعضاء ہیں جن سے انسان مخلوط چیزوں میں یہ فرق کرسکتا ہے کہ کون میرے لئے مضر ہیں اور کون سی مفید اور کون سی ایسی ہیں جن کا استعمال کرنا چاہئیے اور کون سی ایسی ہیں جن کو اپنے گھر میں رکھنا چاہئیے اور کون سی ایسی ہیں جو پھینک دینی چاہئیں تاکہ ایسا نہ ہو کہ بجائے نفع کے نقصان پہنچ جائے۔ تیسرے وہ اعضاء ہیں کہ جب کوئی چیز استعمال کی جائے تو وہ فائدہ اٹھاتے ہیں۔

مثلاً پاؤں انسان کو کہیں سے کہیں لے جاتے ہیں۔کوئی چیز جنگلوں میں، کوئی آبادیوں میں، کوئی پانی میں، کوئی خشکی میں، کوئی پہاڑوں میں، کوئی غاروں میں ہوتی ہیں لیکن پاؤں ان سب تک انسان کو پہنچا سکتے ہیں۔ پھر اس چیز کو ہاتھ پکڑ کر لے آتے ہیں۔ پھر کئی حسّیں ہیں جن سے انسان ان چیزوں میں سے اچھی اور بُری چیزوں کو پہچانتا ہے۔ کانوں کے ذریعہ اچھی اور بُری آواز معلوم کرتا ہے۔ آنکھوں کے ذریعہ بھلی اور بُری اشیاء میں تمیز کرتا ہے۔ زبان کے ذریعہ خوش ذائقہ بدذائقہ کا پتہ لگاتا ہے۔ اور چھونے سے سخت اور نرم پہچانتا ہے۔ پھر اسی طرح ان چیزوں کے فوائد کے اثرات دیکھ کر عقل کے ذریعہ سمجھتا ہے کہ کون سی میرے لئے مفید اور کون سی مضر ہیں۔

توجس طرح انسان کے جسم کیلئے یہ اعضاء خدا تعالیٰ نے بنائے ہیں اور ہر قسم کے اشیاء سے فائدہ اٹھانے اور ان کے نقصانات سے بچنے کے ذرائع بتائے ہیں اسی طرح روحانی اعضاء بھی ہوتے ہیں، روحانی کان بھی ہوتے ہیں، روحانی آنکھیں بھی ہوتی ہیں، روحانی قوت ذائقہ بھی ہوتی ہے اور روحانی حِسّیں بھی ہوتی ہیں اور ان باطنی اعضاء کے ذریعہ ان چیزوں کو پہچانا جاتا ہے جو روح کے لئے مفید یا مضر ہوتی ہیں۔ لیکن افسوس کہ ان اعضاء سے بہت کم لوگ فائدہ اٹھاتے اور بہت تھوڑے ان کو استعمال میں لاتے ہیں۔ کسی شخص نے ایک لطیفہ لکھا ہے اور ہے تو وہ لطیفہ ہی مگر عقلمند انسان ہر ایک بات سے سبق حاصل کر کے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ اس لئے یہ لطیفہ بھی فائدہ سے خالی نہیں۔ لکھا ہے کہ کسی بادشاہ نے بر سبیل تذکرہ اپنے ایک وزیر سے پوچھا کہ دنیا میں اندھے زیادہ ہیں یا سوجاکھے۔ تو اس نے کہا کہ حضور اندھے زیادہ ہیں۔ بادشاہ نے کہا کہ یہ بات تو مشاہدہ کے خلاف ہے کیونکہ اگر ہم بازار میں جائیں تو ہمیں سوجاکھے بہت نظر آتے ہیں اور اندھے بہت کم ہوتے ہیں اور اگر تمہاری بات صحیح ہے تو تم اندھوں کی ایک فہرست بنا کر دکھاؤ۔ اس نے کہا بہت اچھا میں فہرست بنا کر حضور کے پیش کروں گا۔ اس کے بعد وہ کہیں بازار میں رسّی بٹنے لگ گیا۔ چونکہ وہ بادشاہ کا درباری تھا اور یہ کام اس کی حیثیت سے بہت گرا ہوا تھا اس لئے جو کوئی گزرتا اس سے پوچھتا کہ جناب کیا کر رہے ہیں؟ تو وہ کہتا کہ رسّی بٹ رہا ہوں اور پوچھنے والے کا نام اپنی فہرست میں لکھ لیتا۔ حتّٰی کہ بادشاہ بھی جب اس راستہ سے گزرا تو اس نے بھی یہی سوال کیا کہ کیا کر رہے ہو؟ تو اس نے کہا کہ رسّی بٹ رہا ہوں اور بادشاہ کا نام بھی اس فہرست میں لکھ لیا۔ دوسرے دن

اُس نے بادشاہ کی خدمت میں وہ فہرست پیش کر دی۔کہ دیکھئے حضور اندھے زیادہ ہیں یا سوجاکھے۔بادشاہ نے جب اپنا ہی نام سب سے پہلے دیکھا تو حیران رہ گیا اور پوچھنے لگا کہ یہ کیا ہے؟اس نے کہا کہ حضور میں رسّی بٹ رہا تھا اور جو گزرتا تھا یہی پوچھتا تھا کہ کیا کر رہے ہو حالانکہ جو کچھ میں کر رہا تھا وہ ہر ایک کو نظر آتا تھا۔چونکہ یہ لوگ باوجود دیکھنے کے پھر پوچھتے تھے اس لئے میں نے ان کو اندھوں میں ہی لکھ لیا۔تو اس وزیر نے دنیا کے لحاظ سے ایک معقول بات کہی۔اور وہ یہ کہ دنیا کے لوگ بہت چیزیں دیکھتے ہیں لیکن ان کے نتیجہ تک نہیں پہنچتے۔ان لوگوں کو تو چاہیئے تھا کہ اس سے سوال کرتے کہ کیوں ایسا کر رہے ہو؟ نہ کہ یہ کیا کر رہے ہو؟

اب اگر ہم اس اصل کے لحاظ سے دنیا میں غور کریں تو اندھے بہت زیادہ ملیں گے ایسے لوگوں کی گو جسمانی آنکھیں ہوتی ہیں لیکن حقیقت کو نہیں دیکھتے۔ان کے جسمانی کان ہوتے ہیں لیکن اصلیت کو نہیں سنتے۔انکی جسمانی زبان ہوتی ہے لیکن حق کی بات نہیں پوچھتے اور اگر کسی کے یہ جسمانی اعضاء نہ بھی ہوں تو کیا ہے۔بڑی سے بڑی عمر انسان کی دو اڑھائی سو سال تک کی بھی اگر سمجھ لی جائے حالانکہ آج کل تو کوئی بھی اس عمر تک نہیں پہنچتا تو بھی ایک جسمانی اندھے کے لئے محدود زمانہ تک یہ تکلیف ہے لیکن روحانی اندھے کی حالت اس سے بہت بدتر ہوتی ہے۔مگر جب ہم دیکھتے ہیں تو جسمانی اندھے تھوڑے ہوتے ہیں مگر روحانی اندھے بہت زیادہ نظر آتے ہیں۔وہ عبرت ناک نظائر دیکھتے ہیں مگر عبرت نہیں پکڑتے،تباہیوں اور بربادیوں کے حالات سنتے ہیں،مگر غور نہیں کرتے۔ایک جسمانی اندھا کیوں بُرا سمجھا جاتا ہے۔کسی کی آنکھیں ہیں اور کسی کی نہیں۔تو اس میں حرج ہی کیا ہوا۔یوں بھی تو دنیا میں ایک دوسرے انسان کے حالات میں فرق ہے۔ایک بڑھئی کا کام کرتا ہے تو دوسرا لوہار کا۔ایک ایک کام کرتا ہے تو دوسرا دوسرا۔اسی طرح اگر ایک کی آنکھیں ہیں اور ایک کی نہیں تو اس کو بُرا سمجھنے کی کیا وجہ ہے۔اس کی وجہ یہ ہے کہ چونکہ اس کی تمیز کرنے کی ایک حس جاتی رہی ہے اور وہ اپنے راستہ میں حائل ہونے والے گڑھے یا دیوار کو نہیں پہچان سکتا اور وہ اپنے آپ پر حملہ کرنے والے دشمن کو نہیں دیکھ سکتا۔اور نہ اپنے بچاؤ کی کوئی تدبیر کر سکتا ہے۔وہ نور اور ظلمت میں فرق نہیں کر سکتا اس لئے وہ اوروں سے زیادہ دکھ اور تکلیف میں ہے۔اور واقعی اس کیلئے بڑا دکھ ہے اس لئے وہ رحم کے قابل ہے۔مگر ہم

کہتے ہیں کہ روحانی اندھا اس سے بہت زیادہ دکھ میں ہوتا ہے۔ اور اس کی حالت اس کی نسبت بہت زیادہ قابل رحم ہوتی ہے۔ ایک جسمانی اندھا آنکھوں کے نہ ہونے کی وجہ سے گڑھوں میں گرتا ہے۔ تاہم پھر بھی وہ لاٹھی سے کچھ نہ کچھ اونچ نیچ معلوم کر لیتا ہے۔ مگر روحانی اندھوں کے لئے کوئی ایسی لاٹھی نہیں ہوتی کہ جس کے ذریعہ سے وہ اپنے آگے کے گڑھوں اور روکوں کو معلوم کر سکیں۔ جسمانی اندھا تو دوسروں کی بات سن کر سنبھل جاتا ہے اور گڑھے میں گرنے یا کسی چیز سے سر ٹکرا لینے سے بچ جاتا ہے۔ مگر روحانی اندھے میں یہ عجیب بات ہوتی ہے کہ وہ بہرہ بھی ہوتا ہے اور جو روحانی بہرہ ہوتا ہے وہ اندھا بھی ضرور ہوتا ہے اور ساتھ ہی گونگا بھی ہوتا ہے اور جب کسی انسان کی روحانی آنکھوں پر پردہ پڑ جائے تو ساتھ ہی اس کی دوسری حسیں بھی ماری جاتی ہیں اس لئے روحانی اندھا بہت خطرناک مصیبت اور دکھ میں ہوتا ہے۔ لیکن باوجود اس حالت کے دیکھا جاتا ہے کہ دنیا میں روحانی اندھے اور بہرے بہت زیادہ ہوتے ہیں۔ ایک نبی جب دنیا میں آ کر آواز دیتا ہے تو بہت تھوڑے ہوتے ہیں جو اس کی آواز پر کان دھرتے ہیں۔ پھر اس قلیل جماعت میں سے بھی بعض ایسے لوگ ہوتے ہیں جو نبی کی آواز کو سن تو لیتے ہیں لیکن ان کی بینائی کی طاقت بہت کمزور ہوتی ہے۔ اور پھر ایک وقت میں ماری ہی جاتی ہے۔ ایسے لوگ روحانی اندھے ہوتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان آیتوں میں فرمایا ہے کہ کیا ان لوگوں کو کوئی ہدایت نہیں دی۔ اس بات نے کہ ان سے پہلے کئی نسلوں اور قوموں کو ہم نے تباہ کر دیا ہوا ہے۔ ان سے پہلے بڑی بڑی قومیں دنیا میں ایسی گزریں جو صدیوں تک حکومت کرتی رہی ہیں۔ مگر اب ان کا نام ونشان بھی نہیں ملتا۔ اس وقت سب سے پرانی دنیا کی تاریخ دس ہزار سال تک کی ملتی ہے۔ اور بعض ممالک تو ایسے بھی ہیں کہ جن کے تین چار ہزار سال سے پہلے کے حالات معلوم نہیں ہو سکتے۔ آجکل لوگ ان تباہ شدہ قوموں کے برباد شدہ مکانوں اور گھروں میں چلتے پھرتے ہیں مگر باوجود اس کے کہ یہ ان کیلئے عبرت اور نصیحت کے نشان ہیں، ان کو دیکھتے ہوئے نہیں دیکھتے اور ان سے کچھ بھی نہیں سمجھتے۔ تو بتاؤ کہ ان سے زیادہ اندھے اور کون ہوں گے۔ جو شخص ایک انسان کی آواز نہیں سنتا، وہ بہرہ کہلاتا ہے۔ مگر ان کی نسبت تو خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہزاروں سال کی وہ قومیں جو تباہ ہو چکی ہوئی ہیں چیخ چیخ کر سنا رہی ہیں مگر پھر بھی نہیں سنتے تو ان سے زیادہ بہرہ اور کون ہوگا۔ پھر فرمایا۔ یہ بہرے ہی نہیں بلکہ اندھے بھی ہیں۔ کیا انہوں

نے دیکھا نہیں کہ کس طرح ہم پانی لاتے ہیں۔ اور ایک بے برگ و گیاہ زمین جس میں سبزی کا نام و نشان بھی نہیں ہوتا، پانی پڑنے کی وجہ سے اس میں سے کس طرح کھیتیاں اُگ آتی ہیں۔ کیا یہ دیکھ کر بھی ان لوگوں کو ہدایت نہیں آتی۔ اور یہ اس بات سے خوش نہیں ہوتے کہ ان کیلئے بھی ہم نے سامان بنائے ہوئے ہیں۔ اور نبی ان سامانوں سے فائدہ اٹھاتے ہیں۔ تو کیسے سرسبز ہو جاتے ہیں۔ حضرت زکریا نے حضرت مریم سے جب وہ بچہ تھیں پوچھا۔ کہ یہ کھانا کہاں سے آیا ہے تو انہوں نے کہا کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے آیا ہے۔ اس کہنے کا حضرت زکریا پر اتنا اثر ہوا کہ اسی جگہ دعا کی کہ اے الٰہی! مجھے بھی اولاد دیجئے تا کہ میں بھی اسی طرح کی باتیں اس سے سنوں [۲] تو یہ نبیوں کا کام ہوتا ہے کہ ہر ایک چھوٹی سے چھوٹی چیز کو دیکھ کر بھی فائدہ حاصل کر لیتے ہیں۔ مگر جو لوگ کوئی فائدہ حاصل نہیں کرتے ان کی نسبت خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ اَوَلَمْ نُمَكِّنْ لَّهُمْ حَرَمًا اٰمِنًا يُّجْبٰۤى اِلَيْهِ ثَمَرٰتُ كُلِّ شَىْءٍ رِّزْقًا مِّنْ لَّدُنَّا [۳] کہ تم بھی اس سے انکار نہیں کر سکتے تم پر تو بہت بڑھ کر فضل کیا گیا ہے کہ تمام دنیا کے پھل تمہارے پاس کھنچے چلے آتے ہیں۔ لیکن پھر تم ہر روز دیکھتے ہوئے نہیں دیکھتے۔ اور سنتے ہوئے نہیں سنتے۔ اس قسم کی مخلوق بڑی قابل رحم ہوتی ہے۔ اور یہ بڑے دکھ میں پڑی ہوئی ہوتی ہے۔

تَاْكُلُ مِنْهُ اَنْعَامُهُمْ وَاَنْفُسُهُمْ میں خدا تعالیٰ نے ایک بہت ہی لطیف ترتیب رکھی ہے **انعام** پہلے رکھا ہے اور **انفس** کو پیچھے کہ کھیتوں سے ان کے چوپائے بھی کھاتے ہیں اور یہ خود بھی کھاتے ہیں۔ حالانکہ انسان پہلے ہونا چاہیئے تھا کیونکہ سب چیزیں انسان کے لئے ہی بنائی گئی ہیں۔ دوسری آیت میں اللہ تعالیٰ نے انسان کو پہلے رکھا ہے اور چوپاؤں کو پیچھے فرمایا ہے۔ فَلْيَنْظُرِ الْاِنْسَانُ اِلٰى طَعَامِهٖۤ ۔ اَنَّا صَبَبْنَا الْمَآءَ صَبًّا ۔ ثُمَّ شَقَقْنَا الْاَرْضَ شَقًّا ۔ فَاَنْۢبَتْنَا فِيْهَا حَبًّا ۔ وَّعِنَبًا وَّقَضْبًا ۔ وَّزَيْتُوْنًا وَّنَخْلًا ۔ وَّحَدَآئِقَ غُلْبًا ۔ وَّفَاكِهَةً وَّاَبًّا ۔ مَّتَاعًا لَّكُمْ وَلِاَنْعَامِكُمْ [۴]۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ یہاں قرآن شریف نے ایک قاعدہ کُلّیہ بیان کر دیا ہے کہ دنیا کی ہر ایک چیز انسان کیلئے ہے اور اسی کے فائدے کے لئے بنائی گئی ہے اور واقعہ میں چونکہ انسان خدا تعالیٰ کی صفات کا مظہر ہے اس لئے ہر ایک چیز اسی کیلئے پیدا کی گئی ہے۔ تو یہاں انعام سے پہلے انسان چاہئے تھا اس لئے خدا تعالیٰ نے پہلے ہی رکھا لیکن کھیتی میں سے چوپائے انسان سے پہلے کھاتے ہیں اور انسان تو کھیتی پک جاتی ہے تب اس میں سے کھاتا

ہے اس لئے انسان کو اس جگہ پیچھے رکھا۔

اللہ تعالیٰ یہ کھیتوں کے نظارے اور گزری ہوئی قوموں کی باتوں کی نسبت فرماتا ہے کہ ان میں بڑے نشانات ہیں۔ یہ دو آیتیں جو میں نے پڑھی ہیں ان میں خدا تعالیٰ نے ایک نہایت لطیف مضمون بیان فرمایا ہے۔ انسانوں کے تنزل کے دو ہی سبب ہوا کرتے ہیں۔ ایک استغناء کہ لوگ کہہ دیتے ہیں کہ ہمیں کسی کی پرواہ نہیں ہے۔ ایسے لوگوں کی نسبت فرمایا۔ اَوَلَمْ يَهْدِ لَهُمْ كَمْ اَهْلَكْنَا مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنَ الْقُرُوْنِ يَمْشُوْنَ فِيْ مَسٰكِنِهِمْ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ اَفَلَا يَسْمَعُوْنَ۔ تم کو کیوں پرواہ نہیں ہے۔ تم سے کئی پہلی قوموں نے اسی طرح کہا تھا اس لئے وہ تباہ و برباد ہو گئیں۔ تم ان کے تباہ ہونے سے نصیحت حاصل کرو۔ دوسرا سبب ناامیدی ہوتا ہے۔ ایسے لوگ کہہ دیتے ہیں کہ ہم کیا کریں ہم سے تو کچھ ہو ہی نہیں سکتا۔ ان کی نسبت فرمایا:۔ اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّا نَسُوْقُ الْمَآءَ اِلَى الْاَرْضِ الْجُرُزِ فَنُخْرِجُ بِهٖ زَرْعًا تَاْكُلُ مِنْهُ اَنْعَامُهُمْ وَاَنْفُسُهُمْ۔ کیا تم دیکھتے نہیں کہ کیسی بنجر زمین ہوتی ہے۔ اس میں جب ہم پانی ڈالتے ہیں تو کھیتی پیدا ہو جاتی ہے۔ ہم جب خشک زمین سے سرسبز کھیتی پیدا کر سکتے ہیں تو کیا ہم تمہارے دلوں میں کچھ نہیں اُگا سکتے، ضرور اُگا سکتے ہیں۔ تو یہاں خدا تعالیٰ نے ان دو تنزّلوں کے سببوں کو توڑ دیا ہے۔

تم لوگوں نے بھی دونوں نظارے دیکھے ہیں۔ ایک تو ان نظاروں کو قرآن شریف میں پڑھا ہے پھر یہی نظارے تم نے اپنی آنکھوں سے دیکھے ہیں کیونکہ تمہارے زمانہ میں ایک خدا تعالیٰ کا مامور آیا۔ جس کا جن لوگوں نے انکار کیا، خدا نے تمہارے سامنے ان کو ذلیل کر دیا۔ قادیان آتے ہوئے راستہ میں بٹالہ ہے وہاں محمد حسین ہی کو دیکھ لو۔ سب سے پہلے حضرت مسیح موعود علیہ السلام پر اسی نے کفر کا فتویٰ لگایا تھا۔ اُس وقت اس کی بہت عزت ہوتی تھی۔ مگر آج اس کو دیکھو کہ کس حالت میں ہے۔ پھر بہت سی بستیاں مسیح موعودؑ کے انکار کی وجہ سے تباہ ہو چکی ہیں۔ تو تم نے یہ نظارے سنے اور پڑھے ہی نہیں بلکہ آنکھوں سے دیکھے بھی ہیں۔ پھر ایک انسان کو تمہارے دیکھتے دیکھتے خدا تعالیٰ نے کامیاب کر کے دکھا دیا۔ اور لاکھوں انسانوں کی جماعت پیدا کر دی۔ تم نے نہ پہلی تباہ شدہ قوموں کا حال پڑھا ہے بلکہ اس زمانہ میں دیکھ لیا ہے اور تمہارے سامنے کھیتیوں میں پانی برسنے اور ان کے اُگنے کے ہی نظائر نہیں ہیں بلکہ تم نے ایک ایسا کامل انسان دیکھ لیا ہے جس پر خدا نے اپنے فضل کا مینہ برسایا اور

اس کو سرسبز کر کے دکھا دیا۔ تو دنیا عذر کر سکتی ہے تو کرے مگر تم خوب یاد رکھو کہ تم کوئی عذر نہیں کر سکتے۔ تم یہ نہیں کہہ سکتے کہ ہم نے کسی پر خدا کا عذاب نازل ہوتا نہیں دیکھا۔ اور تم نہیں کہہ سکتے کہ ہمیں معلوم نہیں کہ خدا تعالیٰ کے نافرمان قوموں کا کیا حال ہوتا ہے اور ان کو کیا سزا ملتی ہے اور تم یہ بھی نہیں کہہ سکتے کہ ہمیں کھیتیوں کے نظاروں سے نصیحت حاصل کرنا نہیں آتا کیونکہ تم نے ان نظاروں کو اپنی آنکھوں سے دیکھ لیا ہے۔ پس تمہارے پاس کوئی عذر نہیں ہے۔ تم اگر اپنی اصلاح نہ کرو گے تو سب سے بڑے مجرم ہو گے۔ اس لئے تم اپنے اندر تغیر پیدا کر لو، تبدیلی پیدا کر لو تمہارے لئے ہر ایک حجت پوری ہو چکی ہے۔ تم نصیحت حاصل کرو اور خدا کے فضل اور انعاموں سے استغناء مت کرو۔ خدا تعالیٰ بڑی طاقت رکھنے والا ہے لیکن اس کے فضل سے ناامید بھی نہ ہونا۔ دیکھو خدا تعالیٰ کا فضل جب آتا ہے تو مٹی کو جس پر انسان بیٹھنا بھی پسند نہیں کرتا سرسبز کر دیتا ہے۔ اور پھر لوگ اسی کے سیر کیلئے جاتے ہیں۔ تو گو اللہ تعالیٰ کے عذاب بڑے سخت ہوتے ہیں مگر فضل بھی بڑے بڑے کرتا ہے۔ اگر خدا تعالیٰ کا قہر بڑا ہے تو رحم بھی بڑا ہے۔ سو تم خدا تعالیٰ کے قہر سے ڈر کر اس کے رحم کے طالب ہو جاؤ۔ اور غضب سے ڈر کر فضل کے جاذب بن جاؤ، خدا تعالیٰ بڑا رحیم و کریم ہے ہم نے کب اس کے حضور عرض کیا تھا کہ ہم میں مسیح موعود بھیجو اس نے خود ہی اپنے فضل سے ہم پر یہ احسان کیا۔ پس اس وقت اپنے دلوں کے دروازے کھول دو اور فائدہ اٹھا لو۔ اپنے کھیتوں کے گرد آڑیں بنا لو تا کہ اللہ تعالیٰ کے فضل کی بارش کا پانی اس میں پڑے اور پڑ کر نکل نہ جائے۔ اب اس شان کا احسان جیسا کہ تم نے دیکھا ہے دنیا میں نہیں آئے گا۔ بہت لوگ ایسے تھے جو کہتے تھے کہ اگر ہم آنحضرتؐ کے زمانہ میں ہوتے تو ایسا کرتے۔ ان لوگوں کی اصلیت ظاہر کرنے کیلئے خدا تعالیٰ نے اپنے ایک برگزیدہ کو بھیج دیا کہ اب ہی کچھ کر کے دکھا دو لیکن انہوں نے جو کچھ کیا وہ معلوم ہی ہے۔ تو پھر کبھی یہ دن نہیں آئیں گے۔ تم ان سے فائدہ اٹھا لو۔ خدا تعالیٰ تم پر رحم کرے۔

(الفضل ۲۶۔ نومبر ۱۹۱۴ء)

---

۱؎ السّجدہ: ۲۸،۲۷ ۲؎ اٰل عمران: ۳۹،۳۸ ۳؎ القصص: ۵۸

۴؎ عبس: ۲۵ تا ۳۳

(۴۹)

# اللہ تعالیٰ کے احسانات کو یاد رکھنا چاہیئے

(فرمودہ ۲۷۔نومبر ۱۹۱۴ء)

حضور نے تشہد، تعوذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد فرمایا:-

اللہ تعالیٰ کے اپنے بندوں پر بہت بڑے بڑے احسان ہیں مگر بہت کم لوگ ایسے ہوتے ہیں جن کے منہ سے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ نکلتی ہے۔ایک ایک ذرّہ ہمارے جسم کا اور ہر ایک ذرہ ہمارے کھانے کا جو ہمارے پیٹ میں جاتا ہے اور ہر ایک قطرہ پانی کا جسے ہم پیتے ہیں اور تمام وہ ہوا جو ہمارے اردگرد پھیلی ہوئی ہے اور ہر ایک سانس کے ساتھ ہمارے اندر جاتی ہے اور ہر ایک چیز جس پر ہماری نظر پڑتی ہے اور ایک ایک لفظ جو ہوا کے ذریعہ ہمارے کانوں میں جاتا ہے اور ہر ایک چیز جسے ہم پکڑتے ہیں اللہ تعالیٰ کے احسانات یاد دلا رہی ہے مگر پھر بھی بہت کم لوگ ہیں جو اس قدر احسانات کی قدر کرتے ہیں۔

وہ کیا زمانہ تھا جبکہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے دعویٰ کیا۔ پھر دنیا نے کس طرح آپ کا انکار کیا اور آپ سے ٹھٹھا اور ہنسی کرتے تھے۔ کہنے والے[1] نے تو یہاں تک کہہ دیا کہ میں نے ہی اسے بڑھایا تھا اور اب میں ہی اسے گھٹا دوں گا۔اور واقعہ میں اس وقت کے حالات ایسے تھے کہ وہ ایسا کہہ سکتا تھا۔اس نے سمجھا کہ میں نے ہی اشاعۃ السنہ میں اس کی کتاب کی تعریف کی ہے اور میری وجہ سے یہ مشہور ہوا ہے اور میں ہی اب ایک مضمون اس کے خلاف لکھ دوں گا اور میں ہی اس پر کفر کا فتویٰ لگا دوں گا تو یہ گر جائے گا اور تمام لوگ اسے چھوڑ دیں گے۔

لیکن وہ کیا جانتا تھا کہ خدا تعالیٰ نے ایک بیج اپنے ہاتھ سے بویا ہے اور وہ اسے اتنا بڑھائے گا اور اس درخت کو اتنا بڑا بنائے گا کہ اس کے سایہ میں جتنے لوگ بھی آنا چاہیں گے خواہ لاکھوں ہوں یا کروڑوں آجائیں گے اور اس کا سایہ سب کیلئے ہوگا اور اس کی شاخیں پھیلیں گی کہ اس کے نیچے چاہے کتنے آدمی آجاویں وہ سب کو اپنے سائے میں لے لیں گی اور کسی کو سایہ میں لینے سے انکار نہ کریں گی۔ ہاں بدبخت انسان اس کے سایہ کے نیچے آنے سے انکار کریں گے کیونکہ خدا تعالیٰ کے رازوں کو وہی لوگ جانتے ہیں جن کو خدا تعالیٰ کی معرفت حاصل ہوتی ہے۔ اس زمانہ میں کسی نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی خدمت میں عرض کیا کہ حضور آپ کی اس قدر مخالفت ہو رہی ہے اس لئے معلوم نہیں ہوتا کہ حضور کو لوگ کس طرح پہچان کر مان لیں گے۔ آپ نے فرمایا کہ پہلی رات کے چاند کو تمام دنیا نہیں دیکھ سکتی مگر وہ بڑھتے بڑھتے اس حد تک پہنچ جاتا ہے کہ اندھوں کے سوا سارے لوگ دیکھ لیتے ہیں۔ تو اس وقت آپ کی شان اور قدر کو کون سمجھ سکتا تھا لیکن آج اللہ تعالیٰ نے ثابت کر دیا۔ گو خدا کا مسیح اب موجود نہیں ہے مگر اس کے لگائے ہوئے پودے کو خدا خود سیراب کر رہا ہے اور خدا کے ملائکہ اس کے بوئے ہوئے بیج کی پرورش کر رہے ہیں۔ ہماری طرف سے کون سی کوشش ہوئی ہے، یہ سب اللہ تعالیٰ کا فضل ہے کہ لوگوں کے پاس کسی نہ کسی ذریعہ سے حضرت مسیح موعودؑ کی باتیں پہنچ ہی جاتی ہیں۔ سیلون سے ایک آدمی کا خط آیا ہے۔ وہ لکھتا ہے کہ میں نے آپ کی کتابیں دیکھیں اور آپ کو مان چکا ہوں۔ اب مجھے آپ بتلائیں کہ مجھے کیا کرنا چاہیے اور کس طرح میں اور لوگوں کو بھی یہ حق پہنچاؤں۔ ہماری طرف سے وہاں کون گیا ہے اور کس نے اس کو کتابیں دی ہیں یہ خدا تعالیٰ کا اپنا ہی کام ہے۔ ماریشس سے ایک آدمی کا خط آیا ہے۔ وہ بھی اسی طرح لکھتا ہے ہم میں سے کس نے یہ کوشش کی ہے اور کون وہاں گیا ہے، کوئی نہیں گیا۔ یہ باتیں اسی نے وہاں پہنچائی ہیں جس نے تمام دنیا میں سے ایک بے نشان بستی میں رہنے والے انسان کے دل کو اپنے لئے چنا اور جس میں یہ قدرت تھی اسی نے ان دلوں کو دنیا میں تلاش کیا جن میں اس کی تائید کا جوش پایا جاتا تھا اور اسی نے سیلون اور ماریشس وغیرہ میں ایسے دل تلاش کئے جن میں صداقت کا مادہ تھا۔

اسی قادیان میں ایسے لوگ موجود ہیں جو نہیں جانتے کہ مرزا (حضرت مسیح موعود علیہ السلام) کیا کرتا رہا ہے۔ وہ ایک دکانداری سمجھتے ہیں۔ ان کو یہ معلوم نہیں کہ مرزا کا

زیادہ خدا کے حضور انسان کو تڑپنا اور بلکنا چاہیئے۔جن لوگوں کو یہ حکم دیا گیا تھا کہ جتنا اپنے آباء کا ذکر کرتے ہو اس سے بڑھ کر خدا کا ذکر کرو وہ تو گزر گئے (اہل عرب حج کے بعد اپنے آباء واجداد کے کارنامے فخریہ ذکر کرتے تھے) مگر ہمارے لئے یہ موقع ہے تم یقیناً سمجھو کہ جو لوگ ان احکام کو مانیں گے اور ان پر عمل کریں گے وہ اپنے اندر نمایاں تغیر اور تبدیلی دیکھیں گے اور جب یہاں سے واپس جائیں گے تو بہت سی ان کمزوریوں سے جن کو وہ دور کرنا چاہتے تھے اور وہ دور نہیں ہوتی تھیں آسانی سے دور کر دیں گے۔خدا تمہیں اس کی توفیق دے۔

ایک اور بات میں بیان کرنا چاہتا ہوں اور وہ یہ ہے کہ سردی کے دن ہیں، سردی سے بچنا۔بغیر کافی کپڑوں کے باہر نہیں نکلنا چاہیئے۔ہم جو اس قدر کوشش کرتے ہیں کہ ہماری جماعت بڑھے تو جو اس جماعت میں داخل ہو گئے ہیں کیا ان کی ہمیں قدر نہیں۔بہت بڑی قدر ہے۔پس تم اپنی جانوں کی حفاظت کرو اور سردی سے بچنے کی بہت کوشش کرو۔بعض لوگ اپنے ڈیروں پر ہی نماز پڑھ لیتے ہیں۔یہ دن تو بہت زیادہ عبادت کرنے کے دن ہیں اس لئے نماز با جماعت مسجد میں پڑھنی چاہیئے۔مومن کبھی سست نہیں ہوتا،تم نے تو بڑے کام کرنے ہیں۔تمہارے آگے ساری دنیا ہے جس کو تم نے فتح کرنا ہے۔جو لوگ دارالعلوم میں رہتے ہیں وہ مسجد نور میں اور جو قادیان میں رہتے ہیں وہ چھوٹی اور بڑی مسجد میں نمازیں پڑھیں۔

وہ لوگ جو قادیان کے رہنے والے ہیں ان کو میں نصیحت کرتا ہوں کہ پانچ باتیں جن لوگوں میں پائی جاتی ہوں وہ کبھی ذلیل نہیں ہوتے اور ان پانچوں میں سے ایک مہمان کی قدر کرنا ہے۔قادیان کے رہنے والے کہتے ہیں کہ ہماری نسبت حضرت مسیح موعودؑ کے الہامات ہیں اور آپ نے ہماری نسبت بہت عمدہ الفاظ بیان فرمائے ہیں۔میں ان باتوں کو مانتا ہوں مگر تم اپنے اعمال سے بھی ثابت کر دکھاؤ کہ واقعی تم ان باتوں کے مستحق ہو۔پس جو مہمان تمہارے پاس آئے ہیں ان کی خاطر تواضع میں لگ جاؤ۔کوئی یہ نہ سمجھے کہ یہ میرے مہمان نہیں ہیں اس لئے مجھے خدمت کرنے کی کیا ضرورت ہے۔اس کو یاد رکھنا چاہیئے کہ یہ تو اللہ تعالیٰ کے مہمان ہیں اور تم اس کے بندے ہو تو کیا یہ بندے کا فرض نہیں ہے کہ وہ اپنے آقا کے مہمان کی خبر گیری کرے، ضرور ہے۔پس یہ مہمان خدا کے گھر اور خدا ہی کی آواز پر آئے ہیں کیونکہ مامور من اللہ کی آواز خدا ہی کی آواز ہوتی ہے۔تم لوگ ان کی خبر گیری کرو۔اگر تمہیں کسی سے تکلیف بھی پہنچ جائے تو اس کو برداشت کرو۔اور کسی کی ہتک کرنے کا خیال بھی دل میں

نہ لاؤ جو مہمان کی ہتک کرتا ہے وہ اپنی ہی ہتک کرتا ہے کیونکہ مہمان اس کی عزت ہوتا ہے۔ پس اس سے احمق کون ہے جو اپنی عزت آپ برباد کرے یا اپنا گلا آپ ہی کاٹے۔ تم لوگ ہر طرح سے مہمانوں کی خاطر اور تواضع میں لگے رہو۔

اللہ تعالیٰ نے توفیق دی تو میں آپ لوگوں کو درد کی باتیں سناؤں گا۔ یہاں ہی کسی نے کہا تھا کہ ہمارے جانے کے بعد یہاں عیسائی پھریں گے۔ اللہ تعالیٰ کا کتنا فضل ہے کہ آج یہاں مسلمان ہی اُترے ہوئے ہیں۔ میں امید کرتا ہوں کہ جلسہ کے ایام میں لوگ ٹھہریں گے۔ اللہ جن کو توفیق دے گا میری باتیں سنیں گے اور میں سناؤں گا۔

(دوسرا خطبہ جمعہ پڑھتے ہوئے حضور نے فرمایا:)

مجھے ایک اَور خیال آیا ہے اور وہ یہ کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ جلسہ کے ایام میں ذکر الٰہی کرو۔ اس کا فائدہ خدا تعالیٰ نے یہ بتایا ہے کہ اُذْكُرُوا اللّٰهَ يَذْكُرْكُمْ۔ اگر تم ذکر الٰہی کرو گے تو خدا تمہارا ذکر کرنا شروع کر دے گا۔ بھلا اس بندے جیسا خوش قسمت کون ہے جس کو اپنا آقا یاد کرے اور بلائے۔ ذکر الٰہی تو ہے ہی بڑی نعمت، خواہ اس کے عوض انعام ملے یا نہ ملے۔ پس تم ذکر الٰہی میں مشغول رہو۔

(الفضل ۳۔ جنوری ۱۹۱۵ء)

---

۱ تا ۴ البقرۃ:۱۹۸ ۵ البقرۃ:۲۰۱

(۵۴)

# دل تلوار سے نہیں خدائی تعلق سے فتح ہوتے ہیں

(فرمودہ یکم جنوری ۱۹۱۵ء)

تشہّد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے فرمایا:۔

دنیا میں بہت سے مشکل کام بھی ہوتے ہیں اور بہت سے آسان بھی ہوتے ہیں لیکن تمام مشکل کاموں سے بڑا مشکل کام دلوں کو فتح کرنا ہوتا ہے کیونکہ دوسرے کے دل پر کسی کا قبضہ وتصرّف نہیں ہوتا۔ دنیا میں بڑے بڑے بادشاہ گزرے ہیں جنہوں نے تلوار کے زور سے ملکوں کے ملک فتح کر لئے اور وہ فتوحات پر فتوحات کرتے چلے گئے لیکن کسی کو ان کا مقابلہ کرنے کی طاقت نہ ہوئی لیکن باوجود اتنی فتوحات کے وہ دلوں پر قابض نہ ہو سکے اور وہ دلوں پر فتح نہ حاصل کر سکے۔ ذرا ان سے سستی ہوئی اور ادھر ملک میں بغاوت شروع ہو گئی۔ اگر بغاوت نہ بھی ہوئی تو بھی ان کے ماننے والوں نے ان کی اطاعت تلوار کے ڈر سے کی۔ لیکن اللہ تعالیٰ کے ماننے والوں کی اطاعت لوگ تلوار کے ڈر سے نہیں بلکہ دل سے کرتے ہیں۔ بعض لوگ دنیا میں سچے دوست کی تلاش میں ہزاروں ہزار روپیہ خرچ کر دیتے ہیں مگر انہیں کوئی سچا دوست نہیں ملتا۔ اور بعض انسانوں پر بعض لوگ ہزاروں روپیہ خرچ کرتے ہیں لیکن وقت پر وہ ان سے بے وفا ہو جاتے ہیں۔

خدا کی حکومت دلوں پر ہے۔ دنیا کے لوگوں کی حکومت صرف جسموں پر ہے اس لئے جو آدمی خدا کی طرف سے کھڑا ہوتا ہے خدا تعالیٰ اس کے قبضہ میں دل دے دیتا ہے۔ دیکھو یا تو انسان ایسا کمزور ہوتا کہ ایک دل کا بھی اپنے قبضہ میں کرنا اس کی طاقت سے باہر ہوتا ہے۔ یا

پھر جب وہ خدا سے تعلق پیدا کر لے اور خدا کی طرف سے اسے کھڑا کیا جاوے تو ہزاروں ہزار دل اللہ تعالیٰ اس کے ماتحت کر دیتا ہے۔ دنیا میں سلطنت کے لحاظ سے بڑے بڑے بادشاہ اور دولت مند امیر اور عالم، طاقت اور قوت کے لحاظ سے بڑے بڑے قویٰ اور عقل و دانش کے لحاظ سے بڑے بڑے عقلمند لوگ موجود ہیں لیکن باوجود ان تمام کے اگر دلوں پر کسی کو حکومت ملی تو تمام دنیا میں سے ہندوستان کے ایک گوشہ میں ایک گمنام بستی میں رہنے والے مرزا غلام احمد کو ملی۔ یہ کونسی طاقت تھی جس نے تمام دنیا میں سے ایک ایسے دل کو تلاش کیا جو گمنامی کے گوشہ میں تھا۔ وہ کوئی دولت مند نہ تھا، وہ مشہور عالموں میں سے نہ تھا، وہ دنیاوی بادشاہ نہ تھا، اس کا نام مشہور نہ تھا اور وہ دنیاوی دولت کے لحاظ سے بڑا نہ تھا لیکن آسمان سے آواز آئی کہ میں اب اس کو حکومت دیتا ہوں جیسے گڈریے کی آواز پر بھیڑیں اس کے گرد جمع ہو جاتی ہیں اسی طرح خدا کی طرف سے ایک آواز آئی اور نیک دل رکھنے والے لوگ اس کے گرد جمع ہو گئے۔

کچھ لوگوں نے اس کی مخالفت بھی کی مگر اس کا کچھ بگاڑ نہ سکے بلکہ اپنا ہی نقصان کیا۔ اور کہنے والوں نے یہ بھی کہا بس یہ سلسلہ اس کی (حضرت اقدس مسیح موعودؑ) کی زندگی تک ہے پھر یہ کھیل ختم ہو جائے گا اور یہ سلسلہ نابود ہو جائے گا لیکن خدا نے جس کی طرف سے وہ آیا تھا دشمنوں کو شرمندہ کیا اور بتلا دیا کہ دلوں کی حکومت انسانوں کے ہاتھ میں نہیں بلکہ ہمارے ہاتھ میں ہے اور ہم تو زندہ ہیں۔ دشمن سلسلہ کی تباہی کے منتظر تھے لیکن خدا نے ان کی آنکھوں میں خاک جھونک دی اور بتلا دیا کہ یہ سلسلہ خدا کی طرف سے ہے۔ دشمنوں نے پھر کہا کہ ہم نہیں کہتے تھے کہ مرزا نے اپنے پاس مولوی چھپا کر رکھے ہوئے ہیں اور وہی سب کچھ کر رہے ہیں۔ بس اب یہ سلسلہ مولوی نورالدین کی زندگی تک ہی ہے ان کی آنکھ بند کرنے کی دیر ہے بس پھر تباہ ہو جائے گا۔ یہ بات صرف لوگوں کے دلوں میں نہ تھی بلکہ اسے اخباروں اور رسالوں میں بھی چھاپا گیا اور میں نے خود پڑھا کہ یہ سلسلہ بس مولوی صاحب کی زندگی تک ہے۔

دنیا میں کون سا انسان ایسا ہو سکتا ہے جو ہمیشہ کے لئے زندہ رہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم جیسا عظیم الشان انسان فوت ہو گیا۔ اب تک مسیح ناصری کو لوگوں نے زندہ رکھا ہوا تھا اسے بھی مسیح محمدیؑ نے آکر فوت شدہ ثابت کر دیا۔ آخر حضرت خلیفۃ المسیح بھی وفات پا گئے اور جیسا کہ

خدا نے پہلے بتلا دیا تھا کہ ''دشمن کا بھی ایک وار نکلا''[۱]۔ دشمنوں کو اب بھی موقع مل گیا اور انہوں نے خیال کیا کہ اب یہ جماعت بکھر جائے گی۔

ہندوستان میں دو قسم کے لوگ تھے، ایک وہ جو علماء وعوام کے طرف دار تھے اور دوسرے وہ جو انگریزی خوانوں کے حامی تھے۔ حضرت مسیح موعودؑ کی وفات پر لوگوں نے کہا کہ مولوی نور الدین (حضرت خلیفۃ المسیح الاول) کے سبب سے یہ سلسلہ قائم تھا۔ لیکن جب وہ بھی رحلت فرما گئے تو لوگوں نے کہا کہ اس جماعت میں بعض انگریزی خواں ہیں انہی کے سہارے یہ سب کام ہوں گے۔ چونکہ خدا نے چاہا کہ اس زمانہ میں شرک مٹے اور توحید قائم ہو اور اسلام روشن ہو۔ دشمن نے چاہا کہ اپنے خیالات اور اپنے منہ کی پھونکوں کے ساتھ اس روشنی کو بجھا دے لیکن خدا نے جس کی طرف سے یہ سلسلہ تھا اسے محفوظ رکھا اور دشمن ناکام ہوا۔ ان انگریزی خوانوں کو جن کے سہارے اس سلسلہ کا قائم رہنا سمجھا جاتا تھا خدا تعالیٰ نے نکال کر پھر دکھا دیا کہ ہم اس کے قائم رکھنے والے ہیں اور کوئی نہیں ہے۔ باوجود اس کے کہ جماعت پر خطرناک زلزلے آئے لیکن اس خدا کی بنائی ہوئی عمارت پر کوئی غالب نہ آسکا اور یہ عمارت زلازل سے محفوظ رہی۔ یوں بھی تو تفرقہ دور ہو چکا تھا لیکن خدا تعالیٰ نے جلسہ سالانہ پر دکھلا دیا کہ جماعت ٹوٹی نہیں بلکہ اور خدا تعالیٰ نے اسے مضبوط کر دیا۔ مجھے یہ یقین ہے اور غالباً یہ شائع بھی ہو چکا ہے خدا تعالیٰ نے مجھے الہام کیا یَا نَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا۔ وہ آگ بجھ گئی اور خدا تعالیٰ اسے بجھاتا رہے گا اور کوئی تم میں تفرقہ نہیں ڈال سکے گا۔ کیونکہ دلوں کی حکومت خدا کے ہاتھ میں ہے۔ میں نے سورۃ فاتحہ اس لئے پڑھی ہے کہ اس کی ابتداء ہی اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ سے کی گئی ہے اور خدا تعالیٰ فرماتا ہے لَئِنْ شَکَرْتُمْ لَاَزِیْدَنَّکُمْ[۲] اگر شکر کرو گے تو میں تمہیں بیش از پیش نعمتیں دوں گا اور تم پر ایک سے ایک بڑھ کر انعام کروں گا۔

تم سب مل کر اللہ تعالیٰ کا شکر یہ ادا کرو تو یہ جو کچھ تھوڑا سا تفرقہ رہ گیا ہے یہ بھی جلدی دور ہو سکتا ہے۔ وہ دن آتے ہیں اور وہ بعید نہیں ہیں صرف ایک دو سال اَور ہیں کہ یہ سب مشکلات دور ہو جائیں گی۔ صرف دو سال مشکلات کے اَور ہیں اور جیسا کہ مجھے معلوم ہوا ہے تیسرا سال ایسا آنے والا ہے کہ جماعت کے لوگ بڑی بڑی کامیابیاں دیکھیں گے۔ پس آؤ! سب مل کر دعا کریں اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ[۳] الٰہی! آپ بڑی خوبیوں والے ہیں۔

اَلرَّحْمٰنِ بڑے رحمان ہیں۔ ہم نے کیا کام کیا اور ہم نے کیا کیا۔ ہم کس طرح لوگوں کے دلوں سے کفر کو نکال سکتے تھے۔ یہ سب آپ ہی کا رحم اور فضل تھا۔ اَلرَّحِیْمِ اگر ہم نے کوئی کوشش کی تو آپ نے اس کا عمدہ سے عمدہ پھل دیا اور اسے ضائع نہیں جانے دیا۔ آپ مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ[4] ہیں۔ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ[5] پیچھے جو کچھ ہم نے کیا وہ آپ ہی کا فضل تھا کہ ہم نے کیا۔ آئندہ بھی ہم آپ ہی سے مدد چاہتے ہیں آپ ہی ہمیں مدد دیں تو ہم کچھ کر سکتے ہیں۔ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ[6] آپ ہی ہماری رہنمائی کریں اور اپنے مقصود تک پہنچائیں۔ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ ہماری نظریں آپ ہی پر ہیں آپ کے پاس ہی صداقت ہے۔ ہم آپ سے صداقت کے طالب ہیں پس ہمیں صداقت دیجئے تا کہ ہم صادقوں کی راہ پر چلیں۔ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ[8] ایسا کبھی نہ ہو کہ آپ ہم پر ناراض ہوں اور ناراض ہو کر ہم سے یہ نعمت چھین لیں اور نہ ہی ایسا ہو کہ ہم اسے چھوڑ دیں (اٰمِیْنَ یَارَبَّ الْعٰلَمِیْنَ)

(الفضل ۷ جنوری ۱۹۱۵ء)

[1] الحکم ۳۰۔اکتوبر ۱۹۰۲ء + تذکرہ صفحہ ۶۱۲ ایڈیشن چہارم

[2] ابراھیم:۸ [3] الفاتحۃ:۲ [4] الفاتحۃ:۴

[5] الفاتحۃ:۵ [6] الفاتحۃ:۶ [7،8] الفاتحۃ:۷

(۵۵)

# دعائیں کرو اللہ تعالیٰ ہماری جماعت کو طاعون سے خاص طور پر بچائے

(فرمودہ ۸۔جنوری ۱۹۱۵ء)

حضور نے تشہّد ۔تعوّ ذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد فرمایا:۔

چونکہ میری طبیعت علیل ہے اس لئے میں زیادہ بول نہیں سکتا لیکن ایک ضروری بات ہے اس کی طرف آپ لوگوں کو متوجہ کرنا چاہتا ہوں ۔قریباً ڈیڑھ دو مہینہ سے قادیان کے اردگرد کے گاؤں میں ایک حلقے میں طاعون پھیلا ہوا ہے۔ مَیں بہت دعائیں کرتا رہا ہوں کہ الٰہی! قادیان کو محفوظ رکھیئے ۔ ہمارا سالانہ جلسہ ہونے والا ہے۔ ہجوم ہوگا ایسے ہجوم میں تو اگر کوئی بیماری نہ ہو تو بھی خطرہ رہتا ہے چہ جائیکہ قادیان میں طاعون ہو۔ اللہ تعالیٰ نے جلسہ کے ہونے تک قادیان کو محفوظ ہی رکھا ہے لیکن اب سنتا ہوں کہ یہاں بھی کچھ کیس ہونے شروع ہو گئے ہیں ۔ یہ مرض مارچ سے اپریل تک شروع رہتا ہے اور بعض دفعہ تو مئی میں بھی رہتا ہے اس لئے دوستوں کو ہوشیار ہو جانا چاہیئے ہوشیار آدمی پر اگر دشمن کا حملہ ہو بھی جائے تو وہ برداشت کر لیتا ہے۔ لیکن جس پر غفلت کی حالت میں حملہ ہو وہ بہت مشکل سے اپنی جان بچا سکتا ہے۔ سو تمہیں ہوشیاری اختیار کرنی چاہیئے ۔

جب کسی جگہ آگ لگتی ہے تو باقی مکانوں کو بچانے کا آسان طریقہ یہ استعمال کیا جاتا ہے کہ درمیان کے کچھ مکان گرا دیئے جاتے ہیں تا کہ ان کی وجہ سے دوسرے مکانوں تک بھی آگ نہ پہنچ جائے۔ اس طرح مکان گرانے سے دوسرے جلنے سے بچ جاتے ہیں ۔ انسان کو بھی

چاہیئے کہ اس آگ کے وقت اپنے نفس کی شرارتیں اور برائیاں گرا دے تا کہ محفوظ ہو جائے۔ پس تم بہت دعاؤں سے کام لو۔ بیماریاں تو ہوا ہی کرتی ہیں لیکن طاعون عذاب کے طور پر ہے اور مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے مخالفوں کے لئے ہے۔ ہماری جماعت کو اس سے بہت ڈرنا چاہیئے۔

تم خاص طور پر دعائیں کرو کہ اللہ تعالیٰ ہماری جماعت کو اور خصوصًا قادیان میں رہنے والوں کو اس سے محفوظ رکھے۔ مصیبت اور عذابوں سے بچنے کیلئے صدقہ ایک عمدہ چیز ہے کیونکہ یہ خدا تعالیٰ کے غضب کو بجھا دیتا ہے۔ دنیا میں گورنمنٹ رعایا کے بچاؤ کے سامان کرتی ہے اگر کہیں آگ لگ جائے تو فائر بریگیڈ کے پانی کے نلکے لے جا کر آگ بجھا دی جاتی ہے۔ خدا تعالیٰ نے بھی روحانی آگ کے بجھانے کے لئے سامان کیا ہوا ہے اور وہ صدقہ ہے۔ دنیا میں جس کے گھر آگ لگتی ہے وہ فورًا فائر بریگیڈ کے محکمہ میں اطلاع دیتا ہے۔ اسی طرح انسان کو چاہیئے کہ جب خدا کے غضب کی آگ لگی ہوئی دیکھے تو صدقہ کرنا شروع کر دے۔ اس سے فائر بریگیڈ کی طرح ہی آگ بجھ جاتی ہے۔ اس میں حکمت ہے اور وہ یہ کہ ہر ایک انسان یہ پسند کرتا ہے کہ اس سے تعلق رکھنے والی چیزیں ایسے لوگوں کے ماتحت ہوں جو نرم دل ہوں۔ باپ ہمیشہ یہی چاہتا ہے کہ اس کا بیٹا نرم دل اور رحم کرنے والے استاد کے سپرد ہو اور کبھی وہ یہ پسند نہیں کرتا کہ اس کے لڑکے کا استاد ظالم اور بدخو ہو۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ جو ماں باپ سے زیادہ انسانوں سے تعلق رکھنے والا ہے وہ بھی پسند نہیں کرتا کہ اس کی مخلوق جابر اور ظالم سے دکھ میں رہے۔ تو جب انسان صدقہ دے کر خدا کی مخلوق سے نیک سلوک کا اظہار کرتے ہیں تو خدا تعالیٰ ان پر مہربان ہو جاتا ہے اس لئے صدقہ بہت مفید چیز ہے۔ پس تم صدقہ دو۔ غرباء اور مساکین کو کھانا اور کپڑے بنوا دو اور دعائیں مانگو کہ جہاں کہیں بھی ہماری جماعت کا کوئی آدمی ہے خدا اسے بچائے اور طاعون ہماری ہلاکت نہیں بلکہ جیسا خدا تعالیٰ نے وعدہ فرمایا ہے ترقی کا موجب ہو۔

(الفضل ۱۴۔جنوری ۱۹۱۵ء)

# (۵۶)

# محض اپنے خیالات اور آرزو کے مطابق مذہب پر عمل کرنا اطاعت نہیں

(فرمودہ ۱۵۔جنوری ۱۹۱۵ء)

حضور نے تشہّد ،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد مندرجہ ذیل آیات کی تلاوت کی:۔

وَاِذْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَكُمْ لَا تَسْفِكُوْنَ دِمَآءَكُمْ وَلَا تُخْرِجُوْنَ اَنْفُسَكُمْ مِّنْ دِيَارِكُمْ ثُمَّ اَقْرَرْتُمْ وَاَنْتُمْ تَشْهَدُوْنَ ۔ثُمَّ اَنْتُمْ هٰٓؤُلَآءِ تَقْتُلُوْنَ اَنْفُسَكُمْ وَ تُخْرِجُوْنَ فَرِيْقًا مِّنْكُمْ مِّنْ دِيَارِهِمْ تَظٰهَرُوْنَ عَلَيْهِمْ بِالْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ وَاِنْ يَّاْتُوْكُمْ اُسٰرٰى تُفٰدُوْهُمْ وَهُوَ مُحَرَّمٌ عَلَيْكُمْ اِخْرَاجُهُمْ اَفَتُؤْمِنُوْنَ بِبَعْضِ الْكِتٰبِ وَتَكْفُرُوْنَ بِبَعْضٍ فَمَا جَزَآءُ مَنْ يَّفْعَلُ ذٰلِكَ مِنْكُمْ اِلَّا خِزْيٌ فِى الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَيَوْمَ الْقِيٰمَةِ يُرَدُّوْنَ اِلٰٓى اَشَدِّ الْعَذَابِ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ [1]

اس کے بعد فرمایا:۔

ایک بہت بڑی مرض جو انسان کی روح کو کھانے والی ہے وہ یہ ہے کہ بہت سے لوگ اپنے منشاء، اپنے ارادے اور اپنے خیالات اور اپنی آرزو کے مطابق مذہب کی جو بات دیکھتے ہیں صرف اسی پر عمل کرنا کافی سمجھتے ہیں اور اس سے یہ سمجھ لیتے ہیں کہ اطاعت ہو چکی ہے۔چونکہ انسانوں کی فطرتیں ان کے اخلاق اور عادات،مختلف حالات اور صحبتوں کی وجہ سے بدلتے رہتے ہیں اس لئے ہر ایک انسان اپنا ایک خاص ذوق رکھتا ہے۔اپنے ذوق کو انسان آسانی سے پورا کر لیتا ہے۔

اگر ہندوستان کے ہی مختلف علاقوں میں لوگوں کو دیکھیں تو معلوم ہوتا ہے کہ بعض جگہ

کے لوگ نمازوں کے زیادہ پابند ہوتے ہیں اور روزوں میں سستی کرتے ہیں اور بعض جگہ کے لوگ زکوٰۃ تو بڑی پابندی سے دیتے ہیں مگر نماز روزہ کی پرواہ نہیں کرتے۔ اسی طرح بعض جگہ نماز روزہ کی تو پابندی کی جاتی ہے مگر زکوٰۃ نہیں دیتے۔ بعض جگہ کے لوگ حج نہیں کرتے اور بعض جگہ تو ایسے ہوتے ہیں کہ اگر حج کیلئے بھی جائیں تو شاید ہی اس سفر میں بھی نماز پڑھیں۔ اب اس نماز، اس روزہ، اس زکوٰۃ، اس حج کو خدا تعالیٰ کی فرمانبرداری نہیں کہا جاسکتا کیونکہ اگر وہ خدا تعالیٰ کی فرمانبرداری کرتے ہوتے تو جس خدا نے نماز پڑھنے کا حکم دیا ہے اسی نے روزہ رکھنے کا حکم فرمایا ہے۔ اور جس خُدا نے زکوٰۃ دینے کا ارشاد فرمایا ہے اسی نے حج کی تاکید فرمائی ہے لیکن ان کے ایک حکم ماننے اور دوسرے کو ترک کرنے، ایک حکم کے قبول کرنے اور دوسرے کو رد کرنے نے اس بات کو ثابت کر دیا ہے کہ ایسے لوگ جس فعل کو خدا تعالیٰ کی اطاعت اور فرمانبرداری سمجھتے ہیں وہ اصل میں فرمانبرداری نہیں بلکہ ان کے نفس اور ذوق کے مطابق وہ بات تھی جس کو انہوں نے کر دیا ہے۔ ہاں اطاعت اور فرمانبرداری کا ثبوت تب ملتا ہے جبکہ ہر ایک رنگ میں اور ہر ایک رنگ کا مطیع اور فرمانبردار انسان اپنے آپ کو کر دکھائے خواہ وہ حکم اس کے ذوق، منشاء، خواہش، خیالات، رسم ورواج اور عادات کے مطابق ہو یا مخالف، وہ اس میں اپنی اطاعت اور فرمانبرداری میں سرِ مُو فرق نہ آنے دے۔ لیکن اگر کوئی انسان احکام کے ایک حصہ کی اطاعت اور ایک حصہ کی مخالفت کرتا ہے تو اسے خوب سمجھ لینا چاہیئے کہ اس بات کو اطاعت اور فرمانبرداری سمجھنے سے اس کا نفس اسے دھوکا اور فریب دے رہا ہے۔ وہ سمجھتا ہے کہ مَیں اطاعت کیش ہوں حالانکہ وہ نافرمان ہے۔ وہ سمجھتا ہے کہ میں خدا تعالیٰ کے دوستوں میں داخل ہوں حالانکہ اس کا دشمنوں سے تعلق ہے کیونکہ ہر ایک انسان کی فرمانبرداری کا ثبوت تب ہی ملتا ہے جبکہ وہ اپنے عادات، خیالات اور ذوق کے خلاف باتوں میں بھی اطاعت کرے اور ان کے پورا کرنے میں پورا نکلے۔ بہت لوگ ایسے ہوتے ہیں جن کی طبیعتوں میں غصہ نہیں ہوتا۔ ان کے خلاف اگر کوئی بات کہتا ہے تو وہ بڑی خندہ پیشانی سے اس کو برداشت کرتے ہیں۔ اور عفو اور درگزر خدا تعالیٰ کی ان پاک تعلیموں میں سے ہیں جو اس نے انسان کیلئے مقرر فرمائیں۔ تو بیشک ایسے انسان عفو اور درگزر کرتے ہیں لیکن اگر ان پر کوئی ایسا موقع آئے جہاں خدا تعالیٰ کیلئے غضب اور ناراضگی کی ضرورت ہے اور وہ وہاں بھی عفو اور درگزر کرتے ہیں تو معلوم ہوا کہ ان کا یہ عفو اور درگزر کوئی اَور

چیز ہے کیونکہ ان کا عفو خدا تعالیٰ کے حکم اور منشاء کے ماتحت ہوتا تو جہاں اللہ تعالیٰ کا منشاء تھا کہ عفو کے بجائے غضب ہو وہاں کیوں غضب سے کام نہ لیتے اور عفو کو دور کر دیتے۔ یہ ان کی عادت، ذوق اور طبیعت تھی جس کی وجہ سے وہ ہمیشہ ایسا کرتے تھے۔ اور اس کو خدا تعالیٰ کی اطاعت اور فرمانبرداری نہیں کہا جا سکتا۔ اطاعت اسی کا نام ہے کہ جب اپنی عادات، اپنے خیالات، اپنی خواہشات اور اپنی آرزوؤں کے خلاف کوئی حکم پہنچے تو اس پر عمل کر کے دکھایا جائے۔ یہود کی نسبت خدا تعالیٰ فرماتا ہے ان کا یہی حال تھا۔ یہ بڑے بڑے گناہ تو کر لیتے تھے اور بڑے ضروری احکام کی خلاف ورزی کرنے کی پرواہ نہیں کرتے تھے لیکن چھوٹی باتوں اور حکموں کے متعلق کہہ دیتے تھے کہ ہم ان کی پابندی کرتے ہیں کیونکہ یہ خدا کے حکم ہیں۔ ان کو حکم تھا کہ دیکھو قتل مت کرو۔ جس طرح ہمیں حکم ہے اسی طرح ان کو تھا کہ وہ لوگوں پر ظلم نہ کریں، انہیں قتل نہ کریں اور اپنے لوگوں کو گھروں سے نہ نکالو۔ یہی حکم مسلمانوں کو ہے مگر یہود لڑائی جھگڑے میں خوب ایک دوسرے کو قتل کرتے تھے۔ ان کے تین قبیلے مدینہ میں رہتے تھے۔ بنونضیر، بنوقینقاع۔ بنوخزاعہ۔ ان کے نام تھے۔ بنونضیر مشرکین کے ایک گروہ کے ساتھ تھے اور بنوقینقاع اور بنوخزاعہ ایک دوسرے کے حلیف تھے۔ جب مشرک آپس میں لڑتے تو انہیں بھی ساتھ ہی لڑنا پڑتا تھا۔ ایک دوسرے کے آدمی بھی مارے جاتے تھے جلاوطن کئے جاتے تھے، یہاں تک تو کوئی پرواہ نہیں کرتا تھا کہ خدا تعالیٰ نے قتل کرنے اور جلاوطن کرنے سے منع کیا ہوا ہے، اس لئے نہ کریں لیکن جب ان کا کوئی آدمی قید ہو جاتا تو پھر وہ چندہ کر کے اس کے چھڑانے کی فکر کرتے اور کہتے کہ بائبل کا چونکہ حکم ہے کہ کوئی یہودی غیر قوم کے پاس قیدی نہ رہے، اس لئے ہم اس حکم کی تعمیل کیلئے اسے چھڑاتے ہیں۔ انہیں قتل کرنے اور جلاوطن کرنے کے وقت تو بائبل کا حکم یاد نہ آیا لیکن قیدی کیلئے یاد آ گیا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے بھلا ان کی اس اطاعت سے ہم خوش ہو سکتے ہیں، ہرگز نہیں۔ ایسی اطاعت کی ہمیں کوئی ضرورت نہیں جو حکم اپنی مرضی کے مطابق دیکھا اس کی تعمیل کر لی اور جو نہ دیکھا اس کو پس پشت ڈال دیا۔ ایسی اطاعت سے ہم خوش نہیں ہو سکتے بلکہ اور غصہ ہوتے ہیں۔ ایسے لوگوں کو ہم ذلیل اور خوار کریں گے۔ یہ شریر آدمی جب اپنی مرضی کے خلاف بات دیکھتے ہیں تو بڑے بڑے احکام کی پرواہ نہیں کرتے اور ان کی خلاف ورزی کر لیتے ہیں اور جب اپنی مرضی کے مطابق پاتے ہیں تو مان لیتے ہیں۔ مومن کی شان سے یہ بات بعید ہے۔

مومن تو ہر ایک بات اور ہر ایک حکم میں خواہ اس کی مرضی کے مطابق ہو یا نہ ہو خدا تعالیٰ کی رضامندی کے حاصل کرنے کی سعی اور کوشش کرتا ہے۔ یہ بہت گندی مرض ہے کہ جو بات اپنی مرضی کے مطابق دیکھی اس کو مان لیا اور جو خلاف ہوئی اس کو ترک کر دیا۔ مومن خدا تعالیٰ کے احکام میں اپنی مرضی نہیں دیکھتے وہ ہر بات میں خدا تعالیٰ کی مرضی کو مدنظر رکھتے ہیں۔

حضرت خلیفۃ المسیح الاول فرماتے تھے کہ ایک شخص زانی تھا۔ میں نے اس کو نصیحت کی کہ یہ کام چھوڑ دے۔ وہ کہنے لگا میں نے اس عورت سے عہد کیا ہوا تھا کہ تم سے بیوفائی نہیں کرونگا اچھا اب آپ فرماتے ہیں تو مَیں بیوفائی کا جُرم کر لیتا ہوں۔ اس شخص نے بیوفائی اور عہد کے توڑنے کو تو گناہ سمجھا لیکن زنا کرنے کے وقت اسے کسی گناہ کا خیال نہ آتا تھا۔ تو بعض انسان ایسے ہوتے ہیں کہ ایک حد تک جب اپنی خواہشات کو پورا کر لیتے ہیں اور جوش نکال لیتے ہیں تو پھر کسی چھوٹی سی بات کے متعلق کہہ دیتے ہیں کہ چونکہ خدا تعالیٰ کا حکم اس کے خلاف ہے اس لئے ہم اس گناہ کے مرتکب نہیں ہوتے۔ لیکن مومن کیلئے ضرورت ہے کہ وہ ہر وقت ہوشیار رہے اور خدا تعالیٰ کے تمام حکم خواہ وہ بڑے ہوں یا چھوٹے، اس کی مرضی کے مطابق ہوں یا خلاف، سب میں فرمانبرداری اور اطاعت کرے اور کسی بات کی بھی خلاف ورزی نہ کرے۔

اللہ تعالیٰ ہم سب لوگوں کو اپنے تمام احکام کی فرمانبرداری کرنے کی توفیق دے اور ہر قسم کی نافرمانی سے بچائے۔

(الفضل ۲۱۔ جنوری ۱۹۱۵ء)

---

۱ البقرۃ: ۸۶،۸۵

(۵۷)

# حق و باطل میں امتیاز کیلئے خاص دعائیں کرو

(فرمودہ ۱۲۔فروری ۱۹۱۵ء)

حضور نے تشہّد ،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد فرمایا:۔

انسان کی زندگی اور اس کی زیست جس طرح مختلف جسمانی اشیاء پر منحصر ہے ایسے ہی ہستی باری تعالیٰ بھی انسان کی زندگی کے قیام کا ذریعہ ہے۔میری مراد اس سے یہ ہے کہ:۔

ہر ایک انسان پر دنیا میں ضرور مشکلات آتی ہیں اور اسے طرح طرح کی دقّتیں پیش آتی ہیں اور اس کے کاموں میں رکاوٹیں پیش آتی ہیں ایسے وقت میں دوسری دنیاوی چیزیں جو انسانی زندگی کے قیام کا ذریعہ ہیں مثلاً ہوا، پانی ،کھانا،لباس،سورج ،رات ،دن یہ ایک دہریہ کو بھی حاصل ہیں۔اور ان سے ایک خدا کا منکر بھی ایسا ہی فائدہ حاصل کرتا ہے جیسے ایک خدا کا ماننے والا اور اس کی صفات پر ایمان رکھنے والا۔تو جب انسان پر مشکلات آئیں اور اسے تکلیفوں کا سامنا ہوتا ہے تو خدا کا نہ ماننے والا اس کی قدرتوں ،اس کی نصرت، تائید اور اعانت پر یقین نہ رکھنے والا جب دنیاوی سامانوں کو اپنے ہاتھ سے نکلتے دیکھتا ہے اور جب دنیا کی اشیاء اس کے مخالف ہو جاتی ہیں تو اس کا دل بیٹھ جاتا ہے، اس کی ہمت پست ہو جاتی ہے، اس کا حوصلہ ٹوٹ جاتا اور وہ ہار جاتا ہے لیکن ایسے وقت میں ایک خدا کا ماننے والا جو جانتا ہے کہ خدا اپنے بندوں کی مدد کرتا ہے،خدا قادر ہے جب دنیاوی سامان مخالف ہو جاویں تو اس کا دل نہیں بیٹھتا، وہ گھبراتا نہیں۔کیوں؟ اس کا خدا پر ایمان ہے۔پس خدا کی ہستی پر ایمان انسان کو بہت سی مشکلات سے بچا لیتا ہے۔

بہت سے نادان لوگ مشکلات اور مصائب کے وقت خودکشی کر لیتے ہیں اور اس کی وجہ یہی ہے کہ ان کو خدا پر ایمان نہیں ہوتا اور وہ نہیں جانتے کہ کوئی ایسی ہستی بھی ہے جو مشکلات سے بچا سکے اسی لئے اسلام میں خودکشی کو حرام فرما دیا ہے۔ پس اس وقت جب تمام دنیا کی اشیاء انسان کے مخالف ہو جاتی ہیں ایسے وقت میں خدا ہی ہے جو انسانی دل کو ڈھارس دیتا ہے۔ جب دنیا کے لوگ حق اور صدق کو چھوڑ کر ناراستی اختیار کر لیتے ہیں اور حق کے مخالف ہو جاتے ہیں تو خدا پر ایمان لانے والا جانتا ہے کہ سچے کو کوئی ڈر نہیں۔ تو جب مومن یہ دیکھتا ہے تو اس کے دل سے بے اختیار اَلْحَمْدُ نکلتی ہے۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ [1] کہ مولیٰ یہ سب تیرا فضل ہے کہ جب دنیا میرے مخالف ہوگئی تو تیری ہستی پر میری نظر پڑی، تو ہی میرا مددگار رہا۔ یہ اللہ تعالیٰ کا بڑا فضل اور اس کی مہربانی ہے کہ اس نے اپنی ہستی کو ظاہر کر کے اپنے بندوں کو مصائب سے رہائی دی۔

میں نے بولنا نہ تھا مجھے ریزش کی وجہ سے کھانسی سے بہت تکلیف ہے چند دن ہوئے میں نے رؤیا میں دیکھا کہ میں نے مولوی سید سرور شاہ صاحب کو کہلا بھیجا کہ آپ جمعہ پڑھاویں لیکن پھر جلدی سے ایک لڑکے کے ہاتھ کہلا بھیجا ہے کہ میں خود ہی پڑھاؤں گا۔ آج میرا ارادہ بولنے کا نہ تھا۔ میں نے ایک اشتہار کے چند فقرات سُنے ہیں۔ بعض آدمیوں نے یہ مشہور کیا تھا کہ میں نے گورنمنٹ کے سامنے ایک درخواست پیش کی ہے کہ مجھے اگر خلیفۃ المسلمین تسلیم کرایا جاوے تو میں گورنمنٹ کی بہت مدد کر سکتا ہوں۔ اس پر میں نے شائع کیا تھا کہ یہ جھوٹ اور خلاف واقعہ امر ہے۔ میں نے گورنمنٹ سے کوئی ایسی درخواست نہیں کی اور میں نے اس کی تردید کر دی تھی لیکن وہ انسان جس کا منشاء صداقت کی مخالفت اور اس کا انکار ہو اسے سچی باتوں میں بھی قصور نظر آتا ہے۔ اس نے یہ کہہ دیا۔ خطاب طلب کرنے کے لئے میاں نے عرضی دینے سے انکار کیا ہے یہ تو نہیں لکھا کہ میں نے خلیفہ تسلیم کئے جانے کیلئے کوئی عرضی نہیں دی۔

اگر اس کا منشاء مجھے دکھ پہنچانے کا تھا اور میرے دل میں درد پیدا کرنے کا تھا تو اُسے مبارک ہو کہ ایسا ہو گیا۔ اب اللہ تعالیٰ میرا اور اس کا فیصلہ کرے گا اب سوائے اس کے اور امر نہیں رہا۔ میں قسمیں کھاتا ہوں اور اسے جھوٹ قرار دیا جاتا ہے اور اسے فریب اور دھوکا بازی پر محمول کیا جاتا ہے۔ میں کہتا ہوں کہ میں نے گورنمنٹ سے کوئی خطاب خلیفہ وغیرہ

کالے کر کیا کرنا ہے۔مگر یہ لوگ اسے یہ کہہ کر کہ گورنمنٹ کو عرضی دینے سے انکار نہیں کیا حق و باطل کو ملتبس کر دیتے ہیں۔خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں اور لَعْنَتُ اللّٰہِ عَلَی الْکَاذِبِیْنَ کہتا ہوں اور کہتا ہوں کہ میں نے ہرگز گورنمنٹ کو اپنے خلیفہ تسلیم کرائے جانے کی کوئی عرضی نہیں دی مگر یہ اسے تقیہ یا توریہ بتاتے ہیں حالانکہ میں نے لَعْنَتُ اللّٰہِ عَلَی الْکَاذِبِیْنَ لکھ کر بتا دیا تھا۔اگر میں نے ایسا کیا ہو تو مجھ پر لعنت ہو اور اگر میں نے ایسا نہیں کیا اور یہ مجھ پر الزام لگایا جاتا ہے تو مجھ پر جھوٹا الزام لگانے والے پر لعنت پڑے گی۔تو اب میرے مولیٰ سے یہ میری درخواست ہے کہ وہ اس امر کا فیصلہ کرے اور وہ صدق و کذب میں فیصلہ کر کے حق کو باطل سے ممتاز کرے اور جو اس امر میں جھوٹا ہے اس کا جھوٹ ظاہر کر دے۔

میں نے یہ کہا تھا کہ مولوی محمد علی صاحب نے خواجہ صاحب کو خط لکھا اور پھر اس کے بعد میری کوئی تحریر اس کے خلاف نہیں نکلی۔اگر کسی تقریر کو ضبط کرنے والے نے بجائے خواجہ کے حضرت صاحب لکھ دیا ہے تو یہ اس کی غلطی ہے۔میں نے یہ نہیں کہا کہ مولوی محمد علی صاحب نے حضرت صاحب کو ایسا خط لکھا کہ میری تحریر ہی ہے اور میں نے یہی کہا ہے کہ مولوی صاحب نے خواجہ کمال الدین صاحب کو اس طرح کا خط لکھا تھا۔میں اس خدا کی قسم کھاتا ہوں جس نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو بھیجا۔اس خدا کی قسم جس کا فرستادہ حضرت مسیح موعودؑ تھا۔اس خدا کی قسم قرآن جس کا کلام ہے۔حضرت مسیح موعود نے یہ فرمایا تھا کہ مولوی محمد علی صاحب نے ایک اس قسم کا خط لکھا ہے کہ آپ نے یہ نہیں فرمایا کہ کس کو لکھا۔

پھر حضرت صاحب نے فرمایا کہ:۔ ایسا لکھنے والا احمق ہے وہ بیوقوف ہے وہ نہیں دیکھتا کہ مہمان تو یہاں (ان دنوں حضرت مسیح موعودؑ لاہور میں تشریف فرما تھے ) آرہے ہیں۔قادیان میں اب جاتا کون ہے اُسے چاہئے تھا کہ وہ لاہور اور قادیان کا خرچ جمع کر کے دیکھتا کہ کتنا ہے۔پھر فرمایا کہ خدا نے مجھے بتلایا ہے کہ لنگر جب تک تمہارے ہاتھ میں ہے چلتا رہے گا۔اگر میں اسے ان کے ہاتھ میں دے دوں تو یہ چند دنوں میں ہی بند ہو جاوے۔میں کہتا ہوں کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے فرمایا۔یہ قسم کھالیں کہ ہم نے کبھی ایسا نہیں لکھا یا یہ کہ حضرت مسیح موعودؑ نے یونہی کہہ دیا تھا ہم نے کوئی نہیں لکھا۔پس فیصلہ کا آسان طریق یہی ہے۔ہمارا

خدا زندہ خدا ہے۔ وہ قادر ہے اسے طاقت ہے جو چاہے کرے۔ وہ ہر ایک امر کا آسانی سے فیصلہ کر دیتا ہے۔ یہ بھی اللہ تعالیٰ سے درخواست کریں۔ میں بھی درخواست کرتا ہوں کہ وہ اس کا فیصلہ صادر فرمائے اور حق کو حق اور باطل کو باطل ظاہر کر دے۔ میں کسی کو بددعا نہیں دیتا بلکہ میرا مذہب تو یہ ہے کہ جب تک خدا تعالیٰ کی طرف سے اجازت نہ ملے یا خدا تعالیٰ کوئی کلمہ زبان سے نہ نکلوا دے (یعنی زبان پر بے ساختہ کلمات جاری نہ ہو جائیں) تب تک بددعا کرنا ناجائز ہے۔ میں دعا کرتا ہوں کہ خدا تعالیٰ حق کو باطل سے الگ کر دے خواہ کسی طریق سے ہو۔

مجھ پر حملے کرتے ہیں۔ میں کہتا ہوں میں نے کب اپنے آپ کو پاک کہا ہے۔ میں یہ نہیں کہتا کہ میری خدمات ایسی ہیں۔ خدا تعالیٰ نے یہ ایک خدمت میرے سپرد کر دی ہے میں نے اس سے اس کی درخواست نہیں کی۔ خدا نے مجھے خود خلیفہ بنا دیا۔ خدا تعالیٰ نے مجھے قبل از وقت ایسی خبریں بتلائیں جو بتلاتی تھیں کہ میں خلیفہ ہوں گا۔ بعد میں بھی اس نے مجھے ڈھارس دی کہ میں حق پر ہوں۔ میں نے اگر اپنی خلافت دھوکے سے منوائی ہے تو آئیں فیصلہ کر لیں۔ اگر یہ فیصلہ کیلئے بھی نہ آویں تو خدا خود فیصلہ کرے گا۔ میں نے ان تمام لوگوں کو جن کو میرے ساتھ تعلق ہے اور جنہوں نے میری بیعت صداقت اور صدق دل سے کی ہے نفاق اور شرارت سے نہیں کی، کہتا ہوں کہ وہ ساتھ مل کر دعا کریں کہ خدا تعالیٰ حق کو باطل سے علیحدہ کر دے، چالیس دن تک وہ اس دعا میں لگے رہیں۔ میں پھر کہتا ہوں کہ بددعا کسی کیلئے نہ کریں۔ خدا تعالیٰ سے یہ طلب کرو کہ وہ خود صادق کو کاذب سے الگ کر دے اور ان میں فرق کر دے۔ اگر خلافت حق ہے تو اسے قائم کر دے اور دشمنوں کو ذلیل کرے۔

پھر خدا ایسے سامان کر دے کہ حق و باطل علیحدہ ہو جاوے۔ چالیس دن میں نے اس لئے کہا ہے کہ چالیس کا عدد تکمیل کو چاہتا ہے۔ حضرت موسیٰؑ سے تیس رات کا وعدہ فرمایا لیکن پھر دس روز بڑھا کر چالیس کو پورا کر دیا۔ پس چالیس دن تک دعا میں لگے رہیں۔ بددعا نہ کریں بلکہ دعا کریں کہ خدا تعالیٰ جلد حق کو باطل سے جدا کر کے جھوٹوں کا جھوٹ ظاہر کرے۔

خدا تعالیٰ اپنی تمام محبوب چیزوں کے واسطہ سے، اپنے پیارے رسول ﷺ کے واسطہ سے اور اپنے کلام برحق قرآن کریم کے واسطہ سے، وہ قدوس ہے اپنی قدوسیت کے واسطہ سے، وہ سبحان ہے، وہ صادق ہے، وہ صدق کو چاہتا ہے، وہ اپنی تمام صفات پاک کے طفیل

سے، پھر اپنے پیارے مسیح موعودؑ کے طفیل سے حق و باطل میں فیصلہ کرے تا کہ دنیا کو صدق و کذب کا پتہ لگ جاوے۔ بہت مباحث ہو چکے ہیں اب بات حد سے بڑھ رہی ہے خدا خود کوئی فیصلہ صادر فرمائے۔ خدا کی آواز آسمان سے نہیں آیا کرتی بلکہ زمین پر ہی کشوف اور الہامات کے ذریعہ سے وہ حق ظاہر کر دیتا ہے۔ سو اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ خدا تعالیٰ نے میری تائید اس طرح بھی کی۔ اور کئی سو مومنوں کو بذریعہ الہامات و کشوف و رؤیاء صادقہ میری خلافت حقہ کی خبر دی۔ ہاں ایک طریق جھوٹے کو ظاہر کر دینے کا ہے۔ پس خدا اب یہ نشان بھی دکھلائے۔ خدا تعالیٰ نے نشان تو بہت سے دکھلائے لیکن اندھی دنیا نے نہ دیکھا۔ پس خدا خود ایسے طریق سے باطل کی بطالت کو ظاہر کرے کہ لوگوں پر حق روشن ہو جاوے اور دنیا کو پتہ لگ جاوے کہ باطل پر کون ہے۔

(الفضل ۲۵۔فروری ۱۹۱۵ء)

---

ا۔ الفاتحۃ:۲

(۵۸)

# اللہ تعالیٰ نے جلد حق آشکارا کر دیا

(فرمودہ ۱۹۔فروری ۱۹۱۵ء)

تشہد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے مندرجہ ذیل آیت کی تلاوت کی:۔

وَإِذَا سَأَلَكَ عِبَادِي عَنِّي فَإِنِّي قَرِيبٌ أُجِيبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ إِذَا دَعَانِ فَلْيَسْتَجِيبُوا لِي وَلْيُؤْمِنُوا بِي لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُونَ [1]

فرمایا: دنیا میں کسی شخص کی اطاعت اور فرمانبرداری کرنے کی بہت بڑی وجہ احسان ہوتی ہے۔ایک شخص دوسرے کی بعض حاجتوں کو پورا کرتا ہے، اس کی بعض تکلیفوں کو دور کرتا ہے، اس کی بعض مصیبتوں میں اس کے کام آتا ہے اور اس کے بعض دکھوں کو اس سے ہٹاتا ہے، اس کے بدلہ میں وہ شخص اس کی فرمانبرداری اور اطاعت کرتا ہے۔دیکھو فوج کا ایک سپاہی پندرہ روپیہ لے کر گورنمنٹ کیلئے اپنی جان دینے کیلئے تیار ہوتا ہے اس لئے کہ اس کو کھانے پینے پہننے وغیرہ کاموں کیلئے روپیہ کی ضرورت تھی جس کو گورنمنٹ پورا کرتی رہتی ہے اس لئے وہ بھی گورنمنٹ کیلئے فرمانبرداری کرنے کو تیار ہوتا ہے

غرضیکہ جو ہستی کسی دوسرے کی ضروریات کو پورا کرتی ہے اس کیلئے فطرت کے مطابق اور ان قواعد اور قوانین کے مطابق جو کسی انسان کے بنائے ہوئے نہیں بلکہ خدا تعالیٰ کے جاری کردہ ہیں انسان مطیع اور فرمانبردار ہو جاتا ہے۔وَإِذَا سَأَلَكَ عِبَادِي عَنِّي فَإِنِّي قَرِيبٌ أُجِيبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ إِذَا دَعَانِ فَلْيَسْتَجِيبُوا لِي وَلْيُؤْمِنُوا بِي لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُونَ کہ تم لوگ ہمیشہ جو ایسا کرتے ہو کہ جو تمہاری ضروریات کو پورا کرتا ہے تم اس کی فرمانبرداری

کرتے ہو۔تو آؤ ہم بھی تمہیں کچھ بتائیں کہ جب کسی بندہ کو کوئی مصیبت پیش آ جائے،کوئی دکھ پہنچے،کوئی رنج والم ہو اور وہ میری نسبت سوال کرے اور کہے کہ وہ خدا جو مشکلات کو دور کیا کرتا ہے،مصائب اور آلام کو ہٹاتا ہے، کہاں ہے؟اور وہ خدا جس کی نسبت کہا جاتا ہے کہ اپنے بندوں کی دعائیں سنتا ہے،آج کہاں ہے کہ میری مشکلات کو بھی دور کرے؟ فرمایا اس کو کہو کہ تمہیں خدا کے متعلق یہ پوچھنے کی ضرورت ہی کیا ہے کہ وہ کہاں ہے۔وہ تو تمہارے پاس اور بہت ہی قریب موجود ہے اور ہر وقت ہر ایک انسان کے پاس موجود رہتا ہے،تم سے دور نہیں ہے۔جب کوئی پکارنے والا دکھ اور درد کی حالت میں پکارتا ہے تو میں اس کی دعا کو قبول کرتا ہوں اور اس کے مصائب اور آلام کو دور کرتا ہوں۔ہاں اب یہ چاہیئے کہ جس طرح دنیا میں ہر ایک محسن کی اطاعت کی جاتی ہے،اسی طرح میری بھی اطاعت کریں۔جب انسان اپنی ایک دو حاجتوں کے پورا کرنے والے اور بعض ضرورتوں میں کام آنے والے لوگوں کا ہمیشہ فرمانبردار ہو جاتا ہے تو پھر کیا وجہ ہے کہ وہ خدا جس کے احسانوں اور انعاموں کو انسان گننے کی بھی طاقت نہیں رکھتا اس کی فرمانبرداری اور اطاعت نہ کرے اس فرمانبرداری کے نتیجہ میں اسے کوئی فائدہ نہیں ہوگا بلکہ تمہارا ہی اس میں بھی فائدہ ہے اور وہ یہ کہ تم راہ راست کو پالوگے اور ہدایت یافتہ ہو جاؤ گے۔

یہ کیسی سچی بات ہے اور کیسا سچا کلام ہے۔واقعی اللہ تعالیٰ کے حضور جو پکارتا ہے،خدا اس کی دعا کو کبھی ضائع نہیں کرتا۔تم لوگوں نے تو ابھی یہ نظارہ دیکھا ہے۔پچھلے جمعہ میں نے ایک اشتہار دیکھا تھا جس میں لکھا تھا کہ:۔

> ''میاں صاحب نے گورنمنٹ سے اپنے خلیفۃ المسیح تسلیم کئے جانے کی استدعا کی ہے اور گورنمنٹ نے بالمقابل مذہبی معاملات میں مداخلت سے انکار کیا ہے۔یہ خبر ہم نے وثوق کے ساتھ سنی اور جو طریق عمل میاں صاحب نے خلافت کے شوق میں اختیار کر رکھا ہے اس سے اس خبر پر یقین کر لینا ہمارے لئے بالکل ضروری تھا''۔

پھر اشتہار لکھنے والے نے اس خبر کی صداقت پر یہ دلیل دی تھی کہ:۔

> ''میاں صاحب نے اس اشتہار میں نہایت عقلمندی سے کام لیا ہے۔آپ لکھتے ہیں کہ مجھے گورنمنٹ سے کسی خطاب کی ضرورت نہیں نہ مَیں نے

کوئی درخواست دی ہے۔ یہ کس نے کہا ہے کہ آپ نے کوئی درخواست بطلبِ خطاب دی ہے۔ خبر تو یہ ہے کہ آپ نے کوئی چٹھی اپنے خلیفۃ المسیح تسلیم کئے جانے کے متعلق لکھی ہے۔ آپ نے کسی ایسی چٹھی بھیجنے سے انکار نہیں کیا۔''

اس نادان نے یہ نہیں سمجھا کہ گورنمنٹ سے یہ کہنا کہ مجھے خلیفۃ المسیح تسلیم کروا دو، خطاب نہیں تو اور کیا ہے؟ کیونکہ گورنمنٹ صرف نام ہی دے سکتی ہے لیکن اس کا کام نہیں دے سکتی۔ چونکہ اس شخص کے دل میں گندے خیالات تھے اس لئے اس نے اپنی فطرت پر قیاس کر کے میری نسبت بھی کہہ دیا کہ میں نے پیچدار بات کر کے جھوٹ بولا ہے۔ جیسا کہ میں نے پچھلے جمعہ کے خطبہ میں سنایا تھا کہ اس سے مجھے بہت تکلیف ہوئی تھی۔ میں نے اعلان میں لکھ دیا تھا کہ ''لَعۡنَتُ اللّٰهِ عَلَى الۡكَاذِبِيۡنَ ''اللہ تعالیٰ کی جھوٹوں پر لعنت ہو''۔ لیکن باوجود اس کے کہا گیا کہ میں نے اس خبر سے انکار نہیں کیا اور لوگوں کو دھوکا دیا ہے۔

دیکھو اللہ تعالیٰ کیسا قادر ہے کہ ابھی اس بات کو یعنی ''ایک الزام کا ازالہ'' اشتہار کے ہمیں پہنچے پورا ہفتہ بھی نہیں گزرا تھا کہ گورنمنٹ کی طرف سے ایک دوست کو جواب آ گیا ہے کہ کسی نے کوئی ایسی درخواست گورنمنٹ کو نہیں بھیجی۔ اس دوست نے اپنی چٹھی اور گورنمنٹ کے جواب کو بِجِنۡسِہٖ شائع کر دیا ہے۔ اس سے صاف طور پر معلوم ہو جائے گا کہ الزام کے قابل کون ہے اور یہ ہمارے لئے ثبوت ہے اس بات کا کہ اُجِيۡبُ دَعۡوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ۔ جب کوئی ہمیں پکارتا ہے تو ہم اس کی دعا کو قبول کرنے کے لئے تیار ہوتے ہیں۔ لیکن فَلۡيَسۡتَجِيۡبُوۡا لِىۡ وَلۡيُؤۡمِنُوۡا بِىۡ۔ شرط یہ ہے کہ ہماری فرمانبرداری اور اطاعت کی جائے۔

مومن انسان کی زندگی کیسے سکھ اور آرام کی زندگی ہوتی ہے۔ دنیا میں ایک ایسا شخص جس کے گھر میں ڈاکٹر موجود ہو وہ بیماری کے وقت بہت آرام میں رہتا ہے۔ ایک ایسا شخص جس کے گھر کا پلیڈر اور بیرسٹر ہو، وہ کسی مقدمہ میں گرفتار ہونے کے وقت بہت سُکھ پاتا ہے۔ اور پھر ایک ایسا شخص جس کے رشتہ دار دولت مند اور معزز ہوں، وہ افلاس اور تکلیف کے وقت بہت مدد حاصل کرتا ہے۔ تاہم پھر بھی کوئی انسان دنیا کی تمام نعمتیں اپنے گھر مہیا نہیں کر سکتا مگر وہی شخص جو اِذَا دَعَانِ میں شامل ہو۔ یعنی خدا کو اپنی ضرورتوں اور تکلیفوں کے

وقت پکارے کیونکہ اللہ تعالیٰ سے بڑھ کر کوئی طبیب اور ڈاکٹر نہیں ہے، اللہ تعالیٰ سے بڑھ کر کوئی وکیل اور پلیڈر نہیں ہے اور اللہ تعالیٰ سے بڑھ کر کوئی دولت منداور غنی اور حافظ و ناصر نہیں ہے۔ وہ انسان جس کے گھر میں تمام نعمتیں جمع ہوسکتی ہیں وہ وہی ہوتا ہے جو اِذَا دَعَانِ میں شرکت اختیار کرتا ہے اس کو پھر کسی چیز کی پرواہ نہیں رہتی اور کوئی غم کوئی فکر اور کوئی دکھ نہیں رہتا۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ اس کو فرماتا ہے کہ اگر تمہیں کوئی دکھ کوئی تکلیف ہو تو اس کا علاج مجھ سے چاہو اور اس کی دوا مجھ سے مانگو، ہم تمہیں دیں گے۔ سو ہم نے مانگا اور خدا نے ہمیں دے دیا۔ ہماری نظر تو چالیس دنوں پر تھی لیکن خدا تعالیٰ نے چار ہی دن میں ہماری دعا کو قبول فرما لیا۔ کیونکہ گورنمنٹ کا جواب ۱۶۔ فروری کو وہاں سے چلا ہے اور ۱۹ کو یہاں پہنچ گیا ہے۔ قرآن شریف سے معلوم ہوتا ہے کہ مومن کی ایک نیکی دس کے برابر ہوتی ہے۔ سو خدا تعالیٰ نے ہمارے ایک دن کو دس دن کے برابر کر دیا۔ اور چار ہی دن کے اندر خدا تعالیٰ نے ہماری بریت کر دی۔ اب ہمارا فرض ہے کہ اللہ تعالیٰ کی اطاعت اور فرمانبرداری کریں اور اس کے حکموں کو مانیں۔ اللہ تعالیٰ اور اس کے حکموں کو ماننا ایک بہت بڑا خزانہ ہے۔ جس کا خدا ہو گیا اس کو اور کسی کی پرواہ نہیں ہے۔ اور جس کا کوئی نہیں اس کا خدا ہے۔ پس تم لوگ دعاؤں میں لگے رہو اور اس کے تمام حکموں اور ارشادوں کی دل و جان سے تعمیل کرو۔

اللہ تعالیٰ ہماری سب جماعت کو سچے اور سیدھے راستہ پر چلنے کی توفیق دے اور ہماری ہر راحت اور رنج میں ہمارے ساتھ ہو۔

(الفضل ۲۵۔ فروری ۱۹۱۵ء)

---

۱؎ البقرۃ: ۱۸۷

(۵۹)

# کلمہ شہادت اسلام کا ایک بے نظیر خلاصہ ہے

(فرمودہ ۲۶۔فروری ۱۹۱۵ء)

تشہد،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد کلمہ شہادت پڑھا۔

اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ۔

پھر فرمایا:۔

کلمہ شہادت اسلام کا ایک ایسا بے نظیر خلاصہ ہے کہ اسلام کی اصولاً کوئی بات اس سے خارج نہیں ۔اگر ہم غور کریں تو ہمیں معلوم ہوتا ہے کہ درحقیقت دنیا میں دو ہی کام انسان کے نصب العین ہو سکتے ہیں ۔اول سب سے بڑا اور پہلا کام یہ ہے کہ انسان اللہ تعالیٰ سے تعلق مضبوط کرے اور دوسرا بڑا بھاری کام یہ کہ بنی نوع انسان سے شفقت ، ہمدردی اور مروّت سے پیش آئے ۔تو اگر لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اس بات کی طرف اشارہ کرتا ہے کہ ایک ہی حقیقی معبود ہے جس کی عبادت کرنی چاہیئے ۔اور ماسوا اللہ سے اپنی توجہ ہٹا کر اللہ ہی کی طرف جھک جانا چاہیئے تو مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کا کلمہ اس طرف متوجہ کرتا ہے کہ جب اللہ اپنی مخلوق سے ایسا پیار اور محبت رکھتا ہے کہ ان کی گمراہی کے وقت ان کی دستگیری کرنے کے لئے اپنے رسول مبعوث کرتا ہے اور بغیر اس کے کہ کسی کا محتاج ہو یا کچھ حاجت رکھتا ہو، جب اپنے بندوں سے یہ سلوک کرتا ہے تو معلوم ہوسکتا ہے کہ ایک انسان کو دوسرے انسان سے کیا سلوک کرنا چاہیئے۔

پس اگر کلمہ ٔ شہادت کا پہلا حصہ انسان کے تعلقات کو خدا تعالیٰ سے مضبوط کرتا ہے تو

دوسرا حصہ بندوں سے تعلقات رکھنے کی طرف متوجہ کرتا ہے۔ پھر اگر غور کریں تو معلوم ہوتا ہے اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ تمام اسلام کی جان ہے اور اس کے دوسرے حصہ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ کا ذکر بھی اسی میں آجاتا ہے کیونکہ تمام رسالتیں، تمام کتابیں، تمام احکام خواہ عبادت کے متعلق ہوں خواہ بندوں کے متعلق، ان کی جڑ اللہ تعالیٰ ہے اور ان باتوں میں اختلاف مختلف معبودوں کے بنانے کی وجہ سے واقعہ ہوتا ہے۔ چونکہ اللہ تعالیٰ کی ذات بے عیب اور پاک ہے اس لئے اس کی طرف سے وہی مذہب ہوسکتا ہے جو نقائص اور عیبوں سے پاک ہو اور کسی قسم کا اس کے احکام میں اختلاف نہ ہو اور وہ مذہب صرف اسلام ہے۔ کل مذاہب اسی لئے ایجاد ہوئے کہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کو لوگوں نے نہ سمجھا۔ ایک نادان انسان لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کے یہ معنی خیال کرتا ہے کہ اللہ کو مان کر اور کسی کے ماننے کی ضرورت نہیں ہے۔ لیکن اگر وہ غور کرتا تو اس کو معلوم ہوتا کہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کا ماننا ہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر دلالت کرتا ہے اور اسی کا ماننا حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے ماننے پر دلالت کرتا ہے۔ تو لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کو جو نادان اس بات کا ذریعہ سمجھتا ہے کہ تمام مذاہب ایک ہوں اسی سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ تمام مذاہب خدا کی طرف سے نہیں ہو سکتے کیونکہ خدا ہرگز مختلف تعلیمیں نہیں دیتا۔ تعلیموں میں تو تب اختلاف ہو کہ خدا بھی مختلف ہوں۔ کیا یہ ممکن ہے کہ خدا تعالیٰ ایک نبی مبعوث کرے اور ادھر کہے کہ دنیا اس نبی کو مانے اور اس کے احکام کی فرمانبرداری کرے اور اُدھر کہے کہ دنیا نہ مانے، یہ ہو نہیں سکتا۔ پس لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کے ہی ماننے کا ثبوت ہے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا ماننا۔ اور لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کے ہی ماننے کا ثبوت ہے حضرت مسیح موعودؑ کا ماننا کیونکہ ان کے بھیجنے والا ایک ہی ہے اس لئے جس نے ان میں سے ایک کا انکار کیا اس نے خدا کا انکار کیا۔

تو لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ میں خدا نے یہ بتایا ہے کہ جب تمہارا تعلق ایک ہی ہستی سے ہے تو ہر ایک وہ چیز جو مجھ سے تعلق رکھتی ہے اس سے بھی تمہیں تعلق رکھنا چاہیئے۔ معبودانِ باطلہ کے ماننے والوں میں اسی لئے جنگ ہوتی ہے کہ ایک کہتا ہے کہ یہ فلاں معبود کو مانتا ہے اس لئے اس کو نابود کرنا چاہیئے۔ چونکہ ہندوؤں میں تو یہ قصہ بھی مشہور ہے کہ ایک دفعہ برہما پیدا کرنے والے خدا اور شِو مارنے والے خدا کے درمیان ایک انسان کے متعلق ایک لمبا جھگڑا ہوتا رہا۔ شِو مارتا اور برہما زندہ کر دیتا تھا۔ تو لڑائی اور فساد اسی سے شروع

ہوتا ہے کہ چیزوں میں اختلاف پیدا کر لیا جاتا ہے اور کوئی ایک چیز کو اپنی ملکیت ظاہر کرتا ہے تو کوئی دوسری کو۔ مثلاً اب جنگ ہو رہی ہے اور ممالک کو ویران کیا جا رہا ہے کیوں؟ اسی لئے کہ ایک دوسرے کو یہی کہتے ہیں فلاں ملک غیر کا ہے، اس لئے ہم اس کو تباہ کر دیں۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کا ماننے والا دنیا میں کسی قسم کا فساد نہیں ڈال سکتا۔ اس کے دل میں جو شفقت علیٰ خلق اللہ ہوتی ہے وہ کسی دوسرے کے دل میں نہیں ہو سکتی۔

ہماری جماعت اس وقت اسی غرض کیلئے قائم کی گئی ہے کہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کی تعلیم کو قائم کرے۔ اس لئے اس کو چاہیئے اس بات پر غور کرے کہ اگر ایک طرف اللہ تعالیٰ سے تعلقات مضبوط ہوں تو دوسری طرف اس کی مخلوق سے بھی ہوں۔ میں نے سنا ہے کہ بعض جگہ پلیگ کی بیماری پھیلنے کی وجہ سے لوگ اپنے رشتہ داروں کو بیمار چھوڑ کر بھاگ گئے اور ان کی دوائی وغیرہ نہ کی۔ ایسا کرنا اسلام کی تعلیم کے خلاف ہے۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کے ماننے کے بعد انسان کے دل میں شفقت علیٰ خلق اللہ کا ہونا نہایت ضروری ہے۔ پرہیز کرنا بھی ضروری ہے لیکن اس بات پر لوگوں نے غور نہیں کیا کہ انسان کو اسباب پر کہاں تک نظر رکھنی چاہیئے۔ اور توکّل کے کیا معنے اور مطلب ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ اسلام کہتا ہے انسان اپنے آپ کو اس بیماری کی ہلاکت میں نہ ڈالے، اس کے یہ معنی ہیں کہ جہاں طاعون کی بیماری ہو وہاں نہ گھسے اور اگر وہاں جہاں وہ رہتا ہے بیماری شروع ہو جائے تو وہاں سے جانا بھی منع ہے۔ اور یہ دونوں باتیں حکمت پر مبنی ہیں نہ پہلے حکم کے یہ معنے ہیں کہ انسان اپنے رشتہ داروں کو چھوڑ دے بلکہ توکل کرے اس حد تک توتوکّل ہے کہ رشتہ داروں دوستوں وغیرہ کو بیماری کی حالت میں چھوڑ کر انسان بھاگ نہ جائے بلکہ خدا پر توکّل اور بھروسہ کر کے ان کی خدمت کرتا رہے اور اسباب پر نظر رکھنے کا یہ طریق ہے کہ انسان اسباب کا لحاظ رکھے کہ خود اپنے آپ کو مصیبت میں نہ ڈالے یعنی جہاں بیماری ہو وہاں نہ جائے کیونکہ جو خود مصیبت میں پڑتا ہے وہ فیل ہو جاتا ہے اسی لئے اسلام نے منع کیا ہے کہ اگر کسی جگہ وبا ہو تو مومن کا فرض ہے کہ وہاں جانے سے بچے لیکن اگر خدا کی منشاء نے چاہا ہے کہ اسے ابتلاء میں ڈالے یعنی اس کے محلّہ میں بیماری شروع ہو جائے تو پھر توکل کرے اور یہ ایمان رکھے کہ وہ خدا جو ابتلاء بھی ڈال سکتا ہے وہ ابتلاء سے نکال بھی سکتا ہے۔ جب اس کا کوئی رشتہ دار بیمار ہو تو اسے توکل کر کے اس کی خدمت کرنی چاہیئے۔ بہت نادان لوگ توکل کے غلط معنے سمجھ کر خواہ مخواہ

بیماری میں گھس گئے، پھر اس کے پنجہ سے نہ نکل سکے کیونکہ ایسا انسان جو اپنے آپ کو خدا تعالیٰ کے سامنے اس لئے پیش کرتا ہے کہ کچھ کرنا ہے کر لے، تو اس کو خدا ضرور سزا دیتا ہے۔ مومن کی یہ شان نہیں ہے وہ تو خدا تعالیٰ سے ہر وقت ڈرتا رہتا ہے اور جہاں خدا کا عذاب نازل ہوتا ہے وہاں سے الگ اور علیحدہ رہتا ہے لیکن جب وہ امتحان میں مبتلاء کیا جاتا ہے تو پھر اس کا فرض ہوتا ہے کہ وہ اس میں پاس ہونے کی کوشش کرے اور سمجھ لے کہ خدا نے میرا امتحان لینا چاہا ہے اس لئے مَیں پاس ہو جاؤں اور وہ ثابت کر دیتا ہے کہ خدا پر میرا پورا ایمان ہے۔ اگر ایسے وقت میں کوئی بچنا چاہتا ہو تو بھی خدا اس کو پکڑتا ہے کہ ہم امتحان لینا چاہتے ہیں تو یہ کیوں نہیں دیتا۔ ہماری جماعت کا فرض ہے کہ جس طرح باپ بھائی اور بیٹا تکلیف کے وقت ایک دوسرے کی مدد کرتے ہیں اسی طرح یہ بھی ایک دوسرے کے ساتھ سلوک کریں بلکہ اس سے بھی بڑھ کر کیونکہ احمدیوں کا ایک دوسرے سے تمام رشتہ داروں سے بڑھ کر تعلق ہے اس لئے چاہئیے کہ تمام احمدی جہاں کہیں بھی ہوں صرف اپنے لئے ہی نہیں بلکہ تمام احمدیوں کیلئے دعا کریں اور اگر ان کے گاؤں میں بیماری نہیں تو اور ایسے گاؤں بھی تو ہیں جہاں آدمی ہیں اور وہاں بھی بیماری کی آگ لگی ہوئی ہے۔ اللہ تعالیٰ تمہیں اس نکتہ کے سمجھنے کی توفیق دے کہ تم ایک طرف تعلق باللہ کو مضبوط کرو تو دوسری طرف شفقت علیٰ خلق اللہ کو مدنظر رکھو اور یہ بھی سمجھ لو کہ توکّل کیا ہوتا ہے اور اسباب سے کام لینا کیا ہوتا ہے۔ بہت سے انسان غلطی سے کبھی توکّل کا نام اسباب اور اسباب کا نام توکّل رکھ لیتے ہیں اور پھر ٹھوکر کھاتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ آپ ہی ہماری جماعت کا محافظ ہو اور آپ ہی اس کا حامی و ناصر ہو۔ ہمارا اللہ تعالیٰ کے سوا اور کون ہے؟

(الفضل ۱۱۔ مارچ ۱۹۱۵ء)

# (۶۰)

# چھوٹی بدی کا نتیجہ بڑی بدی پیدا کرتا ہے

(فرمودہ ۵۔ مارچ ۱۹۱۵ء)

تشہد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے مندرجہ ذیل آیات کی تلاوت کی:۔

کَلَّآ اِنَّ کِتٰبَ الْفُجَّارِ لَفِیْ سِجِّیْنٍ۔ وَمَآ اَدْرٰکَ مَاسِجِّیْنٌ ۔ کِتٰبٌ مَّرْقُوْمٌ۔ وَیْلٌ یَّوْمَئِذٍ لِّلْمُکَذِّبِیْنَ۔ الَّذِیْنَ یُکَذِّبُوْنَ بِیَوْمِ الدِّیْنِ۔ وَمَا یُکَذِّبُ بِہٖٓ اِلَّا کُلُّ مُعْتَدٍ اَثِیْمٍ۔ اِذَا تُتْلٰی عَلَیْہِ اٰیٰتُنَا قَالَ اَسَاطِیْرُ الْاَوَّلِیْنَ ۔ کَلَّا بَلْ رَانَ عَلٰی قُلُوْبِھِمْ مَّا کَانُوْا یَکْسِبُوْنَ [۱]

اس کے بعد فرمایا:۔

ایک چھوٹی بدی کا نتیجہ بڑی بدی پیدا ہوا کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے انسان کے اندر ترقی کرنے اور کامیابی حاصل کرنے کی یہ قوت رکھ دی ہے کہ ہر ایک کام جو وہ کرتا ہے اسے اسی طرح آگے پیش آنے والے اور کام کیلئے وہ مضبوط کر دیتا ہے۔ دیکھو ایک طالب علم الف پڑھتا ہے، تو پھر اس کے بعد با پڑھنی اس کیلئے آسان ہو جاتی ہے اور جب وہ الف ۔ با۔ تا پڑھ لیتا ہے تو اس کیلئے قاعدہ پڑھنا آسان ہو جاتا ہے۔ اور قاعدہ پڑھنے کے بعد قرآن مجید آسانی سے پڑھ سکتا ہے۔

غرضیکہ ایک لفظ جو انسان سیکھتا ہے اور ایک ایک کام جو کرتا ہے وہ اسے اگلے الفاظ اور اگلے کاموں کیلئے تیار کر دیتا ہے۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو انسان بہت سی ترقیوں سے محروم رہ جاتا۔ کبھی کوئی علم نہ سیکھ سکتا اور کبھی کوئی کام اعلیٰ درجہ پر نہ کر سکتا۔ اگر پہلے دن ہی کوئی

طالب علم سیپارہ پڑھنا شروع کر دے تو وہ ہرگز اسے یاد نہیں کر سکتا۔ لیکن جب وہ تھوڑے تھوڑے حروف یاد کر لیتا ہے پھر اس کیلئے ایک دن میں کتاب ختم کر لینا بھی آسان ہو جاتا ہے۔ غرضیکہ انسان کی ترقی کیلئے خدا تعالیٰ نے اس کے اندر کچھ قوتیں رکھی ہیں مگر شریر اور گندہ انسان انہی قوتوں کو استعمال کر کے شرارت اور بدکاری کیلئے تیار ہو جاتا ہے اور اس طرح بڑھتا جاتا ہے۔ تھوڑے دن ہوئے ایک شخص نے مجھ سے فتویٰ پوچھا کہ اگر ایک انسان صغیرہ گناہ کر کے کبیرہ سے بچ جانے کی امید رکھتا ہو تو کیا صغیرہ گناہ کر لینا جائز ہے۔ میں نے اسے یہ جواب لکھا یا کہ صغیرہ گناہ بنیاد ہے کبیرہ گناہ کی جو صغیرہ کرے گا ضرور ہے کہ وہ کبیرہ بھی کرے اس لئے کبیرہ سے بچنے کیلئے صغیرہ گناہ کر لینا ہرگز جائز نہیں۔ کیونکہ اس طرح تو دو گناہ ہو جائیں گے، صغیرہ تو کبیرہ سے بچنے کیلئے کیا جائیگا اور کبیرہ صغیرہ کا نتیجہ ہوگا۔ تو جس طرح انسان الف۔ با۔ تا وغیرہ پڑھنے سے قاعدہ، سپارہ اور قرآن پڑھنے کیلئے تیار ہو جاتا ہے اسی طرح صغیرہ گناہ کبیرہ گناہ کیلئے تیار کرتا ہے۔ دیکھو جس طرح چھلانگ مار کر کوٹھے پر پہنچنا مشکل امر ہے اسی طرح ایک پاک انسان کا کبیرہ گناہ کرنا بھی مشکل ہے لیکن مکان پر چڑھنے کیلئے جو شخص سیڑھی پر پہلا قدم رکھ لیتا ہے وہ بہ نسبت پہلے کے اپنے آپ کو چھت کے قریب کر لیتا ہے۔ یہی حال صغیرہ گناہ کرنے والے انسان کا ہے وہ بھی اپنے آپ کو اس طرح کبیرہ گناہ کیلئے تیار کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے كَلَّا بَلْ رَانَ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ مَّا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ۔ تمہیں معلوم ہے یہ شریر لوگ بدکاریوں میں کیوں مبتلاء ہوتے اور بڑھتے جاتے ہیں؟ اس لئے کہ جو کچھ یہ کرتے تھے اس نے ان کے دلوں کو جکڑ لیا ہے۔ پس تم یاد رکھو کہ بہت لوگ غلطی سے ایک گناہ کو چھوٹا گناہ اور ایک نیکی کو چھوٹی نیکی سمجھتے ہیں لیکن نہ کوئی گناہ چھوٹا گناہ ہے اور نہ کوئی نیکی چھوٹی نیکی ہے کیونکہ ہر چھوٹا گناہ بڑے گناہ کیلئے تیار کرتا ہے۔ اور ہر چھوٹی نیکی بڑی نیکی کیلئے مستعد کرتی ہے۔ اس اصول کو اچھی طرح سمجھ لو کہ ایک نیکی خواہ وہ کتنی ہی چھوٹی کیوں نہ ہو دوسری نیکی کے حاصل کرنے کو آسان کرتی ہے۔ اور ایک بدی خواہ وہ کتنی ہی چھوٹی کیوں نہ ہو دوسری بدی کے کروانے کو آسان بناتی ہے۔ پس نیکیوں اور بدیوں کا معاملہ اسی طرح پر ہے جس طرح کسی کا چھت پر چڑھنا۔ چھت پر بغیر سیڑھی کے نہیں چڑھا جاتا اور جو پہلی سیڑھی پر چڑھ جاتا ہے وہ چھت کے کچھ نزدیک اور قریب ہو جاتا ہے۔ وہ انسان جو خدا تعالیٰ کی ناراضگی سے اپنے آپ کو بچانے کیلئے یہ کہے کہ میں چھوٹا گناہ کر لوں تا کہ

بڑے کے کرنے کی نوبت نہ پہنچے۔ ایسا ہی ہے جیسے کوئی شخص یہ کہے کہ میں کوٹھے پر نہ چڑھنے کے لئے پہلی سیڑھی پر چڑھ جاتا ہوں۔ جب وہ پہلی سیڑھی پر چڑھے گا تو اس کا دل دوسری پر چڑھنے کی طرف راغب ہوگا اور جب اس پر چڑھا تو آگے چڑھنے کی تحریک اس کے دل میں ہوگی اور ہوتے ہوتے وہ ایک وقت چھت پر پہنچ جائے گا۔ اسی طرح جب ایک شخص ایک نیکی کرے گا تو دوسری کے کرنے کی اسے اُمنگ اور خواہش پیدا ہوگی اور جب وہ دوسری کرلے گا تو تیسری کیلئے اسے اور زیادہ شوق پیدا ہوگا اور اس کا قدم دن بدن نیکیوں کی طرف بڑھتا جائے گا۔ تم نے کبھی کوئی آبشار دیکھی ہے جس طرح آبشار کے قریب آکر پانی بہت تیز ہو جاتا ہے۔ اسی طرح جب انسان گناہوں کے گڑھے کے قریب کی راہ تک پہنچ جاتا ہے تو بہت تیز ہوکر اس تیرہ و تار گڑھے میں بہت جلدی گر پڑتا ہے۔ اور جب انسان نیکیوں کی راہ پر چل کر اتقاء کے مرتبہ کے نزدیک ہو جاتا ہے تو بہت جلدی اس درجہ کو حاصل کر لیتا ہے۔ پس اس بات کو خوب یاد رکھو کہ ایک بدی دوسری بدی کی طرف، ایک گناہ دوسرے گناہ کی طرف، ایک نیکی دوسری نیکی کی طرف اور ایک تقویٰ کی بات دوسرے تقویٰ کے کام کی طرف انسان کو کھینچ کر لے جاتی ہے۔ دیکھو ابھی سال بھی نہیں گزرا۔ آج پانچ مارچ ۱۹۱۵ء ہے۔ اور ۱۴۔ مارچ ۱۹۱۴ء کو جماعت کے ایک حصہ نے ایک صداقت کا انکار کیا تھا اور ایک راستباز کو جھٹلا دیا تھا۔ بظاہر تو انہوں نے یہ کہا کہ جماعت کیلئے کسی خلیفہ کی ضرورت نہیں لیکن خلیفہ کے وجود کو الگ کر کے یہ ایک صداقت تھی جس کا انہوں نے انکار کیا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ابھی سال بھی نہیں ہوا کہ اسی جماعت کے لوگوں نے حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام پر حملے کرنے شروع کر دیئے ہیں۔ ایک اخبار میں ایک شخص ''بحضرت مولانا امیر قوم علامہ مولوی محمد علی صاحب سَلَّمَہٗ رَبُّہٗ'' کر کے لکھتا ہے اور اسی شخص کا ایک خط انجمن احمدیہ اشاعت اسلام لاہور کے رسالہ ''المہدی'' میں ''ایک مخلص کا خط حضرت امیر قوم کے نام'' کے عنوان سے چھپتا ہے وہ لکھتا ہے ''یہ سچ ہے کہ ان میں یعنی مرزا صاحب میں بھی بیشک اتنی شخصیت ضرور تھی کہ ان کو رسول و نبی کہلانے کا شوق ضرور تھا۔ جب ہی تو ایک طرف لکھتے جاتے ہیں کہ مَیں نبی ہوں، رسول ہوں، ساتھ ہی پھر گول مول جملہ بنانے کی خاطر یہ بھی لکھتے جاتے ہیں کہ مَیں مجازاً رسول ہوں اور لغوی معنوں میں نبی ہوں اسلامی اصطلاح پر نبی اور رسول نہیں ہوں۔ ادھر وحی کا دعویٰ ہے تو ادھر الہام کے مدعی ہیں کبھی وحی رسالت کا

دعویٰ ہوتا ہے تو گا ہے وحی ولایت کا اقرار ہے۔ شخصیت نہ ہوتی تو صرف یہ کافی تھا کہ میں مجدد ہوں، مہدی ہوں، مسیح ہوں، ملہم ہوں۔'' پھر یہی شخص آگے چل کر لکھتا ہے۔'' قیامت میں تمہارا شفیع محمد مصطفٰے احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہوگا۔ نہ مرزا ہوگا نہ محمود ہوگا۔ بھیڑ کی دُم پکڑ کر دریا عبور کرنا چاہتے ہو۔'' پھر لکھتا ہے ''اس مسیح یعنی مرزا صاحب نے تثلیث وصلیب کی خوب کسر کی کہ تثلیث کی بھی بگر دادا گمراہی ان کے مرنے کے بعد نکل آئی۔'' یہ باتیں لکھنے والا بھی اس جماعت کے امیر کا مخلص ہے اور اس مخلص کا خط احمدیہ انجمن اشاعت اسلام کے رسالہ المہدی میں چھپتا ہے جس میں وہ لکھتا ہے۔''مسلمانوں نے اسلام کا عاشق، محمدؐ کا عاشق سمجھ کر خادم اسلام سمجھ کر مرزا صاحب کو قبول کیا ہے جب یہ قلعی کھلی کہ یہ تو درپردہ محمد سے بڑی دشمنی کی گئی ہے، اُس کی عزت عظمت حرمت خاک میں ملائی گئی ہے تو ایک دم مسلمان چونک پڑیں گے''۔ پھر اسی رسالہ المہدی کا ایڈیٹر حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی نسبت لکھتا ہے۔ کیا چند الہامات اور کشوف اور غیب کی خبروں سے جو صرف اس کی اپنی ہی ذات یا متعلقین یا چند دیگر اشخاص یا حوادث کے متعلق ہیں وہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جیسا نبی ہوگیا۔'' كَبُرَتْ كَلِمَةً '' آگے وہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جیسا نبی ہونے کے متعلق لکھتا ہے۔''تم کیوں اس کے کامل پیرو حضرت غلام احمد کو نبی کہہ کر محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ہتک کرتے ہو۔ نادانو! اگر امتی نبی نبی ہوتا تو اس کو نبی کہنا کیوں نبوتِ کاملہ تامہ محمدیہ کی ہتک ہوتا''۔ پھر لکھتا ہے ''اب مَیں عرض کرتا ہوں کہ کیا مسیح موعود کو اگلے انبیاء کی طرح کا نبی مان کر قرآن کی تکذیب کروگے یا تصدیق۔ آخر کیا کروگے۔ کچھ تو بتلاؤ۔'' پھر لکھتا ہے ''سو ہر جگہ ہر کتاب اور ہر مکتوب اور ہر اشتہار میں حقیقی معنی میں نبی ہونے سے حضرت صاحب نے صاف انکار کیا ہے۔ اور جب آپ حقیقی نبی نہیں ہیں بلکہ مجازی نبی ہیں تو اس سے یہی لازم آتا ہے کہ آپ واقعہ میں نبی نہیں''۔

یہ کچھ حضرت مسیح موعودؑ کے متعلق اس رسالہ میں لکھا گیا ہے جو انجمن احمدیہ کا رسالہ ہے اور جس کے اجراء کا مقصد موٹے الفاظ میں یہ لکھا ہوا ہے۔ کہ ''مشن احمدیت۔ مسائل احمدیت۔ احیاء احمدیت۔'' یہ احمدیت کا مشن ہے۔ اور یہ احیاء احمدیت ہورہی ہے۔ ادھر حضرت مسیح موعود نزول المسیح صفحہ ۸۱۔ ۸۲ پر تحریر فرماتے ہیں کہ:۔

''جیسا کہ وحی تمام انبیاء علیہم السلام کی حضرت آدم سے لے کر آنحضرت

کیا۔ جب انہوں نے قبول ہی نہیں کیا تو پھر انہیں کس طرح فائدہ ہوسکتا ہے۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے آنے کا بے فائدہ ہونا تو تب ثابت ہو جبکہ مسلمان انہیں قبول کرلیں اور پھر ذلیل ہوں لیکن انہوں نے قبول ہی نہیں کیا بلکہ رد کر دیا ہے تو پھر ان کو کیا فائدہ پہنچ سکتا ہے۔ قرآن شریف کا بھی یہی حال ہے اور ہر ایک خوبی کا یہی حال ہوتا ہے جو کوئی اسے قبول کرتا ہے اسے فائدہ پہنچتا ہے اور جو ردّ کرتا ہے اس کو نہیں پہنچتا۔ یہی قرآن ان مسلمانوں کے ہاتھ میں ہے جو ذلیل وخوار ہو رہے ہیں اور اس لئے کہ یہ ان کے پاس نسخہ ہے لیکن وہ اسے استعمال نہیں کرتے۔ جب وہ اسے استعمال ہی نہیں کرتے تو پھر قرآن شریف کا کیا قصور ہے؟ بہت نادان ہے وہ انسان جو یہ خیال کرے کہ خدا تعالیٰ نے بیماریوں اور کمزوریوں کا کوئی علاج نہیں کیا۔ اللہ تعالیٰ نے ہر ایک کیلئے علاج مقرر کیا ہوا ہے۔ یہ انسان کی کمزوری ہے کہ وہ اس سے فائدہ نہیں اٹھاتا۔ پس فائدہ اٹھانا یا نہ اٹھانا انسان کا کام ہے سامان خدا تعالیٰ نے مہیا کر دیئے ہوئے ہیں۔ روحانی دیکھو تو وہ بھی کسی خاص قوم یا کسی خاص ملک تک محدود نہیں۔ اب اگر کوئی فائدہ نہ اٹھائے تو یہ اس کا اپنا قصور ہے۔ ہماری جماعت کو چاہیئے کہ اس خزانہ سے یعنی قرآن شریف سے جس قدر بھی فائدہ اٹھا سکے اٹھائے۔ خدا تعالیٰ کا ہم پر بڑا فضل اور احسان ہے کہ اس نے ہمیں زندہ قرآن دیا ہے اور قرآن کی وہ آیتیں جو گونگی، بے مطلب اور بے معنی معلوم ہوتی تھیں ان کو زندہ کر کے دکھا دیا ہے اور بتا دیا ہے کہ قرآن کا کوئی حصہ ایسا نہیں جو بے کار ہو بلکہ ہمیشہ زندہ اور کار آمد ہے۔ پس اس زمانہ میں خدا تعالیٰ نے قرآن شریف کو ہمارے لئے زندہ کتاب ثابت کر دیا ہے اس لئے ہمارے لئے بہت ضروری ہے کہ اس سے فائدہ اٹھائیں۔ خدا تعالیٰ ہمیں قرآن شریف کے سمجھنے اور اس پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔

(الفضل ۲۲۔ اپریل ۱۹۱۵ء)

---

۱؎ الفاتحہ: ۲ ۲؎ الحشر: ۲۵

۳؎ سنن ابی داؤد کتاب السنة باب فی المسئلة فی القبر و عذاب القبر

(۶۴)

# صحابہ کی کامیابی اور غلبہ کا راز

(فرمودہ ۱۶۔اپریل ۱۹۱۵ء)

تشہّد ،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے مندرجہ ذیل آیت کی تلاوت فرمائی :۔

وَلَا تَهِنُوْا فِي ابْتِغَآءِ الْقَوْمِ ؕ اِنْ تَكُوْنُوْا تَاْلَمُوْنَ فَاِنَّهُمْ يَاْلَمُوْنَ كَمَا تَاْلَمُوْنَ وَ تَرْجُوْنَ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا يَرْجُوْنَ وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا [1]

اس کے بعد فرمایا :۔

اسلام کی ترقی اور اس کے غلبہ کا گُر اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے بیان فرمایا ہے۔ بڑے بڑے بہادر دنیا میں ایسے گزرے ہیں اور بڑے بڑے مستقل مزاج ایسے ہوئے ہیں جنہوں نے اپنے مطالب کے حاصل کرنے کیلئے بڑی بڑی کوششیں کی ہیں اور دنیا کیلئے انہوں نے اپنے آپ کو عمدہ نمونہ قرار دیا ہے لیکن اسلامی تاریخ کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ قرآن شریف کے پھیلانے اور اسلام کی تبلیغ کرنے والوں کی زندگیاں ان تمام لوگوں کی زندگیوں سے علیحدہ ہی ہیں۔ آج تک عقلِ انسانی حیران ہے اور تیرہ سو سال گزرے اس حیرانی میں کچھ بھی کمی نہیں آئی کہ وہ کون سی طاقت اور ہمت تھی کہ ایک جنگل اور غیر آباد جگہ سے نکل کر انہوں نے کس طرح بڑی بڑی سلطنتوں کو ملیا میٹ کر دیا اور تمام دنیا پر پھیل گئے تھے۔ بہادر فوجیں اور طاقتور سلطنتیں انہیں روک نہ سکیں اور جو بھی ان کے آگے آیا پرِ کاہ [2] کی طرح اُڑ گیا۔

جس طرح دریا جب لہریں مارتا ہوا چلتا ہے تو چھوٹے چھوٹے کیا ریت کے بڑے بڑے

تو دوں کو بھی بہالے جاتا ہے اور یہ پتہ نہیں لگتا کہ اس جگہ کبھی خشکی تھی۔ اسی طرح قرآن شریف کو لے کر جب صحابہؓ اُٹھے تو تمام دنیا میں اس کو پھیلا دیا۔ جانتے ہو وہ کیا چیز تھی جو ان کے اندر پیدا ہوگئی اور جس کی وجہ سے انہیں کوئی دنیا کی چیز بڑھنے سے نہ روک سکی۔ نہ انہیں دنیا کی لالچیں اور حرصیں روک سکیں، نہ جان اور مال کا خوف باز رکھ سکا۔ نہ مذاہب کے پھیلانے والے اور متّادان کیلئے روک کا باعث ہو سکے اور نہ تلوار چلانے والے سپاہی ان کے بڑھتے ہوئے قدموں کو روک سکے وہ ہر ایک روک، ہر ایک آڑ اور ہر ایک مشکل کو پاؤں میں روندتے ہوئے آگے ہی آگے بڑھتے گئے۔

دیکھو! ایک انسان کا اگر ایک سے مقابلہ ہوتا ہے اور اس کو اپنے مقابلہ میں اگر ایک دشمن دکھائی دیتا ہے تو اس کیلئے مشکل ہو جاتا ہے لیکن صحابہ کا تو ایک نہیں دو نہیں بلکہ ساری دنیا ہی دشمن تھی۔ پھر ان کے پاس نہ مال و دولت تھی، نہ حکومت و شوکت تھی، نہ رُعب و دبدبہ تھا، نہ سامان جنگ و آلاتِ حرب تھے جن سے دشمن کا مقابلہ کر کے اس پر غالب آیا جاتا ہے۔ سامان جنگ کے ذریعہ دشمن خواہ کتنا ہی قوی اور طاقتور ہو تو بھی مغلوب ہو سکتا ہے کیونکہ جو نہتّہ ہو اس کو ایک ایسا شخص جو اُٹھ کر بیٹھنے کی بھی طاقت نہیں رکھتا لیٹے لیٹے ہی بندوق سے مار سکتا ہے تو ایک سامان ہوتا ہے جو کمزوروں اور قلیل لوگوں کو فتح دلانے کا باعث ہوتا ہے مگر صحابہ کے پاس یہ بھی نہ تھا۔ بعض اوقات جب صحابہ جنگ کیلئے نکلے ہیں تو بعض کے ہاتھوں میں صرف لٹھ ہی ہوتا تھا اور پیٹ میں بھوک کی وجہ سے بل پڑتے جاتے تھے۔ یہ تو ان کے سامان کا حال تھا۔ آج کل بھی دیکھ لو لڑائی کا دارومدار سامان جنگ پر ہی خیال کیا جاتا ہے۔ پس ایک چیز جو دنیا میں اپنے دشمنوں پر فتح پانے کے لئے بڑی ضروری ہوتی ہے وہ سامان حرب ہوتا ہے۔ صحابہ کے پاس کچھ بھی نہ تھا۔ قلعوں کو فتح کرنے کے لئے جاتے لیکن قلعوں کو توڑنے کے ہتھیار ان کے پاس نہ ہوتے تھے تاہم دنیا کا کوئی مضبوط سے مضبوط قلعہ ایسا نہیں ہوا جس پر انہوں نے حملہ کیا ہو اور پھر وہ نہ ٹوٹا ہو۔ تو دنیاوی لحاظ سے دشمنوں پر فتح دلانے کیلئے ہتھیار ہوتے ہیں وہ ان کے پاس نہیں تھے اور جو کچھ تھے وہ بھی اس زمانہ کے اعلیٰ درجہ کے ہتھیاروں میں شمار نہیں کئے جاتے تھے۔ تلوار اور تیر ہی لڑائی کے ہتھیار ان کے پاس تھے لیکن جس اعلیٰ درجہ کے یہ ہتھیار رومیوں اور ایرانیوں کے پاس تھے وہ صحابہ کے پاس نہیں تھے۔ پھر دشمن پر غالب آنے کیلئے مال و دولت ہوتی ہے۔ ایک پلہ کمزور ہوتا ہے مگر

مال کے ذریعہ فتح پالیتا ہے یعنی اندر ہی اندر رشوت چلا کر فوج کے افسروں کو اپنے ساتھ ملا لیتا ہے اور وہ صلح کر لیتے ہیں۔ تو روپیہ بھی فتح دلا دیتا ہے لیکن صحابہ کے پاس روپیہ بھی نہیں تھا اور یہی وجہ تھی کہ جب صحابہ ایران پر حملہ آور ہوئے تو ایرانیوں نے ان کے سامنے یہ بات پیش کی کہ تم فی سپاہی دو دو پونڈ اور فی سوار چار چار پونڈ اور افسر زیادہ روپے لے لو کیونکہ تم بھوکے مرتے آئے ہو یہ روپیہ لے لو اور یہاں سے چلے جاؤ ۳؎۔ تو صحابہ کی غربت کا یہ حال تھا کہ ایرانی بادشاہ نے ان کو دو دو پونڈ دے کر رخصت کرنا چاہا۔ تیسری چیز کامیابی کے لئے فنون جنگ ہوتے ہیں اس سے بھی خواہ فوج تھوڑی ہو لیکن وہ ایسی فوج پر جو فنون جنگ کی ماہر نہ ہو غالب آجاتی ہے۔ کیونکہ ایسی فوج ایسی ایسی تجویزیں کرتی ہے کہ وہ قومیں جو ایسے ہنر نہیں جانتیں مقابلہ نہیں کر سکتیں مگر صحابہ میں یہ بھی نہیں تھا۔ وہ تو عرب تھے اور عرب کے لوگ ایک افسر کے ماتحت رہ کر لڑنا جانتے ہی نہ تھے اور انہیں حاکم اور محکوم کا تعلق معلوم ہی نہ تھا ہر ایک قبیلہ کی الگ الگ حکومت ہوتی تھی۔ پھر بعض قومیں لڑائی میں اس لئے بھی کامیاب ہو جاتی ہیں کہ ان کی بہادری اور شجاعت کی پرانی روایتیں چلی آتی ہیں ان روایتوں کو قائم رکھنے کیلئے وہ جان پر کھیل کر کامیاب ہو جاتی ہیں مگر صحابہ میں یہ بھی نہیں تھا۔ پھر رُعب اور دبدبہ بھی دشمن کو مرعوب کر کے شکست دینے کا باعث ہو جاتا ہے اور اس سے بھی بہادر لوگ کمزوروں سے دب جاتے ہیں۔ ایک قصہ مشہور ہے وَاللّٰہُ اَعْلَمُ کہاں تک درُست ہے کہ ایک چور رستم پہلوان کے گھر آیا اور رستم سے اس کی کشتی شروع ہوگئی اس نے رستم کو گرا لیا اور اس کی چھاتی پر چڑھ بیٹھا۔ رستم نے اسے ڈرانے کیلئے کہا کہ رستم آگیا رستم آگیا۔ وہ چور یہ سُن کر بھاگ گیا۔ دیکھو اس نے رُستم کو گرا لیا تھا اور اس کی چھاتی پر بھی چڑھ بیٹھا تھا لیکن رستم کے نام نے اس کو بھگا دیا۔ تو رعب کا بھی بڑا اثر ہوتا ہے۔ جن علاقوں میں بعض قوموں کا دبدبہ اور رُعب بیٹھا ہوا ہوتا ہے وہاں ان قوموں کا کوئی کمزور آدمی بھی چلا جائے تو بھی لوگ اس سے ڈرتے ہیں لیکن صحابہ میں یہ بات بھی نہ تھی بلکہ اس وقت ایرانیوں کا رُعب تھا اور اہل عرب ان کا مقابلہ نہیں کر سکتے تھے یہی وجہ تھی کہ ایرانی عرب کے ایک حصہ پر قابض تھے۔ غرضیکہ کوئی ایسی چیز جو تھوڑوں کو بہتوں پر غالب کرنے کا موجب ہوتی ہے اور اپنے سے زیادہ لوگوں کو پراگندہ کر دیتی ہے وہ صحابہ کے پاس نہ تھی۔ ان کے پاس مال نہیں تھا، سامانِ جنگ نہیں تھا، رُعب نہیں تھا، آباء و اجداد کے کارنامے تاریخی طور

پر محفوظ نہیں تھے جو انہیں جوش دلاتے، فنون جنگ سے واقفیت نہ تھی۔

اور پھر یہی نہیں کہ صحابہ کی یہ حالت تھی تو دشمن کوئی زیادہ طاقتور نہیں تھا بلکہ ان کے مقابلہ میں رومی اور ایرانی بڑے مالدار، بڑے بہادر، بڑے رُعب دار اور بڑے فنون جنگ کے ماہر تھے اور یورپ اور ایشیاء کے بڑے بڑے ملکوں پر انہی دو قوموں کا قبضہ تھا۔ رومی قسطنطنیہ، اناطولیہ، ٹیونس، آرمینیا کا کیشیا، بلغاریہ، سرویہ★ وغیرہ ملکوں پر حکمران تھے۔ اور ایرانیوں کے پاس ایران، عراق، عجم، خراسان وغیرہ ملک تھے۔ ایشیاء اور چین کے لوگ ان کے باجگزار تھے۔ ہندوستان کی ریاستوں اور کابل و بلوچستان کے علاقوں سے بھی یہ روپیہ وصول کرتے تھے۔ تو حکومت اور تعداد کے لحاظ سے ان کی یہ وسعت تھی۔ مال ان کے پاس اتنا تھا کہ فرش پر ایک ایک قالین تین تین کروڑ روپیہ کا ہوتا تھا اور ایک ایک افسر کی تلوار ہزاروں اور لاکھوں روپوں کی قیمت رکھتی تھی۔ فنونِ جنگ کے بھی بہت بڑے ماہر تھے یہی تو وجہ تھی کہ وہ اتنے بڑے علاقہ پر حکمران تھے۔ سامانِ جنگ بھی ان کے پاس کافی تھا کیونکہ پرانی سلطنتیں تھیں اور رُعب بھی بڑا تھا۔

لیکن باوجود ان تمام باتوں کے ان میں پائے جانے کے اور مسلمانوں میں نہ پائے جانے کے ان کے پاؤں مسلمانوں کے سامنے نہیں ٹھہر سکتے تھے۔ مسلمانوں کی تھوڑی سی فوج ہوتی مگر ان کے مقابلہ پر اَڑنے کی کسی میں طاقت نہ تھی۔ مسلمان ایک ہی وقت میں ایک طرف رومیوں سے جنگ کر رہے ہوتے تو دوسری طرف ایرانیوں سے برسرِ پیکار ہوتے تھے اور انہوں نے تمام دنیا کو اپنے آگے لگایا ہوا تھا۔ کیوں؟ اس لئے کہ یہ حکم ان کے پیشِ نظر تھا وَلَا تَهِنُوْا فِي ابْتِغَاءِ الْقَوْمِ کہ اسلام کے دشمنوں کو پکڑنے اور انہیں سزا دینے میں ضُعف اور کمزوری نہ دکھانا۔ جو قوم اس نصب العین کو لے کر نکلتی ہے اس کو کوئی روک روک نہیں سکتی اور پھر جبکہ قرآن نے ان کو یہ بتا دیا تھا کہ اِنْ تَكُوْنُوْا تَاْلَمُوْنَ فَاِنَّهُمْ يَاْلَمُوْنَ كَمَا تَاْلَمُوْنَ وَتَرْجُوْنَ مِنَ اللّٰهِ مَالَا يَرْجُوْنَ۔ یعنی اے مسلمانو! اٹھو اور اپنے دشمنوں کا مقابلہ کرنا شروع کر دو۔ اگر وہ تمہیں تلوار کے ذریعہ کسی قسم کا ضعف پہنچانے کی کوشش کرتے ہیں تو تم بھی تلوار ہی سے ان کا مقابلہ کرو اور اگر وہ تلوار سے مقابلہ نہیں کرتے تو تم بھی تلوار کو ہاتھ میں نہ لو کیونکہ تمہیں تلوار کو ہاتھ میں لینے کی اجازت تو جان بچانے اور دشمن کے ضرر سے محفوظ رہنے کیلئے دی گئی ہے۔ جب تمہارا دشمن ہی تلوار سے

★ سربیہ

حملہ نہیں کرتا تو پھر تمہیں تلوار سے مقابلہ کرنے کی اجازت نہیں۔ ہاں جس طرح تمہارا دشمن تمہیں مغلوب کرنا چاہتا ہے اسی طرح تم اس پر حملہ کرو اور جہاں کہیں اسلام کے دشمن ہوں، ان کو تلاش کر کے ان پر حملہ کرنے میں کبھی سستی نہ دکھاؤ۔ اور اگر تم یہ کہو کہ اس طرح تو ہمیں دُکھ اور تکلیفیں ہوں گی تو کیا تم اپنے مخالفوں کو نہیں دیکھتے کہ دین کے پھیلانے میں کس طرح لگے ہوئے ہیں اور کسی تکلیف کی پرواہ نہیں کرتے۔ نہ مال کے خرچ کرنے میں انہیں کوئی تأمّل ہوتا ہے۔ اگر لڑائی ہو تو لڑائی میں اور لڑائی کے بغیر یوں اشاعتِ عیسائیت میں عیسائی کروڑوں کروڑ روپے خرچ کر دیتے ہیں اور خطرناک سے خطرناک جگہوں پر اپنی جانوں کو خطرہ میں ڈال کر تبلیغ مذہب کرتے ہیں۔ عیسائی عورتیں جو تبلیغ کیلئے جاتی ہیں قتل ہو جاتی ہیں تو دوسری ان کی جگہ جانے کو تیار ہو جاتی ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے یہ فرمایا کہ مسلمانو! اگر تمہیں اسلام کی اشاعت اور تبلیغ کرنے اور دوسرے ادیان پر اسے غالب کرنے کیلئے کوشش کرنے پر اگر دشمن تلوار اٹھاتا ہے تو اس کا مقابلہ تلوار سے کرنے سے تکلیفیں ہوں گی، زخم لگیں گے، جانیں جائیں گی اور تمہارا وقت اور مال صرف ہوگا تو تمہارے دشمن کا بھی ایسا ہی حال ہوتا ہے۔ اگر تمہارے ملک میں ویرانی ہوتی ہے اور فصلیں تباہ ہوتی ہیں تو دشمن کا بھی تو یہی حال ہے۔ اگر تمہیں زخم لگتے ہیں تو تمہارے دشمن کو بھی لگتے ہیں اگر تمہارے ساتھی مارے جاتے ہیں تو ان کے بھی تو مرتے ہیں ان باتوں میں تم ان سے برابر ہو۔ مگر ایک بات ہے جو تمہارے دشمن کو حاصل نہیں ہے اور وہ یہ ہے کہ تم کو جو اپنے رب سے امیدیں لگی ہوئی ہیں اور تمہیں جو اپنے خدا سے فضلوں کی امیدیں ہیں یہ انہیں نہیں ہیں۔ تم نے تو اپنے رب کے فضلوں اور انعاموں کے زندہ نمونے دیکھے ہیں اس لئے تمہیں امیدیں ہیں لیکن ان کے پاس کوئی زندہ نمونہ نہیں ہے اس لئے ان کو کسی قسم کی امید بھی نہیں ہے تو جب یہ لوگ باوجود اپنے پاس زندہ نمونہ نہ رکھنے کے اور کسی قسم کے امیدوار نہ ہونے کے تکلیفیں اور مصیبتیں اُٹھائیں تو تم جبکہ نمونہ اور امیدیں رکھتے ہو تم کیوں گھبراؤ۔

پس یہ وہ گُر تھا جس نے ان کو دنیا کے ہر میدان میں کامیاب ہی کیا کیونکہ انہیں یہ معلوم ہو گیا تھا کہ اگر ہم مر گئے تو شہید ہوئے اور اگر زندہ رہے تو غازی بنے یعنی مرے تو بھی مزا اور جیتے رہے تو بھی مزا۔ جب صحابہ کا یہ خیال اور یقین تھا تو وہ کسی حالت میں بھی دشمن

کے مقابلہ سے پیچھے نہیں ہٹ سکتے تھے۔ جنگ میں جو بڑا بھاری خطرہ ہوتا ہے وہ یہی ہوتا ہے کہ جان جائے گی لیکن صحابہ کا تو یہ حال تھا کہ مر گئے تو بھی راحت، زندہ واپس آ گئے تو بھی راحت۔ لیکن ان کے دشمنوں کو یہ بات حاصل نہ تھی۔ ان میں سے ہر ایک یہی کہتا تھا کہ اگر میں غالب رہا تو فتح ہوگی لیکن اگر مر گیا تو مجھے کوئی فائدہ نہ ہوگا۔ اس میں شک نہیں کہ ہر مذہب و ملت والے اپنے مذہب کی راہ میں مرنے سے اجر اور نفع کی امید رکھتے ہیں۔ لیکن ان میں اور مسلمانوں میں یہ فرق تھا کہ انہوں نے خدا تعالیٰ سے انعام و اکرام پانے کا کوئی زندہ معجزہ نہیں دیکھا تھا اور گو کتابوں میں پڑھتے تھے کہ دین کے راستہ میں تکلیفیں اٹھانے کا بدلہ ملا کرتا ہے لیکن سامنے انہوں نے دیکھ لیا ہو کہ خدا انعام دیتا ہے یہ نہیں ہوسکتا تھا۔ اس لئے اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو فرمایا کہ جو امیدیں تمہیں ہیں وہ غیروں کو نہیں ہیں کیونکہ تم نے خدا کے فضلوں کو سامنے دیکھ لیا ہے لیکن ان کی امیدوں اور آرزوؤں کی بنیاد صرف شک اور اعتقاد پر ہے اور تمہاری امیدیں مشاہدات پر۔ پس جو امیدیں یقین کے ساتھ ہوسکتی ہیں وہ ان کو نہیں ہوسکتیں اس لئے تم ان وعدوں، انعاموں، اور امیدوں کے ہوتے ہوئے پھر کس طرح سستی دکھا سکتے ہو۔ یہ وہ بات تھی جو صحابہ کو آگے ہی آگے لئے جاتی تھی اور ان کے جوش و خروش کو کبھی کم نہ ہونے دیتی تھی۔ انسانی زندگی کیلئے سب سے خطرہ کی بات موت ہی ہوتی ہے مگر موت ان کیلئے ایک پردہ تھا جو ہٹ جاتا تھا اور وہ اپنے محبوب کا دیدار کر لیتے تھے۔

لکھا ہے کہ ایک جنگ میں حضرت ضرار کے سامنے دو تین صحابی قتل کئے گئے اور پھر ان کو بلایا گیا کہ آؤ مقابلہ کیلئے نکلو۔ ضرار یہ سن کر بھاگے بھاگے اپنے خیمہ کی طرف گئے دشمنوں نے سمجھا کہ بھاگ گئے ہیں۔ آپ جلدی سے خیمہ سے واپس آ گئے تو صحابہ نے پوچھا کہ آپ کیوں بھاگ گئے تھے۔ انہوں نے کہا کہ آج میں نے دو زرہیں پہنی ہوئی تھیں میں نے خیال کیا کہ میری نسبت یہ خیال کیا جائے گا کہ ضرار دشمن سے ڈرتا ہے اور اپنی جان کو بچانا چاہتا ہے اس لئے اس نے دو زرہیں پہنی ہیں لیکن میں موت کو ایک پردہ سمجھتا ہوں جس کے اٹھنے کے بعد خدا تعالیٰ کا دیدار ہے جس کے اٹھنے کے بعد جنت ہے اور جس کے اٹھنے کے بعد نعمتیں اور فضل ہیں اسی لئے میں خیمہ میں گیا تھا اور دونوں زرہوں کو اتار کر مقابلہ کیلئے آیا ہوں [۴]۔ پھر لکھا ہے کہ جب کبھی سخت جنگ ہوتی تھی تو صحابہ اپنی چھاتی سے کپڑا

بھی ہٹا دیتے تھے تا کہ اپنے اور خدا کے درمیان یہ بھی حائل نہ رہے اور یہ بھی روک نہ بنے۔ کیوں اس طرح کرتے تھے؟ اس لئے کہ ان کو جو اللہ تعالیٰ کے انعاموں کی رجا تھی اور اس کے فضلوں کی امید تھی اور جو خدا کے وعدے ان کے ساتھ تھے، وہ ان کو آگے ہی آگے لئے جاتے تھے۔ واقعہ میں جب کسی انسان کو یہ یقین ہو جائے کہ مرنا کچھ ہے ہی نہیں تو پھر اس کے سامنے دشمن کہاں ٹھہر سکتا ہے۔ دیکھو پاگل کو چونکہ اپنی جان کا ڈر نہیں ہوتا اس لئے اس کو دس دس آدمی بھی پکڑتے ہیں تو وہ چھڑا لیتا ہے۔ اس میں زیادہ طاقت نہیں آجاتی بلکہ اس کی عقل پر چونکہ ایسا پردہ پڑ جاتا ہے جو اسے موت سے بالکل بے خوف کر دیتا ہے اس لئے وہ اپنے بچاؤ کا کوئی پہلو مدنظر نہ رکھ کر زور لگاتا ہے اور چھوٹ جاتا ہے۔ اسی طرح خدا تعالیٰ کے افضال اور اکرام کا یقین کامل بھی انسان کو موت سے بے خوف کر دیتا ہے۔ دیکھو اگر ایک انگارہ پڑا ہوا ہو تو اس کو ہاتھ لگانے سے انسان احتیاط کرتا ہے لیکن جب وہ اسے انگارہ ہی نہ سمجھے بلکہ لعل سمجھے تو پھر احتیاط نہیں کرتا۔ اسی طرح جب تک انسان موت کو ایک خطرناک تکلیف اور دکھ اور مصیبت سمجھتا ہے اس وقت خواہ وہ کتنا ہی بہادر ہو مرنے سے پہلو بچاتا ہی رہتا ہے۔ لیکن جب وہ یہ سمجھ لے کہ اس موت میں دکھ نہیں بلکہ عین راحت اور آرام ہے تو پھر اس کیلئے اپنی جان پر کھیل جانے میں کوئی روک نہیں رہ جاتی۔ تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا اے مسلمانو! تم ہرگز سستی اور ضُعف نہ دکھاؤ بلکہ اپنے دشمنوں کو تلاش کر کے جہاں کہیں بھی پاؤ ان پر حملہ کرو۔ اگر جسمانی جنگ ہو تو جسمانی اور روحانی جنگ ہو تو روحانی حملہ کرو۔ اور اگر تمہیں دکھ اور تکلیفیں پہنچتی ہیں تو انہیں بھی پہنچتی ہیں مگر جو امیدیں تمہیں ہیں وہ انہیں نہیں ہیں وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا اور اللہ جاننے والا اور حکمت کے کام کرنے والا ہے۔ اگر تم ایسے کمزور ہوتے کہ اس کام کو نہ کر سکتے اور تم دشمنوں کے مقابلہ میں تیار ہو جاتے تو تمہارے سپرد یہ کام ہی نہ کیا جاتا۔ وہ تو علیم اور حکیم ہے اس کا کوئی کام حکمت سے خالی نہیں ہوتا۔ ایک انسان کو جس شخص کی طبیعت معلوم ہو کہ وہ ایک من سے زیادہ بوجھ نہیں اٹھا سکتا اس سے دو من بوجھ نہیں اُٹھوائے گا۔ تو اللہ جو تمام انسانوں کا خالق ہے اور ان کے تمام حالات سے واقف ہے وہ کہاں کسی پر اُس کی طاقت سے زیادہ بوجھ رکھتا ہے۔ پس جب خدا ایک قوم کے سپرد ایک کام کرتا ہے تو اس قوم کے کسی فرد کا یہ خیال کرنا کہ ہم تباہ ہو جائیں گے بالکل غلط بات ہے۔ پس ایک مومن کیلئے دین کے رستے میں اپنی جان کے لڑا

دینے میں کوئی عُذر نہیں ہوسکتا۔

میں نے یہ آیت اس لئے پڑھی ہے کہ ہمارے سپرد بھی اس زمانہ میں خدا تعالیٰ نے ایک کام کیا ہے اور وہ یہ کہ تمام دنیا اسلام کے مٹانے میں پورا پورا زور لگا رہی ہے گویا اسلام ان کے نزدیک ایسا ہے جس کے گھر میں سانپ نکل آتا ہے اور سارے اس کے مارنے کی فکر میں لگ جاتے ہیں۔ یا وہ اسلام کو (نَعُوْذُبِاللّٰہِ) گند اور نجاست سمجھتے ہیں اور جس طرح ایک پاک انسان نہیں چاہتا کہ اس کے کپڑوں کو نجاست لگے اسی طرح (نَعُوْذُبِاللّٰہِ) دنیا اسلام کو سمجھتی ہے اس لئے جو کوئی بھی ہے وہ اسلام کے مٹانے میں لگا ہوا ہے۔ ہمارے سپرد خدا تعالیٰ نے اسلام کی حفاظت کی ہے۔ لیکن اس زمانہ میں ہمارا مقابلہ تلوار سے نہیں ہے کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی پیشگوئی ہے کہ اس زمانہ میں تلوار کی لڑائی مذہب کیلئے موقوف ہو جائے گی۔ پس اس زمانہ میں جو اسلام کیلئے تلوار اٹھائے گا اور تلوار سے اسلام کے مخالفوں کا مقابلہ کرنا چاہے گا وہ اسلام کی حفاظت کرنے کی بجائے خود ذلیل ہو جائے گا۔ پس اس وقت اسلام کی حفاظت کا ایک ہی جائز ذریعہ ہے جو خدا تعالیٰ نے ہمارے لئے مقرر کر دیا ہوا ہے اور وہ یہ کہ ہم تحریر سے، تقریر سے اور دعاؤں سے دشمنوں کا مقابلہ کریں۔ پس یاد رکھو کہ اِنْ تَكُوْنُوْا تَاْلَمُوْنَ فَاِنَّهُمْ يَاْلَمُوْنَ كَمَا تَاْلَمُوْنَ۔ اگر ہمیں اپنا وقت، اپنا مال اور اپنی محنت خرچ کرنی پڑتی ہے اور بہت سے کاموں کا نقصان کر کے دین کیلئے قربانیاں کرنی پڑتی ہیں تو یہ ہمارے دشمنوں کو بھی کرنی پڑتی ہیں۔

عیسائیوں میں ایسی مثالیں موجود ہیں کہ انہوں نے اپنے مذہب کی اشاعت کیلئے روپیہ جمع کرنے کیلئے اچھی اچھی چیزیں کھانی چھوڑ دیں تا کہ اس طرح روپیہ بچ رہے حالانکہ دنیا کی نظروں میں ان کا مذہب ایک غالب مذہب نظر آتا ہے اور پھر وہ بڑے بڑے مالدار بھی ہیں۔ جب اس قوم کا یہ حال ہے تو تم سمجھ سکتے ہو کہ اس قوم کو کیا کرنا چاہیئے جو دنیا کے نزدیک ایک کمزور قوم ہے۔ دیکھو جب ایک تندرست انسان اپنے بچاؤ کیلئے بچاؤ کرتا اور نقصان رساں چیزوں سے پرہیز کرتا ہے تو ایک بیمار کیلئے تو بہت ہی ضروری ہے کہ وہ بہت زیادہ پرہیز کرے کیونکہ وہ تو پہلے ہی بیمار ہے۔ پس دنیاوی تکلیفوں اور قربانیوں میں تم اور وہ برابر ہو۔ لیکن ایک بات جو تم میں ہے وہ ان میں نہیں ہے اور وہ یہ کہ تمہارے ساتھ جو خدا تعالیٰ کے وعدے ہیں اور تمہیں جو خدا تعالیٰ سے امیدیں ہیں وہ انہیں نہیں ہیں، اس لئے تمہارے لئے

یہ بہت ضروری ہے کہ متحدہ کوشش کرو۔ گو اس میں شک نہیں کہ جو امیدیں تمہیں ہیں وہ تمہارے دشمنوں کو نہیں مگر یہ امیدیں تب ہی پوری ہو سکتی ہیں جبکہ تم خدا کیلئے قربانیاں کرو اور اس کے رستے میں کسی بات کی پرواہ نہ کرو۔ بے شک تمہاری جماعت کمزور ہے مگر یاد رکھو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ۔ ہم جاننے والے اور حکمت والے ہیں۔ ہم نے یونہی تمہارے سپرد یہ کام نہیں کر دیا کہ تم اس کو کر ہی نہیں سکتے بلکہ جب ہم نے یہ دیکھا کہ تیس کروڑ انسان جو اپنے آپ کو مسلمان کہتے ہیں وہ اس کام کو کرنے کی اہلیت نہیں رکھتے تو ہم نے ایک انسان کو کھڑا کر دیا جس کی قائم کردہ تم ایک جماعت ہو اس لئے اب تم اس کام کے کرنے کے ذمہ دار ہو۔ ایک مالک مکان جب دیکھتا ہے کہ مکان کی فلاں دیوار کمزور ہو گئی ہے اور بوجھ کے اٹھانے کی طاقت نہیں رکھتی تو وہ اسے گرا کر دوسری اس کی جگہ بنا دیتا ہے۔ اور یہ کام معمولی سی عقل والا انسان بھی کرنا ضروری سمجھتا ہے تو اللہ تو علیم اور حکیم ہے اگر تم سے سستی ہو گی تو یہ نہیں کہ تم یہ کام نہیں کر سکتے۔ کر سکتے تو ہو لیکن کرتے نہیں کیونکہ اگر تم نہ کر سکتے تو خدا تمہیں کبھی اپنے مامور کی جماعت قرار نہ دیتا۔ پس یہ خوف اور فکر کا مقام ہے اور اس وقت ضرورت ہے کہ تم اس کام کے کرنے میں کوشش اور محنت سے کام لو۔

میں نے اس کام کیلئے ترقی اسلام کی ایک انجمن بنائی ہے اور اس کے سپرد یہ کام کیا ہے۔ اس انجمن کے بہت سے کام شروع ہو گئے ہوئے ہیں۔ ولایت اور ماریشس میں مبلغ کام کر رہے ہیں۔ قرآن شریف کا انگریزی اور اردو ترجمہ چھاپنے کا انتظام کیا جا رہا ہے۔ کتابیں اور اشتہارات اردو اور انگریزی میں چھاپے جاتے ہیں۔ ہندوستان میں بھی تبلیغ کا کام شروع ہے غرضیکہ کئی کام جاری ہیں اور ساری دنیا کا مقابلہ اس چھوٹے سے گھر نے کرنا ہے۔ اب تم قیاس کرو کہ تمہیں کس قدر قربانیوں کی ضرورت ہے۔ ایک بڑا شمشیر زن آرام بھی کر سکتا ہے کیونکہ وہ سمجھتا ہے کہ جب میں اُٹھوں گا اسی وقت دشمن کا سرتن سے جُدا کر دوں گا۔ مگر جو انسان کمزور اور ناتواں ہو اسے تو ہر وقت ہوشیار رہنا چاہئیے۔ صحابہ کے مقابلہ میں ہم میں کمزوریاں ہیں جب صحابہ کو اتنی اتنی بڑی قربانیاں کرنی پڑیں تو ہمیں تو بہت ہی تیاری کرنے کی ضرورت ہے۔ اگر ایک کمزور اور ایک طاقتور انسان نے سفر کو جانا ہو تو کمزور طاقتور کی نسبت زیادہ تیاری کرے گا۔ پس ہمارا ضعف اور کمزوری تو اَور بھی زیادہ تیاری کو چاہتی ہے اس لئے

تم ایک منٹ کی بھی سستی نہ کرو۔ مَیں اس بات سے حیران ہوتا ہوں کہ موجودہ جنگ میں عورتیں اور بچے بھی حصہ لے رہے ہیں اور اس بات کیلئے اپنی جانوں کو قربان کررہے ہیں کہ ہم اپنی آزادی نہیں کھو سکتے گو وہ اپنی خیالی آزادی کیلئے قربان ہو رہے ہیں۔ مگر آگے ہی آگے بڑھتے چلے جاتے ہیں۔ اگر ایک مارا جاتا ہے تو دو اس کی جگہ کھڑے ہو جاتے ہیں۔ مرد مرتے ہیں تو عورتیں اور بچے ان کی جگہ کام کرتے ہیں اور ذرا سستی نہیں کرتے۔ تمہیں تو اس سے بھی بڑھ کر اپنے کام میں ہوشیار ہونا چاہیئے۔ اس وقت اس انجمن کی ضروریات کے پورا کرنے کیلئے میرا ارادہ اعلان کرنے کا ہے۔ ہماری جماعت کو خیال رکھنا چاہیئے کہ دنیا سے ہمارا مقابلہ چند مہینوں اور سالوں کا نہیں ہے بلکہ تمام عمر کا ہے۔ اور یہ بہت خطرناک جنگ ہے کیونکہ اس جنگ کی نسبت انبیاء کہتے آئے ہیں کہ اس زمانہ میں شیطان کی آخری جنگ ہو گی۔ گورنمنٹ انگلشیہ نے اندازہ لگایا ہے کہ جرمن کے ساتھ اصل جنگ وہ ہو گی جب ہم اس کے ملک میں داخل ہوں گے اور اس کیلئے ابھی سے تیاریاں شروع کر دی گئی ہیں لیکن ہمارا یہ حال ہے کہ ہمارا مقابلہ تمام دنیا سے ہے اور تمام دنیا کو ہم نے فتح کرنا ہے لیکن ہماری جنگ اور دنیا کی جنگ میں فرق ہے کیونکہ تلوار، بندوق اور توپ سے اگر کسی فوج کے سپاہی مارے جاتے ہیں تو وہ پھر کسی کام کے نہیں رہتے لیکن اس روحانی جنگ میں جو مارا جاتا ہے وہ اپنا ہو جاتا ہے اور ہمارے ہاں آکر زندہ ہو جاتا ہے اور اس طرح ہمیں مدد ملتی ہے مگر پھر بھی ہمیں بڑی کوشش کی ضرورت ہے۔ قوموں کے غلبے سینکڑوں سال کے بعد ہوا کرتے ہیں پس جو کوئی قوم میں سے سستی کرتا ہے اس کیلئے ضروری ہے کہ اس کو ہٹا کر پیچھے کر دیا جائے تا کہ اس کو دیکھ کر اور سُست نہ ہو جائیں۔ ہمارا اس وقت یہ حال ہے کہ ہم روحانی جنگ کی صف اولین میں کھڑے ہیں اس لئے ہمیں بہت ہوشیاری سے کام لینا چاہیئے۔

میں قوم کو ہوشیار کرنے کیلئے ایک اعلان کرنے والا ہوں مگر اول مرکز والوں کو چاہیئے کہ ابتداء کریں یہاں ایک جلسہ کیا جائے اور ماہوار چندے مقرر کر دیئے جائیں۔ جتنا چندہ کوئی اپنی مرضی سے لکھائے لکھ لیا جائے اور تم یہ نہ سمجھو کہ پچھلے سال جو چندہ دیا تھا اب کس طرح دیں۔ کیونکہ یہ زمانہ فتوحات کا ہے اس میں آرام سے بیٹھنا نہیں چاہیئے۔ یاد رکھو کہ جب کسی قوم کا حملہ رُک جاتا ہے اور وہ آرام سے بیٹھ جاتی ہے تو وہ اس کے تنزّل کا پہلا دن ہوتا ہے کیونکہ جس دن کوئی امن کی نیند سوئے گا وہ پہلا دن اس کے گرنے کا ہوگا۔ پس

کیا تم یہ خیال کرتے ہو تمہارے تنزل کے دن آ گئے ہیں نہیں آئے اور نہیں آئیں گے اور ہماری نسلوں در نسلوں تک نہیں آئیں گے بلکہ ترقی ہی ہوتی رہے گی۔ لیکن جہاں ایک طرف رحمت آئے گی وہاں دوسری طرف دشمن کیلئے اور زیادہ تیاری کرنی ہوگی ایک جگہ ٹھہر جانا اچھا نہیں جو لوگ بڑھتے ہیں وہ بڑھتے ہی ہیں اور جب نہیں بڑھتے تو پھر گھٹتے ہیں۔ پس تم یہ خیال مت کرو کہ پچھلے سال جو چندہ دیا تھا تو اب کیا دیں۔ جو اس جماعت میں رہے گا اسے ہمیشہ ہی چندہ دینا پڑے گا تمہیں یہ بات مدنظر رکھنی چاہیئے اگر تم کو دین کیلئے اپنا مال خرچ کرنا پڑتا ہے تو تمہارے دشمن بھی تو کرتے ہی ہیں۔ ہاں جو تمہیں امیدیں ہیں وہ تمہارے دشمنوں کو نہیں ہیں اس وقت روپیہ کی بہت سخت ضرورت ہے۔ قرآن شریف کا ترجمہ شائع کرنے میں جتنی جلدی ہو سکے اتنی ہی کرو تا کہ جس قدر کسی کی زندگی میں قرآن کا ترجمہ شائع ہو جائے وہی اس کیلئے بہتر ہو۔ تمہارے لئے یہ روحانی لڑائی میں حملے کے دن ہیں مرنے کے بعد تو آرام ہوتا ہے یا سزا ہوتی ہے جو کچھ کیا جانا چاہیئے اس کا یہی وقت ہے۔ تم قادیان کے رہنے والے باہر کے لوگوں کیلئے نمونہ ہو اور وہ اوروں کیلئے نمونہ بنیں تا کہ دشمن ہم میں کسی قسم کی کمزوری نہ پائے اور ہم بُنْيَانٌ مَّرْصُوْص ہوتے چلے جائیں۔ دشمنوں کی کوئی بات ہم پر اثر نہ کرے لیکن ہماری باتیں ان کیلئے مؤثر ہوں اور ہم ان پر غالب ہی رہیں۔

ایک دوست نے مجھے کہا ہے کہ میں نے اپنی بیوی سے مشورہ کیا ہے کہ زیور اسی غرض کیلئے بنایا جاتا ہے کہ گھر کی ضرورت کے وقت کام آئے۔ جب ہم اپنے گھر کی ضرورت پر زیور خرچ کر سکتے ہیں تو اس وقت جبکہ دین کیلئے خرچ کرنے کی ضرورت ہے تو کیوں خرچ نہ کریں۔ اس لئے ہم اپنا سارا زیور دیتے ہیں۔ ایک اور دوست نے کہا ہے کہ میں اپنی ساری زمین دیتا ہوں آپ اسے فروخت کر کے اشاعت اسلام میں لگا دیں۔ گو ہر ایک کے لئے ایسا کرنا مشکل کام ہے مگر خدا تعالیٰ کے راستہ میں خرچ کرنے والے ضرور بڑے بڑے اجر کے مستحق ہوتے ہیں۔ اس وقت واقعہ میں بڑی ہمت کی ضرورت ہے دنیا میں لوگ جس حالت کو آرام کہتے ہیں اصل میں وہ ذلّت کی اور سستی کی زندگی ہوتی ہے۔ مومن کی راحت کام کرنے میں اور دشمن پر حملہ کرنے میں ہے اور اس زمانہ میں تلوار کا حملہ نہیں بلکہ دلائل و براہین اور دعا کا حملہ ہے۔ مومن کی جنت اس کے دل میں ہوتی ہے۔ اچھے کھانے، عمدہ کپڑے پہننے میں

نہیں ہوتی۔ کیونکہ اور چیزوں کو تو لوگ چھین بھی لیتے ہیں۔ مومن کی عطاء غیر مجذوذ ہوتی ہے جو کسی سے چھینی نہیں جاسکتی۔ پس اصل جنت دل میں ہوتی ہے۔ ظاہر میں آرام وآسائش بھی جب خدا تعالیٰ چاہتا ہے عطا فرما دیتا ہے۔ پس تم اپنی زندگی کا ایک لمحہ بھی سستی اور کاہلی میں نہ گزارو بلکہ کوششوں اور قربانیوں میں لگے رہو اور خدا تعالیٰ سے کامیابی کی امید رکھو۔ خدا تعالیٰ ہم سب کو اشاعت اسلام اور اعلائے کلمۃ اللہ کے مقصد کو پورا کرنے میں کامیاب کرے۔ آمین

(الفضل ۲۵۔ اپریل ۱۹۱۵ء)

---

۱ النسآء:۱۰۵

۲ پرِ کاہ: گھاس پھوس کا پتہ۔ بہت ہلکا

۳ تاریخ طبری (اردو) جلد ۲ حالات خلافت راشد حصہ اول صفحہ ۴۵۹ مطبوعہ نفیس اکیڈمی کراچی جون ۱۹۶۷ء

۴ اس صحابی کا نام ضرار بن ازور تھا (الاصابۃ عربی جلد ۳ صفحہ ۵۴۱)۔

# (۶۵)

# اللہ تعالیٰ کی رحمت اور بخشش کے خزانے وسیع ہیں

(فرمودہ ۲۳۔اپریل ۱۹۱۵ء)

تشہّد ،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے مندرجہ ذیل آیت تلاوت فرمائی:۔

قُلْ لِّمَنْ مَّا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ قُلْ لِّلّٰهِ كَتَبَ عَلٰى نَفْسِهِ الرَّحْمَةَ لَيَجْمَعَنَّكُمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ لَا رَيْبَ فِيْهِ اَلَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ [1]

اس کے بعد فرمایا:۔

اللہ تعالیٰ کی صفات کا بیان جو مختلف مذاہب نے کیا ہے اس میں بہت بڑا فرق نظر آتا ہے ہر مذہب کے لوگ دوسرے مذہب کے لوگوں سے کچھ علیحدہ ہی باتیں بیان کرتے ہیں۔ بعض مذاہب نے تو اللہ تعالیٰ کی صفتِ خالقیت سے انکار کر دیا ہے۔ بعض نے اس کی وحدانیت سے انکار کر دیا ہے بعض اس کی رحمانیت کے منکر ہیں اور ایسے بھی ہیں جنہوں نے اس کے صِدق سے بھی انکار کر دیا ہے۔

غرضیکہ مختلف خیالات کے پھیلانے والے مذاہب ہیں۔ کسی مذہب نے خدا کی کوئی صفت باطل قرار دے دی ہے اور کسی نے خدا کی طرف کوئی گند منسوب کر دیا ہے لیکن اسلام اور صرف اسلام ہی ایک ایسا مذہب ہے جو کہ تمام صفاتِ حسنہ کو اللہ تعالیٰ کی طرف منسوب کرتا اور تمام بدیوں اور نقصوں سے اسے پاک ٹھہراتا ہے اور یہ اسلام کی صداقت کا بہت بڑا ثبوت ہے۔ ہر ایک انسان آسانی سے اس بات کو سمجھ سکتا ہے کہ جو نیکیاں اور صفاتِ حسنہ مخلوق میں ہوں کس طرح ممکن ہے کہ وہ اس مخلوق کے خالق میں نہ ہوں ضرور

ہے کہ اس میں پائی جائیں اور بہت زیادہ پائی جائیں۔لیکن بہت سے مذاہب نے اس بات کی پرواہ نہیں کی اور ان کی پرواہ نہ کرنے کی وجہ یہ ہے کہ ان مذاہب کی کتابوں اور عقائد میں انسانوں نے اپنی طرف سے باتیں بنا کر ملا دیں۔ یا وہ مذہب ہی سرتاپا خودساختہ ہیں اور خدا تعالیٰ نے ان کو کسی زمانہ میں قائم نہیں کیا۔ان دو وجوہات سے مختلف مذاہب میں گند پیدا ہو گیا ہے۔ان کے مقابلہ میں اسلام خدا تعالیٰ کا نازل کردہ مذہب ہے اور پھر قرآن شریف میں کسی انسان کا نہ دخل ہوا۔اور نہ ہو سکتا ہے اس لئے قرآن شریف آج بھی اُسی طرح ہے جس طرح کہ اُترا تھا اس وجہ سے اسلام ہر طرح کے گندوں سے پاک اور صاف ہے لیکن مسلمانوں نے اپنی سمجھ اور علم کی وجہ سے خدا تعالیٰ کو تمام صفات حسنہ والا مانتے ہوئے اس کی بعض صفات کی طرف توجہ نہیں کی۔ایسے لوگ یہ قیاس کر لیتے ہیں کہ جیسے ہم ایک دوسرے سے سلوک کرنے کے جذبات کو کام میں لاتے ہیں ویسے ہی خدا تعالیٰ بھی اپنی مخلوق کے ساتھ برتاؤ کرتا ہے۔ یا یہ لوگ رائج الوقت خیالات کو اپنے عقائد کے ساتھ ملا کر کچھ اَور کی اَور ہی باتیں بنا لیتے ہیں۔

مذہب اسلام نے جہاں خدا تعالیٰ کو اور نقصوں سے پاک قرار دیا ہے وہاں ان لوگوں کے عقائد کی تردید بھی کی ہے جو کہتے ہیں کہ خدا بخشتا نہیں اور کسی پر رحم نہیں کرتا۔ یہ بہت سے مذاہب نے فیصلہ کر دیا ہوا ہے کہ خدا ہرگز نہیں بخشتا۔ایسے مذاہب والوں کے خیال میں گویا خدا کے انتقام لینے کی صفت اس کی رحم کی صفت کے ماتحت نہیں بلکہ بالا ہے اور جہاں رحم اور انتقام کا مقابلہ ہوتا ہے وہاں رحم دب جاتا ہے اور انتقام اپنا کام کرتا ہے۔لیکن قرآن شریف نے اس کے خلاف اور بات بیان کی ہے اور وہ یہ کہ اس نے خدا تعالیٰ کے انتقام لینے کی غرض بتائی ہے کہ خدا لوگوں کو سزا دینے کی غرض سے ان کے گناہوں کی وجہ سے ان سے انتقام نہیں لیتا بلکہ اس کے سزا دینے سے لوگوں کی اصلاح مدنظر ہوتی ہے۔پھر بتایا کہ كَتَبَ عَلٰى نَفْسِهِ الرَّحْمَةَ۔خدا نے تو اس بات کا فیصلہ کر دیا ہے کہ ہمارا رحم ہمیشہ سزا پر غالب رہتا ہے یعنی اس طرح اگر کوئی ایسا موقع پیش آئے کہ رحم سے کسی کی اصلاح ہوتی ہے تو اللہ تعالیٰ اس انسان کے جرم کی چشم پوشی کر دے گا اور اسے سزا نہیں دے گا اور اگر کوئی ایسا موقع ہو کہ انتقام اور رحم دونوں کے استعمال کرنے سے اصلاح ہو سکتی ہے تو بھی خدا تعالیٰ رحم کو ہی کام میں لائے گا لیکن اگر کوئی ایسا موقع درپیش ہو کہ رحم سے اصلاح نہ

ہو سکتی ہو اور انتقام سے اصلاح ہوتی ہو۔ تب خدا تعالیٰ سزا دے گا اگر کوئی یہ سوال کرے کہ کیوں خدا تعالیٰ ایسا کرتا ہے کہ جب تک عفو اور درگزر سے اصلاح ہوتی ہے اس وقت تک اپنے مجرموں سے انتقام نہیں لیتا حالانکہ ہم انسانوں کو دیکھتے ہیں کہ اگر کسی نے اپنے دشمن سے انتقام لینا ہو تو گو اس کے اس دشمن کی اصلاح رحم میں ہی ہوتی ہو تو بھی اس انسان کا دل اسی وقت ٹھنڈا ہوتا ہے جب وہ انتقام لے لیتا ہے اور دنیا میں یہ عام رواج ہے کہ لوگ دکھ کا بدلہ دکھ اور تکلیف کا بدلہ تکلیف دینا ہی پسند کرتے ہیں اور اگر نرمی سے کہیں کام چلتا ہو تو بھی اس سے کام نہیں لیتے۔ پھر خدا تعالیٰ کیوں ایسا کرتا ہے اور تمام انسان جب خدا تعالیٰ کی مخلوق اور مملوک ہو کر اس کے احکام کو توڑتے ہیں تو خدا تعالیٰ انہیں سزا کیوں نہیں دیتا بلکہ جہاں تک ہو سکے رحم ہی کرتا ہے۔ اس کی وجہ خدا تعالیٰ بیان فرماتا ہے قُلْ لِّمَنْ مَّا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ قُلْ لِّلّٰهِ۔ اے رسول! ان لوگوں کو کہہ دو! بتاؤ یہ زمین و آسمان میں جو کچھ ہے وہ کس کا ہے۔ یہ تو جواب دیں گے یا نہ دیں گے اس کا جواب تم ہی یہ دے دو کہ یہ سب کچھ اللہ کا ہے۔ اور جب یہ اللہ کا ہے، اللہ ان کو تباہ کرنا پسند نہیں کرتا۔ جس طرح کوئی اپنی چیز کو خراب نہیں کرنا چاہتا اور جہاں تک اس کی طاقت اور ہمت میں ہوتا ہے یہی چاہتا ہے کہ یہ چیز درست ہی ہو جائے اسی طرح خدا تعالیٰ بھی یہی چاہتا ہے کہ اس کی ہر ایک چیز بغیر سزا پانے کے ہی درست ہو جائے۔ دیکھو کسی کا بیٹا یا بھائی قصور کرتا ہے تو وہ یہی چاہتا ہے کہ اس کو نرمی سے ہی سمجھا دیا جائے اور اس پر سختی نہ کی جائے۔ لیکن جہاں انسان انتقام لینے کیلئے آمادہ ہوتا ہے وہ جگہ غیر ہوتی ہے جس کے نقصان اٹھانے سے اس کا اپنا حرج نہیں ہوتا جس کے مرنے سے اس کا کچھ نقصان نہیں ہوتا اور جس کی عزت و آبرو کے برباد ہونے سے اسے کچھ محسوس نہیں ہوتا مگر جہاں اس کی اپنی چیز ہو اس کو نقصان پہنچانے سے پہلو تہی کرے گا مثلاً اگر ایک مکان کو آگ لگ جائے تو اس کے بجھانے کے دو طریق ہی ہیں۔ اول یہ کہ آگ پر پانی ڈال دیا جائے اور دوسرا یہ کہ اس مکان کی دیواریں گرا دی جائیں۔ اگر کسی کا اپنا مکان ہو تو یہی کوشش کرے گا کہ جس طرح بھی ہو پانی ڈال کر آگ بجھائی جائے اور مکان نہ گرایا جائے اور اگر کسی کے دشمن کے گھر کو آگ لگی ہو تو اس کے متعلق یہی کہے گا کہ بہت جلدی مکان کو گرا دیا جائے تا کہ دوسرے گھروں کو آگ نہ لگے۔ اسی طرح کئی لوگ ایسے ہوتے ہیں کہ جن کی آنکھ کے بیمار ہو جانے کی وجہ سے ڈاکٹر انہیں مشورہ دیتا ہے کہ

اس کو نکلوا دو۔ لیکن وہ سالوں سال اسی امید میں نہیں نکلواتے کہ شاید اچھی ہو جائے لیکن دشمن کی تو صحیح وسالم آنکھ کو نہایت بے دردی سے پتھر مار کر پھوڑ دیا جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ دیکھو لوگ کیسے نادان اور کم عقل ہیں۔ کہتے ہیں کہ اللہ میں رحم نہیں ہے اور اگر کوئی اس کا گناہ کرے تو وہ اسے معاف نہیں کرتا بلکہ سزا ہی دیتا ہے۔ لیکن ان لوگوں کا اپنا یہ حال ہے کہ اگر ان کی اپنی کسی چیز میں نقص پیدا ہو جائے تو اس کے بچانے میں پورا پورا زور لگاتے ہیں اور اللہ کی نسبت کہتے ہیں کہ وہ لوگوں کو جب ان میں کسی قسم کا نقص پیدا ہو جاتا ہے تو ہلاک ہی کر دیتا ہے۔ یہ ان کی بہت بڑی حماقت ہے کیا انہیں معلوم نہیں کہ یہ تمام اشیاء جو زمین و آسمان میں ہیں کس کی ہیں یہ تو سب کچھ خدا کا ہی ہے۔ جب یہ سب کچھ خدا کا ہی ہے تو پھر کس طرح ممکن ہے کہ وہ ان کو تباہ کر دے سوائے ایسی صورت کے کہ اس کے سوا اصلاح نہ ہوتی ہو۔

جس طرح ایک انسان کو معلوم ہو کہ اگر میں اپنی بیمار آنکھ کو نہ نکلواؤں گا تو دوسری بھی اس کی وجہ سے بے کار ہو جائے گی اس وقت وہ اسے نکلوا دیتا ہے۔ اسی طرح خدا تعالیٰ کرتا ہے چنانچہ فرماتا ہے کہ كَتَبَ عَلٰى نَفْسِهِ الرَّحْمَةَ جہاں تک ہو سکتا ہے ہم رحم ہی کرتے ہیں اور سزا اس وقت دیتے ہیں جبکہ رحم سے اصلاح نہ ہو سکے۔ اس مسئلہ کو نہ سمجھنے کی وجہ سے جہاں عیسائیوں کو ٹھوکر لگی ہے وہاں مسلمانوں نے بھی دھوکا کھایا ہے۔ آج کل مسلمانوں میں سے اکثر لوگ ایسے ہیں کہ جب کسی کو کوئی تکلیف پہنچے تو وہ کہتا ہے کہ اے خدا! یہ تکلیف دور ہو جائے اور اس کی بجائے دوسری آ جائے مثلاً اگر کسی کا بیٹا بیمار ہو تو وہ کہتا ہے الٰہی! میرا بیٹا تندرست ہو جائے اور میں اس کی بجائے بیمار ہو جاؤں یا اس کی بجائے میں مر جاؤں۔ ایسے لوگ گویا یہ سمجھتے ہیں کہ خدا کسی کو چھوڑ تو سکتا نہیں اس لئے ایک کی بجائے دوسرے کو معاوضہ میں دے کر رہائی چاہتے ہیں لیکن یہ بہت بڑی کمزوری ایمان کا نتیجہ ہے۔ ایسے لوگ خدا تعالیٰ کی صفات پر غور نہیں کرتے کہ وہ كَتَبَ عَلٰى نَفْسِهِ الرَّحْمَةَ ہے۔ انسان کو چاہیئے کہ خدا تعالیٰ سے رحمت کی دعا مانگے کیونکہ اس کو طاقت ہے کہ اگر بیٹا بیمار ہو اور باپ دعا کرے تو دونوں کو بچا لے۔ اللہ تعالیٰ کی رحمت وسیع ہے وہ سب کچھ کر سکتا ہے۔ یہ خدا تعالیٰ کی صفات کی بے ادبی ہے کہ کہا جائے کہ یہ لے لو اور وہ دے دو یا یہ پکڑ لو اور وہ چھوڑ دو۔ ایسا کہنا مومن کی شان سے بہت بعید ہے۔ پس تم اپنی دعاؤں میں ہمیشہ اس

بات کو یاد رکھو کہ تم کبھی یہ نہ کہنا کہ فلاں بات ہو جائے اور اس کی بجائے فلاں نہ ہو بلکہ تم یہ کہو کہ الٰہی! دونوں ہو جائیں۔

اللہ تعالیٰ سے انسان جتنا مانگتا جائے اتنا ہی وہ دیتا جاتا ہے اور اس کے خزانہ میں کوئی کمی نہیں آ سکتی۔ایک چیز کے لینے کی بجائے دوسری چیز وہ لیا کرتے ہیں جنہیں اپنے خزانہ اور ذخیرہ کے ختم ہو جانے کا اندیشہ ہوا کرتا ہے۔اللہ تعالیٰ ایسے نقائص سے پاک ہے۔اس لئے مومن کو ایسی دعاؤں سے احتراز کرنا چاہیئے۔اور ہر وقت خدا سے خیر ہی مانگنی چاہیئے۔کیونکہ اللہ تعالیٰ کی رحمت اور بخشش کے خزانے نہ کبھی خالی ہو سکتے ہیں اور نہ ان میں کمی آ سکتی ہے۔پس اگر وہ ایک چیز دے سکتا ہے اور ایک تکلیف دور کر سکتا ہے تو دوسری چیز بھی دے سکتا ہے اور دوسری تکلیف بھی ہٹا سکتا ہے اور اس کو کسی بدلہ لینے کی ضرورت نہیں ہے۔اللہ تعالیٰ تم کو اس بات کی سمجھ عطا فرمائے تا کہ تمہاری دعائیں اس کے ادب کو ملحوظ رکھتی ہوئی ہوں اور اس رنگ میں ہوں جو خدا تعالیٰ پسند فرماتا ہے۔آمین۔

(الفضل ۳۰۔اپریل ۱۹۱۵ء)

---

۱؎ الانعام: ۱۳

(۶۶)

# غیر احمدی کے جنازہ کے متعلق سوال اور اس کا جواب

(فرمودہ ۳۰۔اپریل ۱۹۱۵ء)

حضور نے تشہّد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد مندرجہ ذیل آیات کی تلاوت کی:۔

اَلَّذِیْنَ یَلْمِزُوْنَ الْمُطَّوِّعِیْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ فِی الصَّدَقٰتِ وَالَّذِیْنَ لَا یَجِدُوْنَ اِلَّا جُهْدَهُمْ فَیَسْخَرُوْنَ مِنْهُمْ سَخِرَ اللّٰهُ مِنْهُمْ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ ۔اِسْتَغْفِرْ لَهُمْ اَوْ لَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ ط اِنْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ سَبْعِیْنَ مَرَّةً فَلَنْ یَّغْفِرَ اللّٰهُ لَهُمْ ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَاللّٰهُ لَا یَهْدِی الْقَوْمَ الْفٰسِقِیْنَ ۔فَرِحَ الْمُخَلَّفُوْنَ بِمَقْعَدِهِمْ خِلٰفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ وَكَرِهُوْۤا اَنْ یُّجَاهِدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ وَقَالُوْا لَا تَنْفِرُوْا فِی الْحَرِّ ط قُلْ نَارُ جَهَنَّمَ اَشَدُّ حَرًّا ط لَوْ كَانُوْا یَفْقَهُوْنَ ۔فَلْیَضْحَكُوْا قَلِیْلًا وَّلْیَبْكُوْا كَثِیْرًا جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا یَكْسِبُوْنَ ۔فَاِنْ رَّجَعَكَ اللّٰهُ اِلٰی طَآئِفَةٍ مِّنْهُمْ فَاسْتَاْذَنُوْكَ لِلْخُرُوْجِ فَقُلْ لَّنْ تَخْرُجُوْا مَعِیَ اَبَدًا وَّلَنْ تُقَاتِلُوْا مَعِیَ عَدُوًّا اِنَّكُمْ رَضِیْتُمْ بِالْقُعُوْدِ اَوَّلَ مَرَّةٍ فَاقْعُدُوْا مَعَ الْخٰلِفِیْنَ ۔ وَلَا تُصَلِّ عَلٰۤی اَحَدٍ مِّنْهُمْ مَّاتَ اَبَدًا وَّلَا تَقُمْ عَلٰی قَبْرِهٖ اِنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَمَاتُوْا وَهُمْ فٰسِقُوْنَ [1]

اس کے بعد فرمایا:۔

آج کل ہماری جماعت میں ایک سوال پیدا ہوا ہے اور وہ یہ کہ غیر احمدی کا جنازہ پڑھنا چاہیئے یا نہیں۔بعض کہتے ہیں کہ پڑھ لینا چاہیئے اور بعض کہتے ہیں نہیں پڑھنا چاہیئے۔جو کہتے

ہیں نہیں پڑھنا چاہیئے وہ یہ دلیل پیش کرتے ہیں کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے غیر احمدی کا جنازہ پڑھنے سے منع کیا ہے اور جو کہتے ہیں کہ پڑھنا چاہیئے وہ بھی حضرت مسیح موعودؑ کی ایک ڈائری پیش کرتے ہیں جو یہ ہے کہ:-

> ''سوال ہوا کہ جو آدمی اس سلسلہ میں داخل نہیں اس کا جنازہ جائز ہے یا نہیں۔حضرت اقدس مسیح موعودؑ نے فرمایا۔اگر اس سلسلہ کا مخالف تھا اور ہمیں بُرا کہتا اور سمجھتا تھا تو اس کا جنازہ نہ پڑھو اور اگر خاموش تھا اور درمیانی حالت میں تھا تو اس کا جنازہ پڑھ لینا جائز ہے بشرطیکہ نماز جنازہ کا امام تم میں سے کوئی ہو ورنہ کوئی ضرورت نہیں''۲؎

اس میں چونکہ حضرت صاحب نے اجازت دی ہے تو پھر ہم کون ہیں جو یہ فیصلہ کریں کہ غیر احمدی کا جنازہ نہیں پڑھنا چاہیئے۔میرے پاس مختلف جگہوں سے اس کے متعلق خطوط آرہے ہیں کہ ہمیں کیا کرنا چاہیئے آیا ہم غیر احمدی کا جنازہ پڑھیں یا نہ پڑھیں؟ اس سوال کا جواب دینے سے پہلے بہت بڑی ضرورت اس بات کی ہے کہ ہم یہ دیکھیں کہ ہمارے درمیان طریق فیصلہ کیا ہونا چاہیئے پھر جو طریق قرار پائے اس کے مطابق ہم فیصلہ کر لیں۔اس میں تو کوئی شک نہیں کہ حضرت مسیح موعودؑ کا ہی فیصلہ درست، صحیح اور حق ہے لیکن وہ جس طریق سے ہم تک پہنچا ہے اس پر بحث کرنے کی ضرورت ہے کیونکہ یہ خالی از شُبہات نہیں ہے۔یہی وجہ ہے کہ حضرت مسیح موعودؑ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی احادیث اور شریعت اسلام کے متعلق کچھ اصول تجویز کئے ہیں کہ کونسی احادیث اور احکام ماننے کے قابل ہیں اور کون سے ردّ کرنے کے قابل۔

آپ نے لکھا ہے کہ اول تو قرآن شریف کو ماننا چاہیئے کیونکہ یہ خدا کی کتاب ہے اور خدا تعالیٰ نے خود اس کی محافظت کا وعدہ کیا ہوا ہے اور پھر اگر کوئی اس میں کچھ ملانے یا کم کرنے کی کوشش کرے تو وہ تباہ و برباد ہو جاتا ہے۔چونکہ قرآن شریف میں کمی بیشی کرنے کی کسی کو جرأت نہیں اس لئے اس کو سب سے اول ماننا چاہیئے۔یہ باتیں احادیث کے متعلق نہیں مانی جاتیں اس لئے سب سے اول جو احکام ماننے کے قابل ہیں، وہ قرآن شریف ہی کے ہیں۔پس جب کسی بات کے متعلق قرآن شریف کا فیصلہ مل جائے تو وہ یقینی اور پختہ ہوتی ہے۔

دوم قرآن شریف کے بعد آپ نے سنت کو قرار دیا ہے یعنی ان باتوں کا ماننا جو ہم تک

تعامل سے پہنچی ہیں اور یہ بھی حدیث سے زیادہ معتبر ہیں کیونکہ حدیث صرف قول ہے اور وہ عمل ہے۔ اور پھر قول تو ایک دو تین چار یا کچھ اور زیادہ صحابہ کا بیان کردہ ہوتا ہے اور عمل سارے صحابہ نے کیا ہے۔ مثلاً ظہر کی چار عصر کی چار مغرب کی تین عشاء کی چار اور صبح کی دو رکعتیں فرض کی ہیں۔ اب اگر ہم ان کو مکمل اور پورے طور پر ایک حدیث سے معلوم کرنا چاہیں تو نہیں کر سکتے اور اگر تمام حدیثوں کو لیا جائے تو وہ بھی دس بیس ہی ملیں گی اور تمام صحابہ نے ان کو بیان نہیں کیا ہوگا بلکہ زیادہ سے زیادہ سَو ڈیڑھ سو صحابہ روایت کرنے والے ہوں گے۔ مگر عمل کرنے میں تو سارے صحابہ مشترک ہوں گے کیونکہ حدیث تو کم بیان کرتے تھے اور ایسا کرنا ان کیلئے کوئی ناروا نہ تھا۔ مگر نمازیں پڑھنا تو ہر ایک کیلئے ضروری اور لازمی تھا اس لئے تمام کے تمام پڑھتے تھے پھر ان کو تابعین نے ایسا کرتے دیکھا پھر ان کو تبع تابعین نے ایسا کرتے دیکھا۔ پھر ان کو اگلے آنے والوں نے دیکھا اسی طرح ہوتے ہوتے آج جو رکعتیں ہم تک پہنچی ہیں وہ تیس کروڑ انسانوں سے پہنچی ہیں تو سنت یعنی تعامل قرآن سے اتر کر وہ چیز ہے جو حدیث سے بالا درجہ رکھتی ہے۔ کیونکہ حدیث کے چند راوی ہوتے ہیں اس کے مقابلہ میں تعامل کے تمام کے تمام مسلمان شاہد۔ پھر حدیث قول ہے اور بعض اوقات قول کا سمجھنا ہی مشکل ہوتا ہے اور اس کے سمجھنے میں بعض وقت غلطی لگ جاتی ہے۔ اصل بات کچھ اور ہوتی ہے لیکن سمجھنے والا کچھ اور سمجھ لیتا ہے۔ تو اول قرآن ہے پھر تعامل اور ان کے بعد حدیث کا درجہ ہے۔ حدیث میں بھی جو متواتر ہوں گی وہ مضبوط اور قوی ہوں گی کیونکہ بہت سے صحابہ ان کے بیان کرنے والے ہوں گے۔ پھر اس سے کم پھر اور کم درجہ حدیثوں کے ہوتے جائیں گے حتّٰی کہ ضعیف اور موضوع بھی حدیثوں کے درجہ ہوں گے۔ ان درجوں کی حدیثوں میں سے جو اعلیٰ درجہ کی حدیثوں کے مقابلہ میں آئیں گی وہ ردّ کر دی جائیں گی، جو تعامل کے خلاف آئیں گی وہ بھی ناقابل قبول ہو جائیں گی اور جو قرآن شریف کے مغائر واقع ہوں گی وہ بھی چھوڑنی پڑیں گی۔

## سنّت کا حدیث سے بالا درجہ رکھنے کی وجہ:۔

یہ سچ اور بالکل سچ ہے کہ تعامل کبھی قرآن شریف کے خلاف نہیں ہو سکتا۔ ہاں حدیثیں قرآن سے ٹکرا جائیں تو ٹکرا جائیں لیکن تعامل اور قرآن میں کبھی اختلاف واقعہ نہیں ہو سکتا۔ اور یہی اس بات کا ثبوت ہے کہ حدیث اور تعامل یا حدیث اور قرآن میں جو اختلاف

ہوتا ہے وہ حدیث کے بیان کرنے والے کی وجہ سے ہوتا ہے ورنہ تعامل اور قرآن میں کہیں اختلاف نہیں ہوتا۔اب یہ ثابت ہوا کہ کوئی حدیث تعامل کے مطابق ہوتی ہے اور کوئی تعامل کے خلاف۔اسی طرح کوئی حدیث قرآن کے مطابق ہوتی ہے اور کوئی خلاف۔اس کیلئے حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے ایک اصل قرار دیا ہے اور وہ یہ کہ اگر کوئی حدیث قرآن اور تعامل کے خلاف ہو تو وہ رد کر دینے کے قابل ہے اور اگر موافق ہو تو مان لینی چاہیئے۔حضرت مسیح موعود کے اس اصل کے مقرر کرنے سے بعض لوگوں نے غلطی سے یہ سمجھا کہ آپ نے حدیثوں کو رد کر دیا ہے اس لئے انہوں نے امام بخاری اور امام مسلم کو بُرا بھلا کہنا شروع کر دیا جس کی آپ کو تردید کرنی پڑی۔اور آپ نے بتایا کہ ہم نے حدیثوں کو ہرگز رڈ نہیں کیا بلکہ درجے قائم کئے ہیں۔جب وہ درجے آپس میں ٹکرا جائیں تو نچلے درجہ کی باتوں کو چھوڑ دینا چاہیئے اور یہی حق اور درست بات بھی ہے مثلاً خدا تعالیٰ کے مقابلہ میں، آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صاف اور صریح حکم کے مقابلہ میں اور اللہ تعالیٰ کے ماموروں کے حکم کے مقابلہ میں اگر ماں باپ کا حکم آجائے تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ قبول نہیں کرنا چاہیئے اور ماں باپ کا حکم نہیں ماننا چاہیئے۔لیکن اس کے یہ معنی نہیں کہ اس طرح ماں باپ کے تمام احکام ردّی اور نا قابل عمل ہو گئے ہیں۔کیونکہ اللہ تعالیٰ تو فرماتا ہے کہ **وَقَضٰى رَبُّكَ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّآ اِيَّاهُ وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا اِمَّا يَبْلُغَنَّ عِنْدَكَ الْكِبَرَ اَحَدُهُمَآ اَوْ كِلٰهُمَا فَلَا تَقُلْ لَّهُمَآ اُفٍّ وَّلَا تَنْهَرْهُمَا وَقُلْ لَّهُمَا قَوْلًا كَرِيْمًا** [۳] اس آیت میں تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ماں باپ کو اُف بھی نہ کہنا چاہیئے حالانکہ ہم دیکھتے ہیں کہ جنگ میں کفار سے جب لڑائی ہوتی ہے تو بیٹا باپ کو بے دریغ قتل کر سکتا ہے۔توریت میں آتا ہے کہ موسیٰ علیہ السلام کے طُور پر جانے کے بعد جب بنی اسرائیل نے بچھڑے کی پوجا شروع کر دی تو ان کیلئے حکم ہوا کہ ہر قریبی رشتہ دار اپنے قریبی رشتہ دار کو مارے۔یعنی باپ بیٹے کو، بیٹا باپ کو، بھائی بھائی کو۔اب اس جگہ یہی حکم درست اور صحیح تھا جو اس کے خلاف کرتا وہ گناہ گار رہوتا۔پس مقابلہ اور چیز ہے اور صداقت اور چیز۔ایک حکم اور ایک صداقت اپنے اپنے رنگ اور حدود کے اندر اہمیت رکھتی ہے لیکن جب وہ اپنے سے بڑے حکم اور اعلیٰ صداقت کے مقابلہ پر آجائے تو کچھ بھی نہیں رہتی۔مثلاً ایک تحصیلدار اپنی تحصیل میں کچھ اختیارات رکھتا ہے اور ان کے مطابق وہ جو حکم اپنے ماتحتوں کو دیتا ہے وہ ان کیلئے بجا لانا ضروری ہوتا ہے۔لیکن جب

تحصیلدار کے مقابلہ میں ڈپٹی کمشنر کوئی حکم دے تو اس کا حکم منسوخ ہو جاتا ہے لیکن اس کے یہ معنی نہیں کہ اب تحصیلدار کے تمام حکم ردی ہو گئے ہیں۔ بلکہ یہ کہ ڈپٹی کمشنر کے مقابلہ میں اس کا حکم ردّی ہو گیا ہے۔ پس اسی طرح حدیثوں کا معاملہ ہے اس میں کوئی شک نہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم انسان تھے اور انسان انسان ہی ہوتا ہے اور خدا خدا ہی لیکن آپ جو کچھ بھی فرماتے تھے وہ خدا تعالیٰ کے حکم سے ہی فرماتے تھے اس لئے اگر یہ ثابت ہو جائے کہ فلاں حکم آپ کا صحیح قول ہے تو ہم اس کو ہرگز ردّ نہیں کرتے لیکن اگر کوئی حدیث ہم چھوڑتے ہیں تو اس لئے چھوڑتے ہیں کہ اس کے صحیح ہونے کا ثبوت نہیں ہے اور معلوم نہیں کہ واقعہ میں آپ نے اس طرح فرمایا بھی ہے یا نہیں۔

## حضرت مسیح موعودؑ کی ڈائری اور آپ کے تعامل کا مقابلہ:۔

اسی طرح حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی ڈائریاں ہیں یہ بھی ہمارے لئے قابل قبول، قابلِ عزت اور حقیقت میں ہمارے ماننے کیلئے ضروری ہیں لیکن آپ کے تعامل کے مقابلہ میں آپ کی کسی ڈائری کا وہی درجہ ہوگا جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی حدیث کا آنحضرتؐ کے تعامل کے مقابلہ میں ہے۔ پس اگر کوئی بات ہمیں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی اپنی کتاب میں ملتی ہے یا جس بات پر آپ خود عامل ہوں تو وہ سچائی کے یقینی درجے تک پہنچی ہوئی ہے۔ اس کے مقابلہ میں جو ڈائری آجائے وہ اگر اس کے مطابق نہ کی جاسکے تو رد کرنے کے قابل ہوگی۔ اسی طرح حضرت مسیح موعودؑ کی تحریر کے مقابلہ میں اگر کوئی حدیث آتی ہے تو وہ بھی تشریح کے قابل ہے اگر وہ صحیح حدیث ہے تو ضرور اس میں اور مسیح موعود کے قول میں مطابقت ہوگی اور اگر مطابقت ممکن نہیں تو پھر اس کی صحت میں ضرور کوئی نقص ہوگا اور رد کرنے کے قابل ہوگی اور یہ اس لئے نہیں کہ حضرت مسیح موعودؑ کوئی نئی شریعت لائے تھے بلکہ اس لئے کہ چونکہ آپ قرآن شریف کی غلط تفسیروں اور لوگوں کے غلط اعمال کی اصلاح کرنے کیلئے آئے تھے۔ اس لئے ہم آپ کے تعامل اور قول کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے اس حکم کے مطابق کہ وہ حَکَمًا عدلاً ہوگا اور قرآن شریف کے اس ارشاد کے مطابق کہ وَّاٰخَرِيْنَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوْا بِهِمْ [۴] قرآن کریم کی سچی تفسیر اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے صحیح اقوال کو ثابت کرنے والے یقین کریں گے۔ اور ہم حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے حکم کے کبھی خلاف نہ کریں گے۔ اس کی مثال ایسی ہی ہے جیسے

ایک بادشاہ رعایا کو کہے کہ فلاں شخص نے میری بات کو اچھی طرح اور صحیح معنوں میں سمجھ لیا ہے وہ جو کچھ تمہیں کہے اسے مان لو تو اس کی بات لوگ اس لئے نہیں مانیں گے کہ وہ کہتا ہے بلکہ اس لئے کہ چونکہ بادشاہ نے کہا ہے کہ اس کی بات کو مان لو اس لئے مانتے ہیں۔ اسی طرح حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے کہنے کو ہم اس لئے نہیں مانتے کہ آپ کوئی نئی شریعت لائے تھے بلکہ اس لئے کہ خدا تعالیٰ نے کہا ہے کہ یہ میرے احکام کی سچی تفسیر ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا ہے کہ یہ حکم اور عدل ہے اس لئے مانتے ہیں۔

اب ہم حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی اس ڈائری کو لیتے ہیں اور آپ کے تعامل کو دیکھتے ہیں ان کا آپس میں مقابلہ ہوگا۔ اب اگر غیر احمدی کا جنازہ پڑھنے کے متعلق جو اس ڈائری میں لکھا ہے قرآن شریف کا کوئی حکم نہ ہو اور حضرت مسیح موعود کا کوئی عمل نہ ہو تو ہمیں اسے ردّ نہیں کرنا چاہیئے لیکن اگر قرآن شریف کا فیصلہ اور حضرت مسیح موعود کا عمل اس کے خلاف ہو تو وہ رد ہو جائیں گی۔ لیکن یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ یہ ڈائری اس لئے ردّ نہیں ہوگی کہ آپ کی ڈائری کی ہمارے نزدیک کوئی حیثیت نہیں کیونکہ اگر ہم ایسا کریں گے تو ہمارے سلسلہ کا بہت بڑا حصہ باطل ہو جاتا ہے جیسے تمام حدیثوں کے رد کر دینے سے اسلام کا بہت بڑا حصہ باطل ہو جاتا ہے۔ ویسے ہی حضرت صاحب کی ڈائریوں کو چھوڑ دینے سے احمدیت کا بڑا حصہ اندھیرے میں ہو جاتا ہے لیکن اگر ہم کسی کی ڈائری کو نہیں مانتے تو اس کی وجہ یہ ہے کہ ڈائری لکھنے والے کو غلطی لگ گئی ہے اور اس نے بات کو غلط سمجھا ہے اور ایسا ہونا کوئی ناممکن بات نہیں بلکہ ایسا ہو ہی جاتا ہے۔ بات کو سمجھنے میں غلطی کھانے کی ایک تازہ مثال ہی دیکھ لو۔ اخبار الفضل میں جو درس چھپ رہا ہے اس میں میری طرف وہ بات منسوب کی گئی ہے جو میں نے بالکل نہیں کہی۔ اس میں لکھا گیا ہے کہ ''مَنّ کو توریت میں بٹیر لکھا اور سلوٰی کو کُھمبیاں لکھا ہے''۔ حالانکہ نہ مَن کو بٹیر کہتے ہیں اور نہ سلوٰی کو کُھمبیاں۔ اور نہ ہی یہ توریت میں لکھا ہے مَنّ اور سلوٰی کے معنے لکھنے میں تو لغت کی غلطی کی ہے اور حدیث کی بجائے توریت لکھ دیا ہے جو سمجھنے میں غلطی کھانے کی وجہ سے بات کو الٹ دیا گیا ہے لیکن اب اس غلطی کی وجہ سے یہ نہیں کہا جائے گا کہ تمام درس ہی قابل اعتبار نہیں رہا اور اس میں میری کوئی بھی بات نہیں ہے بلکہ یہ غلطی درس لکھنے والے سے ہوئی ہے کہ یا تو اس نے جو درس کے نوٹ لکھے ہیں وہ بعد میں پڑھے نہیں گئے یا اس نے میری بات کو

سمجھا ہی غلط ہے۔ پس بعض دفعہ بات سمجھنے والے سے غلطی ہو جاتی ہے لیکن اس غلطی لگنے کو ایسا وسیع نہیں کیا جا سکتا کہ ہر بات کیلئے کہہ دیں کہ لکھنے والے نے غلط سمجھا اور غلط لکھا ہے ہاں جب کوئی بات قرآن شریف اور احادیث صحیحہ اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے عمل کے خلاف ہوگی تب کہیں گے کہ لکھنے والے کی غلطی سے اس طرح لکھی گئی ہے۔

اب ہم غیر احمدی کے جنازہ کو لیتے ہیں اور دیکھتے ہیں کہ اس کے متعلق قرآن شریف اور حضرت صاحب کا تعامل کیا بتاتا ہے۔ وہ لوگ جو کہتے ہیں کہ غیر احمدی کا جنازہ پڑھنا جائز ہے ان کو ہم کہتے ہیں کہ اگر یہ جائز بات ہے اور جائز بھی ایسی جو شفقت علی الناس سے تعلق رکھتی ہے تو ضرور ہے کہ حضرت مسیح موعودؑ کا تعامل بھی اس کی تصدیق کرے کیونکہ ایک بات ایسی ہوتی ہے جو جائز ہوتی ہے لیکن لوگوں کے ساتھ شفقت کرنے کا اس میں کوئی پہلو نہیں ہوتا۔ مثلاً ایک شخص کیلئے لٹھے کی قمیض پہننا جائز ہے اور اگر وہ ململ کی قمیض پہنے تو یہ بھی اس کیلئے جائز ہے لیکن اس میں کسی پر کوئی شفقت نہیں پائی جاتی۔ لیکن جنازہ پڑھنا اس قسم کا جائز ہے کہ اس میں دوسرے پر شفقت بھی پائی جاتی ہے کیونکہ یہ دوسرے پر رحم کرنا اور اس کیلئے رحم کی دعا مانگنا ہے۔ انبیاء تو بڑے رحیم و کریم ہوتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی نسبت فرماتا ہے اِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيْمٍ [۵] تو ہر ایک وہ جائز بات جو شفقت علی الناس سے تعلق رکھتی ہے وہ انبیاء کے لئے بہت ضروری ہوتی ہے کیونکہ وہ آتے ہی اسی لئے ہیں کہ دنیا سے محبت و پیار اور اُلفت اٹھ جاتی ہے وہ آکر اسے لوگوں میں پیدا کرتے ہیں۔ دشمنوں کو دوست، بیگانوں کو یگانے اور پرایوں کو اپنے بناتے ہیں اور یہ انبیاء کیلئے ضروری بات ہوتی ہے۔ پس اگر غیر احمدی کا جنازہ پڑھنا جائز ہوتا اور ڈائری لکھنے والے نے آپ کی بات کو ٹھیک اور درست سمجھا ہوتا تو ضرور ہے کہ حضرت مسیح موعود کے تعامل سے بھی یہ بات ثابت ہوتی۔ یعنی کبھی غیر احمدی مَرے ہوں اور حضرت صاحب ان کا جنازہ پڑھنے کیلئے گئے ہوں۔ اچھا یہ تو نہ سہی کہ حضرت صاحب کسی کا جنازہ پڑھنے کیلئے گئے ہوں لیکن بعض جگہیں ایسی بھی ہوتی ہیں کہ وہاں تو ضرور شفقت اور رحم کو کام میں لانا پڑتا ہے۔ آؤ ہم ایسی جگہوں کو بھی دیکھیں کہ حضرت صاحب نے کسی کا جنازہ پڑھا ہے یا نہیں۔ ایسے قریبی رشتہ دار باپ بھائی اور بیٹا وغیرہ ہوتے ہیں۔ آپ کے بھائی باپ تو آپ کے دعویٰ سے پہلے ہی فوت ہو چکے تھے ہاں بیٹا آپ کی زندگی میں فوت ہوا ہے **فضل احمد** اس کا نام تھا۔ اس کی

وفات پر مجھے خوب یاد ہے کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام باہر صحن میں ٹہلتے ہوئے فرماتے تھے کہ اس کو ہم سے بہت محبت تھی۔ اس نے کبھی ہماری مخالفت نہیں کی تھی، بیماری میں ہماری خدمت کیا کرتا تھا مگر چونکہ وہ غیر احمدی تھا اس لئے حضرت مسیح موعود نے اس کا جنازہ نہیں پڑھا تھا۔ میں نے پہلے ہی بتایا ہے کہ شفقت علی الناس تو نبی پر فرض ہو جاتی ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے زمانہ میں ایک خادم مسجد فوت ہو گیا تو لوگوں نے یونہی اسے دفن کر دیا کہ رسول اللہ کو اس کے جنازہ کی کیا خبر کرنی ہے۔ جب آپ کو یہ خبر پہنچی تو بڑے ناراض ہوئے کہ کیوں مجھے خبر نہیں دی گئی[۲] تو جنازہ پڑھنا چونکہ شفقت علی الناس سے تعلق رکھتا ہے۔ اگر غیر احمدی کا جنازہ پڑھنا جائز ہوتا تو حضرت صاحب اپنے اس بیٹے کا ضرور جنازہ پڑھتے جس کی نسبت آپ نے فرمایا تھا کہ اس نے کبھی ہماری مخالفت نہیں کی تھی۔ بہت سے لوگ اس بات کے گواہ ہیں کہ ابتداء میں جب حضرت صاحب نے دعویٰ کیا ہے اور آپ پر پے در پے بیماری کے دورے ہوئے ہیں تو فضل احمد آپ کی بڑی خدمت کرتا رہتا تھا۔ پھر یہاں تک آپ کا فرمانبردار تھا کہ احمد بیگ والی پیشگوئی کے وقت جب حضرت مسیح موعود نے اسے کہا کہ تم اپنی بیوی کو طلاق دے دو کیونکہ وہ ان سے تعلق رکھتی ہے تو اس نے طلاق لکھ کر حضرت صاحب کے پاس بھیج دی کہ اگر وہ آپ کے حکم پر عمل نہ کرے تو آپ اسے یہ طلاق نامہ بھیج دیں۔ تو حضرت صاحب سے اس کا تعلق بھی ایسا تعلق تھا کہ بڑے بڑے معاملات میں بھی اطاعت کرتا تھا یہ تو اس کا تعلق تھا۔ مگر باوجود اس کے جب وہ فوت ہوتا ہے تو آپ اس کے جنازہ پر نہیں جاتے اور نہ ہی کسی احمدی کو جانے کیلئے فرماتے ہیں یہ تو آپ کا ایسے قریبی رشتہ دار سے اس شفقت کا سلوک تھا۔ پھر سر سید احمد خان کو کون نہیں جانتا کہ وہ مُکَفِّر مولویوں کا سب سے بڑا دشمن تھا اور وہ تو عیسائیوں تک کو کافر کہنے کی جرأت نہیں کرتا تھا۔ حضرت مسیح موعود کو تو اس نے یہاں تک کہلا بھیجا تھا کہ آپ پیر بنیں اور میں مرید بنتا ہوں اور ہم حیدر آباد چلتے ہیں وہاں سے جس قدر روپے ملیں گے ان میں سے تین حصے آپ کے اور ایک حصہ کالج کا ہوگا۔ لیکن جب وہ فوت ہوا تو لاہور سے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی خدمت میں خط آیا کہ ہماری جماعت کو چاہیئے کہ اس کا جنازہ پڑھے تا کہ یہ پتہ لگے کہ ہم صلح کل ہیں۔ اس خط کے جواب میں مولوی عبدالکریم صاحب نے ایک خط لکھا تھا جو اَب ملا ہے۔ اس میں لکھا ہے کہ (حضرت مسیح موعود) متوفّٰی کی خبر سن کر خاموش رہے۔

ہماری لاہوری جماعت نے متفقاً زور شور سے عرضداشت بھیجی کہ وہاں جنازہ پڑھا جائے اور پھر نوٹس دیا جائے کہ سب لوگ جماعت کے ہر شہر میں اسی طریق پر جنازہ پڑھیں اور اس سے نوجوانوں کو یقین ہو گا کہ ہمارا فرقہ صلح کل فرقہ ہے۔ اس پر حضرت صاحب کا چہرہ سرخ ہو گیا۔ فرمایا۔

''اور لوگ نِفاق سے کوئی کارروائی کریں تو بچ بھی جائیں مگر ہم پر تو ضرور غضب الٰہی نازل ہو''۔ ۷

پس اس روایت کے مقابلہ میں یہ روایت پیش ہو گئی ہے مگر حضرت مسیح موعود کے عمل کے مقابلہ میں عمل کوئی نہیں پیش کیا جا سکتا۔ پھر جو یہ پیش کیا جاتا ہے کہ ایک شخص نے حضرت مسیح موعودؑ کو کہا کہ میری والدہ مر گئی ہے اس کا جنازہ پڑھا جائے تو آپ نے کہا کہ پڑھو۔ اس سے معلوم ہوا کہ آپ نے غیر احمدی کا جنازہ پڑھنے کی اجازت دی ہے۔ ہم کہتے ہیں کہ اس سوال سے کہاں معلوم ہوتا ہے کہ آیا اس نے آپ کو یہ بھی بتایا تھا کہ میری والدہ احمدی ہے یا نہیں۔ جب اس نے یہ بتایا ہی نہیں تو پھر یہ کہاں سے ثابت ہو گیا کہ غیر احمدی کے جنازہ کی آپ نے اجازت دے دی۔ اور یہ کہنا کہ اس شخص نے چونکہ دو سال پہلے اپنی ماں کے احمدی ہونے کیلئے دعا کروائی تھی اس لئے ثابت ہوا کہ آپ کو اس کے غیر احمدی ہونے کی خبر تھی۔ یہ بھی بہت ہی فضول بات ہے کیونکہ آپ ایسی باتوں کو کہاں یاد رکھتے تھے ایک دفعہ ایک آدمی یہاں آیا حضرت خلیفۃ المسیح الاول نے اس کو کہا کہ آؤ مَیں تمہیں حضرت صاحب سے ملا دوں۔ اس نے کہا مجھے حضرت صاحب جانتے ہیں، میں خود مل لوں گا۔ وہ جا کر دو گھنٹے تک دباتا رہا لیکن آپ نے اس کو نہ پہچانا تو انبیاء لغو اور بے فائدہ باتوں کو کہاں یاد رکھتے ہیں۔ وہ تو اس بات کو یاد رکھتے ہیں جس کیلئے وہ آتے ہیں چنانچہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام بعض دفعہ ایسے ایسے حوالے نکال لیتے تھے کہ بڑے بڑے مولوی حیران رہ جاتے تھے۔

پھر ہم قرآن شریف کو دیکھتے ہیں ابھی میں نے جو آیتیں پڑھی ہیں ان میں یہی ذکر ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ منافق لوگ جو تمہارے ساتھ مل کر کام نہیں کرتے، جہاد میں نہیں جاتے، اللہ کے راستے میں مال خرچ نہیں کرتے اور مسلمانوں سے ٹھٹھے کرتے ہیں ان کیلئے دردناک عذاب ہے۔ تو خدا تعالیٰ نے باوجود ان کے ظاہرہ طور پر مسلمان ہونے کے رسول کریمؐ کو فرمایا

کہ اگر تُو ان کیلئے توبہ استغفار کرے یا نہ کرے اور اگر تُو ستر بار بھی ان کیلئے توبہ استغفار کرے تو بھی ہرگز قبول نہ کی جائے گی کیونکہ انہوں نے اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کی ہے اور اللہ فاسقوں کے گروہ کو کبھی ہدایت نہیں دیتا۔ انہی کا ذکر کرتے ہوئے خدا تعالیٰ آگے فرماتا ہے کہ اگر ان میں سے کوئی مر جائے تو اس کا جنازہ نہیں پڑھنا اور ان کی قبر پر کھڑے نہیں ہونا۔ کیونکہ قبر پر کھڑے ہونے سے بھی دعا کی تحریک ہوجاتی ہے۔ تو یہ کافروں کے متعلق خدا تعالیٰ کا حکم نہیں بلکہ ان کیلئے جو ایمان لے آئے تھے لیکن دراصل منافق تھے۔ دیکھو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم چاہتے ہیں کہ ان کیلئے استغفار کریں ان کا جنازہ پڑھیں لیکن خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ ان کیلئے جو استغفار کی جائے گی وہ اگر ستّر بار بھی کی جائے تو بھی قبول نہ ہو سکے گی اور تم اُن کا جنازہ نہ پڑھنا اور نہ قبر پر جانا۔ یعنی ان مواقع پر بھی ان کیلئے رحم کی دعا نہ کرنا۔ اس منع کرنے کی وجہ بیان فرمائی کہ اِنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَمَاتُوْا وَهُمْ فَاسِقُوْنَ۔ ان کیلئے زندگی میں دعا کرنی جائز تھی مگر انہوں نے چونکہ اللہ اور اس کے رسول کی باتوں کو نہیں مانا اور اسی حالت میں یہ مر گئے ہیں اس لئے ان کیلئے توبہ اور رحم کی دعا نہیں کرنی چاہیئے۔ کوئی کہہ سکتا تھا کہ جب کسی کا جنازہ نہ پڑھنے اور اس کیلئے رحم کی دعا کرنے کی ممانعت اس لئے ہے کہ اس نے خدا اور اس کے رسول کی باتوں کا انکار کیا ہے تو کیا وہ لوگ جو ابتداء میں خدا اور رسول کا انکار کرتے ہیں ان کا جنازہ بھی نہیں پڑھنا چاہیئے۔ اور ان کیلئے بھی دعاءِ رحم نہ کرنی چاہیئے اس لئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ یہ وجہ ان کے جنازہ نہ پڑھنے اور ان کیلئے دعا نہ مانگنے کی نہیں ہے بلکہ یہ ہے کہ وہ تو اسی حالت میں مر بھی گئے ہیں اس لئے ان کا جنازہ پڑھنا ناجائز ہوگیا ہے۔ اب یہ سوال ہوتا ہے کہ موت کی وجہ سے کیوں جنازہ ناجائز؟

اس کا جواب خدا تعالیٰ نے دوسری جگہ قرآن میں دیا ہے۔ وَالَّذِيْنَ جَاهَدُوْا فِيْنَا لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا۔[8] کہ وہ لوگ جو ہماری محبت میں کوشش کرتے ہیں ہم ضرور ضرور ان کو ہدایت دے دیتے ہیں اور اگر کوئی شخص واقعہ میں اخلاص رکھتا ہو تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم ضرور ضرور اسے ہدایت دے دیتے ہیں۔ وہ جو ایسی حالت میں مر جاتا ہے اور اسے ہدایت نصیب نہیں ہوتی، اس لئے ثابت ہوا کہ اس کی نسبت جو یہ خیال تھا کہ یہ آدمی نیک اور اچھا ہے غلط خیال تھا کیونکہ اگر وہ اچھا ہوتا تو ضرور تھا کہ ہدایت پا جاتا۔ اللہ تعالیٰ ظالم

نہیں ہے اور نہ وہ کسی پر ظلم کرتا ہے۔ پس اگر وہ واقعہ میں اخلاص رکھتا ہوتا تو ضرور تھا کہ اللہ اس کو اپنے مامور کے پہچاننے کی توفیق دیتا۔ یہاں اللہ تعالیٰ نے فاسق کا لفظ رکھا ہے تا کہ کوئی یہ نہ کہے کہ یہ تو کافروں کے متعلق آیا ہے اور کَفَرُوْا بِاللّٰہِ کے یہ معنے ہیں کہ خدا کی باتوں کو نہ ماننا۔ پس ایسے لوگ جو گو بظاہر اسلام رکھتے مگر دراصل اللہ اور رسول کے حکم نہیں مانتے تھے اور اسی حالت میں مر گئے ان کا جنازہ جائز نہیں ہے۔

پس حضرت مسیح موعودؑ کا عمل اور یہ ڈائری اور قرآن شریف کے اس حکم کے ہوتے ہوئے ہم کبھی یہ نہیں مان سکتے کہ غیر احمدی کا جنازہ جائز ہے۔ حق یہی ہے کہ کوئی اسے قبول کرے یا نہ کرے میں تو ایک منٹ کیلئے بھی یہ خیال نہیں کرسکتا کہ کوئی انسان حق اور صداقت کی تلاش کرتا ہو اور پھر خدا اسے ہدایت نہ دے۔ خدا تعالیٰ ضرور ہدایت دے دیتا ہے بشرطیکہ کسی میں اخلاص اور صدق پایا جاتا ہو۔ یہاں ایک شخص تھا جو بہت زیادہ شراب پیا کرتا تھا حتّٰی کہ شراب کی وجہ سے ہی سخت بیمار ہو گیا تھا۔ پھر بہت بُرے لوگوں سے اس کا تعلق اور صحبت تھی اس کی نسبت کسی کو وہم بھی نہیں ہوسکتا تھا کہ اس کو ہدایت ہوگی۔ مگر ایک دن اسے خواب آئی کہ ساری دنیا پر اندھیرا ہی اندھیرا ہے اور صرف حضرت مسیح موعودؑ کی چارپائی کے نیچے نور ہے اور میں اس کے نیچے گھس گیا ہوں۔ اس کے بعد اس نے آکر آپ کی بیعت کرلی۔ بیعت کے چند ہی دن کے بعد مر گیا۔

پس نیک اور مخلص آدمی کتنا ہی بدصحبت اور گند میں ڈوب گیا ہو اور غلط فہمی سے بڑی سخت مخالفت بھی کرتا ہو لیکن خدا تعالیٰ ضرور ہی اس کو ہدایت دے دیتا ہے۔ اور اگر اللہ کسی کو ہدایت نہیں دیتا تو یقیناً سمجھنا چاہیئے کہ وہ جَاھَدُوْا فِیْنَا میں شامل نہیں ہے اس لئے اس کا جنازہ پڑھنا بھی جائز نہیں ہے۔ اور اگر کوئی شخص ایسی جگہ مر جائے جہاں ہماری تبلیغ نہیں پہنچی اس کے جنازہ کے متعلق یہ ہے کہ ایسی جگہ ہم جنازہ پڑھنے کیلئے کہاں موجود ہوں گے کیونکہ اگر ہوتے تو کیا تبلیغ احمدیت نہ کرتے۔ اور اگر یہ کہا جائے کہ کسی ایسی جگہ جہاں تبلیغ نہ پہنچی کوئی مرا ہوا ہو اور اس کے مر چکنے کے بعد وہاں کوئی احمدی پہنچے تو وہ جنازہ کے متعلق کیا کرے۔ اس کے متعلق یہ ہے کہ ہم تو ظاہر پر ہی نظر رکھتے ہیں۔ چونکہ وہ ایسی حالت میں مرا ہے کہ خدا تعالیٰ کے نبی اور رسول کی پہچان اسے نصیب نہیں

ہوئی، اسلئے ہم اس کا جنازہ نہیں پڑھیں گے اور اگر وہ شخص خدا کے نزدیک بخشش کا مستحق ہے تو ہمارے جنازہ پڑھنے کے بغیر ہی خدا اسے بخش دے گا۔ اور اگر وہ بخشش کے لائق نہیں تو ہمارے جنازہ پڑھنے سے بھی نہیں بخشا جائے گا۔

پس جہاں ہم ہیں وہاں احمدیت کی تبلیغ ہو گی اس لئے کسی کے جنازہ کے متعلق صاف بات ہے اور جہاں ہم نہیں ہیں وہاں ہمیں جنازہ پڑھنے کی نوبت ہی نہیں آئے گی۔ خدا تعالیٰ ہماری جماعت کو سچی سمجھ دے اور ہماری زندگی اس کی عین فرمانبرداری اور اطاعت میں ہو۔ ہم اس کے احکام کو اچھی طرح بجا لانے والے ہوں اور اس کی رضا کی راہوں پر چلیں۔ (الفضل ۶۔ مئی ۱۹۱۵ء)

---

۱ التوبۃ: ۸۴ تا ۸۴

۲ ملفوظات جلد ۲ صفحہ ۲۰۷

۳ بنی اسرآئیل: ۲۴ ۴ الجمعۃ: ۴ ۵ القلم: ۵

۶ صحیح مسلم کتاب الجنائز باب الصلوٰۃ علی القبر و بخاری کتاب الجنائز باب الصلوٰۃ علی القبر بعد مایُدفن۔

۷ الفضل ۲۸۔ مارچ ۱۹۱۵ء صفحہ آخر

۸ العنکبوت: ۷۰

(۶۷)

# صرف خدا تعالیٰ ہی عالم الغیب ہے

(فرمودہ ۷۔مئی ۱۹۱۵ء)

حضور نے تشہّد ،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد مندرجہ ذیل آیت کی تلاوت فرمائی:۔

اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا بِاِذْنِهٖ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا یَـُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ [1]

اللہ تعالیٰ کی ہستی چونکہ نظر نہیں آتی اور اس کی ذات چونکہ وراء الوریٰ ہے اس لئے کوئی انسان ان مادی آنکھوں سے اسے نہیں دیکھ سکتا جس قدر لطیف چیزیں دنیا میں ہوتی ہیں وہ نظر نہیں آتیں۔ پھر خدا تعالیٰ تو ان لطیف چیزوں کے پیدا کرنے والا ہے اس لئے ان آنکھوں سے اس کا نظر آنا تو ناممکن ہے۔کسی شاعر نے کیا لطیف بات کہی ہے۔کہتا ہے ؎

جو دوئی کی بُو بھی ہوتی تو کہیں دو چار ہوتا

یعنی اگر کہیں دُوئی کا معاملہ ہوتا تو کبھی اس سے ملاقات ہو جاتی لیکن چونکہ وہ یگانہ ہے دوسری چیزوں کی اس کے مقابلہ میں کچھ ہستی نہیں ،کوئی اس کا ہمسر ہی نہیں اور کوئی اس کی ذات کا حصہ اور جنس ہی نہیں ہے اس لئے اس سے ملاقات بھی نہیں ہوتی۔ جب اس کا یہ حال ہے تو جو اس کی مخلوق اور اس کی پیدا کردہ چیزیں ہیں ان کی آنکھوں سے وہ کہاں نظر آ سکتا ہے۔ پس خدا تعالیٰ ان آنکھوں سے کسی کو دکھائی نہیں دیتا بلکہ اپنی قوت اور اپنے جلال اور اپنے

کاروبار اور اپنے خاص الخاص بندوں کے ذریعے ہی نظر آتا ہے۔ چونکہ خدا تعالیٰ اپنے برگزیدہ اور پیارے بندوں کے ذریعہ لوگوں کو نظر آتا ہے، اس لئے بعض نادان ان بندوں کو ہی خدا سمجھ لیتے ہیں یا ان میں خدا کی صفات قرار دے دیتے ہیں۔ جس طرح ایک نادان انسان پانی میں سورج کا عکس دیکھ کر کہہ دے کہ یہی سورج ہے حالانکہ اصل سورج تو اور ہے اسی طرح یہ لوگ کرتے ہیں، اسی بات سے بہت سے لوگوں کو بڑا دھوکا لگا ہوا ہے۔ یہ جو خدا کے اوتار مانتے ہیں ان کو بھی یہی غلطی لگی ہے کیونکہ خدا تو اپنی جگہ ہے انسانوں میں داخل نہیں ہوتا۔ پس اس دھوکا اور غلطی کی وجہ سے جس قدر بڑے بڑے لوگ گزرے ہیں ان کو نادانوں نے خدا بنانے کی کوشش کی ہے۔ کسی کو انہوں نے خدا کا بیٹا بنالیا تو کسی کو خدا ہی قرار دے دیا اور کسی کو خدائی صفات کا وارث مان لیا۔ چونکہ آنحضرت ﷺ نے شرک کے خلاف ایسا زور لگایا ہے جیسا کسی نبی نے نہیں لگایا، اس لئے آپ کی امت کو خدا تعالیٰ نے بہت کچھ اس سے بچائے رکھا ہے۔ مسلمان اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ کہہ کر اس فتنہ سے تو بچے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو خدا بناتے یا خدائی صفات دے دیتے لیکن پھر بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت شرک کم کیا۔ مگر بعد میں آنے والے بزرگوں کی نسبت بہت زیادہ شرک میں مبتلا ہو گئے۔ چنانچہ سید عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی نسبت عجیب عجیب قصے مشہور کر رکھے ہیں۔ حضرت معین الدین چشتی، بابا فرید الدین شکر گنج وغیرہ بزرگوں سے بہت بڑا شرک کیا جاتا ہے اور پھر ان سے بھی زیادہ شرک ان کی معمولی قبروں سے کیا جاتا ہے جو قریباً ہر گاؤں میں بنی ہوتی ہیں۔ میں نے خود اپنی آنکھوں سے لوگوں کو قبر پر اس طرح پورا سجدہ کرتے دیکھا ہے جیسا کہ خدا تعالیٰ کیلئے کیا جاتا ہے اور ان سجدہ کرنے والوں کو یہ پورا یقین ہوتا ہے کہ ہم اس طرح برکت حاصل کر رہے ہیں حالانکہ قرآن شریف میں شروع سے لے کر اخیر تک اس شرک کی بیخ و بن کو اکھاڑا گیا ہے۔ اگر مسلمان سمجھتے تو قرآن نے تو ایسا بیان کر دیا تھا کہ ان پر شیطان شرک کی راہ سے کبھی حملہ نہ کرتا لیکن افسوس انہوں نے قرآن کو بالکل چھوڑ دیا اور شیطان کی زد میں آ گئے۔

اس وقت میرا روئے سخن ایک خاص مسئلہ کے متعلق ہے اور وہ یہ کہ علم غیب کسی انسان کو ہوتا ہے یا نہیں؟ اس بات پر بڑی بحثیں ہوئی ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی یہ علم تھا یا نہیں۔ حنفیوں نے کہا ہے کہ نہیں اس لئے ان کے اس کہنے پر ان پر بڑے بڑے فتوے

لگے ہیں کہ انہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بے ادبی کی ہے حالانکہ یہ آیت جو میں نے پڑھی ہے اس میں خدا تعالیٰ نے صاف طور پر بتا دیا ہے کہ خدا تعالیٰ کے علم کا کوئی احاطہ نہیں کر سکتا۔ نہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور نہ کوئی اور شخص۔ بے شک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تمام نبیوں کے سردار اور اللہ تعالیٰ کے بڑے محبوب بلکہ آپ کی اتباع کرنے والا خدا کا محبوب ہو جاتا ہے مگر باوجود اس کے آپ خدا تعالیٰ کی مخلوق اور اسی کے محتاج تھے۔ پس آپؐ کے اندر وہی صفات رہیں گی جو بندوں میں ہوتی ہیں اور وہ صفات کبھی نہیں آسکتیں جو خدا تعالیٰ نے صرف اپنے لئے مخصوص کر رکھی ہیں۔ علم غیب بھی اسی میں سے ہے اس لئے صرف خدا ہی جانتا ہے کہ کیا کچھ ہوتا ہے اور کیا ہوگا۔ ان آیتوں میں خدا تعالیٰ نے بتا دیا ہے کہ علم غیب کے ہونے کیلئے کتنی چیزوں کے ہونے کی ضرورت ہے۔ اول یہ کہ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ۔ یعنی ہمیشہ زندہ رہنے والا، خود قائم رہنے والا اور دوسروں کو قائم رکھنے والا ہو۔ سوئے نہیں اور نہ اُسے اونگھ آئے۔ کیونکہ جب سو گیا تو اس کے سونے کے عرصہ کا اسے علم کہاں رہا۔ دوم۔ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ۔ اسی کے قبضہ قدرت میں وہ سب چیزیں ہوں جو زمین و آسمان میں ہیں۔ وہی ان کی حفاظت کرنے والا اور وہی ان کا نگران ہو۔ یہ سب باتیں علم غیب کیلئے ضروری ہیں۔ جب کسی انسان کی نسبت علم غیب کا ہونا کہا جائے گا تو یہ سب صفات بھی اس میں ماننی پڑیں گی کیونکہ جب تک کسی میں یہ باتیں نہ ہوں وہ عالم الغیب نہیں ہوسکتا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تو سویا بھی کرتے تھے۔ آپ پیدا بھی ہوئے اور وفات بھی پا گئے جس کو آج تیرہ سو سال سے زائد عرصہ ہونے کو آیا ہے، پھر آپ کی نسبت عالم الغیب ہونا کس طرح کہا جا سکتا ہے۔

پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہوں یا کوئی اور انسان ہو، اسی حد تک اس کے اندر طاقتیں ہیں جو خدا نے انسانوں کیلئے پیدا کی ہیں اور وہ طاقتیں جو خدا نے اپنے لئے مخصوص کر رکھی ہیں وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں بھی نہیں پائی جاتیں۔ پس جب آپؐ میں نہیں تو اور کسی نبی میں بھی نہیں نہ حضرت موسیٰؑ میں نہ حضرت عیسیٰؑ میں اور نہ مسیح محمدی میں نہ عبدالقادر جیلانی وغیرہ میں اور نہ ہماری جماعت میں سے کسی انسان میں۔ بعض لوگ نادانی سے یوں کہہ دیتے ہیں کہ حضور پر سب کچھ روشن ہے حضور تو پوشیدہ خیالات کو خود معلوم کر سکتے ہیں وغیرہ وغیرہ۔

یہ شرک کے کلمات ہیں اور خطرناک شرک ہے۔ ہمارا اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا

تو یہ حال الگ رہا، ہمارے آقا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر سب کچھ روشن نہیں تھا۔ اور نہ آپؐ خود بخود کچھ پردہ غیب سے معلوم کر سکتے تھے۔ پھر ہم کیا ہیں جو استاد کے پاس ہوتا ہے وہی شاگردوں میں بھی آتا ہے جب ہمارے استاد کے پاس یہ علم نہیں تھا تو ہم میں کہاں سے آتا۔ ہم نے وہی کچھ سیکھا ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے پاس تھا۔

پس جماعت کو چاہیئے کہ بہت احتیاط سے الفاظ کو منہ سے نکالا کرے اور اپنے خیالات کو ایسا محفوظ رکھے کہ شرک سے بالکل بری ہو۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ہم ہر قسم کی بدی معاف کر دیں گے مگر شرک معاف نہیں کریں گے۔ پس ہر ایک مومن کو چاہیئے کہ ایسے الفاظ بولے جن میں خدا کی حمد، تعریف اور ستائش پائی جائے۔

خدا تعالیٰ ہماری جماعت کو اس بات کی توفیق دے کہ اللہ کو اللہ اور مخلوق کو مخلوق سمجھے اور کوئی بدی خدا کی طرف منسوب نہ کرے۔

(الفضل ۱۳، ۱۶۔ مئی ۱۹۱۵ء)

---

۱؎ البقرۃ:۲۵۶

(۶۸)

# مخالفت اور بُغض انسان کو حق سے بہت دُور کر دیتا ہے

(فرمودہ ۱۴۔مئی ۱۹۱۵ء)

حضور نے تشہّد ،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد مندرجہ ذیل آیت کی تلاوت فرمائی:۔

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ اُوْتُوْا نَصِيْبًا مِّنَ الْكِتٰبِ يُؤْمِنُوْنَ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوْتِ وَيَقُوْلُوْنَ لِلَّذِيْنَ كَفَرُوْا هٰٓؤُلَآءِ اَهْدٰى مِنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا سَبِيْلًا[1]

اس کے بعد فرمایا:۔

مخالفت اور بغض انسان کو حق سے بہت دور ڈال دیتا ہے۔اگر بغض انسان کے دل میں نہ ہوتو غلطیاں اور کمزوریاں تو ہوتی ہی رہتی ہیں لیکن انسان بہت دفعہ ٹھوکر کھاتے ہوئے سنبھل جاتا ہے اور اکثر اوقات گرتے ہوئے محفوظ ہو جاتا ہے۔تو کمزوری اور غلطی تو انسان کے ساتھ وابستہ ہے۔ ہاں ان سے بچنے اور علیحدہ رہنے کے سامان خدا تعالیٰ نے مہیا کر دیئے ہوئے ہیں۔اس لئے غلطی خوردہ اور کمزوری کا شکار شُدہ انسان ٹھوکریں کھاتے کھاتے ایسا ہی سنبھل جاتا ہے جیسا کہ ابتداء میں بچہ چلتے ہوئے گرتا پڑتا ہے اور بالآخر مضبوط ہو جاتا ہے لیکن جہاں بُغض ،حسد اور عداوت درمیان میں آجاتے ہیں وہاں کسی بات کا ماننا اور حق کا قبول کرنا بہت مشکل ہو جاتا ہے۔

دیکھو آدم علیہ السلام کا انکار ملائکہ نے کیا تھا اور ایک رنگ میں انہوں نے یہ اعتراض بھی کیا تھا کہ جب آدم پیدا ہوگا تو فساد ہوگا یا اس کی نسل فساد کرے گی لیکن ان کا یہ اعتراض نیک نیتی کی بناء پر تھا۔وہ چونکہ نہیں سمجھتے تھے کہ ایسی مخلوق کی کیا ضرورت ہے جو

سفکِ دم کرے گی ۲؎ اس لئے انہوں نے حصولِ علم کیلئے سوال کیا۔ اس کے مقابلہ میں ابلیس نے بھی حضرت آدم کا انکار کیا ہے لیکن اس کا انکار تکبر اور شرارت سے تھا۔ چنانچہ اس نے کہا کہ اس کو مٹی سے پیدا کیا گیا ہے اور مجھے آگ سے، میں اس کی اطاعت کس طرح کر سکتا ہوں۔ ۳؎ ملائکہ نے ایسا نہیں کہا تھا بلکہ یہ کہا تھا کہ خلیفہ کی تو اُس وقت ضرورت ہوتی ہے جبکہ فساد کا خطرہ ہو۔ پس آپ کے خلیفہ بنانے سے یہ بھی نتیجہ نکلتا ہے کہ آپ کوئی ایسی مخلوق بھی پیدا کریں گے جو فساد کرے گی اس کی پیدائش کی غرض ہم کو بتائی جائے۔ گو یہ بھی اعتراض ہی تھا مگر تکبر اور غرور کی وجہ سے نہ تھا بلکہ ایک رنگ میں علم حاصل کرنے کے لئے کیا گیا تھا۔

ابلیس کی اعتراض کرنے کی یہ غرض نہیں تھی بلکہ اسے حسد تھا کہ کیوں اسے بڑا بتایا ہے اور مجھے چھوٹا قرار دیا ہے۔ ملائکہ کو تو ماننے کی توفیق مل گئی مگر ابلیس کو نہ ملی اور وہ ہمیشہ کیلئے راندہ گیا۔ پس اختلاف کوئی بری چیز نہیں ہے، اختلاف ہوا ہی کرتے ہیں اور لوگ اعتراض کیا ہی کرتے ہیں لیکن جو نیک نیتی سے ایسا کرتے ہیں وہ تو ہدایت پا جاتے ہیں اور جو حسد، بغض اور کینہ اور بدنیتی سے کرتے ہیں انہیں ہدایت نصیب نہیں ہوتی۔ حضرت مسیح موعودؑ نے جب پہلے پہل دعویٰ کیا تو صرف چند آدمی آپ کے ساتھ تھے اور باقی تمام لوگ مخالفت میں کھڑے ہو گئے تھے اور آپ پر اعتراض کرنے لگ گئے لیکن جوں جوں انہی لوگوں کو جو اعتراض کرتے تھے سمجھ آتی گئی مانتے گئے۔ پس جہاں مخالفت بغیر حسد اور ضد کے ہوتی ہے وہاں بہت کچھ امید ہو سکتی ہے کہ شاید سمجھ آ جائے لیکن جہاں ایسا نہ ہو وہاں کچھ امید بھی نہیں ہو سکتی کیونکہ ایسے لوگ بہت دور نکل جاتے ہیں۔ خدا تعالیٰ نے قرآن شریف میں ایسے ہی لوگوں کے متعلق فرمایا ہے کہ اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ اُوْتُوْا نَصِيْبًا مِّنَ الْكِتٰبِ يُؤْمِنُوْنَ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوْتِ وَيَقُوْلُوْنَ لِلَّذِيْنَ كَفَرُوْا هٰٓؤُلَآءِ اَهْدٰى مِنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا سَبِيْلًا۔ ان اہل کتاب کو دیکھو ان کی طرف خدا نے کتاب نازل کی تھی اور یہ خدا کے انبیاء کو مانتے ہیں لیکن باوجود اس کے کہ خدا کا کلام ان کے پاس موجود ہے اور ایک ایسا نبی ان کے زمانہ میں پیدا ہوا ہے جو اُن کے انبیاء کو پہچاننے والا اور ان کی کتابوں کی تصدیق کرنے والا ہے خدا کی توحید کو پھیلاتا ہے لیکن یہ ہٹ اور ضدّ میں ایسے بڑھے ہیں کہ ایک طرف تو شریر مشرکوں اور شیطان کے پرستاروں کی پیروی کرتے ہیں اور ان کی باتوں کو

مانتے ہیں اور دوسری طرف مسلمانوں کی نسبت کہتے ہیں کہ ان سے وہ لوگ اچھے ہیں اور یہ مسلمان کہلانے والے اور اس نبی کے ماننے والے بہت گندے اور بُرے ہیں۔ فرمایا دیکھو کیسے حماقت میں بڑھ گئے ہیں کہ وہ انسان جو ان کی کتابوں کی تصدیق کرتا ہے ان کے نبیوں کو سچا مانتا ہے، توحید کا اعلان کرتا ہے اور شرک کی بیخ کنی کرتا ہے، اس کو اور اس کے ماننے والوں کو تو یہ کہتے ہیں کہ گمراہ اور گندے ہیں اور وہ لوگ جو ان کے نبیوں کو گالیاں دیتے ہیں، ان کی کتابوں کو جھوٹا سمجھتے، شرک کرتے اور قسم قسم کی برائیوں میں مبتلا ہیں اُن کو اِن سے اچھا سمجھتے ہیں۔ کیوں ایسا کہتے ہیں اس لئے کہ ضد اور ہٹ کی وجہ سے یہ حد سے بڑھ گئے ہیں۔

کہتے ہیں واقعات دوبارہ دنیا میں ہوتے رہتے ہیں اور پہلی باتوں کا اعادہ کرتے رہتے ہیں یہ درست ہے۔ شاید بعض لوگوں کو تعجب ہوتا ہو کہ یہودی مسلمانوں کو یہ کس طرح کہہ سکتے تھے کہ ان کی نسبت مشرک اچھے ہیں یہ مسلمان گمراہ اور کافر ہیں لیکن مشرک اور بت پرست ان سے زیادہ ہدایت پر ہیں یہ بھی ممکن ہے کہ شاید بہت سے لوگ یہ کہہ دیں کہ یہ تو ناممکن ہے کون ایسا کہہ سکتا ہے؟ لیکن نہیں خدا تعالیٰ کی یہ سنت ہے کہ جیسے نیک لوگ ایک زمانہ میں پیدا ہوتے ہیں ویسے ہی دوسرے زمانہ میں بھی پیدا ہوتے ہیں اور جیسے شریر انسان ایک وقت میں ہوتے ہیں ویسے ہی دوسرے وقت میں بھی ہوتے ہیں تاکہ ہر زمانہ کے لوگوں کو معلوم ہو کہ پچھلے واقعات قصے اور کہانیاں نہیں بلکہ واقعات ہیں۔ مثلاً یہی کوئی کہہ دے کہ یہود نے تو مسلمانوں کو ایسا نہیں کہا، یونہی ان کی طرف یہ اعتراض بنا کر پیش کر دیا گیا ہے۔ پس ان گزشتہ باتوں کو واقعات کے رنگ میں لوگوں کے سامنے رکھنے کے لئے ہر زمانہ میں دہرایا جاتا ہے۔ چنانچہ ایک زمانہ تھا جبکہ کسی کا بھائی یا بیٹا احمدی ہو جاتا تو وہ کہتا کہ اس سے تو عیسائی ہو جاتا تو اچھا تھا لیکن کاش احمدی نہ ہوتا۔ گو غیر احمدی یہ تسلیم نہ کریں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی احمدی دل سے عزت کرتے ہیں، قرآن شریف کو دل سے خدا تعالیٰ کا کلام سمجھتے ہیں لیکن یہ تو نہ مانیں گے اور انہیں ضرور ماننا پڑے گا کہ ایک احمدی زبانی طور پر تو ان باتوں کا اقرار کرتے ہیں اور یہ بھی ان کو ماننا پڑے گا کہ احمدی خدا کو تین نہیں بلکہ ایک ہی مانتے ہیں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو **(نَعُوْذُ بِاللّٰہِ)** گالیاں نہیں دیتے لیکن باوجود اس کے وہ یہی کہا کرتے ہیں کہ ہمارا فلاں رشتہ دار عیسائی ہوتا تو اس سے بہتر تھا کہ احمدی ہوتا۔ پس یہی وہ لوگ تھے جو اس آیت کے معنوں کے مصداق ہیں۔

عیسائی جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے منکر ہیں اور آپ پر طرح طرح کے بہتان باندھتے ہیں خدا تعالیٰ کو واحد نہیں بلکہ تین مانتے ہیں۔اور ایک انسان کو خدا کا بیٹا قرار دیتے ہیں ان سے احمدیوں کو جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو عزت دینے والے، آپ کو سچا ماننے والے اور آپ کو خَاتَمَ النَّبِیّٖن یقین کرنے والے خدا کو واحد سمجھنے والے اور کسی کو اس کا شریک نہ بنانے والے ہوں زیادہ گمراہ اور ہدایت سے دور قرار دیتے تھے۔ پھر اللہ تعالیٰ بھی بہت بڑا غیور ہے اس نے اپنی غیرت سے کئی ایک ایسے واقعات دکھائے کہ غیر احمدیوں کو سخت ذلیل ہونا پڑا۔ واقعات تو بہت ہوئے ہیں لیکن میں صرف ایک کی نسبت کچھ سناتا ہوں کسی لڑکے کو احمدیت کی تبلیغ کی گئی جب اس کے والد کو اس کا پتہ لگا اور اس نے دیکھا کہ لڑکا احمدیت کی طرف مائل ہوتا جاتا ہے تو اس نے ایک مجلس میں کہا کہ کاش میرا لڑکا احمدی نہ ہو بلکہ عیسائی ہو جائے تو مجھے اتنا افسوس نہیں ہوگا۔ کچھ مدت کے بعد واقعہ میں وہ لڑکا عیسائی ہو گیا۔اب اس کے باپ کو ہوش آئی اور احمدیوں کے پاس آیا (کیونکہ اور تو کوئی ایسا ذریعہ نہ تھا۔ کہ جس سے وہ اپنے لڑکے کے واپس لانے کی کوشش کرتا اور کامیاب ہو جاتا) اور آکر کہا کہ اسے احمدی کرلو اور عیسائیت سے نکال لاؤ۔ پس ایسے لوگوں نے ہی اس بات کی تصدیق کر دی کہ پہلے زمانہ میں بھی ضرور یہود نے مسلمانوں کو یہ کہا تھا۔اب اس کے بعد دیکھو ہمارے اندر اختلاف ہوا۔اس بات کو جانے دو کہ ہم غلطی پر ہیں یا وہ۔ مگر کچھ ہم میں سے اور کچھ ان میں سے ایسے لوگ ضرور مانے جانے چاہئیں جو نیک نیتی سے ایک دوسرے کی مخالفت کرتے ہوں۔فرض کرلو (گو ہم خدا کے فضل سے ہرگز غلطی پر نہیں ہیں) کہ ہماری طرف سے ہی غلطی ہوئی ہے لیکن انہیں پھر بھی یہ ماننا پڑے گا کہ ہم میں سے کچھ لوگ ایسے ہیں جو کسی عداوت اور ضد کی وجہ سے مخالفت نہیں کر رہے۔اسی طرح اگر یہ کہا جائے کہ وہ غلطی پر ہیں (اور وہ ضرور غلطی پر ہیں) تو ہمیں ماننا پڑے گا کہ ان میں سے کچھ ایسے بھی لوگ ہیں جو غلطی اور نافہمی سے مخالفت کر رہے ہیں مگر اللہ تعالیٰ کی قدرت ہے کہ وہ باتیں جو پہلے دوسرے لوگ کہتے تھے اب اس مخالف گروہ نے کہنی شروع کر دی ہیں اور وہی رنگ اختیار کر لیا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے تَشَابَهَتْ قُلُوْبُهُمْ [۴] واقع میں ان کے دل انہی کی طرح کے ہو گئے ہیں اس لئے وہی اعتراض کرنے لگ گئے ہیں جو حق کی مخالفت میں ضد اور ہٹ میں آنے والا گروہ کیا کرتا ہے۔ان کی طرف سے ایک وقت کہا گیا تھا کہ مشرک بخشے جائیں تو بخشے جا سکتے

ہیں لیکن احمدی نہیں بخشے جائیں گے۔اب انہوں نے بھی کہہ دیا کہ اور تو سب بخشے جا سکتے ہیں لیکن بیعت کرنے والے نہیں بخشے جائیں گے۔ برہمو سماج والے بخشے جائیں گے کیونکہ انہوں نے حضرت مسیح موعودؑ کے خلیفہ کی بیعت نہیں کی اور خدا کے فرستادہ مسیح موعود کو نہیں مانا۔یونیٹیرین عیسائی باوجود اس کے کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو گالیاں دیتے، قرآن کریم کی بے ادبی کرتے اور اسلام کو جھوٹا مذہب مانتے ہیں بخشے جائیں گے مگر یہ مبائعین نہیں بخشے جائیں گے کیونکہ انہوں نے ایک خلیفہ کی بیعت کی ہے۔پھر اس سے بھی بڑھ کر یہ کہ ''پیغام'' میں ایک مضمون نکلا ہے جس میں لکھا ہے کہ

''اب سوال جو پیدا ہوتا ہے وہ یہ ہے کہ جو محمود یہ بغیر تمیز دریدہ دہنی اور دلیری سے ان لوگوں کو جن کو خود حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے مسلمان کہا ہے کافر قرار دیتے ہیں، کیا وہ خود اپنے منہ سے کافر نہیں بن جاتے۔ پھر وہ محمود یہ جو ان کو خلاف عقیدہ اپنے پیر کے مسلمان سمجھتے ہیں وہ ہمیں بتائیں کہ وہ اپنے پیر کو اس حدیث کے ماتحت کیا سمجھتے ہیں نیز یہ بھی مُعمّہ حل کر دیں کہ کیا ایک مومن کافر کی بیعت کر سکتا ہے۔''

دیکھو ان کے نزدیک غیر احمدی باوجود حضرت مسیح موعود کو گالیاں دینے ،جھوٹا، فریبی ، دغاباز اور دکاندار وغیرہ وغیرہ کہنے، اس سلسلہ کو باطل ماننے ، خدا تعالیٰ کے وعدوں کو جھٹلانے اور آیت اللہ کی تکذیب کرنے کے تو اَهْدٰى مِنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا سَبِيْلًا یعنی پکے مسلمان ہیں مگر مبائعین کافر اور ان سے بدتر ہو گئے ہیں۔ یہ نتیجہ ہے بغض اور ضِدّ کا۔

ہماری جماعت کے لوگ اس بات کو یاد رکھیں کہ بغض اور حسد کی وجہ سے حد سے نہیں بڑھنا چاہیئے۔اس میں شک نہیں کہ انسان کے دل میں گالیاں سن کر ضرور جوش آتا ہے مگر مومن کو چاہیئے کہ حد پر جا کر رک جائے اور اس سے آگے قدم نہ اٹھائے۔ مانا کہ وہ تم پر زیادتیاں کرتے ہیں اور تمہیں دکھ پہنچاتے ہیں لیکن وہ ایسا کرتے جائیں، تمہیں ہرگز ایسا نہیں کرنا چاہیئے۔ممکن ہے تم میں سے بھی بعض لوگ کہہ اٹھیں کہ چونکہ وہ اس قدر حد سے بڑھ گئے ہیں اس لئے ان کے متعلق ہم کوئی فتویٰ دے دیں لیکن ایسا نہیں چاہیئے۔ دیکھو انہوں نے ہمیں کافر کہا ہے ہم بھی اگر انہیں کافر کہیں تو پھر دنیا میں مومن کون رہ جائے گا۔ یہ ایک مشکل مسئلہ ہے کہ مومن کو کافر کہنے والا کس طرح کافر ہو جاتا ہے اس کے

سمجھنے میں لوگوں نے غلطی کھائی ہے۔ لیکن تم لوگ اس بات کو خوب یاد رکھو کہ اگر فتوؤں کو ایسا وسیع کیا جائے تو دنیا میں کوئی بھی مسلمان نہیں رہ سکتا۔ مسلمانوں میں جس قدر بڑے بڑے آئمہ گزرے ہیں، ان کے متعلق کفر کے فتوے ملتے آئے ہیں۔ پس اگر اس حدیث کو ایسا ہی وسیع کیا جائے جیسا کہ یہ لوگ کرتے ہیں تو وہ سب مسلمان کافر قرار پاتے ہیں۔

فرقہ معتزلہ پر بہتوں کی طرف سے کفر کا فتویٰ لگا ہے حالانکہ حضرت مسیح موعودؑ نے انہیں مسلمان کہا ہے۔ پس معتزلی جماعت کے پیدا ہونے کے وقت سے اس وقت تک جس قدر مسلمان ہوئے ہیں یا کم سے کم ان میں سے اکثر کو تو ضرور کافر کہنا پڑے گا۔ ابن تیمیہ جیسا عظیم الشان امام۔ حضرت محی الدین ابن عربی کو کافر قرار دیتا اور ابلیس اور رئیس الملحدین کے نام سے یاد کرتا ہے۔ حضرت مسیح موعودؑ دونوں کو قدر کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ پھر کیا اس امام کو بھی کافر کہو گے۔ غرض اگر اس حدیث کو عام کرو تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے کچھ عرصہ کے بعد سے آج تک ایک بھی مسلمان ثابت نہیں کر سکتے۔ پھر اتنا تو غور کریں کہ جن غیر احمدیوں کو یہ لوگ مسلمان قرار دیتے ہیں وہ سب کے سب ایک دوسرے کو کافر قرار دیتے ہیں پھر ان کو مسلمان کہنے کا ان کے پاس کیا ثبوت ہے۔ اول تو وہ سب ایک دوسرے کو کافر کہتے ہیں اور اگر تعلیم یافتہ گروہ کا ایک حصہ اس سے پاک ہے تو وہ ان کافر کہنے والوں کو بھی مسلمان قرار دیتا ہے اور اس طرح کافر بن جاتا ہے۔ پھر ان لوگوں کو اپنے ہی خیال کے خلاف مسلمان کیوں کہتے ہیں۔ دراصل لوگوں نے اس مسئلہ کو سمجھا ہی نہیں۔ میرا ارادہ ہے کہ کسی وقت اس مسئلہ کے متعلق اگر اللہ تعالیٰ نے چاہا تو کچھ لکھوں اور اس حدیث کا جو مطلب خدا تعالیٰ نے مجھے سمجھایا ہے اس سے لوگوں کو آگاہ کروں۔

آج کل تو جماعت کے دو ٹکڑے ہیں۔ ایک دوسرے کو جو چاہے کہہ لے لیکن حضرت مولوی صاحب خلیفہ اول کی بیعت میں تو دونوں فریق تھے کیا وہ اس فریق کو جو غیر احمدیوں کو کافر قرار دیتا تھا کافر کہتے تھے۔ اگر نہیں اور یقیناً نہیں کیونکہ وہ ان لوگوں کے پیچھے نمازیں پڑھتے تھے تو اب یہ سوال ہے کہ حضرت مسیح موعودؑ کے اس فتویٰ کے مطابق کہ کافر کو مسلمان کہنے والا بھی کافر ہوتا ہے۔ حضرت خلیفہ اول کی نسبت یہ ہم پر فتویٰ لگانے والے کیا کہیں گے۔ غرض اپنی نادانی سے یہ لوگ ساری دنیا کو کافر بناتے ہیں اور کوئی جماعت بھی مسلمانوں کی نہیں رہتی۔ غیر احمدی اس لئے کافر کہ وہ آپس میں ایک دوسرے کو کافر کہتے ہیں

یا کافر کہنے والوں کو مسلمان سمجھتے ہیں۔ احمدی جماعت اس لئے کافر کہ ایک حصہ تو مسلمانوں کو کافر کہتا ہے اور ایک دوسرا حصہ ان کافر کہنے والوں کو مسلمان ہی خیال کرتا ہے۔ اور ان پر کفر کا فتویٰ نہیں لگاتا۔ اور ایک تیسرا حصہ اس لئے کہ گو وہ احمدی جماعت کے اس حصہ کو تو کافر کہتا ہے جو غیر احمدیوں کو کافر سمجھے لیکن وہ حضرت خلیفہ اول کو جو اس حصہ کو مسلمان سمجھ کر نَعُوْذُ بِاللّٰہِ کافر ہو چکے تھے مسلمان سمجھتا ہے نَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنْ ذٰلِکَ ۔اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رٰجِعُوْنَ۔

میرے دوستو! خوب یاد رکھو فتویٰ لگانا ہر شخص کا کام نہیں ہے کیونکہ ہر ایک آدمی باریک مسائل نہیں سمجھ سکتا۔ مسلمانوں کو کافر کہنے والے اور کافر کو کافر نہ سمجھے والے پر کفر کا فتویٰ لگانا آسان ہے لیکن کوئی سوچ کر بتائے کہ پھر مسلمان کون رہ جاتا ہے۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے جو اس مسئلہ پر زور دیا ہے تو مانے ہوئے اصول کے مطابق ان پر حُجّت قائم کی ہے کیونکہ ان کو ان کے کفر کے منوانے کا یہ سیدھا طریق تھا کہ ان کو کہا جاتا تم اپنے عقیدے کے مطابق خود ہی کافر ہو کیونکہ جب ہم اپنے آپ کو مومن سمجھتے ہیں تو تم ہم کو کافر کہنے والے کافر ہو گئے ہو۔ یہ ایک آسان طریق ان کو کافر کہنے کا تھا ورنہ اصل وجہ ان کے کفر کی حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے انکار کی تھی چنانچہ جہاں آپ نے ان کو مسلمان کہنے کے متعلق ذکر فرمایا ہے وہاں یہ شرط بھی لگا دی ہے

''بشرطیکہ ان کے ایمان میں نفاق اور شبہ نہ پایا جاوے اور خدا کے کھلے کھلے معجزات کے مکذّب نہ ہوں''۔

تو ان کو اصل کفر حضرت مسیح موعود کے انکار کی وجہ سے ان پر عائد ہوتا تھا پس اس مسئلہ میں حد سے نہیں بڑھنا چاہیئے۔ غیر مبائعین خواہ ہمیں کافر چھوڑ اَکْفَرْ کہیں اور جو ان کا جی چاہے فتویٰ لگائیں اور غیر احمدیوں کو مسلمان کہنے کی خاطر ہمیں کافر قرار دیں لیکن ہم انہیں غیر احمدیوں سے اچھا ہی سمجھتے ہیں اور کافر نہیں مسلمان یقین کرتے ہیں۔ اس لئے ہم اَلَّذِیْنَ اُوْتُوْا نَصِیْبًا مِّنَ الْکِتٰبِ یُؤْمِنُوْنَ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوْتِ وَیَقُوْلُوْنَ لِلَّذِیْنَ کَفَرُوْا ھٰٓؤُلَآءِ اَھْدٰی مِنَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا سَبِیْلًا سے بری ہیں غیر احمدی حضرت مسیح موعودؑ کا انکار کرتے، آپ کو گالیاں دیتے اور بُرا بھلا کہتے ہیں لیکن غیر مبائعین ایسا نہیں کرتے۔ انہوں نے خدا کے ایک فرستادہ کو مانا ہے، خواہ مان کر انہوں نے اس کے درجہ کو گھٹا

ہی دیا مگر پھر بھی وہ اٰمَنُوْا میں شامل ہیں کیونکہ وہ خدا تعالیٰ کے سب نبیوں پر ایمان لاتے ہیں۔ بلکہ ہم تو عیسائیوں اور غیر احمدیوں کے مقابلہ میں بھی غیر احمدیوں کو اَھْدٰی قرار دیتے ہیں نہ کہ مسیحیوں کو کیونکہ غیر احمدی ایمان کے جس درجہ پر ہیں گو وہ ان کو مسلمان نہ بناتا ہو مگر مسیحیوں سے بہر حال ہزار درجہ بہتر ثابت کرتا ہے کیونکہ غیر احمدی صرف آخری مامور کے منکر ہیں۔ حالانکہ مسیحی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اور قرآن کریم کے بھی منکر ہیں۔ اسی طرح مسیحی اور یہودی مذہب کے مقابلہ میں ہم یہودیوں کو بھی مسیحیوں سے اَھْدٰی نہ کہیں گے کیونکہ وہ حق کے قبول کرنے میں یہودیوں کی نسبت مسلمانوں کے قریب ہیں۔ غرض جس جس قدر کوئی شخص ایمان کی باتوں کو زیادہ مانتا ہے خواہ وہ مسلمان نہ بھی ہو، ہم تب بھی اس سے کم درجہ کے انسان سے اسے اَھْدٰی ہی یقین کرتے ہیں۔

باقی رہا سزا جزاء کا معاملہ وہ خدا تعالیٰ کے اختیار میں ہے اور یہ اس کا کام ہے اس میں دخل دینے والا انسان احمق اور نادان ہے۔ اللہ تعالیٰ جس کو چاہے بخش دے اور جس کو چاہے سزا دے۔ ہاں اس نے کچھ قواعد مقرر کئے ہوئے ہیں جو کچھ ظاہری ہیں اور کچھ باطنی۔ باطن کی نسبت ہم نہیں جانتے کہ وہ کس پر منطبق ہو سکتے ہیں۔ البتہ ظاہری قواعد پر ہم کسی کو پرکھ سکتے ہیں۔ لیکن جزاء وسزا کا فیصلہ اندرونی خیالات، حالات اور اعتقادات وغیرہ پر ہی ہوگا، اس لئے کسی کی نسبت جہنمی یا بہشتی ہونے کا فیصلہ ہم نہیں کر سکتے۔ ممکن ہے کہ ایک مسلمان ہو مگر اعمال سے ایسا گرا ہوا ہو کہ جہنم کے قابل ہو اور ممکن ہے ایسا کافر ہو کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا نام اس تک نہ پہنچا ہو مگر اس کے اعمال بتاتے ہوں کہ اگر یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا نام سنتا تو ضرور مان لیتا۔ اور جس طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا ہے کہ قیامت کے دن لوگوں کو موقع دیا جائے گا ہو سکتا ہے کہ وہ شخص اس وقت مان کر بہشت میں داخل ہو جائے۔ اسی طرح ممکن ہے کہ ایک احمدی گنہگار سزا پا جائے لیکن ایک غیر احمدی جو مسیح موعود کے نام سے بھی ناواقف ہے وہ دوبارہ موقع دیا جانے پر ہدایت قبول کر کے انعام الٰہی کا وارث ہو جائے۔

پس کفر و اسلام کے متعلق فتویٰ دینا بہت مشکل ہے۔ جب تک غیر مبائعین حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے دعوؤں کی تاویلیں کرتے ہیں اور انکار نہیں کرتے اور جب تک کوئی ایسا مامور من اللہ نہیں آتا جس کا انکار کفر ہو اور یہ اس کا انکار نہیں کرتے تب تک

باوجود ہمارے اس عقیدہ کے کہ ان کے عقائد حضرت صاحب کے دعووں کے خلاف ہیں اور یہ حضرت صاحب کے دعووں کی غلط تاویلیں کرتے ہیں ان کے متعلق ہمارا اعتقاد یہی ہے کہ وہ احمدی ہیں اور غیر احمدیوں سے اچھے ہیں۔ ان کا ہم کو کافر کہنا ضد اور ہٹ کی وجہ سے ہے اور یہ بھی ان کی کمزوری کی بہت بڑی دلیل ہے کیونکہ وہ ہم کو تو کافر کہتے ہیں لیکن حضرت مسیح موعودؑ کے اشد ترین مخالفوں کو مومن خیال کرتے ہیں۔ ایسے لوگوں کو ہدایت بہت کم نصیب ہوتی ہے لیکن ہماری تو پھر بھی یہی دعا ہے کہ خدا تعالیٰ انہیں ہدایت دے۔ آمین

(الفضل ۱۷، ۲۰۔ مئی ۱۹۱۵ء)

۱؎ النساء: ۵۲ ۲؎ البقرۃ: ۳۱ ۳؎ ص: ۷۷

۴؎ البقرۃ: ۱۱۹

(۶۹)

# اللہ کی نعمت سے ہم بھائی بھائی بن گئے ہیں

(فرمودہ ۲۱۔مئی ۱۹۱۵ء)

حضور نے تشہّد ،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد مندرجہ ذیل آیات کی تلاوت فرمائی:۔

یَاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ حَقَّ تُقَاتِهٖ وَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ۔ وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِیْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا وَاذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَیْكُمْ اِذْ كُنْتُمْ اَعْدَآءً فَاَلَّفَ بَیْنَ قُلُوْبِكُمْ فَاَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِهٖۤ اِخْوَانًا وَكُنْتُمْ عَلٰى شَفَا حُفْرَةٍ مِّنَ النَّارِ فَاَنْقَذَكُمْ مِّنْهَا ط كَذٰلِكَ یُبَیِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اٰیٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ۔[1]

پھر فرمایا:۔

کسی جماعت کی ترقی کیلئے اس بات کی بہت ضرورت ہوتی ہے کہ اس کے سب افراد آپس میں ایک ہو جائیں۔ جب تک کوئی جماعت فردِ واحد کی طرح نہیں ہو جاتی ،ترقی نہیں کرسکتی خواہ وہ جماعت دینی ہو یا دنیوی۔ کیونکہ تمام کامیابیوں اور ترقیوں کیلئے خدا تعالیٰ نے یہ قاعدہ جاری کیا ہوا ہے کہ جب تک ساری جماعت ایک نہ ہو جائے ،لڑنا جھگڑنا ،دشمنی و نفاق ،حسد و کینہ ،بُغض اور عداوت کو چھوڑ نہ دے ،اس وقت تک ترقی نہ کرے جیسے کوئی انسان اس وقت تک کوئی سکھ اور آرام نہیں پا سکتا۔ جب تک کہ اس کے تمام اعضاء میں مناسبت اور درستی نہ ہو اور وہ ایک دوسرے کے مُمِدّ اور معاون نہ ہو۔ ایسے ہی کوئی قوم اُس وقت تک آرام اور سکھ نہیں پا سکتی جب تک کہ اس کا ہر ایک فرد دوسرے کے دکھ کو اپنا دکھ اور دوسرے کے آرام کو اپنا آرام نہ سمجھے۔ دیکھو کسی طبیب کی طبیعت وہاں علاج کرنے سے

گھبراتی ہے جہاں ایک بیماری کا علاج کرے تو دوسری پیدا ہو جائے۔ کیوں؟ اس لئے کہ اگر وہ جگر کا علاج کرتا ہے تو معدہ خراب ہو جاتا ہے اور اگر معدہ کا علاج کرتا ہے تو سینہ خراب ہو جاتا ہے۔ پس جہاں دو چیزیں ایسی مقابلہ میں آ جاتی ہیں کہ ایک سے دوسری بیماری اور دوسری سے تیسری بیماری پیدا ہو جاتی ہے اور ایک عضو کے ساتھ دوسرا بیمار ہو جاتا ہے تو اس وقت انسان کو آرام نہیں ہو سکتا۔ اسی طرح جس قوم کے افراد ایسے ایک دوسرے سے دور ہوں کہ اگر ایک کو سکھ پہنچے تو دوسرے کو دکھ محسوس ہو اور اگر ایک کو تکلیف پہنچے تو دوسرے کو آرام ہو اس قوم کیلئے کسی قسم کی ترقی کی امید نہیں ہو سکتی۔ یہی وجہ ہے کہ مسلمانوں کو خدا تعالیٰ نے بار بار قرآن شریف میں اس طرف متوجہ کیا ہے کہ اگر تم ترقی کرنا چاہتے ہو اور کامیاب قوم بننا چاہتے ہو تو آپس کے لڑائی جھگڑوں کو چھوڑ کر ایک ہو جاؤ۔ فرمایا وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا کہ آپس کے اختلافات کو چھوڑ دو اور حبل اللہ کو مضبوط پکڑ لو۔ جب تمام آدمی ایک رسّہ کو پکڑ لیتے ہیں تو میں نے دیکھا ہے ان میں سے اگر ایک کو جھٹکا لگے تو سب کو لگتا ہے گویا خدا تعالیٰ نے اتفاق اور اتحاد کا یہ نشان بتایا ہے حبل اللہ کو ایسا مضبوط پکڑو کہ ایک کے سکھ میں سارے سکھ محسوس کرو اور ایک کے دکھ میں سب کو دکھ پہنچے جب کسی قوم کے لوگ ایسے ہو جائیں تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم ایسی قوم کی ترقی کے راستے کھول دیتے ہیں۔

ہماری جماعت کو جہاں اور بڑے بڑے کاموں کی طرف توجہ ہے وہاں اس طرف بھی بہت توجہ کرنی چاہیئے۔ میں نے دیکھا ہے کہ اس میں ابھی کمی ہے جہاں کوئی جھگڑا یا اختلاف ہوتا ہے وہاں ذاتی اغراض کو مدنظر رکھ کر جماعت کے اغراض و مقاصد کو قربان کیا جائے تو افسوس کی بات ہے۔ یاد رکھنا چاہیئے کہ اس وقت تک کبھی ترقی نہ ہوگی جب تک کہ ذاتی فوائد کو قومی فوائد پر قربان نہ کیا جائے گا۔ پس ہمارے دوستوں کو چاہیئے کہ اس طرف بہت توجہ کریں کیونکہ جب تک تمام قوم میں اتحاد اور اتفاق نہ ہو اور تمام قوم ایک سِلک میں منسلک نہ ہو اور ہر ایک دوسرے کے دکھ سکھ کو اپنا دکھ سکھ نہ سمجھے ترقی ہونا ناممکن ہے۔ کبھی کوئی انسان یہ نہ دیکھے گا کہ کسی کی آنکھ کو دکھ ہو اور اس کا باقی جسم آرام میں ہو یا ناک، کان، ہاتھ، پاؤں وغیرہ اعضاء میں تکلیف ہو تو باقی جسم میں دکھ نہ ہو۔ پس ہماری جماعت کو چاہیئے کہ آپس میں جسم کے اعضاء کی طرح ہو جائیں بیمار اعضاء کی طرح نہیں بلکہ

تندرست اعضاء کی طرح ہو جائیں کیونکہ جب تک یہ نہیں ہوگا قومی ترقی مشکل اور نہایت مشکل ہے۔ پھر آپس کے اختلافات میں کئی جگہ جھگڑے ہوتے ہیں جن کا اگر نتیجہ دیکھا جائے تو یہ ہوتا ہے کہ اپنے کسی رشتہ دار کا خواہ وہ غیر احمدی ہی کیوں نہ ہو لحاظ کر کے احمدی کو نقصان پہنچایا جاتا ہے۔ پس جو ایسا کرتا ہے وہ قومی اتحاد اور اتفاق کو پراگندہ کرتا ہے اور قومی یک جہتی کو توڑتا ہے۔ یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ جو کوئی جماعت میں داخل ہو گیا وہ اپنا ہو گیا اور سب امیر و غریب ایک ہو گئے۔ وہی ایک دوسرے کے رشتہ دار ہیں وہی ایک دوسرے کے عزیز ہیں اور وہی ایک دوسرے کے دوست اور محبّ ہیں۔ باقی دوسروں سے جب مذہبی جدائی ہو گئی تو پھر وہ جسمانی رشتہ دار کہاں ہو سکتے ہیں۔ پس یہی ہماری برادری ہے جو خدا تعالیٰ نے لاکھوں کی تعداد میں پیدا کر دی ہے۔ جو بھی احمدی ہے وہ ہمارا رشتہ دار، ہمارا عزیز اور ہمارا پیارا ہے، وہ ہم میں سے ہے اور ہم اس سے ہیں اور جو احمدی نہیں وہ ہمارا کچھ بھی نہیں۔ ہاں اس کے ساتھ اس وقت اور اس حد تک تعلق ہے جہاں تک کہ دنیا کے چین اور امن میں اس سے فائدہ پہنچتا ہے اور دنیاوی کاروبار اس سے متعلق ہیں۔ مگر تمدن قومی اور جماعت کے فوائد کا جہاں تک تعلق ہوگا اور جماعت اور قوم کو جہاں اس سے نقصان پہنچتا ہوگا وہاں وہ کچھ بھی نہیں ہوگا اور وہی ہمارا بھائی وہی ہمارا عزیز ہوگا جو ہماری قوم میں سے ہوگا، اسی کے فوائد ہمارے زیر نظر ہوں گے۔ جب تک یہ بات پیدا نہ ہو جائے اس وقت تک یہ خیال کر لینا کہ خدا تعالیٰ کی طرف سے ہمارے لئے نصرت اور مدد آئے گی محال ہے۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وَاذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ اِذْ كُنْتُمْ اَعْدَآءً فَاَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِكُمْ فَاَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِهٖٓ اِخْوَانًا۔ تم میری نعمت کو یاد کرو تم ایک دوسرے کے دشمن تھے میں نے تمہیں بھائی بھائی بنا دیا۔ کیا ہی لطیف بات بیان فرمائی کہ جب ہم نے تمہاری دشمنی کو مٹا کر تمہیں دوست بنا دیا ہے اور تم ایک دوسرے کے بھائی بھائی ہو گئے ہو تو بھائی کے ساتھ بھائی کو محبت رکھنا کیا مشکل ہے؟ بھائی کس طرح بنا دیا۔ بھائی ان کو کہا جاتا ہے جو ایک باپ کے بیٹے ہوتے ہیں اور ان کا آپس میں اس لئے سلوک ہوتا ہے کہ وہ کہتے ہیں کہ ہم ایک باپ کے بیٹے ہیں۔ دنیا میں جب لڑائیاں اور فساد پیدا ہو جاتے ہیں تو خدا تعالیٰ اپنے مامور کو بھیج دیتا ہے۔ پس جتنے لوگ اس مامور سے تعلق پیدا کرتے جاتے ہیں وہ ایک دوسرے کے بھائی بھائی ہو جاتے ہیں۔ تو خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم نے ایک آدمی کے ساتھ تعلق کرا کر

تم کو ایک باپ کے بیٹے بنا دیا اور یہ اس حالت میں بنایا جب کہ تم ایک دوسرے کے دشمن تھے حالانکہ دشمن سے دوستی پیدا کرنا بہت مشکل ہوتا ہے۔ جب ہم نے تمہیں دشمنوں سے ایک دوسرے کے بھائی بنا دیا تو تم ایسے کاموں سے پرہیز کرو جن سے بھائی دشمن بن جائے۔ پس ہماری جماعت کو چاہیئے کہ خدا نے اپنے فضل سے ہمیں بھائی بھائی بنا دیا ہے تو اب یہ تمہارا کام ہے کہ اس برادرانہ تعلق کو کمزور نہ کرو بلکہ مضبوط کرو اور یہ اسی صورت میں ہوسکتا ہے کہ آپس میں لڑائی جھگڑے نہ ہوں، ایک بھائی کے مفاد کو اپنا مفاد سمجھا جائے، ایک بھائی کے دکھ کو اپنا دکھ خیال کیا جائے اور ایک بھائی کے سکھ کو اپنا آرام سمجھا جائے۔ ہماری جماعت کو تو کچھ مشکل ہی نہیں کیونکہ یہ ایک عادل گورنمنٹ کے زیر سایہ ہے لیکن جہاں ایسا نہیں ہوتا وہاں وہ قوم بہت جلد تباہ ہو جاتی ہے جس میں اتحاد نہ ہو اور جس کے افراد بھائی بھائی کی طرح نہ ہوں۔ حالات قومی کے بڑھنے کے ساتھ لڑائی اور فساد بھی بڑھتے ہیں ان کی وجہ سے قومیں بہت سی برکتوں سے محروم ہو جاتی ہیں اس لئے ہماری جماعت کو خیال رکھنا چاہیئے کہ اگر جھگڑا اور فساد کے وقت ایک آدمی گرم ہے تو دوسرا نرم ہو جائے۔ اگر ایسا کرو گے تو دیکھو گے کہ اسی گرم آدمی کے ساتھ ایسا اتحاد ہو جائے گا کہ وہ تمہاری جگہ خون بہانے کو تیار ہوگا۔ اگر ایک لڑائی کیلئے ہاتھ اٹھائے تو دوسرا نہ اٹھائے۔ اس وقت کے گزر جانے کے بعد دیکھنا کس قدر فائدہ ہوتا ہے۔ تھوڑی سی دیر کیلئے منہ کو بند نہ کر کے جھگڑے کو طول دینے کی وجہ سے قومی مفاد کو پراگندہ کر دینا بہت نادانی ہے۔ پس ہماری جماعت کو اس کا بہت خیال رکھنا چاہیئے۔ ہماری برادری اور رشتہ دار احمدی جماعت ہونی چاہیئے بلکہ احمدی کیا اسلام ہونا چاہیئے کیونکہ اسلام وہی ہے جو ہمارے پاس ہے۔ احمدی تو تمیز کیلئے نام رکھا گیا ہے۔ اسلام تمام رشتہ داریوں کو مٹا کر ایک ایسی وسیع پیمانہ پر رشتہ داری مقرر کر دیتا ہے جس میں ہر قوم ہر ملک اور طبقہ کے لوگ ہوتے ہیں اور جو بھی اسلام قبول کرتا ہے وہ دوسروں کا بھائی بن جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ ہماری جماعت کو اس بات کی توفیق دے کہ تمام جماعت ایک رشتہ میں مربوط ہو اور وہ مشکلات جو کسی جماعت کی ترقی میں روک ہو جاتی ہیں آسان ہو کر ترقی کا راستہ صاف ہو جائے۔

(الفضل ۷۔ ۲ مئی ۱۹۱۵ء)

---

۱؎ اٰل عمران: ۱۰۲، ۱۰۳

(۷۰)

# خوف اور طمع کے بغیر ایمان کامل نہیں ہو سکتا

(فرمودہ ۲۸۔مئی ۱۹۱۵ء)

حضور نے تشہد، تعوذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد فرمایا:۔

اللہ تعالیٰ کی یہ سنت ہے جو قدیم سے چلی آتی ہے کہ وہ ہر انسان کے ساتھ ہی نہیں بلکہ ہر قوم اور ہر جماعت کے ساتھ اپنے معاملہ میں ایسا طریق اختیار فرماتا ہے کہ ہر ایک انسان اور ہر ایک قوم کی توجہ ایک طرف ہی نہ لگ جائے۔

قرآن شریف میں اللہ تعالیٰ نے بار بار فرمایا ہے کہ مومن کا ایمان اُسی وقت کامل اور اُسی وقت نفع رساں ہوتا ہے جبکہ وہ خوف اور طمع کے درمیان ہو جیسا کہ فرمایا تَتَجَافٰى جُنُوْبُهُمْ عَنِ الْمَضَاجِعِ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ خَوْفًا وَّطَمَعًا وَّمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ اس کے نتیجہ میں فرمایا: فَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ مَّآ اُخْفِيَ لَهُمْ مِّنْ قُرَّةِ اَعْيُنٍ جَزَآءً بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ۔ تو وہ ایمان کامل جو نفع رساں اور بہتری کا موجب ہو وہ وہی ہوتا ہے جو خوف اور طمع کے درمیان ہو اور دونوں باتوں کے بین بین ہو۔ یعنی اگر ایک طرف اللہ تعالیٰ کی رحمانیت، رحیمیت، فضل، ربوبیت اور کرم پر نظر ہو اور انسان یہ خیال کرے کہ جس قدر دنیا کی مہربان ہستیاں ہیں ان کی محبت اور مہربانی خدا تعالیٰ کے مقابلہ میں کوئی ہستی نہیں رکھتی تو دوسری طرف وہ اس فکر میں بھی لگا رہے کہ خدا تعالیٰ انسان کی اصلاح کیلئے کبھی کبھی سزا بھی دیتا ہے اور پھر خدا تعالیٰ سے بڑھ کر دُنْيَا وَمَا فِيْهَا میں کوئی ایسی ہستی نہیں جو خدا کی سزا کے برابر سزا دے سکے، خواہ وہ علماء اور حکماء ہوں، خواہ ایجاد و اختراع کرنے والے ہوں، خواہ

دنیا کے امراء اور بادشاہ ہوں، خواہ بڑی بڑی حکومتوں اور سلطنتوں والے ہوں اور خواہ عوام الناس ہوں کوئی بھی ان میں سے ایسی طاقت نہیں رکھتا جو اللہ کی سزا اور گرفت کے مقابلہ میں سزا اور گرفت کر سکے۔ سو اس بات کو یاد رکھنا چاہئیے کہ جب تک انسان کا ایمان ان دونوں دیواروں کے اندر نہ آ جائے اس وقت تک کامل نہیں ہوسکتا بلکہ خطرہ میں رہتا ہے کیونکہ کامل ایمان اسی وقت ہوتا ہے جبکہ یہ دونوں باتیں پیدا کی جائیں ایک خوف کے اسباب دوسرے طمع کے سامان۔ چونکہ انسان کے کمال کا ظہور اُس وقت تک نہیں ہوسکتا جب تک ایمان کامل نہ ہو۔ اور ایمان کامل اُس وقت تک نہیں ہوسکتا جب تک خوف اور طمع کے درمیان نہ ہو اس لئے خدا تعالیٰ کی یہ قدیم سے سنت ہے کہ جس قوم یا جس جماعت کو وہ ترقی دینا چاہتا ہے یا جس انسان کا درجہ بلند کرنا چاہتا ہے اس کیلئے یہ دونوں قسم کے سامان پیدا کر دیتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ خدا تعالیٰ کے برگزیدہ لوگ جہاں دنیا میں سب سے بڑے مُنْعَمْ عَلَيْهِ ہوتے ہیں اور جہاں خدا تعالیٰ کے افضال کی ان پر ہر وقت بارش ہوتی ہے وہاں دوسرے لوگوں کی نسبت انہیں زیادہ خطرناک ابتلاؤں میں سے بھی گزرنا پڑتا ہے یہ دیکھ کر نادان انسان کہہ دیتا ہے کہ جس طرح اور لوگ دکھ اور تکلیف میں پڑے ہوئے ہیں اسی طرح یہ بھی ہے اس لئے ہمیں کس طرح معلوم ہو کہ یہ خدا کا برگزیدہ ہے لیکن اگر کوئی غور کرے تو اسے معلوم ہو جائے کہ ان کیلئے ابتلاؤں کے سامان ان کے درجہ کی بلندی اور ایمان کی ترقی کیلئے ہوتے ہیں کیونکہ مومن کی ترقی اسی طرح ہوتی ہے۔ پس اگر اللہ تعالیٰ ایک طرف ایمان میں ترقی دینے کے لئے طمع کے سامان مہیا فرماتا ہے تو دوسری طرف ان کے راستہ میں مشکلات کی گھاٹیاں بھی لاتا ہے تا کہ اگر ایک پہلو سے طمع ہو تو دوسرے پہلو سے خوف سے باہر نہ نکل جائیں۔

سورۃ فاتحہ میں خدا تعالیٰ نے جو دعا سکھائی ہے اس میں بھی اسی طرف متوجہ فرمایا ہے کہ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۔ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۲ ۔ یعنی وہ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ جو رحمٰن اور رحیم ہے اور وہ خدا جس نے اعمال کو دیکھ کر جزاء وسزا دینی ہے ہم اس کی حمد کرتے ہیں۔ اس آیت میں ایک طرف رحمٰن اور رحیم صفات کو بیان فرمایا تو دوسری طرف مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ بھی فرما دیا۔ ان کے متعلق کہا جا سکتا ہے کہ یہ صرف صفات الٰہیہ ہی ہیں یا دنیا کا تجربہ بھی اس کی تصدیق کرتا ہے اس لئے فرمایا یہ صفات ہی نہیں

بلکہ تجربہ بتاتا ہے کہ اگر ایک طرف فضل الٰہی نازل ہو رہے ہوں، انعام واکرام کی بارش ہو رہی ہے اور آرام اور سکھ مل رہے ہیں تو دوسری طرف غضبِ الٰہی بھی ہے جو خدا کے احکام کے توڑنے والوں پر گرتا ہے۔اور یہ دونوں قسم کی باتیں ثابت کر رہی ہیں کہ اگر ایک جماعت خدا تعالیٰ کے دروازے کی طرف جارہی ہے تو دوسری اس دروازے کے راستہ سے بھٹک کر واپس آرہی ہے۔

پس یہ بات یاد رکھنی چاہیئے کہ انسان کی ترقی کیلئے ابتلاؤں کا آنا ضروری ہے کیونکہ ایمان اُس وقت تک کامل نہیں ہوسکتا جب تک کہ خوف اور طمع دونوں کے وقت ایمان ترقی نہ کرے اور اگر کوئی خدا کی محبت اور عشق میں ایسا چور ہو کہ ایک منٹ کیلئے بھی خدا کو نہ بھلا سکے تو دوسری طرف یہ بھی چاہیئے کہ ایک منٹ کیلئے بھی خدا تعالیٰ کے احکام کے خلاف کرنے کا خیال دل میں نہ لائے کیونکہ اگر خدا تعالیٰ کا رحم اور فضل غیر محدود ہے تو اس کا عذاب بھی بڑا سخت ہے اور اس نے اگر ایک طرف ترقی رکھی ہے تو دوسری طرف تنزل بھی رکھا ہے۔اگر نور ہے تو اس مقابلہ میں ظلمت ہے، اگر صحت ہے تو اس کے مقابلہ میں بیماری ہے، اگر خیر ہے تو اس کے مقابلہ میں شر ہے، اگر راحت ہے تو اس کے مقابلہ میں دکھ ہے۔یہ خدا تعالیٰ نے مقابلہ میں باتیں رکھی ہیں کیوں؟ اس لئے کہ انسان کی ترقی کیلئے دونوں پہلو ضروری ہیں۔پس کبھی ایسا زمانہ ہوتا ہے کہ جماعت اور قوم پر راحت اور آرام آتا ہے تو ترقی کرتی ہے اور کبھی ابتلاء آتے ہیں ان میں ترقی کرتی ہے۔جو مومن ہوتے ہیں وہ دونوں حالتوں میں ترقی کرتے ہیں لیکن کچھ لوگ ایسے ہوتے ہیں جو راحت کے زمانہ میں تو ساتھ چلتے رہتے ہیں لیکن دکھ اور تکالیف کے زمانہ میں چھوڑ کر الگ ہو جاتے ہیں مومن دونوں حالتوں میں سے گزرتا ہے۔وہ اگر ایک طرف یہ سمجھتا ہے کہ مجھ پر خدا تعالیٰ کے انعام واکرام ہوئے ہیں تو دوسری طرف دکھوں اور ابتلاؤں سے اس کا ایمان مضبوط ہوتا ہے اور جب وہ دونوں امتحانوں میں پاس ہو جاتا ہے یعنی آگ اور پانی سے سلامت نکل آتا ہے تو خدا تعالیٰ اس کا درجہ بہت بلند کر دیتا ہے۔پس مومن کو چاہیئے کہ جیسا آرام اور راحت میں خوش ہو ایسا ہی اگر ابتلاء آئیں تو بھی خوش ہو کیونکہ اس سے اس کی ترقی ہوگی اس طرح اسے صاف کیا جاتا ہے نہ کہ مٹایا جاتا ہے۔کیا لوہار لوہے کو بھٹی میں اس لئے ڈالتا ہے کہ جلا دے نہیں بلکہ صاف کرنے کیلئے ڈالتا ہے۔اسی طرح خدا تعالیٰ بھی ابتلاؤں میں ڈالتا ہے تو اسی لئے کہ انسان

صاف ہو جائے۔

بہت لوگ ابتلاؤں سے ٹھوکر کھا جاتے ہیں لیکن یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ طمع اور خوف کے بغیر ایمان کامل ہو ہی نہیں سکتا۔ خدا تعالیٰ کے نبیوں سے بڑھ کر کون انسان اعلیٰ درجہ کا ہوتا ہے مگر ان کیلئے بھی یہ دونوں باتیں ہوتی ہیں کوئی نبی ایسا نہیں آیا کہ جس کو دونوں قسم کے حالات سے نہ گزرنا پڑا ہو۔ چونکہ ہماری جماعت سے خدا تعالیٰ کے بڑے بڑے وعدے ہیں اس لئے یاد رکھو کہ اگر ہم ان وعدوں کو دیکھ کر خوش ہوتے ہیں تو دوسری طرف اس بات کیلئے بھی تیار رہنا چاہیئے کہ ایسے وعدوں کے پورا ہونے کیلئے خدا تعالیٰ کی طرف سے ابتلاء بھی آتے ہیں اور جو ان میں ثابت قدم رہتے ہیں انہی کو کامیابی ہوتی ہے۔ اگر کوئی انسان جو آرام اور راحت میں رہ کر ہر وقت کامیابی ہی کامیابی چاہتا ہے تو وہ سنت اللہ سے واقف نہیں ہے، ممکن ہے اسے آج ہی ٹھوکر لگے یا کل۔ پس تمہیں جہاں کامیابی کی امید ہو وہاں خدا تعالیٰ کے ابتلاؤں کیلئے بھی تیار رہنا چاہیئے۔ اللہ تعالیٰ ہمارے قدموں کو عُسر یُسر، آرام و تکلیف میں ثابت رکھے اور اپنے فضلوں سے ہماری کمزوریوں پر نظر ترحم کرتے ہوئے ہمارے لئے ترقیوں اور کامیابیوں کے راستے کھول دے۔ (آمین)

(الفضل ۳۔ جون ۱۹۱۵ء)

---

۱؎ السجدہ: ۱۷، ۱۸ ۲؎ الفاتحۃ: ۲ تا ۴

(۷۱)

# مقابلہ اور لڑائی میں بھی تمہارا طریق ظالمانہ نہ ہو

(فرمودہ ۴۔جون ۱۹۱۵ء)

حضور نے تشہد ، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد مندرجہ ذیل آیت کی تلاوت فرمائی:۔

وَقَاتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ الَّذِيْنَ يُقَاتِلُوْنَكُمْ وَلَا تَعْتَدُوْا ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ [1]

اس کے بعد فرمایا:۔

قرآن کریم نے انسان کی زندگی کے لئے جس قدر ضروری مسائل تھے ان سب کو خوب کھول کھول کر بیان کر دیا ہے اس لئے ایک ایسا شخص جو قرآن شریف پر ایمان لاتا اور اس کے ساتھ تعلق رکھتا ہے اسے اپنی زندگی کے کسی پہلو میں بھی روحانی ترقی کرنے یا روحانیت کو قائم رکھنے کے لئے کسی اور کتاب کی کچھ ضرورت نہیں ہے، نہ وہ اس بات کا محتاج ہے کہ دوسرے مذاہب کے علماء سے کسی بات کے متعلق فتویٰ پوچھے، نہ وہ اس بات کا محتاج ہے کہ کسی اور مذہب کی کتاب سے کوئی فتویٰ ڈھونڈے، اور نہ اس کو اس بات کی ضرورت ہے کہ اپنے عقل و فکر سے کسی معاملہ کے متعلق کوئی بات دریافت کرے۔ ہاں اگر اس کو ضرورت ہے تو اس بات کی کہ قرآن شریف پر غور و فکر اور تدبر کرے کیونکہ جو کچھ ضرورتیں اس کو درپیش ہیں اور جو رکاوٹیں اس کے رستہ میں حائل ہیں ان سب کو دور کرنے کا طریق قرآن شریف نے بتا دیا ہے۔

انسان کی زندگی میں جہاں بہت سے دوست، عزیز اور محبت کرنے والے ہوتے ہیں وہاں

دشمنوں سے بھی اسے مقابلہ کرنا پڑتا ہے۔ اور اگر ایک طرف ایسے لوگ ہوتے ہیں جو اس کی عزت و آبرو اور راحت و آرام کیلئے اپنی جانیں قربان کر دیتے ہیں تو دوسری طرف ہر ایک انسان کیلئے ایسے لوگ بھی ہوتے ہیں جو اس کو دکھ اور مصیبت میں ڈالنے کے لئے اپنے آپ کی بھی پرواہ نہیں کرتے۔ بہت سے ایسے انسان ہوتے ہیں جو اپنی جان و مال اور عزت کو اس خیال سے برباد کر دیتے ہیں کہ دوسرے کی جان و مال اور عزت تباہ ہو جائے۔ ہر ایک انسان کو یہ باتیں پیش آتی ہیں کہ کوئی اس کی محبت کا دم بھر رہا ہے تو کوئی اس کی دشمنی کی آگ کو سینہ میں دبائے ہوئے ہے، کوئی اس کا عزیز ہے تو کوئی اس کے خون کا پیاسا، کوئی جان دینے کے لئے تیار ہے تو کوئی جان لینے کے درپے۔ پس جب ہر ایک انسان کی زندگی کا یہ حال ہے تو وہ کتاب جو انسان کی روحانی ترقی کیلئے آئی ہو اس کا یہ بھی کام ہے کہ جہاں وہ دوستوں، عزیزوں اور پیاروں کے ساتھ برتاؤ کا طرز بتائے وہاں دشمنوں اور مخالفوں کے ساتھ سلوک کرنے پر بھی روشنی ڈالے۔ قرآن شریف نے دونوں طریق بتائے ہیں۔ اگر ایک طرف والدین، بھائی، بہن وغیرہ رشتہ داروں، دوستوں، آشناؤں اور تمام بنی نوع انسان سے خواہ وہ کسی قوم، کسی مذہب، کسی ملک کے ہوں، خواہ کسی عمر کے ہوں، مرد ہوں، عورتیں ہوں، بچے ہوں بوڑھے ہوں، ان سب کے تعلقات اور سلوک کی ہدایات بتائی ہیں تو دوسری طرف دشمنوں اور معاندوں سے بھی سلوک کرنا بتایا ہے۔ یہ آیت جو میں نے پڑھی ہے اس میں بتایا گیا ہے کہ دشمن کے ساتھ تمہیں کس طرح معاملہ کرنا چاہیئے۔ فرمایا لڑو اور جنگ کرو اللہ کے راستہ میں یعنی دین کے معاملہ میں تمہیں جنگ کرنے کا حکم ہے مگر کہاں اور کن لوگوں سے؟ ان سے جو تم پر حملہ آور ہوں۔ اگر وہ تمہیں دین کے معاملہ میں تنگ کریں اور تمہیں دین سے ہٹانے اور بدلانے کیلئے یا تمہارے دین کو مٹانے کیلئے جنگ کریں تو تم بھی ایسے لوگوں سے ضرور جنگ کرو لیکن یہ بھی یاد رکھو کہ تمہیں یہ اجازت نہیں کہ کسی قوم پر اس لئے حملہ کر دو کہ وہ تمہارے دین میں نہیں ہے اور تمہارے مذہب کو قبول نہیں کرتی، قرآن شریف کو نہیں مانتی۔ ہاں اگر کوئی قوم تمہیں مذہب سے برگشتہ کرنے اور تمہارے مذہب کو تباہ کرنے کیلئے تم پر حملہ کرے تو پھر تمہیں اس سے لڑنے کی اجازت ہی نہیں بلکہ حکم ہے، پس تم ضرور اس سے لڑو لیکن ایک اور بات بھی لڑائی کے وقت تمہارے مدنظر رہنی چاہیئے اور وہ یہ کہ جنگ میں جوش اور غصہ کی وجہ سے انسان کے ہوش اڑ جاتے ہیں۔ بہت لوگ نرم طبع

ہوتے ہیں لیکن اگر ایک دفعہ انہیں غصہ آ جائے تو پھر ان کے جوش کی کوئی حد نہیں رہتی۔ وہ اس جوش میں تمام اخلاقی تعلیمیں اور اخلاقی جذبات کو بھول جاتے ہیں۔ بعض انسان تو ایسے ہوتے ہیں کہ بہت سی سخت باتوں کو برداشت کر جاتے ہیں اور بڑی تکلیفیں اٹھا لیتے ہیں اور غصہ نہیں ہوتے لیکن جب ایسے انسان غصہ ہو جائیں تو ایسے سخت غصہ ہوتے ہیں کہ تمام نرمی کو بھول جاتے ہیں۔

خدا تعالیٰ نے اس آیت میں فرمایا ہے کہ اگر دشمنوں سے تمہاری جنگ ہو تو اس بات کا خیال رکھنا کہ جوش اور غصہ میں حد سے نہ گزر جاؤ کیونکہ مسلمان کو ایسا کرنے کی اجازت نہیں ہے۔ اس میں خدا تعالیٰ نے دو شرطیں بیان فرمائی ہیں۔ ایک یہ کہ لڑو مگر ان لوگوں سے لڑو جو تم پر حملہ آور ہوں اور وہ جو حملہ کرنے کی طاقت نہیں رکھتے ان پر تم حملہ نہ کرنا یعنی عورتوں، بچوں اور بوڑھوں سے نہ لڑنا، جو تلوار اٹھا کر مقابلہ پر آئیں ان لوگوں سے جنگ کرنا۔ دوسری شرط یہ کہ جن لوگوں سے تم لڑو ان سے ایسے طریق سے لڑو کہ ظالمانہ طریق نہ ہو۔ آج کل جنگ ہو رہی ہے وہی قومیں جو بڑی مہذّب بنتی تھیں آج ایسے طریق اختیار کر رہی ہیں جو کہ ظالمانہ ہیں کہیں گیسیں استعمال کی جاتی ہیں تو کہیں قیدیوں کو پکڑ کر لڑائی کے وقت اپنے آگے رکھا جاتا ہے۔ خدا تعالیٰ نے فرمایا کہ تم ایسے دشمنوں سے لڑو جو تم پر حملہ آور ہوتے ہیں لیکن لڑائی میں اعتداء نہ کرنا بلکہ وہ طریق اختیار کرنا جو ظالمانہ نہ ہو۔ یہ بھی اعتداء میں داخل ہے کہ دشمن کا لباس پہن کر یا اس کا نشان دکھا کر حملہ آور ہونا یا صلح کے بہانے حملہ کر دینا۔ یہ سب ایسے طریق ہیں جو باوجود دشمن کے ساتھ لڑائی کرنے کے بھی جائز نہیں ہیں۔ لڑائی کے وقت بھی انسان کو انسانی حدود کے اندر رہنا چاہیئے۔ اللہ اعتداء کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا۔ فرمایا مسلمانوں کی قوم تو وہ قوم ہے جسے خدا کا محبوب بننا چاہیئے اگر تم لوگ ہی وقتی غصہ اور جوش میں آ کر اعتداء کرو گے تو خدا کے محبوب نہیں بن سکو گے۔ کیونکہ اگر تم لڑائی کے وقت ان حدود کو توڑ کر آگے نکل جاؤ گے تو یہ اس بات کا ثبوت ہوگا کہ تمہاری لڑائیاں نفسانی اور اپنی خواہشات کی لڑائیاں ہیں نہ کہ خدا کیلئے۔

اس بات پر خدا تعالیٰ نے کیوں بار بار زور دیا۔ میں نے بتایا ہے کہ جنگ کے وقت ہوش نہیں رہتے۔ دیکھو وہی مہذب قومیں جن کا سب سے بڑا اعتراض قرآن شریف پر یہ تھا کہ یہ لڑائی اور جنگ کی تعلیم دیتا ہے اور قتل و غارت کا سبق پڑھاتا ہے آج ایسے ایسے شرمناک

طریق پر جنگ کر رہی ہیں کہ ان کا نام لیتے ہوئے بھی شرم آتی ہے۔ یہ لوگ کیوں ایسا کرتے ہیں اس لئے کہ غصہ اور غضب میں سب کچھ بھول گئے ہیں۔ خدا تعالیٰ نے مسلمانوں کو بتایا ہے کہ ایسے موقع پر تمہیں بہت ہی ہوشیار رہنا چاہیئے تا ایسا نہ ہو کہ کوئی ناجائز بات کر بیٹھو۔ میں نے یہ آیت ایک خاص غرض کیلئے پڑھی تھی لیکن حلق خراب ہے۔ اس لئے زیادہ بولا نہیں جاتا۔ تاہم کچھ مختصر سا بیان کر دیتا ہوں۔

۳۰ مئی کے اخبار پیغام صلح میں ایک مضمون چھپا ہے جو ایک ایسے شخص نے لکھا ہے جو کہتا ہے کہ میں قادیان سے ان باتوں کو اچھی طرح معلوم کر کے آیا ہوں۔ وہ لکھتا ہے کہ دوسرا منافقانہ طریقہ یہ اختیار کر رکھا ہے کہ بیعت میں عہد لیا جاتا ہے کہ مرزا غلام احمد صاحب کو مہدی مسعود اور مسیح موعود مانو اور پیغمبر خدا کو خَاتَمَ النَّبِيِّيْنَ مانو۔ جب جماعت میں داخل ہو جاتا ہے تو رفتہ رفتہ معلوم کراتے ہیں کہ مسیح موعود خود خَاتَمَ النَّبِيِّيْنَ ہیں۔ پہلے امتی نبی تھے پھر حقیقی نبی ہو گئے۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ حضرت صاحب کا ہی کلمہ ہے۔ قرآن شریف دنیا سے مفقود ہو گیا تھا۔ موجودہ قرآن شریف مسیح موعود پر نازل ہوا ہے بھلا یہ منافقت نہیں تو پھر کیا ہے؟ پھر وہ کذاب لکھتا ہے کہ قادیان والے یہ اعتقاد رکھتے ہیں کہ ''زیارت قادیان حج بیت اللہ ہے''۔ پھر ہماری طرف یہ بات منسوب کرتا ہے کہ قرآن شریف دنیا سے اٹھ کر ثریا پر چلا گیا تھا مسیح موعود نے دوبارہ ہم کو لا کر دیا لہٰذا ہم پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا کوئی احسان نہیں ہے ''مسیح موعود خاتم الانبیاء'' ہیں۔ ''مسیح موعود حقیقی نبی ہیں'' اسی طرح کے کئی ایک جھوٹ اس نے بولے ہیں اور خوب دل کھول کر جھوٹ کی غلاظت پر منہ مارا ہے۔ مجھے حیرت ہے کہ ان لوگوں کی عقل اور سمجھ کہاں گئی ہے اور انہیں کیا ہو گیا مگر یہ دشمنی اور عداوت کا نتیجہ ہے کہ اس میں عقل ماری جاتی ہے اور جائز ناجائز میں تمیز کرنے کی اہلیت نہیں رہتی۔ قرآن شریف نے کیا ہی لطیف بات بیان کی ہے کہ اے مسلمانو! تم اپنے دشمنوں سے لڑو۔ اگر تلوار کی جنگ ہو تو تلوار سے اور اگر تحریری اور تقریری جنگ ہو تو اس طرح اور یہ تمہارا حق ہے کہ جن لوگوں کو تم حق پر نہیں سمجھتے ان سے خوب بحث و مباحثہ کرو۔ ایک مسلمان کا فرض ہے کہ ایک آریہ سے مذہبی بحث کرے اور جہاں تک اس کی طاقت ہو خوب زور سے کرے اور ایسا ہی کرنے کا آریہ کو بھی حق ہے لیکن کسی کو یہ حق نہیں کہ ایک دوسرے پر افتراء کرے، جھوٹ بولے اور دوسرے کی طرف وہ باتیں

منسوب کرے جو اس نے نہیں کہیں یا اس کا مذہب نہیں کہتا۔ اسی طرح مومن کا فرض ہے اور ہر ایک مومن کا خدا تعالیٰ نے یہ کام مقرر فرمایا ہے اس لئے اسے چاہئیے کہ آریوں، عیسائیوں، برہموؤں اور یہودیوں وغیرہ کو خوب تبلیغ کرے اور پورے زور سے کرے لیکن مباحثہ میں یہ بات ضرور مدنظر رکھے کہ جھوٹ اور افتراء سے کام نہ لے کیونکہ جو قوم جھوٹ اور افتراء کو استعمال کرتی ہے وہ اپنی شکست کا خود اقرار کرتی ہے۔ گویا وہ یہ مانتی ہے کہ ہمیں اپنے دشمنوں اور مخالفوں میں اب کوئی عیب نظر نہیں آتا، اس لئے ہم خود ان کیلئے باتیں بناتے ہیں۔ اگر کوئی ایسا مذہب ہے جو جھوٹ کو پھیلاتا اور سچائی کو دباتا ہے تو اس کیلئے افتراء اور جھوٹ کی کیا ضرورت ہے اس میں تو خود بہت سی ایسی باتیں ہوں گی جو اس کے نقائص کی تصدیق کریں گی اور اسے لغو مذہب قرار دیں گی۔

کہا گیا ہے کہ مبائعین آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو خَاتَمَ النَّبِيّٖن نہیں مانتے۔ لیکن مجھے افسوس آتا ہے ان لوگوں پر جو یہ کہتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے بعد کوئی نبی نہیں آسکتا اور پھر باوجود اس کے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو خَاتَمَ النَّبِيّٖن بھی کہتے ہیں وہ خاتم یعنی مہر ہی کیا ہوئی جو کسی کاغذ پر نہ لگی اور اس نے کسی کاغذ کی تصدیق نہ کی۔ اسی طرح نبی کریم خَاتَمَ النَّبِيّٖن کیا ہوئے جب کسی انسان پر آپ کی نبوت کی مہر نہ لگی اور آپ کے بعد کوئی نبی نہ ہوا۔ اگر آپ کی امت میں کوئی نبی نہیں ہے تو آپ خَاتَمَ النَّبِيّٖن بھی نہیں ہیں اور اگر نبی ہے تب آپ خَاتَمَ النَّبِيّٖن ہیں۔ باقی رہا یہ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے کسی کو افضل ماننا، اگر کوئی شخص ایسا عقیدہ رکھتا ہے تو میں اس کے عقیدہ کو لعنتی سمجھتا ہوں۔ کیونکہ کوئی عزت اور کوئی بڑائی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی فرمانبرداری اور اطاعت کے بجز نہیں مل سکتی۔ دنیا کی عزتیں اور بڑائیاں تو دنیا سے تعلق رکھتی ہیں مگر خدا تعالیٰ کے حضور عزت اس پاک انسان کی کفش برداری، اطاعت و فرمانبرداری کے سوا کسی کو حاصل نہیں ہوسکتی۔ خواہ وہ مرزا غلام احمد ہی ہو یا اور کوئی شخص ہو۔ صرف آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی غلامی میں ہی عزت ہے۔ چنانچہ حضرت مسیح موعود بھی فرماتے ہیں۔

ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو  اس سے بہتر غلامِ احمد ہے

یہاں حضرت صاحب نے غلام احمد میں نسبت اضافی رکھی ہے۔ پس اگر ہم مرزا صاحب کو نبی مانتے ہیں اور بعض پہلے نبیوں سے آپ کا رتبہ بلند یقین کرتے ہیں تو اس کے یہ معنی نہیں

کہ آپ کو ہم آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بلند درجہ رکھنے والا سمجھتے ہیں بلکہ یہی سمجھتے ہیں کہ آپ نے جو کچھ پایا اور جو کچھ حاصل کیا وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی غلامی میں پایا۔ اور آپ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے غلام ہی تھے پس جو شخص اس کے خلاف کوئی بات ہماری طرف منسوب کرتا ہے وہ اعتداء کرتا اور جھوٹ بولتا ہے۔

یہاں کوئی غیر مبائع نہیں۔ خدا تعالیٰ نے قادیان کو بھی مدینہ کی طرح بنا دیا ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں کہ مدینہ بھٹی کی طرح ہے [۲]۔ جو خبیث اس میں پڑتا ہے اس کو نکال کر باہر پھینک دیتا ہے۔ قادیان میں بھی باوجود اس کے کہ ان لوگوں کے ہاتھ میں سب کچھ تھا اور سیاہ وسفید کے مالک بنے ہوئے تھے لیکن خدا تعالیٰ نے یہاں سے ان کو نکال کر باہر پھینک دیا۔ اب اگر کوئی ان کا ساتھی یہاں رہتا بھی ہے تو وہ منافقت کی حالت میں رہتا ہے اس کو اپنا آپ ظاہر کرنے کی جرأت ہی نہیں۔ پس یہاں ایسے لوگوں کے سامنے جو سب کے سب میرے ہم خیال ہیں مجھے ظاہر کچھ اور پوشیدہ کچھ اور کہنے کی کیا ضرورت ہے۔ تم لوگوں کو قادیان آئے ہوئے کتنا عرصہ گزر گیا ہے کیا کسی کو کبھی میں نے یہ کہا ہے کہ اصل خَاتَمَ النَّبِیّٖن حضرت مسیح موعود ہی ہیں۔ جب تم لوگوں کو نہیں کہا تو وہ دکنی بدنصیب جو خدا جانے کس غرض سے یہاں پہنچا تھا دس دن میں ایسا مخلص کہاں ہو گیا تھا کہ اسے میں نے ایسی پوشیدہ باتیں کہہ دیں جو تم میں سے کسی کو نہ کہیں۔ پس کسی کی طرف وہ باتیں منسوب کرنا جو اس نے نہیں کہیں لعنتی آدمی کا کام ہے۔ ہمارا اس میں دخل نہیں خدا تعالیٰ چاہے تو ایسے آدمی کو سزا دے اور چاہے تو چھوڑ دے۔ مگر ہمارے لئے یہ خوشی کی بات ہے کہ خدا تعالیٰ نے ہمارے دشمن کو اندھا کر دیا ہے اور اسے ہمارے سچے عیب نظر نہیں آتے۔ اگر کسی کا سچا اور درست عیب ظاہر کر دیا جائے تو وہ اس پر شرمندہ ہوتا ہے۔ ہم میں بھی کئی عیب ہیں کیونکہ ہم انسان ہیں اور کوئی انسان عیبوں سے خالی نہیں ہوتا مگر یہ خدا تعالیٰ کا فضل ہے کہ ہمارے دشمنوں کو ہمارے عیب نظر نہیں آتے اس لئے انہیں اب یہ ضرورت پڑی ہے کہ جھوٹ بنا کر پیش کریں، یہ ہماری فتح اور کامیابی کی علامت ہے۔

میں نے دیکھا ہے کہ بعض لوگوں پر غلط الزام لگتا ہے تو وہ کڑھتے اور رنج محسوس کرتے ہیں لیکن انہیں خوش ہونا چاہئیے کیونکہ دشمن کا ایسا کرنا خدا تعالیٰ کے فضل اور کرم کی علامت ہے اور یہ اس طرح کہ جب انسان کسی گناہ میں مبتلا ہوتا ہے اور وہ گناہ بڑھتے بڑھتے

اس حد تک پہنچ جاتا ہے کہ وہ سزا کے قابل ہو جاتا ہے تو خدا تعالیٰ اس کے کسی دشمن کو کھڑا کر دیتا ہے جو اس پر جھوٹا الزام لگاتا اور بدنام کرنا چاہتا ہے۔لیکن وہ چونکہ دراصل سچا ہوتا ہے اس لئے سمجھدار لوگوں کے نزدیک وہ مظلوم سمجھا جاتا ہے اور اس طرح اس کی عزت ہو جاتی ہے۔اگر وہ بات جو اس پر الزام کے طور پر قائم کی گئی تھی صحیح ہوتی تو بے شک وہ بدنام اور بے عزت ہوتا لیکن دشمن کے افتراء اور جھوٹ بولنے کی وجہ سے اس کی عزت ہو جاتی ہے۔کہتے ہیں کہ ایک دن رنجیت سنگھ کے لڑکے کے باورچی نے کھانے میں نمک زیادہ ڈال دیا تو اس نے ملازم کو حکم دیا کہ اسے سَو کوڑے مارو۔اس نے کہا حضور یہ تو اس پر بہت بڑا ظلم ہے کہ نمک کی زیادتی کی وجہ سے اتنی سخت سزا دی جائے۔اس نے کہا میں نے تو اس پر احسان کیا ہے اس نے تو ہمارے کئی سو بکرے کھا لئے ہیں۔اب میں نے چھوٹی سی بات پر اس کو اس لئے سخت سزا دی ہے کہ لوگوں کے نزدیک اس کی عزت بنی رہے اور بدنامی نہ ہو کیونکہ وہ تو یہی سمجھیں گے کہ بے چارے کو نمک کی زیادتی کی وجہ سے مارا گیا ہے اور اصل بات ان سے پوشیدہ رہے گی۔بڑے لوگ خدا تعالیٰ کے اخلاق کے مظہر ہوتے ہیں اس لئے یہ بھی لوگوں سے ایسا ہی سلوک کرتے ہیں کہ کسی کی بدنامی نہ ہو بلکہ عزت ہی قائم رہے۔تو یہ خدا تعالیٰ نے فضل کیا ہے کہ ہمارے مخالفوں کو ہمارے پوشیدہ عیب نظر نہیں آتے اور انہیں اندھا کر دیا ہے اس لئے اب وہ جھوٹ بنانے پر اتر آئے ہیں۔لیکن جب ہم نے خدا کی محبت کیلئے انہیں دور کر دیا ہے تو پھر ان کے حملے ہمارا کیا بگاڑ سکتے ہیں۔مگر تم لوگ یاد رکھو کہ تمہارے بھی بہت دشمن ہیں لیکن تمہیں ان سے خواہ کتنا ہی خطرناک مقابلہ کرنا پڑے تم جھوٹ ہرگز نہ بولنا۔اگر کوئی تمہاری باتوں کو نہیں مانتا تو نہ مانے۔تم کوئی داروغہ نہیں ہو۔آنحضرت ﷺ کو خدا تعالیٰ نے داروغہ بنا کر نہیں بھیجا تو تم کون ہو۔اللہ تعالیٰ آنحضرت ﷺ کو فرماتا ہے کہ تم کو ہم نے مصیطر کر کے نہیں بھیجا [۳]۔پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نگران اور داروغہ نہیں تو ہمارا تمہارا بھی اتنا ہی کام ہے کہ لوگوں تک حق کو پہنچا دیں آگے جو خدا تعالیٰ مناسب سمجھے گا کرے گا۔جس کو وہ آرام اور آسائش کا مستحق سمجھے گا اسے آرام و آسائش دے گا اور جسے سزا اور عتاب کے قابل پائے گا اس سے ایسا ہی سلوک کرے گا۔بہت لوگ ہوتے ہیں جو حق کی بڑی مخالفت کرتے ہیں مگر مرنے سے پہلے ہدایت پا جاتے ہیں۔تو کسی انسان کے اختیار میں یہ بات نہیں کہ دوسرے کو اپنی بات منوا بھی لے یہ

خدا تعالیٰ کے اختیار میں ہی ہے۔ پس جو شخص ایسا چاہتا ہے گویا وہ خدا تعالیٰ کے اختیارات کو اپنے ہاتھ میں لینا چاہتا ہے۔ پس تم حق کے قبول کروانے کو خدا تعالیٰ پر چھوڑ دو۔ ہاں خدا سے یہ کہو اے خدا! ہم سچ بات کے مقابلہ میں دلیل دے سکتے ہیں اور اس طرح مخالف کو خاموش کرا سکتے ہیں لیکن جھوٹ کے مقابلہ میں ہم جھوٹ نہیں بول سکتے۔ اس لئے جھوٹ بولنے اور افتراء کرنے والے لوگوں کو آپ کے سپرد کرتے ہیں۔ آپ خود ان سے معاملہ کیجئے اور ہمیں اس قسم کے فریبوں اور جھوٹوں سے بچائیے۔ آمین ثم آمین۔

(الفضل ۱۰۔ جون ۱۹۱۵ء)

---

۱؎ البقرة:۱۹۱

۲؎ بخاری ابواب فضائل المدینة باب فضل المدینة وانها تنفی الناس۔

۳؎ الغاشية:۲۳

(۷۲)

# خدا تعالیٰ کے مقررہ راستوں پر چل کر ہی انسان فلاح پاسکتا ہے

(فرمودہ ۱۸۔ جون ۱۹۱۵ء)

حضور نے تشہّد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد مندرجہ ذیل آیت کی تلاوت فرمائی:۔

اِنَّ اللّٰهَ يَاْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ وَاِيْتَآئِ ذِى الْقُرْبٰى وَيَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ وَالْبَغْيِ يَعِظُكُمْ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ [1]

اس کے بعد فرمایا:۔

ہر کام کیلئے اللہ تعالیٰ نے کچھ طریق اور دروازے مقرر فرمائے ہوئے ہیں۔ جو انسان ان طریقوں اور دروازوں میں سے ہو کر کسی کام کو کرتے ہیں وہ کامیاب ہو جاتے ہیں لیکن جو لوگ ان راستوں کو چھوڑ کر اور ان دروازوں کو اپنے اوپر بند کر کے ان کے علاوہ کسی اور طرح سے کامیابی چاہتے ہیں انہیں ہرگز کامیابی نصیب نہیں ہو سکتی۔ خدا تعالیٰ کے بنائے ہوئے رستے اور کھولے ہوئے دروازے کو چھوڑ کر کسی اور طریق اور دروازہ کی طرف جاتے ہوئے یہ یقین رکھنا کہ میں کامیاب ہو جاؤں گا بالکل عبث ہے۔

پس ہر ایک شخص کا فرض ہے کہ اگر وہ کامیابی دیکھنا چاہتا ہے اگر وہ بامراد ہونا چاہتا ہے اگر وہ فلاح پانا چاہتا ہے اور اگر وہ مظفّر و منصور ہونا چاہتا ہے تو ہر ایک کام کے کرتے وقت اس بات پر غور کر لے کہ اس کے متعلق خدا تعالیٰ نے کون سے راستے مقرر فرمائے اور کون سے دروازے کھولے۔ اگر وہ یہ دیکھے کہ میں ان رستوں پر قدم زن نہیں اور ان دروازوں سے نہیں گزر رہا جو خدا تعالیٰ نے مقرر کئے ہیں تو سمجھ لے کہ میرے لئے کامیابی

مشکل ہی نہیں بلکہ ناممکن ہے۔لیکن اگر ایسے رستوں پر چل رہا ہے اور ایسے دروازوں سے گزر رہا ہے جو خدا تعالیٰ نے اس کام کیلئے تجویز فرمائے ہیں تو اس کیلئے ضرور کامیابی ہے۔ یہ راستے خدا تعالیٰ نے ہر ایک کام کیلئے مقرر کئے ہوئے ہیں خواہ وہ کام روحانی ہو یا جسمانی۔

دیکھو انسان پر بیماریاں آتی ہیں اگر ان طریقوں پر ان کا علاج نہ کیا جائے جو ان کیلئے مقرر ہیں تو ہرگز شفاء نہیں ہوسکتی۔مثلاً بعض علاج ایسے ہوتے ہیں جو سینہ کی بیماری کیلئے مفید ہوتے ہیں اور بعض ایسے ہوتے ہیں جو معدہ کی بیماری کیلئے کارگر ہوتے ہیں لیکن اگر وہ علاج جو سینہ کی بیماری کیلئے ہے معدہ کی بیماری پر استعمال کیا جائے یا معدہ کا علاج سینہ کی بیماری پر برتا جائے تو ہرگز شفا نہیں ہوسکتی۔اسی طرح اگر آنکھ میں ڈالے جانے والی دوا،خواہ آنکھ کیلئے کتنی ہی مفید کیوں نہ ہو لیکن کان میں ڈالنے سے کچھ فائدہ نہ دے گی کیوں؟ اس لئے کہ خدا تعالیٰ نے اسے کان کیلئے نہیں بنایا بلکہ آنکھ کیلئے بنایا ہے اس لئے اس سے آنکھ کو ہی فائدہ ہوسکتا ہے۔تو ہر ایک کام کیلئے رستے ہیں جو کوئی ان پر چلتا ہے فائدہ اٹھاتا ہے اور جو چھوڑتا ہے وہ ناکام اور نامراد رہنے کے علاوہ نقصان بھی اٹھاتا ہے۔

یہ جو آیت میں نے پڑھی ہے اس میں خدا تعالیٰ نے کامیاب ہونے کے کچھ راستے بتائے ہیں اور کچھ ایسے دروازے بھی بتائے ہیں جن سے بچنا چاہیئے۔کیونکہ جب کوئی انسان ان سے گزرتا ہے تو تباہ و برباد ہو جاتا ہے۔فرمایا۔اِنَّ اللّٰہَ یَاْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ وَاِیْتَآئِ ذِی الْقُرْبٰی وَیَنْھٰی عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْکَرِ وَالْبَغْیِ یَعِظُکُمْ لَعَلَّکُمْ تَذَکَّرُوْنَ۔ اللہ تمہیں حکم دیتا ہے عدل اور احسان کرنے اور قریبیوں کو دینے کا یا ایسے رنگ میں دینے کا جو قریبیوں کا ہو اور روکتا ہے بُری اور ناپسندیدہ باتوں سے اور سرکشی یعنی حد سے بڑھنے سے۔یہاں اللہ تعالیٰ تین باتوں کے کرنے کا حکم دیتا ہے اور تین باتوں سے روکتا ہے۔خدا تعالیٰ کا یہ نصیحت کرنا لغو، بے فائدہ اور بیہودہ نہیں بلکہ اس لئے ہے کہ تم فائدہ اٹھاؤ۔اگر تم ان کرنے والی باتوں کو مان لوگے اور منع کردہ طریقوں سے بچو گے تو کامیاب ہو جاؤ گے اور تمہیں بہت سکھ پہنچے گا۔مومن کی یہی شان ہے کہ عدل،احسان اور اِیْتَآئِ ذِی الْقُرْبٰی کو مدنظر رکھے اور فحشاء،منکر اور بغی سے بچے۔بعض لوگ غصہ،طیش اور اشتعال دلانے کے وقت انہیں بھول جاتے ہیں۔کل ہی یہاں ایک معاملہ پیش ہوا کہ بحث میں کسی نے حضرت مسیح ؑ کی نسبت گندے الفاظ استعمال کئے ہیں۔اللہ تعالیٰ بہتر جانتا ہے کہ اس نے کئے ہیں یا

نہیں۔لیکن اگر اس نے کئے ہیں تو شاید وہ یہ عذر پیش کرے کہ بحث کرنے والے نے چونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان میں گستاخی کی تھی اس لئے میں نے بھی ایسا کیا۔لیکن یہ وہی بات ہے جو يَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ وَالْبَغْيِ کے نیچے آتی ہے؟ کیا ایک آدمی کے حد سے بڑھنے سے دوسرے کو بھی بڑھ جانا چاہئیے؟ کیا ایک کے فَحْشَآء و مُنْكَرْ سے باز نہ رہنے سے دوسرے کو بھی ایسا ہی کرنا چاہئیے؟ ہرگز نہیں! کیا کسی کا یہ عذر قابل پذیرائی ہوسکتا ہے کہ فلاں نے چونکہ جھوٹ بولا تھا اس لئے میں نے بھی بولا ہے۔فلاں نے چونکہ چوری کی تھی اس لئے میں نے بھی کی ہے۔فلاں نے چونکہ کفر بکا تھا اس لئے میں نے بھی اس کا ارتکاب کیا ہے اس قسم کے جواب تو دوزخی لوگ دیں گے ہمارے بڑوں نے چونکہ یہ کام کئے تھے اس لئے ہم نے بھی کئے۔پس یہ عذر بہت ہی نامعقول ہے اور اس طرح کی بات ہے جس طرح ایک آدمی جا رہا ہے اور اس کا ایک پاؤں کوئی زخمی کر دے تو دوسرے کو وہ خود اس لئے زخمی کر لے کہ ایک جو زخمی ہو گیا ہے ایسا کرنا کسی عقل مند آدمی کا کام نہیں ہوسکتا۔اگر بحث کرتے وقت کسی نے ایسی بات کہہ دی ہو جو اس کے پیشوا کی شان کے خلاف ہو تو اس کا ایسی ہی بات دوسرے کے اس پیشوا کو جو کہ اس کا بھی پیشوا ہے کہنا بہت نامعقول حرکت ہے۔ایک قصہ ہے تو گندا مگر اسی کے مناسب حال ہے۔کہتے ہیں ایک شخص نے کسی سے ایک ضرورت کے وقت کوئی برتن لیا اور بہت دنوں تک اپنے گھر ہی رکھ چھوڑا۔ایک دن برتن لینے والا برتن لینے گیا تو وہ شخص اس میں ساگ ڈال کر کھا رہا تھا۔یہ دیکھ کر اسے بہت بُرا لگا اور اپنا برتن لے کر کہنے لگا کہ تم نے ہمارے برتن میں ساگ ڈال کر کھایا ہے ہم تمہارے برتن میں نجاست ڈال کر کھائیں گے۔اس احمق نے یہ نہ سوچا کہ نجاست تم کھاؤ گے اس کا کیا نقصان ہوگا۔

مومن کو بہت احتیاط کرنی چاہئیے کیا یہ کوئی انسانیت ہے کہ دو بھائی آپس میں لڑیں تو ایک دوسرے کو باپ کی گالی دے اور دوسرا اس کو ماں کی گالی دے دے۔ایک نے تو نادانی کی تھی لیکن دوسرے نے اس سے بڑھ کر نادانی کی۔اسی طرح اگر ایک یہودی حضرت مسیحؑ کو گالی دے اور یہ سن کر کوئی عیسائی حضرت موسیٰ علیہ السلام کو گالی دے دے تو یہ بہت ہی گندہ فعل ہے۔اسی طرح اگر کوئی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو گالی دے تو کسی مسلمان کا یہ کام نہیں ہے کہ وہ اس کے مقابلہ میں حضرت مسیحؑ، حضرت موسیٰؑ، حضرت اسحٰقؑ، حضرت یعقوبؑ،

حضرت ابراہیمؑ، وغیرہ انبیاء علیہم السلام کو گالیاں دے دے۔ اگر کوئی ایسا کرتا ہے تو وہ آنحضرت ﷺ کو دو گالیاں دیتا ہے ایک اس بکواس کرنے والے کی معرفت اور ایک خود۔ لیکن وہ یاد رکھے کہ یہ سخت بغاوت اور سرکشی ہے۔ اللہ تعالیٰ کے انبیاء کی ہتک کوئی معمولی گناہ نہیں۔ ایمان سلب ہو جاتا ہے اور قرآن کریم اس کا نام کفر رکھتا ہے۔ کسی کی مجال نہیں ہوتی کہ دنیا کے حکام کے سامنے ان کو گالی دے اور پھر نقصان نہ اٹھائے۔ تو خدا تعالیٰ کے حُکام جو ان سے بہت زیادہ اور زبردست ہوتے ہیں، ان کی نسبت ایسا کہنے والا کہاں بچ سکتا ہے؟ دنیا کے حُکام کی ہتک کر کے بعض لوگ بچ بھی جاتے ہیں مگر خدا کے انبیاء کی ہتک کر کے کوئی نہیں بچ سکتا۔ کیوں؟ اس لئے کہ دنیاوی حاکموں کا مجرم پکڑنے والا ہاتھ اتنا لمبا نہیں ہوتا جتنا کہ خدائی حکام کے بھیجنے والوں کا ہے۔ ان سے جنگلوں میں، غاروں میں، سمندروں میں، پہاڑوں کی اونچی چوٹیوں پر، زمین دوز حُجروں میں چھپ کر بعض لوگ گرفتار ہونے سے بچ جاتے ہیں مگر خدا تعالیٰ کا ہاتھ بڑے سے بڑے جنگلوں، عمیق سے عمیق غاروں، وسیع سے وسیع سمندروں، بلند سے بلند پہاڑوں اور تاریک سے تاریک حُجروں میں پہنچ جاتا ہے۔ پس دنیاوی بادشاہوں سے مقابلہ کرنا اتنا سخت نہیں جتنا خدا تعالیٰ سے ہے۔ ایک بادشاہ مر جاتا ہے تو بعد میں اس کیلئے مقابلہ کرنے والا کوئی نہیں رہتا۔ مثلاً سکندر مر چکا ہے آج کتنی ہی گالیاں کوئی اسے نکالے کوئی پوچھتا تک نہیں۔ مگر سکندر سے پہلے بھی جو کوئی نبی ہوا ہے، اس کو جو گالی دے اسے سزا دینے والا اس وقت بھی موجود ہے اور ضرور سزا دے گا۔ نادان انسان گالی کے مقابلہ میں گالی دے کر سمجھتا ہے کہ میں نے بدلہ لے لیا ہے۔ مگر وہ ایسا ہی کرتا ہے جیسا کہ کسی نے اس کی ایک گال پر طمانچہ مارا تو دوسری پر اس نے خود مار لیا۔ ایک ہاتھ دشمن نے کاٹا تو دوسرا خود کاٹ لیا۔ خدا تعالیٰ بُری اور بے حیائی اور حد سے بڑھنے والی باتوں سے روکتا ہے۔ ہر ایک نبی خدا تعالیٰ کے حضور بہت بڑی عزت رکھتا ہے اس لئے اس کی ہتک کرنے والا ضرور سزا پاتا ہے۔ اگر کسی نبی کے ماننے والا ہمارے پیشوا کی ہتک کرتا ہے تو ہمیں تو یہ بھی اجازت نہیں کہ اس کے ایسے پیشوا کی ہتک کریں جس کو صرف وہی مانتا ہے چہ جائیکہ ایسے پیشوا کی بے ادبی کریں جس کو ہم خود بھی مانتے ہیں۔

پنڈت دیانند ایک شخص ہوا ہے ہم اس کو نہیں مانتے لیکن یہ ہمارا کام نہیں ہے کہ ایک آریہ کے آنحضرت ﷺ کو یا حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو گالیاں دینے پر ہم اس کو

گالیاں دیں۔گالیاں دینے سے فائدہ ہی کیا ہے۔ وہ خود تو مر گیا ہے وہ سنتا نہیں اور اگر زندہ ہوتا بھی تو اس طرح کرنے سے سوائے لڑائی جھگڑے اور فساد پھیلنے کے اور کیا حاصل ہو سکتا۔ پس جب ایسے لوگوں کو بھی گالیاں دینا منع ہے تو جو خدا تعالیٰ کے نیک بندے اور مقرّب ہیں ان کو کہاں جائز ہے۔ پس تم ہمیشہ احتیاط کرو اور بہت زیادہ احتیاط کرو تمہارے ایک ایک کام کے نتیجے کا اثر جماعت پر پڑتا ہے۔ اس بات کی بہت کوشش کرو کہ خدا تعالیٰ تمہیں کسی کیلئے ٹھوکر کا موجب نہ بنائے کیونکہ جو ٹھوکر کا موجب ہوتا ہے وہ ٹھوکر کھانے والے کے گناہوں کو بھی اپنے سر پر اٹھاتا ہے۔ خدا تعالیٰ اپنے فضل اور کرم سے تم کو اپنے سیدھے رستوں پر چلائے اور ٹیڑھے رستوں سے بچائے۔ آمین۔

(الفضل ۲۲۔ جون ۱۹۱۵ء)

---

۱ النّحل:۹۱

(۷۳)

# کوشش کرو کہ تمہیں اعلیٰ درجہ کی موت نصیب ہو

(فرمودہ ۲۵۔ جون ۱۹۱۵ء)

حضور نے تشہّد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد مندرجہ ذیل آیت کی تلاوت فرمائی:۔

يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ حَقَّ تُقٰتِهٖ وَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ [1]

پھر فرمایا:۔

تمام انسانوں کی حالتیں، مختلف تعلقات، مختلف اعمال اور مختلف واقعات کے ساتھ ساتھ بدلتی رہتی ہیں۔ایک انسان کی جو حالت ہوتی ہے وہ دوسرے کی نہیں ہوتی اور جو دوسرے کی ہوتی ہے وہ تیسرے کی نہیں ہوتی کوئی بڑا تندرست اور قوی ہوتا ہے تو کوئی نہایت ضعیف اور بیمار ہوتا ہے، کوئی بڑا عالم اور واقف کار ہوتا ہے تو کوئی بالکل جاہل اور کودن ہوتا ہے، کوئی استنباط اور ایجاد کی بڑی قابلیت رکھتا ہے تو کوئی واضح سے واضح بات کے سمجھانے پر بھی نہیں سمجھتا، کوئی دین کی طرف بہت توجہ رکھنے والا ہوتا ہے تو کوئی دین سے بالکل بے پرواہ، کوئی دنیا میں بہت ہی منہمک ہوتا ہے تو کوئی صبح کے کھانے کے بعد شام کے کھانے کی بھی فکر نہیں رکھتا۔

غرض ہر ایک انسان کی حالت ایک دوسرے سے مختلف ہوتی ہے اور مختلف حالات کے ماتحت بدلتی رہتی ہے۔ایک انسان ہوتا ہے اس کے خیالات ایک اور انسان سے جو دوسرے لوگوں سے تعلقات رکھتا ہے مختلف ہوتے ہیں جس طرح انسانوں کی ہر ایک چیز میں اختلاف ہے مثلاً علم میں، صحت میں، عزت میں، آبرو میں، طاقت میں، کمزوری میں، دولت میں، غربت

میں، زبان میں، شکل وصورت وغیرہ وغیرہ میں، اسی طرح ان کی موتوں میں بھی اختلاف ہے۔ ایک بہت بڑا فرق جو ظاہری طور پر نظر آتا ہے وہ تو یہ ہے کہ ایک بچپن میں بلکہ ماں کے پیٹ میں ہی مر جاتا ہے۔ ایک کچھ دن بعد مرتا ہے، پھر چلنے پھرنے کے بعد ایک جوانی میں، ایک بڑھاپے میں اور ایک ارذل عمر کو پہنچ کر مرتا ہے، پھر جسمانی لحاظ سے کسی کی موت ہیضہ سے، کسی کی تپ سے، کسی کی کھانسی سے، کسی کی سِل سے، کسی کی دِق سے، کسی کی قولنج سے، کسی کی نمونیہ سے ہوتی ہے۔ کوئی گولی کھا کر مرتا ہے، کسی کا رشتۂ حیات تلوار کاٹتی ہے۔ کوئی مکان سے گر کر جان دیتا ہے، کسی کا پاؤں پھسل کر دم ہوا ہو جاتا ہے، کوئی قتل کر دیا جاتا ہے۔ کسی کو زہر دیا جاتا ہے۔ غرضیکہ بیسیوں نہیں سینکڑوں نہیں بلکہ ہزاروں اقسام ہیں جن سے انسان موت کا مزہ چکھتے ہوئے دنیا سے گزرتے ہیں۔ یہ تو موت کے طریق ہیں پھر موت ہی میں ایک اور بھی اختلاف ہے کوئی انسان اپنے کاموں سے فارغ ہو چکتا ہے تب اسے موت آتی ہے، کوئی ابھی کام شروع ہی کرتا ہے کہ جان نکل جاتی ہے، کوئی کام کرتے کرتے اس حد تک پہنچ جاتا ہے کہ امروز فردا پر اس کی کامیابی ہوتی ہے تو مر جاتا ہے، یہ بھی ایک اختلاف ہے۔ ایک اختلاف تو یہ تھا کہ کس عمر میں موت آئی، دوسرا یہ کہ کس طریق سے آئی، تیسرا یہ کہ کس حالت میں آئی پس کوئی تو خوشی کی موت مرتا ہے اور کوئی رنج کی، کوئی قوم کی بہتری اور پیاروں کے فائدے کیلئے جان دیتا ہے اور کوئی ایسی موت مرتا ہے کہ اس کے سامنے ذلّت کا نظارہ کھنچا ہوتا ہے۔ ایک اور بھی اختلاف ہوتا ہے:۔

(۱) ایک موت ایسی ہوتی ہے کہ وہ صرف مرنے والے کی موت ہوتی ہے۔

(۲) ایک موت ایسی ہوتی ہے کہ وہ مرنے والے کی موت اور دنیا کیلئے زندگی ہوتی ہے۔

(۳) ایک موت ایسی ہوتی ہے کہ مرنے والے کی موت اور دنیا کی بھی موت ہوتی ہے۔

(۴) ایک موت ایسی ہوتی ہے کہ مرنے والے کی زندگی ہوتی ہے اور دنیا کا اس سے کوئی تعلق نہیں ہوتا۔

وہ مرنے والا جس کی موت اس کی اپنی ہی موت ہوتی ہے وہ ایسا شخص ہوتا ہے جو اپنے نفس میں تو گندا اور ناپاک ہوتا ہے مگر دنیا کیلئے ضرر رساں نہیں ہوتا۔ مثلاً ایک شخص ایسا ہے جو خدا اور رسول کا منکر ہے لیکن دوسرے لوگوں کو اپنے ساتھ شامل کرنے کی کوشش نہیں کرتا۔ ایسا شخص جس دن مرتا ہے پھر وہ ہر طرح سے مر ہی جاتا ہے۔ دنیا میں خدا تعالیٰ کا

جو اس سے معاملہ تھا وہ رحمانیت اور رحیمیت دونوں صفات کے ماتحت تھا مگر مرنے کے بعد صرف رحیمیت ہی ہوتی ہے۔ چنانچہ زندگی میں کوئی خدا کو گالیاں دے، رسول کو بُرا بھلا کہے، خدا تعالیٰ اسے سامان زندگی دیتا ہی رہے گا مگر مرنے کے بعد کا وہ زمانہ جبکہ بویا ہوا کاٹا جاتا ہے۔ اس لئے گندے اور ناپاک انسان کی موت وہاں بھی موت ہی ہوتی ہے۔

(۲) وہ موت جس سے مرنے والا تو مر جاتا ہے لیکن اس سے دنیا کی زندگی ہوتی ہے، یہ وہ انسان ہوتا ہے جو اپنے نفس میں تو گندا ہوتا ہی ہے لیکن دنیا کو بھی گندا کرنا چاہتا ہے مثلاً ایک ایسا کافر جو دنیا کو کفر کی تبلیغ کرتا ہے یا ایک ایسا ظالم جو دنیا پر ظلم کرتا ہے یہ جب مرتا ہے تو اس پر موت آجاتی ہے مگر اس سے دنیا کی زندگی ہوتی ہے کیونکہ بہت سے لوگ جو اس کے ذریعہ گند میں مبتلا ہونے والے تھے یا ایسے لوگ جو اس کے ظلم کے نیچے دبے ہوئے تھے ان کی گردنیں آزاد ہو گئیں۔

(۳) وہ موت ہے جو مرنے والے کی بھی موت ہوتی ہے اور دنیا کی بھی موت ہوتی ہے۔ یہ ایسے شخص کی موت ہوتی ہے جو گو اپنے نفس میں کافر ہوتا ہے مگر دنیا کو اس سے فائدہ پہنچتا ہے مثلاً ایک کافر شخص ہو اور بڑا موجد سائنسدان علم ہندسہ جغرافیہ کا جاننے والا ہو یا حکمران منصف اور عادل ہو بشرطیکہ کافر ہو جس کی موت سے دنیا کو نقصان پہنچے۔

(۴) وہ موت ہے جس سے مرنے والے کی زندگی ہوتی ہے اور دنیا کا اس سے کچھ تعلق نہیں ہوتا۔ یہ ایک ایسے مومن کی موت ہے جو اَلْمُسْلِمُ مَنْ سَلِمَ الْمُسْلِمُوْنَ مِنْ لِّسَانِهٖ وَيَدِهٖ ۲؎ کے مطابق ہوتا ہے یعنی اس کی زبان اور ہاتھ کے ضرر سے لوگ محفوظ رہتے ہیں جب ایسا شخص مرتا ہے تو وہ اپنے اعمال کے نیچے مرتا ہے۔ دنیا کے نفع و نقصان سے اس کا تعلق نہیں ہوتا۔ ان سب موتوں سے بڑھ کر ایک اور موت ہے جو بہت ترقی کرنے والے انسان کو نصیب ہوتی ہے۔ وہ ایسی موت ہوتی ہے کہ مرنے والے کی زندگی ہوتی ہے مگر دنیا کیلئے وہ موت ہوتی ہے۔ یہ ان لوگوں کی موت ہوتی ہے جو دین کے مبلّغ اور خدا تعالیٰ کے پیارے اور رسول ہوتے ہیں۔ موت ان کیلئے تو عید ہوتی ہے کیونکہ وہ دیکھتے ہیں کہ آج ہم اپنی ذمہ داریوں سے سبکدوش ہو کر اپنے پیارے کے پاس کامیاب ہو کر جا رہے ہیں مگر ان کی وفات کا دن دنیا کیلئے ایسا تاریک دن ہوتا ہے کہ اس سے بڑھ کر اور کوئی دن نہیں ہو سکتا۔ اس کا ایک نظارہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی وفات ہے۔ آپ نے وفات کے وقت فرمایا:۔

اِلَی الرَّفِیْقِ الْاَعْلٰی ۳؎ یعنی اے خدا مجھے اب دنیا کی زندگی پسند نہیں آپ ہی کے پاس آنا چاہتا ہوں ادھر تو یہ حال تھا ادھر ایک صحابی آپ کی وفات کے متعلق فرماتے ہیں۔

کُنْتَ السَّوَادَ لِنَاظِرِیْ فَعَمِیَ عَلَیْكَ النَّاظِرُ
مَنْ شَآءَ بَعْدَكَ فَلْیَمُتْ فَعَلَیْكَ کُنْتُ اُحَاذِرُ ۴؎

کہ تُو ہماری آنکھ کا نور تھا جب تُو جاتا رہا تو اب کوئی مرے ہمیں کیا ہماری طرف سے ساری دنیا مر جائے۔ پس آخری اور اعلیٰ درجہ کی موت یہ ہے کہ انسان کی اس سے زندگی ہو اور دنیا کی موت ہو۔ ایک شاعر نے کیا ہی اچھا کہا ہے کہتا ہے:-

اَنْتَ الَّذِیْ وَلَدَتْكَ اُمُّكَ بَاکِیًا وَالنَّاسُ حَوْلَكَ یَضْحَکُوْنَ سُرُوْرًا
فَاحْرِصْ عَلٰی عَمَلٍ تَکُوْنَ اِذَا بَکَوْ فِیْ وَقْتِ مَوْتِكَ ضَاحِکًا مَسْرُوْرًا ۵؎

کہ اے انسان تُو وہی ہے کہ جب تُو پیدا ہوا تھا تو تو روتا تھا اور لوگ ہنستے تھے اب تُو ایسے عمل کر کہ جب تجھ پر موت کا وقت آئے تو لوگ روئیں اور تو ہنسے۔ لوگ تو اس لئے روئیں کہ یہ شخص ہمارے لئے ایک مفید وجود تھا اب اس کے نہ ہونے کی وجہ سے نقصان ہوگا اور تُو اس لئے ہنسے کہ اب میں خدا کے حضور پہنچ کر انعام پاؤں گا۔ اس طرح بات اُلٹ گئی اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے یٰۤاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰہَ حَقَّ تُقٰتِہٖ وَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ۔ کہ مختلف موتیں دنیا میں آتی ہیں مومن کو چاہیئے کہ تقویٰ میں اس حد تک بڑھے کہ وَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ۔ جب تم پر موت وارد ہو تو تم مسلم ہو۔ مسلم کیا ہوتے ہیں منقاد۔ مطیع اور فرمانبردار کو کہتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ جب تم پر موت آئے تو تم اللہ کی فرمانبرداری میں لگے ہوئے ہو۔ غور کرنے کی بات ہے کہ جب کسی کو اللہ تعالیٰ کے کام میں لگے ہوئے ہونے کی حالت میں موت آئیگی تو اس کے لئے کتنی خوشی کی موت ہوگی۔ پھر مسلم کی تعریف آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمائی ہے کہ اَلْمُسْلِمُ مَنْ سَلِمَ الْمُسْلِمُوْنَ مِنْ لِّسَانِہٖ وَیَدِہٖ۔ دوسری جگہ فرمایا لَا یُؤْمِنُ اَحَدُکُمْ حَتّٰی یُحِبَّ لِاَخِیْہِ مَا یُحِبُّ لِنَفْسِہٖ۔ ۶؎ اس وقت تک کوئی مسلمان نہیں ہوتا جب تک اپنے بھائی کے لئے وہی بات پسند نہ کرے جو اپنے لئے کرتا ہے۔ تو مسلم کی تعریف میں دو باتیں ہوئیں ایک یہ کہ اس سے کسی کو نقصان نہ پہنچے دوسری یہ کہ اپنے نفس کو جتنا فائدہ پہنچانا چاہتا ہے اتنا ہی دوسروں کو بھی پہنچائے۔ ایسا انسان جب مرے گا تو اس کی موت اسی اعلیٰ درجہ کی

موت ہوگی۔اس آیت میں اس موت کے اختیار کرنے کی ترغیب دلائی گئی ہے کہ مومنو! تم اس حالت کو پہنچ جاؤ کہ جب تم پر موت آئے تو دنیا تم پر روئے اور تم ہنسو۔اللہ تعالیٰ ہم سب کو ایسی ہی موت نصیب کرے۔ہماری موتیں ہمارے لئے زندگیاں ہوں اور وہ فرائض جو خدا تعالیٰ نے ہم پر لگائے ہیں ان سے ہم سبکدوش ہو کر جائیں۔آمین

(الفضل یکم جولائی ۱۹۱۵ء)

۱؎ اٰل عمران: ۱۰۳

۲؎ بخاری کتاب الایمان باب المسلم من سلم المسلمون من لسانہٖ ویدہٖ

۳؎ بخاری کتاب المغازی باب آخر ما تکلّم به النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم میں یہ الفاظ درج ہیں۔اَللّٰهُمَّ الرَّفِيْقَ الْاَعْلٰى

۴؎ شرح دیوان حسان بن ثابت صفحہ ۲۲۱ کتب خانہ آرام باغ کراچی، السیرۃ الحلبیۃ الجزء الثالث حاشیه صفحه ۳۹۷ مطبع محمد علی صبیح میدان الازهر مصر ۱۹۳۵ء

۵؎ مجانی الادب الجزء الثانی صفحه ۴۳ مطبعة الاباء الیسوعیین بیروت میں الفاظ یہ ہیں۔

يَاذَا الَّذِيْ وَلَدَتْكَ اُمُّكَ بَاكِيًا وَالنَّاسُ حَوْلَكَ يَضْحَكُوْنَ سُرُوْرًا

اِحْرِصْ عَلٰى عَمَلٍ تَكُوْنَ بِهٖ مَتٰى يَبْكُوْنَ حَوْلَكَ ضَاحِكًا مَسْرُوْرًا

۶؎ بخاری کتاب الإیمان باب من الإیمان ان یحب لاخیه ما یحب لنفسهٖ

(۷۴)

# تبلیغ مسلمانوں کا اہم فریضہ ہے

(فرمودہ ۲۔جولائی ۱۹۱۵ء)

حضور نے تشہّد ،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد فرمایا:۔

اللہ تعالیٰ نے سورۃ فاتحہ میں مسلمانوں کو ایک عجیب سبق دیا ہے۔مختلف مذاہب دنیا میں پائے جاتے ہیں لیکن انہوں نے خدا تعالیٰ کی تعلیم اور اس کلام کو تمام لوگوں تک پہنچانے کی طرف بہت کم توجہ کی ہے جس کی بہت بڑی وجہ یہ ہے کہ وہ مذاہب صرف ایک ایک قوم کیلئے ہیں۔چونکہ وہ مذاہب مختص القوم ہیں اس لئے ان کے پیروؤں کو اپنے اپنے مذاہب کی تبلیغ کیلئے اتنا زور دینے کی ضرورت نہ تھی۔اگر ان مذاہب کو دیکھا جائے تو ان کی تعلیم وقتی اور پوری کی پوری اپنی اپنی قوم کے ساتھ تعلق رکھنے والی معلوم ہوتی ہے۔

چنانچہ یہود کو جو حکم دیئے گئے ان میں زیادہ تر بنی اسرائیل ہی کی بھلائی اور بہتری کو مدّنظر رکھا گیا ہے مثلاً سُود کی ممانعت کی گئی ہے اور ساتھ یہ شرط لگا دی گئی ہے کہ بنی اسرائیل کو سُود لینا دینا حرام ہے۔اس تعلیم میں یہ شرط لگا کر کہ بنی اسرائیل آپس میں سود نہ لیں ظاہر کر دیا ہے کہ جو مذہب موسیٰ علیہ السلام کی معرفت آیا تھا وہ بنی اسرائیل سے ہی خصوصیت کے ساتھ تعلق رکھتا تھا۔پھر حکم ہے کہ بنی اسرائیل سے کوئی غلام نہیں بنایا جا سکتا۔ہاں دوسرے لوگوں سے غلام بنائے جا سکتے ہیں۔اس حکم نے بھی بتا دیا ہے کہ توریت کی تعلیم صرف بنی اسرائیل سے ہی تعلق رکھتی تھی جبھی تو اس کے فوائد کو مدنظر رکھتی ہے اور دوسری قوموں سے اسے امتیاز دیتی ہے۔اس کے بعد حضرت مسیحؑ جو تعلیم لائے اس میں سے

گو اب نکالنے والے تو یہ نکالتے ہیں کہ تمام دنیا کیلئے ہے اور اس تعلیم کو عالمگیر قرار دیتے ہیں مگر حضرت مسیحؑ خود ہی کہتے ہیں کبھی نہیں ہوتا کہ ایک عورت اپنے بچہ سے روٹی چھین کر غیر کو دے دے۔ میں اپنے موتی سؤروں کے آگے کیونکر ڈالوں ا؎ ۔ یعنی بنی اسرائیل کے سوا باقی سب لوگ غیر ہیں، اس لئے وہ میری تبلیغ کے مستحق نہیں ہیں۔

یہ تو وہ مذاہب ہیں جو اسلام سے بہت قریب کے ہیں اور جو ان سے پہلے کے ہیں ان کی تعلیموں کے محدود ہونے کا اسی سے اندازہ ہوسکتا ہے کہ وہ تبت سے پَرے کوئی ملک ہی نہیں سمجھتے اور ان کی رو سے کابل کے پرے انسان نہیں بلکہ جِنّات رہتے ہیں۔ بھلا ایسے مذاہب کے ماننے والی قوم ساری دنیا کو تبلیغ کرسکتی ہے؟ ہرگز نہیں اور ایسا مذہب عالمگیر مذہب کس طرح ہوسکتا ہے۔ ہاں اسلام آیا اور صرف اسلام ہی ایسا مذہب آیا جس نے اپنی تعلیم کو وسیع کر کے تمام دنیا کے داخل ہونے کے لئے دروازے کھول دیئے۔ چونکہ اسلام کی تعلیم تمام قوموں کیلئے تھی اور پھر کسی خاص زمانہ کیلئے نہ تھی اس لئے ضروری تھا کہ اس کے ماننے والوں یعنی مسلمانوں کو اس کی تبلیغ کی طرف توجہ دلائی جاتی تا کہ وہ اس کو اپنے گھر میں ہی بند نہ رکھیں بلکہ ساری دنیا پر پھیلا دیں۔ اس پر قرآن شریف میں بہت زور دیا گیا ہے ایک جگہ خدا تعالیٰ فرماتا ہے وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ اُمَّةٌ يَّدْعُوْنَ اِلَى الْخَيْرِ وَيَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ؎۲ اے مسلمانو! تم میں سے ایک ایسی جماعت ہو جو امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کرے اور لوگوں کو خیر کی طرف بلائے۔ پھر فرمایا كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ ؎۳ تم ہی سب سے بہتر قوم ہو جو کہ لوگوں کے نفع کیلئے پیدا کئے گئے ہو یعنی ہر مومن کا یہ فرض ہے کہ اس تعلیم کو جو قرآن کے ذریعہ اس کو پہنچی ہے دوسروں تک پہنچائے کیونکہ اس مذہب کی غرض ہی یہ ہے کہ دنیا میں امن قائم کرے اور تمام بنی نوع کی خادم ایک جماعت پیدا کر دے۔ پس ہر ایک مومن کا فرض ہے کہ خواہ تاجر ہو یا کسان، خواہ پیشہ ور ہو، خواہ دکاندار، خواہ مدرسہ کا مدرّس ہو، خواہ کالج کا پروفیسر، خواہ گورنمنٹ کا ملازم، خواہ کوئی اور کام کرنے والا جبکہ وہ مسلمان کہلاتا ہے تو اس کا فرض ہے کہ لوگوں کو وہ پاک تعلیم پہنچائے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی معرفت اس کو نصیب ہوئی ہے کیونکہ خدا تعالیٰ فرماتا ہے كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ کہ تمہارے پیدا کرنے کی غرض یہ ہے کہ لوگوں کو تم سے فائدہ ہو۔

اس بات پر خدا تعالیٰ نے بہت زور دیا ہے۔سورہ فاتحہ جو ہر ایک مسلمان نمازوں میں بار بار پڑھتا ہے اور کم از کم دن رات میں تیس دفعہ پڑھتا ہے،اس میں بھی خدا تعالیٰ نے اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ [۴] کی دعا سکھائی ہے اور اِهْدِنِیْ نہیں فرمایا۔اس میں اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ مومن خود غرض نہیں ہوتا۔چونکہ اس کا فرض ساری دنیا میں تبلیغ کرنا ہے اور لوگوں کے دلوں پر اس کا قبضہ نہیں اس لئے یہ کسی کو زور سے تو منوا نہیں سکتا اور جب تک کسی کی ہدایت کیلئے یہ کوشش نہ کرے اس وقت تک اپنے فرض سے سبکدوش نہیں ہوسکتا اس لئے سورہ فاتحہ میں دعا کیلئے یہ الفاظ رکھ دیئے گئے کہ الٰہی! ہمیں سیدھا راستہ دکھا۔اس دعا میں ساری دنیا کے لوگ شامل ہو گئے اور اس کو عام کر کے خدا تعالیٰ نے بتا دیا کہ ہر ایک مومن اس طرح دوسروں کی ہدایت کے لئے کوشش کرتا اور اپنے فرض سے سبکدوش ہوتا ہے غرضیکہ ہر ایک مسلمان مبلّغ ہے خواہ وہ کوئی کام کرتا ہو۔ہماری جماعت کے ہر فرد کو چاہئیے کہ یہ نہ خیال کرے کہ یہاں سے ہی مبلّغین جائیں اور لوگوں کو وعظ و نصیحت کریں بلکہ ہر ایک یہ سمجھے کہ اسلام کی تعلیم سے لوگوں کو آگاہ کرنا میرا فرض ہے اور اسلام کے جھنڈے تلے کھینچ کر لانا میرا ذمہ ہے۔کیوں؟ اس لئے کہ خدا تعالیٰ نے اِهْدِنَا سکھلایا ہے، اِهْدِنِیْ نہیں سکھایا۔

پس جب تک اس طرح تبلیغ کیلئے کوشش نہ کی جائے اس وقت تک کامیابی نہیں ہوسکتی۔ہر ایک احمدی یہ سمجھے کہ میں مبلّغ ہوں اسے کسی اور کے ذمہ اس کو نہیں ڈالنا چاہئیے اور یہ نہیں سمجھنا چاہئے کہ کوئی مبلغ آکر اس فرض کو انجام دے گا۔ہمارے چند ایک مبلغین ہیں اس لئے یہ کس طرح ہوسکتا ہے کہ تمام دنیا کو یہی تبلیغ کریں۔پس کامیاب تبلیغ کا یہی طریق ہے کہ ہر ایک احمدی اپنا فرض سمجھے اس طرح پانچ سات لاکھ افراد مبلّغ ہو سکتے ہیں۔اللہ تعالیٰ ہماری تمام جماعت کو اس بات کی توفیق دے اور تبلیغ کے راستہ میں حائل ہونے والی مشکلات کو آسان کر کے اپنے پاس سے ہی سامان مہیا فرما دے۔آمین

(الفضل ۸۔جولائی ۱۹۱۵ء)

---

[۱] ''اپنے موتی سؤروں کے آگے نہ ڈالو'' متی باب ۷ آیت ۶ بائیبل سوسائٹی انارکلی لاہور ۱۹۹۴ء

[۲] ال عمران: ۱۰۵ [۳] اٰل عمران: ۱۱۱ [۴] الفاتحۃ: ۶

(۷۵)

# اَحۡکَمُ الۡحَاکِمِیۡنَ خدا سے تعلق قائم کرو

(فرمودہ ۹۔جولائی ۱۹۱۵ء بمقام لاہور)

حضور نے تشہّد ،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد فرمایا:۔

دنیا کے حکام ،بادشاہ اور امراء جن کی طاقتیں محدود،حکومتیں محدود، مال و دولت محدود، علم و عقل محدود، شان وشوکت محدود اور جن کی نفع رسانی کی قدرت محدود ہے ان سے تعلق رکھنے کیلئے ہم دیکھتے ہیں کہ انسان بڑی بڑی کوششیں کرتا ہے۔لیکن اگر کسی بڑی سے بڑی دنیا کی حکومت کو بھی لے لیں تو بھی کوئی ایسی حکومت نظر نہیں آتی جو ساری دنیا پر حاوی ہو یا دوثُلث پر ہی اس کا قبضہ ہو اور اگر فرض بھی کر لیں کہ کوئی ایسا فرمانروا ہے جو ساری دنیا پر حکومت کرتا ہے تو پھر بھی چونکہ وہ انسان ہی ہے اس لئے اس کی حکومت محدود ہے۔اس سے چھپنے کے لئے کئی جگہیں ہیں غاروں اور پہاڑوں میں انسان چھپ سکتا ہے،بھیس بدل کر گرفتاری سے بچ سکتا ہے کیونکہ انسان بادشاہ کا خواہ وہ کتنا ہی بڑا کیوں نہ ہو علم کامل نہیں ہے اور وہ عالم الغیب نہیں ہوتا۔اس لئے انسان اس سے بچنے کی تدبیر کر سکتا ہے اور بسا اوقات کامیاب بھی ہو جاتا ہے مگر خدا تعالیٰ کی حکومت نہ صرف تمام دنیا پر ہے بلکہ زمین و آسمان کی کوئی چیز نہیں جو اس کی مملوک نہ ہو۔چونکہ تمام چیزیں اسی کی مخلوق ہیں اس لئے اسی کی مملوک ہیں۔

جب دنیا کے بادشاہوں کے حضور باریابی حاصل کرنے کے لئے لوگ بڑی بڑی کوششیں کرتے ہیں اور جان و مال تک کے خرچ کرنے میں دریغ نہیں کرتے تو خدا تعالیٰ جس کی شان

سے دنیاوی حاکموں کو کچھ بھی نسبت نہیں اس کے حضور شرف پانے کیلئے کس قدر کوشش اور ہمت کرنی چاہیئے۔ پھر جس آدمی کو ایک دفعہ بادشاہ سے ملاقات کا موقع مل جائے وہ اس خبر کو اپنی عزت کا باعث سمجھ کر اخباروں میں چھپواتا ہے لیکن کیسا خوش نصیب اور عزت والا ہے وہ انسان جس کو خدا تعالیٰ کے حضور حاضری کا موقع ملے۔

دنیاوی لحاظ سے ہماری گورنمنٹ حاکم ہے اور ہم محکوم، وہ آقا ہے ہم خادم، وہ سرکار ہے ہم رعایا اور ہمیں قرآن شریف یہ حکم دیتا ہے کہ اس کی فرمانبرداری کریں مگر اس سے بھی اعلیٰ ایک اور ایسی حکومت ہے جس کے حضور ہم اور یہ مساوی ہیں کیونکہ وہ ایسا زبردست بادشاہ ہے جس کے آگے دنیا کے زبردست سے زبردست بادشاہ ماتھا رگڑتے ہیں اور طاقتور سے طاقتور حکمران گردنیں جھکا دیتے ہیں اور ان کو سوائے اس کے اور کوئی چارہ نہیں ہوتا کہ اس کے آگے اپنی پیشانی رکھ دیں۔ انگلستان کے ایک بادشاہ کا قصہ لکھا ہے کہ وہ اپنے مصاحبین کے ساتھ سمندر کے کنارے بیٹھا تھا اسے خوشامدی حاشیہ نشینوں نے کہا کہ آپ کی حکومت بحر و بر (خشکی وتری) سب جگہ ہے آپ اتنے وسیع ممالک پر حکمران ہیں وغیرہ وغیرہ ابھی یہ باتیں ہو ہی رہی تھیں کہ سمندر کا پانی کنارے پر چڑھنا شروع ہوا۔ انہوں نے بادشاہ سے کہا کہ آپ کرسی ہٹالیں کیونکہ پانی قریب آرہا ہے۔ بادشاہ نے کہا نہیں میں پانی کو حکم دیتا ہوں کہ پیچھے ہٹ جائے۔ انہوں نے کہا کبھی ایسا ہوسکتا ہے؟ بادشاہ نے کہا تم تو ابھی کہہ رہے تھے کہ خشکی اور سمندر پر تمہاری حکومت ہے اگر میری حکومت سمندر پر ہوتی تو پانی میرا حکم کیوں نہ مانتا۔ پس کوئی کتنا بڑا کیوں نہ ہو احکم الحاکمین کے آگے سجدہ کرتے ہی بنتی ہے ورنہ تباہ و برباد ہو جاتا ہے۔

چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ بڑے بڑے بادشاہوں نے جب خدا تعالیٰ کی نافرمانی کی تو خدا نے ان کو ایسا جھکایا کہ ان کا نام ونشان مٹ گیا۔ دیکھو فرعون جو موسیٰ علیہ السلام کے مقابلہ میں اُٹھا اور اس کی کتنی بڑی طاقت تھی اس کے مقابلہ میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کی کیا حالت تھی۔ وہ بڑے مال و اموال کا وارث تھا، وہ بڑی دولت اور حکومت قبضہ میں رکھتا تھا، وہ مصر ایسے ملک پر حکمران تھا جس میں دریائے نیل بہتا ہے اور جس کی وادیاں دنیا بھر میں زرخیز سمجھی جاتی ہیں، وہ شام اور افریقہ کے تمام آباد حصوں پر رُعب رکھتا تھا لیکن حضرت موسیٰؑ وہ تھے جنہیں بیوی حاصل کرنے کے لئے بھی دس سال تک ایک شخص کی بکریاں چَرانا پڑیں۔ وہ فرعون

کے سامنے جاتا ہے اور اسے کہتا ہے کہ میرے خدا کی فرمانبرداری کرو اور میرے حکموں کو مانو۔ فرعون نے بجائے اس کے کہ اس کی اطاعت کرتا نافرمانی کی اور اپنے مقابلہ میں کچھ نہ سمجھا۔ دنیاوی لحاظ سے واقعی موسیٰ علیہ السلام کی کیا طاقت تھی کہ فرعون جیسے بادشاہ کو یہ کہتا کہ بنی اسرائیل کو میرے ساتھ بھیج دو جب وہ اس سے انکار کرتا تو یہ کہتا کہ تم نے میرا کہا نہیں مانا میرا خدا ایسا ہے جو تمہیں سزا دے گا لیکن فرعون نے جب موسیٰ علیہ السلام کا مقابلہ کیا تو ایسی حالت میں غرق ہوا جبکہ اس نے موسیٰ علیہ السلام کو اپنی آنکھوں کے سامنے اسی دریا سے صحیح وسلامت پار جاتے ہوئے دیکھا۔ پھر اس نے غرق ہوتے وقت کیسے دردناک الفاظ کہے۔ اٰمَنْتُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا الَّذِیْٓ اٰمَنَتْ بِهٖ بَنُوْٓا اِسْرَآءِیْلَ [1] وہی موسیٰ ہارون جن کو وہ گالیاں دیتا تھا اب انہیں کے متعلق کہتا ہے کہ میں ان کے رب پر ایمان لاتا ہوں۔ یہ کہہ کر اس نے اپنے انتہائی خشوع وخضوع کا اظہار کیا ہے کہ اب میرا تکبّر ایسا ٹوٹا ہے کہ یہی موسیٰ و ہارون جن کی میں ہتک کرتا اور حقارت سے دیکھتا تھا انہی کی پیروی اور غلامی کرنے کو تیار ہوں۔ غرض بڑے بڑے گردن کش گزرے ہیں مگر خدا تعالیٰ نے ان کو تباہ وبرباد کر کے ان کا نام ونشان مٹا دیا۔

پس کیسا خوش قسمت ہے وہ انسان جس کو وہ بادشاہ بلائے اور ملاقات کا موقع دے جو تمام بادشاہوں کا بادشاہ ہے اور جسے یہ کہے کہ جو تم سے دشمنی کرتا ہے وہ مجھ سے کرتا ہے اور جو تجھ پر حملہ کرتا ہے وہ مجھ پر کرتا ہے اور جو تیرا انکار کرتا ہے وہ میرا انکار کرتا ہے جب یہ آواز کسی انسان کو خدا کی طرف سے آتی ہوگی تو اس کی کیا حالت ہوتی ہوگی۔

حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وفات کے بعد میں نے آپ کی ایک ڈائری دیکھی۔ اس میں لکھا تھا کہ دنیا کے لوگ مجھے طرح طرح سے ڈراتے اور دھمکیاں دیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ میں اپنے پیاروں کو چھوڑ دوں لیکن رات کے وقت جب مجھے میرے عزیز سے عزیز چھوڑ چکے ہوتے ہیں تو وہ میرے پاس آ کر مجھے تسلی دیتا اور باتیں کرتا ہے، بھلا اس کو میں کس طرح چھوڑ دوں۔ غرض اس حالت کا اندازہ جو خدا تعالیٰ کے ساتھ کلام کرنے سے پیدا ہوتی ہے سوائے اس کے جس پر یہ حالت وارد ہو اور کوئی نہیں لگا سکتا۔ ہاں جن لوگوں کا ایسے انسانوں سے تعلق ہو جائے جو خدا تعالیٰ کے ساتھ شرف مکالمہ رکھتے ہیں وہ جس طرح خدا تعالیٰ کو دیکھتے ہیں دوسرے نہیں دیکھ سکتے۔

پس ایسے لوگوں کا حق ہے کہ وہ اپنی عبادت کو اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ۲؎ سے شروع کریں۔کیا ہی تعریفوں اور محامد والا خدا ہے جس نے اپنی مخلوق کو یہ رتبہ دیا کہ قُلۡ اِنۡ کُنۡتُمۡ تُحِبُّوۡنَ اللّٰہَ فَاتَّبِعُوۡنِیۡ یُحۡبِبۡکُمُ اللّٰہُ ۳؎ اے رسول! ان لوگوں کو کہہ دو کہ اگر تم اللہ کے ساتھ محبت کرنا چاہتے ہو تو میری اطاعت کرو۔اس سے اللہ تمہارے ساتھ محبت کرنے لگے گا۔پس کیسی خوش نصیب ہے وہ جماعت جس کو ایسا زمانہ نصیب ہوا جس میں اللہ تعالیٰ کے ساتھ پورا پورا تعلق رکھنے والا، اس کی محبت اور شفقت کا کلام سننے والا، اس کی تائید اور برکت حاصل کرنے والا انسان مل گیا۔صحابہ کرام کے بعد بڑے بڑے ولی اور بزرگ گزرے ہیں مگر ان کی یہی خواہش رہی ہے کہ کاش ہم صحابہؓ میں سے ہوتے۔ہم نے خدا کے فضل سے وہی صحابہ کا زمانہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے ذریعہ پایا۔ہم نے آپ کی صحبت اٹھائی اور آپ سے فیوض حاصل کئے۔

سب سے بڑا فضل اور انعام یہ ہے کہ خدا تعالیٰ کسی سے کلام کرے لیکن اس سے دوسرے درجہ پر یہ ہے کہ خدا تعالیٰ سے کلام کرنے والے انسان کے ساتھ تعلق ہو۔کیونکہ نبیوں کو خدا تعالیٰ کے ساتھ بلا واسطہ تعلق ہوتا ہے اور نبیوں کے ماننے والوں کا بالواسطہ۔لیکن میں تو دیکھتا ہوں کہ ہماری جماعت کے بعض آدمیوں کے ساتھ خدا تعالیٰ بلا واسطہ کلام کرتا ہے۔یہ ایک بہت بڑا فضل ہے جس کا ہماری جماعت کے لوگوں کو شکر ادا کرنا چاہیئے۔اب دنیا کی طاقتیں انہیں کیا دکھ دے سکتی ہیں جبکہ خدا تعالیٰ ان کا ہو گیا ہے۔جب کوئی کسی کے گھر چلا جائے اور گھر والا اس پر مہربان ہو تو نوکر اور خدمتگار خود بخود جی جی کرتے پھرتے ہیں لیکن اگر گھر والا ناراض ہو تو نوکر بھی بات نہیں کرتے۔

پس جس سے خدا راضی ہو اُسے کسی کی کیا پرواہ ہو سکتی ہے۔لوگ اسے خواہ پہاڑ سے نیچے پھینک دیں، دریا میں ڈال دیں، آگ میں جلا دیں، اسے کوئی تکلیف نہیں ہوتی۔مارٹن کلارک کے مقدمہ میں حضرت مسیح موعودؑ نے سب کو فرمایا کہ استخارہ کرو۔میں نے بھی کیا تو دیکھا کہ ایک کوٹھڑی ہے جو اُوپلوں سے بھری ہوئی ہے لوگ اُن پر تیل ڈال کر آگ لگا رہے ہیں۔میں نے نظر اُٹھا کر جو اس کے دروازے کی طرف دیکھا تو یہ لکھا تھا کہ:۔

"خدا کے پاک بندوں کو کوئی جلا نہیں سکتا"

آج حضرت مسیح موعودؑ کا یہ مصرعہ سن کر کہ:۔

''کہ یہ جان آگ میں پڑ کر سلامت آنے والی ہے''

وہ بات یاد آ گئی۔ خدا کے پیاروں کو نہ کوئی قتل کر سکتا ہے نہ جلا سکتا ہے نہ پہاڑوں سے گرا کر مار سکتا ہے اور نہ دنیا کی کوئی اور چیز انہیں دکھ پہنچا سکتی ہے۔ کیوں؟ اس لئے کہ خدا ان کا ہو جاتا ہے۔ اسی لئے حضرت مسیح موعود کو یہ الہام ہوا کہ:۔

''آگ ہماری غلام بلکہ غلاموں کی غلام ہے''[۴]۔

حضرت مسیح موعود نے طاعون کو دیکھا کہ ایک ہاتھی ہے جو اِدھر اُدھر سونڈ مارتا پھرتا ہے لیکن آپ کے سامنے آ کر اس نے عاجزی سے سونڈ کو رکھ دیا ہے۔ پھر آپ کو یہ الہام ہوا۔ خدا تعالیٰ کا یہ سلوک کسی ایک ہی شخص سے نہیں ہوتا بلکہ بہت سے ایسے لوگ گزرے ہیں جن کو یہ فضیلت حاصل ہوئی ہے۔ اسلام ان سب کی عزت کرتا ہے اور یہ فضیلت صرف اسی مذہب کو حاصل ہے کہ ہر ایک نبی کی عزت کرتا ہے خواہ وہ کسی ملک اور کسی زمانہ میں اور کسی قوم میں پَیدا ہوا۔

ایران کے بادشاہ گشتاسپ کے وزیر جاماسپ کی لکھی ہوئی ایک کتاب ہے۔ اس میں لکھا ہے کہ ایران میں تین نبی پیدا ہوں گے۔ ایک کا نام میسیا زربھی ہوگا (میسیا اور مسیحا ایک ہی ہے) اس کی اور شیطان کی آخری جنگ ہوگی اور وہ شیطان کو قتل کرے گا لیکن تلوار سے نہیں بلکہ دعاؤں سے۔ یہی وہ پیشگوئی ہے جو حضرت مسیحؑ کے کلام سے اور پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کلام سے حضرت مسیح موعودؑ کے متعلق ثابت ہوتی ہے۔ اب ایسے عظیم الشان انسان کا کوئی کس طرح مقابلہ کر سکتا ہے۔

حضرت مسیح موعودؑ کا الہام کہ میں کرشن، اوتار، رامچندر، آدمؑ، موسیٰؑ، ابراہیم ہوں۔ ان سب کو لوگوں نے دکھ دینے کیلئے بڑے زور مارے مگر کوئی نقصان نہ پہنچا سکے اس لئے کہ ان کا حامی خدا تعالیٰ ہو گیا تھا۔ پس خدا تعالیٰ کے ساتھ تعلق رکھنے سے بہت بڑا انعام شرف مکالمہ کا حاصل ہوتا ہے اور جن کو یہ نعمت حاصل ہو جائے انہیں دنیا کی کوئی چیز خوف میں نہیں ڈال سکتی۔ یہی وجہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ایسے بندے کسی واقعہ سے گھبراتے نہیں۔ حضرت مسیح موعودؑ کے زمانہ میں ایسے ایسے واقعات پیش آئے کہ دوست گھبرا جاتے لیکن آپ کوئی پرواہ نہ کرتے۔ مولوی سرور شاہ صاحب گورداسپور کا ایک واقعہ سناتے ہیں کہ مجسٹریٹ نے کہا کہ میں مرزا کو ہتھکڑی لگائے بغیر نہیں چھوڑوں گا۔ حضرت صاحب نے سنا تو لیٹے ہوئے

اُٹھ بیٹھے اور فرمایا کہ وہ خدا کے شیر پر ہاتھ مارتا ہے نقصان اٹھائے گا۵۔ چنانچہ اس کے دو بیٹے تھے دونوں مر گئے۔ حالانکہ وہ اپنے ارادہ میں کامیاب نہ ہوسکا۔ تو ان لوگوں کو کوئی چھیڑ نہیں سکتا۔ خدا تعالیٰ کی نصرت ان کے ساتھ ہوتی ہے اس لئے جو کوئی ان کا مقابلہ کرتا ہے وہ کامیاب نہیں ہوسکتا۔

میں حیران ہوں کہ کفر اور اسلام کے مسئلہ کو منکرین خلافت کیوں اتنا بڑھا رہے ہیں۔ کیا خدا تعالیٰ کی طرف سے جو لوگ آتے ہیں ان کو کوئی انسان ہونے کے لحاظ سے مانتا ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم بھی انسان تھے آپ کی بشریت کا تو کوئی منکر نہیں۔ ہر ایک مذہب وملت کے لوگ یہ جانتے ہیں کہ آپ ایک انسان تھے تو انسان ماننا تو ایسی بات نہیں جس کا انکار کیا جائے۔ ہاں انکار یہ ہوتا ہے کہ ایک انسان خدا تعالیٰ کی طرف سے آتا ہے لیکن نادان کہتا ہے کہ خدا کی طرف سے نہیں آیا۔ یہ انکار اس انسان کا انکار نہیں بلکہ اس کے بھیجنے والے یعنی خدا تعالیٰ کا انکار ہوتا ہے۔ اسی طرح ایک بیوقوف کہتا ہے کہ حضرت مسیح موعود آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے خادم تھے اس لئے یہ کس طرح ہوسکتا ہے کہ ان کا انکار کافر بنا دے۔ ہم کہتے ہیں کہ مسیح موعود کا انکار بحیثیت آپ کے انسان ہونے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا خادم ہونے کی وجہ سے کفر نہیں بلکہ اس لئے ہے کہ خدا تعالیٰ نے آپ کو بھیجا ہے اور اس کا انکار کرنے والا کافر ہوتا ہے۔ پس نادان اپنی نادانی سے انسانوں میں فرق کرتے اور کہتے ہیں کہ ایک کا انکار بڑا اور دوسرے کا چھوٹا ہے لیکن وہ یہ نہیں سمجھتے کہ یہ تو خدا کا انکار ہے اور وہ بہت بڑا ہے چھوٹا نہیں اس کی طرف سے کوئی آجائے اور اس کا انکار کبھی چھوٹا انکار نہیں ہوسکتا۔ روس کا ایک کاؤنٹ (count) ۶ تھا وہ پہلے بادشاہ کا دربان تھا۔ ایک دن بادشاہ نے اسے کہا کہ کسی کو اندر نہ آنے دینا۔ کچھ دیر بعد ایک ڈیوک ۷ (DUKE) آیا اور اس نے کہا کہ مَیں اندر جانا چاہتا ہوں۔ دربان نے کہا کہ میں نہیں جانے دوں گا وہ اندر گھسنے لگا تو اس نے روک لیا۔ ڈیوک نے اسے مارنا شروع کیا اور پھر اندر جانے لگا لیکن اس نے پھر روک لیا اسی طرح بہت دیر تک ان کی کشمکش ہوتی رہی۔ زار دیکھ رہا تھا۔ اس نے دونوں کو اندر بلایا اور ڈیوک سے پوچھا تم نے اسے کیوں مارا ہے۔ اس نے کہا میں ڈیوک ہوں اس نے مجھے اندر آنے سے روکا اس لئے میں نے اسے مارا۔ دربان سے پوچھا کہ تم نے انہیں کیوں روکا۔ اُس نے کہا کہ میں نے اس لئے روکا ہے کہ ان سے بڑے نے مجھے روکنے کا حکم دیا تھا۔ ڈیوک سے پوچھا کہ

تم کو اِس نے میرا حکم سنایا تھا کہ اندر آنا بند ہے۔ اُس نے کہا ہاں۔ زار نے دربان کو کہا۔ ٹالسٹائے میں تمہیں فلاں عہدہ دیتا ہوں اس کو اسی طرح مارو جس طرح اس نے تمہیں مارا ہے (اُس وقت روس میں یہ قاعدہ تھا کہ ایک ہی حیثیت کے آدمی اپنے مخالف کو سزا دے سکتے تھے) ڈیوک نے کہا کہ میں نواب ہوں۔ زار نے کہا۔ ٹالسٹائے میں تمہیں کاؤنٹ بناتا ہوں اسے مارو۔ اس طرح اُس نے اسی وقت دربان سے اسے پٹوایا۔ اس دربان کی تو کوئی حیثیت نہ تھی لیکن سوال یہ تھا کہ اس کو کھڑا کس نے کیا تھا۔ کھڑا بادشاہ نے کیا تھا اس لئے اس کی حکم عدولی اس قدر سزا کا موجب ہوئی۔

کفر واسلام کے مسئلہ میں بھی نادان یہ نہیں سمجھتا کہ بحث کس بات پر ہے دیکھنا تو یہ ہے کہ معاملہ کس کا ہے۔ مسیح موعودؑ تو ایک بہت بڑا انسان ہے اگر کوئی چھوٹا بھی ہو تو اس کے متعلق یہ دیکھنا چاہیئے کہ یہ کس کی طرف سے بول رہا ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم فرماتے ہیں لَوْ كَانَ عِيْسٰى وَمُوْسٰى حَيَّيْنِ لَمَا وَسِعَهُمَا اِلَّا اِتِّبَاعِيْ [۸] کہ اگر عیسیٰ اور موسیٰ زندہ ہوتے تو ان کیلئے ضروری تھا کہ مجھ پر ایمان لاتے اور میرا کلام مانتے ورنہ کافر بنتے۔ تو یہاں یہ سوال نہیں کہ مرزا صاحبؑ کی کیا حیثیت ہے؟ ہم بدرجہ تنزل یہ بھی مان لیتے ہیں کہ مسیح موعود کی کوئی حیثیت نہ تھی مگر یہ تو منکرین خلافت بھی مانتے ہیں کہ آپ خدا تعالیٰ کی طرف سے پیغام لے کر آئے تھے پس چونکہ ان کو بھیجنے والا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو بھیجنے والا ایک ہی ہے اس میں کچھ فرق نہیں اس لئے خدا تعالیٰ کا حکم جس طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے ماننے کے لئے تھا اسی طرح حضرت مسیح موعود کیلئے ہے۔ جو نہیں مانتا وہ خدا تعالیٰ کے احکام کا انکار کرتا ہے لیکن یہ بات وہ یاد رکھے کہ خدائی احکام کا کوئی مقابلہ نہیں کر سکتا۔ ہمارے سلسلہ کے مقابلہ میں لوگ بڑے بڑے زور لگاتے اور کہتے ہیں کہ یہ چھوٹی سی جماعت ہے کر ہی کیا سکتی ہے۔ لیکن میں کہتا ہوں کہ اگر کوئی شکاری پانچ سو مرغابیوں میں سے دس بیس مار لے تو اسے کامیاب کہا جائے گا نہ کہ ناکامیاب کیونکہ وہ غالب رہا ہے اور کچھ چھین کر ہی لے گیا ہے۔ اسی طرح ساری دنیا کے مقابلہ میں حضرت مسیح موعود کھڑے ہوئے اور دنیا نے مقابلہ کرنے میں بھی کوئی کمی نہ کی لیکن آپ ہی کچھ چھین کر لے گئے۔

پھر لوگوں کو یہ شک تھا کہ مرزا صاحب آپ تو کچھ نہیں جانتے مولوی نورالدین صاحب انہیں کتابیں لکھ لکھ کر دیتے ہیں اور وہ شائع کرتے ہیں۔ لیکن خدا نے اس بات کو غلط ثابت

کرنے کیلئے حضرت صاحب کی وفات کے بعد مولوی صاحب کو آخری دم تک ایک کتاب بھی لکھنے کی تحریک نہ کی۔ بعض لوگ یہ بھی کہتے ہیں کہ مرزا صاحب کے دم کے ساتھ یہ سلسلہ کھڑا ہے ان کے بعد کچھ نہیں رہے گا۔ پھر جب ان کی یہ بات پوری نہ ہوئی تو کہنے لگے کہ ہم جو کہتے تھے کہ مرزا صاحب کو مولوی صاحب کتابیں وغیرہ لکھ کر دیتے ہیں اب چونکہ مولوی صاحب ہیں اس لئے سلسلہ چل رہا ہے اور ہماری اس وقت کی بات کی تائید ہو رہی ہے البتہ جب مولوی صاحب نہ رہے تو پھر یہ سلسلہ نہیں رہے گا۔ بعض یہ کہتے تھے کہ مولوی صاحب عربی دان ہیں انہیں سلسلہ کے قائم رکھنے کا کیا پتہ ہے اصل میں ایم۔اے، ڈاکٹر، پلیڈر اسے چلا رہے ہیں۔ خدا تعالیٰ کی کیسی غیرت ہے کہ ایک ہی وقت میں دونوں کو علیحدہ کر دیا۔ ایک طرف اگر مولوی صاحب کو وفات دی تو دوسری طرف ان لوگوں کو علیحدہ کر کے بتا دیا کہ دیکھو ہمارا سلسلہ کسی انسانی سہارے پر نہیں چل رہا بلکہ ہمارے اپنے ہاتھ میں ہے۔ پھر یہ بھی نہیں کیا کہ اب سلسلہ کی باگ کسی بڑے عالم فاضل اور تجربہ کار کے ہاتھ میں دے دی ہو بلکہ اس کے ہاتھ میں دی ہے جس کے متعلق مشہور کیا گیا تھا کہ نکمّا، جوش میں آنے والا اور لڑنے جھگڑنے والا ہے۔ خدا تعالیٰ نے یہ بتایا کہ تمہارے خیال میں جو سب سے زیادہ کمزور اور نکمّا ہے ہم اپنا کام اُسی سے لے لیں گے۔ اس میں کیا شک ہے کہ مجھے نہ اپنے علم پر ناز ہے نہ تجربہ کاری کا مدعی ہوں اور نہ مجھے کسی اور بات کا گھمنڈ ہے مگر خدا تعالیٰ میرے سپرد یہ کام کر کے دکھانا چاہتا ہے کہ جس کو تم نالائق سمجھتے ہو میں اسی سے کام لوں گا۔ پس جب خدا تعالیٰ کا یہ منشاء تھا تو اور کسی کی کیا طاقت تھی کہ اس میں حارج ہوتا۔ ایک دن وہ بھی تھا کہ منکرین کی طرف سے اعلان شائع ہوا تھا کہ جماعت کا بہت بڑا حصہ ہمارے ساتھ ہے اور اس خوشی میں پھولے نہ سماتے تھے۔ پھر یہ بھی کہا کہ قادیان مشن کمپاؤنڈ بن جائے گا لیکن ایک دن یہ ہے کہ خدا نے جماعت کے کثیر حصہ کو پکڑ کر جھکا دیا ہے اور قادیان میں اشاعت اسلام کا ایسا کام ہو رہا ہے کہ تمام ہندوستان چھوڑ تمام دنیا میں بھی کسی جگہ نہیں ہو رہا۔ اس سے اللہ تعالیٰ نے یہ دکھا دیا ہے کہ یہ میرا اپنا کام ہے۔ ایک طرف وہ انسان جو دینی علوم کے جاننے کی نظر میں سلسلہ کا سہارا سمجھا جاتا تھا اسکو اٹھالیا۔ دوسری طرف دنیاوی علوم والوں کو علیحدہ کر دیا اور تیسرے اُس انسان کے ہاتھ میں جہاز کی پتوار دے دی جسے کسی قابل نہ سمجھا جاتا تھا۔

پس اگر کوئی میری کمزوریوں کی طرف نظر کر کے اور اپنے علم کے گھمنڈ میں آ کر مخالفت پر کھڑا ہوتا ہے تو یہ اس کی نادانی ہے۔ اس کی نظر مجھ پر نہیں پڑنی چاہئیے بلکہ اس پر پڑنی چاہئیے جس کا یہ سلسلہ ہے اور جس نے مجھے کھڑا کیا ہے کیونکہ اصل میں وہی کام کر رہا ہے۔ کیا ابھی تک کسی کو اس صداقت کے قبول کرنے میں انکار ہے کہ منکرین خلافت نے میری مخالفت میں بڑے زور لگائے مگر خدا تعالیٰ نے ان کو ناکام ہی کیا اور جماعت میں ایسا جوش پیدا کر دیا کہ گویا نئے سرے سے بنی ہے اور یہ جوش گھٹنے کا نہیں کیونکہ یہ خدا کا سلسلہ ہے انسان مر جائیں گے لیکن خدا پر کوئی تغیر نہیں آ سکتا۔ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُغَيِّرُ مَا بِقَوْمٍ حَتّٰى يُغَيِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِهِمْ ۹ جب تک احمدی احمدی ہیں یہ جماعت بڑھتی ہی رہے گی۔ بڑی بڑی طاقتیں داخل ہوں گی اور وہ وقت عنقریب آئے گا کہ بہت سی بلند گردنیں جھک جائیں گی اور وہ لوگ جو آج اسلام پر گندے اور بیہودہ حملے کرتے ہیں اسی کے حلقہ بگوش ہوں گے۔ ایک دفعہ مجھے دکھایا گیا تھا کہ آسمان پر ستاروں سے لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ لکھا ہوا ہے۔ پس اسلام ترقی کرے گا اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے ذریعہ ہی کرے گا اور اسے کوئی روک نہ سکے گا۔ قتل کرنے والوں نے تو حضرت عمرؓ، حضرت عثمانؓ، حضرت علیؓ، ایسے جلیل القدر انسانوں کو بھی قتل کر دیا تھا لیکن اس طرح وہ اسلام کو کچھ نقصان نہ پہنچا سکے۔ اُس وقت اگر چالیس لاکھ کے قریب مسلمان تھے تو بعد میں کئی کروڑ تک ہو گئے کیونکہ خدا تعالیٰ جس کی طرف سے یہ مذہب ہے وہ ہمیشہ سے زندہ اور حیّ ہے پس اسی خدا نے ہماری جماعت کو ایک ایسے مقام پر کھڑا کیا ہے کہ جو اس کو ہٹانا چاہے گا وہ خدا سے مقابلہ کرے گا۔ اس لئے ہماری جماعت کو خدا تعالیٰ کا بہت بہت شکر کرنا چاہئیے۔

لاہور ایک سرحد ہے اور ہمارے مخالف لوگوں کا مرکز اور پنجاب کا دارالخلافہ، یہاں کے احمدیوں کو بہت چوکس رہنا چاہئے۔ اللہ تعالیٰ قرآن شریف میں تاکید فرماتا ہے کہ سرحد کو مضبوط رکھنا چاہئیے۔ مسلمانوں کی حکومتوں کے تباہ ہونے کی ایک یہ بھی وجہ ہے کہ انہوں نے سرحدوں کو مضبوط نہ کیا۔ اللہ تعالیٰ کا حکم ہے کہ رَابِطُوْا ۱۰ یعنی سرحدوں پر گھوڑے باندھے رکھو۔ لاہور بھی سرحد ہے یہاں بھی اپنے مخالفوں کے جواب دینے کے لئے احمدیوں کو ہر وقت کمر بستہ رہنا چاہئیے۔ سرحدی اور پہرہ دار فوجیوں کو سونے اور آرام کرنے کی اجازت نہیں ہوتی ان کا کام ہر وقت چوکس رہنا ہوتا ہے اگر یہ غفلت کریں تو دوسروں کی نسبت زیادہ سزا

پَیدا ہو رہے ہیں جو اگلے راستبازوں کے مقابل میں ان کے منکرین کیا کرتے تھے۔ ایک طالب حق کیلئے سوچنے کی بات ہے کہ کیوں اس فریق کے دل میں جو چند روز ہوئے ہم ہی میں سے تھا ایسے اعتراض پیدا ہوتے ہیں جو حضرت اقدسؑ کے مقابل میں ثناء اللہ اور غلام دستگیر اور چراغ الدین کو سوجھتے تھے۔ کیا یہ بھاری ثبوت نہیں اس کا کہ ان کے دل ان کے دلوں کے ساتھ مشابہ ہو گئے۔ مجھ پر اعتراض کرتے ہیں کہ خدا سے پوچھ لینا تھا اور یہ موقع ہاتھ سے گنوا دیا۔ کیا خدائے تعالیٰ میرا خادم ہے کہ جو مَیں چاہتا اُس سے پوچھ لیتا وہ تو میرا خالق و مالک ہے۔ اس نے اپنے فضل سے جو مجھے دکھایا دیکھ لیا۔ مَیں تو کیا ہوں مَیں کہتا ہوں خَاتَمَ النَّبِيّٖنَ ، سید المرسلینؐ ہوتے تو وہ بھی خود بڑھ کر نہ پوچھ سکتے۔ جس دربار عالی شان میں تمام انبیاء کے سردار کی ہمت نہ پڑے اس میں میں کیا جرأت کر سکتا ہوں۔ قرآن شریف میں حکم ہوتا ہے کہ خبردار! وحی نازل ہو چکنے سے پہلے اس کیلئے کوئی جلدی نہ کر۔ وَلَا تَعْجَلْ بِالْقُرْاٰنِ مِنْ قَبْلِ اَنْ يُّقْضٰٓى اِلَيْكَ وَحْيُهٗ[6]۔ لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهٖ[7]۔ پس محمود بچارے کی کیا طاقت تھی کہ دم بھی مار سکے۔ اس کو تو ہوش ہی نہ تھا وہ ہے کیا۔ وہ تو بے جان کی مثال تھا اس بچارے نے کیا پوچھنا تھا۔ مولیٰ نے جو بتایا وہ سن لیا جو نہ بتایا اس کی مرضی پھر اس اعتراض کا کیا مطلب۔ لیکن خیر اس سے یہ تو سب کو معلوم ہو گیا کہ تَشَابَهَتْ قُلُوْبُهُمْ ۔ دوسری بات یہ لکھی ہے کہ:۔

> ''دو آدمیوں کو آپ نے کہہ دیا تھا لَعْنَتُ اللّٰهِ عَلَى الْكَاذِبِيْنَ۔ وہ دونوں تو تباہ ہو رہے ہیں مگر خدا تو سارے دشمنان حق پر لَعْنَتُ اللّٰهِ عَلَى الْكَاذِبِيْنَ کہتا ہے وہ تو تباہ نہیں ہوتے اور معلوم نہیں تباہی آپ کے نزدیک کیا معنے رکھتی ہے۔۔۔ اگر مال یا جان کا نقصان آپ کی مراد ہے تو اللہ تعالیٰ تو مسلمانوں کو مخاطب کر کے فرماتا ہے وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ بِشَيْءٍ مِّنَ الْخَوْفِ وَالْجُوْعِ وَنَقْصٍ مِّنَ الْاَمْوَالِ وَالْاَنْفُسِ وَالثَّمَرَاتِ''[8]۔

یہ بھی وہی بات ہے جو غیر احمدیوں کے منہ سے بارہا سن چکے ہیں جب کسی کی نسبت حضرت اقدسؑ نے لکھا کہ وہ طاعون سے مرے گا تو اس نے جھٹ شائع کیا کہ طاعون سے مرنا تو شہادت ہے پس یہ تباہی کیا ہوئی۔ اور جب یہ کہا گیا کہ ہیضہ سے مرے گا تو غیر احمدیوں

سے جواب ملا اَلْمَبْطُوْنُ شَہِیْدٌ اور جب پیشگوئی کی زد میں آ کر کسی کے مال و جان کا نقصان ہوا تو اس نے جھٹ وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ بِشَيْءٍ مِّنَ الْخَوْفِ وَالْجُوْعِ پڑھ دیا۔ الغرض معترض کا یہ اعتراض تو ثبوت ہے كَذٰلِكَ قَالَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ مِثْلَ قَوْلِهِمْ تَشَابَهَتْ قُلُوْبُهُمْ کیونکہ حضرت صاحب نے جب لکھا جو میرے مقابلہ میں اٹھا وہ تباہ ہوگا یا ذلیل ہوگا تو ان کا مخالف بھی یہی پکار اٹھا تھا کہ اس کی خبر تو پہلے ہی سے قرآن مجید میں ہے جو جواب اُس وقت دیا گیا تھا وہی میری طرف سے سمجھ لیا جائے۔

باقی یہ کہنا کہ خدا نے لَعْنَتُ اللّٰهِ عَلَى الْكَاذِبِيْنَ کہا اور تباہ نہیں ہوئے یہ تو خدا پر اعتراض ہے میرا ایمان تو یہ ہے کہ خدا نے جن پر لعنت کی وہ ضرور تباہ ہوئے مگر اس تباہی کے دیکھنے کیلئے آنکھیں چاہئیں دیکھنے والی آنکھیں تو ان کی تباہی دیکھ رہی ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مخالف کہتے ہیں کہ ہم تو زندہ ہیں مگر چشم بینا انہیں تباہ دیکھتی ہے۔ حضرت صاحب کے مخالف بھی کہتے ہیں ہم ابھی تک قائم ہیں مگر ایک احمدی کی نظر میں وہ تباہ ہو چکے ہیں۔ تیسری بات یہ لکھی ہے کہ ہمارے مقابلہ میں الہام ہوتے ہیں خواب آتے ہیں مگر آریوں اور عیسائیوں کیلئے ایسا نہیں ہوتا۔ یہ بھی وہی اعتراض ہے جو حضرت اقدسؑ پر غیر احمدیوں کی طرف سے بارہا ہوا کہ ہماری تباہی کی خبریں دیتے ہو جو کلمہ پڑھتے ہیں، نمازیں ادا کرتے ہیں، روزے رکھتے ہیں اور دنیا میں ہزاروں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو گالیاں دینے والے اور توحید کے نہ ماننے والے موجود ہیں۔ پس یہ بھی ثبوت ہے كَذٰلِكَ قَالَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ مِثْلَ قَوْلِهِمْ تَشَابَهَتْ قُلُوْبُهُمْ کا۔ مجھ سے پوچھا جاتا ہے کہ کیا تم مامور ہو جو ایسی تحدّیاں کرتے ہو اور اپنے رؤیا شائع کرتے ہو۔ میں کہتا ہوں میں مامور نہیں مگر ہر مومن کی حیثیت کے مطابق اس کی صداقت کیلئے نشان دکھایا جاتا ہے۔ مجھے بڑائی کا کوئی دعویٰ نہیں میں تو خدا کی ایک ادنیٰ مخلوق ہوں اب بھی میرا مولیٰ جو فضل مجھ پر نازل کرے اسے میں کیوں چھپاؤں (اَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ)[9] میں وہی محمود ہوں جو آج سے دو سال پہلے تھا کیا اُس وقت اس تحدی و اعلان سے مَیں نے کبھی شائع کیا تھا کہ میرے لئے خدا نے یہ نشان دکھایا اور مَیں نے یہ خواب دیکھا جو یوں پورا ہوا۔ اور کیا اُس وقت میری ایسی تائید ہوئی جو اب ہو رہی ہے۔ پس اب جو میں ایسا کرتا ہوں تو اس لئے نہیں کہ میری بڑائی ظاہر ہو بلکہ سلسلہ کی صداقت کے اظہار کیلئے۔ جب ان باتوں سے مسیح موعود کی صداقت ظاہر ہوتی ہے اور خدا میری تائید پر

تائید کر رہا ہے تو اس پر جس قدر خوشی مَیں مناؤں میرا حق ہے، کیونکہ اس سے میری نہیں بلکہ مسیح موعود کی بلکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم بلکہ خدا کے کلام کی صداقت ظاہر ہوتی ہے۔ خدا جو کچھ دکھا رہا ہے وہ سلسلہ کے بڑھانے کیلئے دکھا رہا ہے۔ پس مَیں کافر نعمت ہوں گا اگر اس نعمت کو دنیا پر ظاہر نہ کروں اور اسے لوگوں سے چھپاؤں۔ میں بیشک مامور نہیں مگر مامور کا خادم، مامور کا غلام ضرور ہوں۔ میرا مولیٰ میرے لئے نہیں بلکہ اس نبی کیلئے کر رہا ہے جو کچھ کر رہا ہے۔ وہ تو میرے ذریعے سے کسی نشان کے ظاہر ہونے پر اظہار تعجب کرتے ہیں۔ میں نے تو دیکھا ہے کہ ایک غریب سے غریب احمدی ہے جو قرآن شریف بھی نہیں پڑھ سکتا جب لوگوں نے اسے دکھ دیا اور بے حد ستایا تو وہ خدا کے حضور چلایا تو خدا نے اس کے دشمنوں کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیئے۔ اب کیا وہ مامور تھا؟ مأمور تو نہیں تھا مگر خدا کو اپنے سلسلہ کی صداقت کا پاس تھا اس نے نشان دکھایا۔ وہ ماموروں کے ساتھ ماموروں کی حیثیت کے مطابق سلوک کرتا ہے اور میرے ساتھ میری حیثیت کے مطابق۔ غیر مامور ہونے کے یہ معنے نہیں کہ خدا تعالیٰ حق کے مؤیّد کی کبھی تائید نہ کرے۔ ان ماموروں کی تائید بڑے پیمانہ پر ہوتی ہے، پھر اس کے بعد خدا ہر مومن کی تائید کرتا ہے۔ میرے ہاتھ میں خدا نے سلسلہ کی باگ دی تو میری تائید کیوں نہ کرے۔ میری صداقت میں (جو درحقیقت سلسلہ کے بانی کی صداقت ہے) نشان کیوں نہ دکھائے۔ میں اگر یہ دعویٰ کروں کہ میری ایسی تائید ہوتی ہے جیسی نبیوں کی تب کچھ اعتراض ہوسکتا ہے۔ میرا دعویٰ تو یہ ہے کہ خدا میری تائید میں وہ نشانات دکھاتا ہے جو ایک مومن کیلئے اس کی برگزیدہ جماعت کے منتظم و امیر کیلئے دکھایا کرتا ہے۔ پس اس زمانے میں اس جماعت کی ضروریات کے پورا کرنے کیلئے جس قدر تائید کی ضرورت ہے وہ میری ضرور فرمائے گا تا ثابت ہو کہ یہ جماعت ایک مأمور کی جماعت ہے۔ خیر ان اعتراضوں سے ہمیں یہ خوشی ہے کہ یہ وہی اعتراض ہیں جو پہلے منکروں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر پھر حضرت مسیح موعودؑ پر کئے۔ ہمیں ان راستبازوں سے مشابہت ہوگئی اور ہمارے مخالفوں کو ان راستبازوں کے مخالفوں سے۔

یہ کہنا کہ خدا نے لَعْنَتُ اللّٰهِ عَلَى الْكَاذِبِيْنَ کہا اور مخالفین تباہ نہ ہوئے نہایت نادانی ہے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے ذریعے فَنَجْعَلْ لَّعْنَتَ اللّٰهِ عَلَى الْكَاذِبِيْنَ کا اعلان بتاتا ہے کہ اس نشان کے ذریعہ خدا تعالیٰ آپ کی وجاہت ثابت کرنا چاہتا ہے، جبھی آپ سے یہ فقرہ نکلوایا۔ خدا کی سنت ہے جب مقابلہ کیلئے حق و باطل کے دو فریق باہم متقابل ہوں تو

حق کی تائید میں فوری نشان دکھاتا ہے۔ پس فرق ہے اس عام لَعْنَتُ اللّٰهِ عَلَى الْكَاذِبِيْنَ اور اس خاص موقع پر لَعْنَتُ اللّٰهِ عَلَى الْكَاذِبِيْنَ کہلانے میں۔ کیونکہ اس عام وعید کے مطابق جو نشان ظاہر ہو وہ مخالفین پر حُجّت ملزمہ ہو کر اس خاص بندے کی صداقت کو ایسا ثابت نہیں کرتا کہ وہ اس کے قائل ہی ہو جائیں اور اس طرح پر جب پہلے اپنے بندے کے منہ سے یہ فقرہ نکلواتا ہے اور پھر اس کا دشمن تباہ ہوتا ہے تو اس بندے کی صداقت خاص طور پر ثابت ہوتی ہے۔ اگر جھوٹے کی تباہی خود بخود ہو جاتی ہے اور اس کیلئے کسی مباہلہ کی ضرورت نہیں تو پھر انسان دعا بھی نہ کرے محض اس لئے کہ کیا خدا دیکھتا نہیں۔ پھر نماز کی بھی ضرورت نہ ہوگی محض اس لئے کہ وہ دلوں کی عاجزی کو خوب دیکھتا ہے۔

دیکھو خدا نے فرمایا لَعْنَتُ اللّٰهِ عَلَى الْكَاذِبِيْنَ پھر باوجود اس کے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زبان سے یہ فقرہ نکلوایا۔ پھر مسیح موعودؑ سے یہ فقرہ کہلوایا یہ ثبوت ہے اس بات کا کہ بندوں کا کہنا بھی ایک اثر رکھتا ہے۔ جب ظلم رسیدہ پکارتا ہے تو وہ اس کی سنتا ہے اور اس کے دشمنوں کو فوری تباہی کا شکار بناتا ہے۔ غرض یہ بات جو کہی گئی ہے تو مباہلہ سے بھاگنے کا ایک بہانہ ہے۔ ان کا دل خوب جانتا ہے کہ اگر مقابلہ میں آئے تو وہ ضرور ہلاک ہوں گے۔ پس وہ عذر تراشتے ہیں اور اب کہتے ہیں کہ یہ پیر کا بیٹا ہے اس لئے ہم مباہلہ نہیں کرتے ہیں۔ کیا خواجہ کمال الدین نے مجھے کافر اور یزید بنایا تو اس وقت میں پیر کا بیٹا نہیں تھا۔ پھر پیغام میں لکھا گیا ہے کہ کیا مسلمانوں کو کافر کہہ کر کافر بن جانے والے کی بیعت جائز ہے۔ یوں مجھے کفر کا مرکز ٹھہرایا۔ پھر مجھے جھوٹا اور شرک کا بانی کہا گیا۔ کاذب تو بہت سے کافروں اور مشرکوں سے ادنیٰ ہوتا ہے۔ جب کفر و شرک کی لعنت میرے سر پر ڈالنے کیلئے تیار ہوتے ہیں اس وقت تو یہ تعلق ان کو بھول جاتا ہے مگر مباہلہ کے وقت یہ تعلق یاد آ جاتا ہے یہ اللہ تعالیٰ کا خاص فضل ہے کہ اس نے حق کا رعب ان کے دلوں میں ڈال دیا ہے ان کے دل خوب سمجھتے ہیں کہ سامنے آئے اور ہمارے جھوٹے دعوؤں کی سزا ہم کو ملی۔

پانچویں بات یہ لکھی ہے کہ ہم نے ابھی مخالفت نہیں کی تھی اور ہمارے لئے لَيُمَزِّقَنَّهُمْ کا الہام پورا ہو گیا۔ میں کہتا ہوں جس طرح حضرت صاحب کو ابتداء ہی میں یہ الہام ہو گیا ''بڑے زور آور حملوں سے'' اسی طرح مجھے بھی خدا نے خبر دی۔ جیسا حضرت صاحب کے الہام کے بعد غیر احمدی کم ہوتے گئے اور احمدی بڑھتے گئے اسی طرح میرے الہام کے

بعد غیر مبائعین کم ہوتے گئے اور مبائعین بڑھتے گئے۔ لَیُمَزِّقَنَّهُمْ کے یہی معنے ہیں کہ ان کی جماعت کے ٹکڑے ٹکڑے ہو جائیں گے اور وہ کٹ کر ہم میں شامل ہو جائیں گے۔ جو الہام پورا ہو چکا ہے اس کی تصدیق کی بجائے اس پر اعتراض تَشَابَهَتْ قُلُوْبُهُمْ کی تصدیق ہے۔ یہ اعتراض تو وہ کرتے ہی رہیں گے۔

ہماری جماعت کیلئے ضرورت ہے کہ وہ اپنے تبلیغی کاموں میں جو اصل مقصد ہے اس سلسلہ کا لگ جائے اور مصروف رہے اور اس میں جو روک ڈالتے ہیں ان کیلئے خدا کی جناب میں فریاد کریں۔ ایک قصہ لکھا ہے۔ کسی بزرگ نے اپنے شاگرد سے پوچھا۔ تمہارے علاقہ میں شیطان ہوتا ہے اس نے کہا ہوتا ہے۔ پوچھا اس سے پیچھا چھڑانے کیلئے کیا کرو گے۔ عرض کیا اس کو دھتکاروں گا۔ فرمایا اگر پھر بھی وہ پیچھا نہ چھوڑے۔ عرض کیا کہ پھر ایسا ہی کروں گا۔ فرمایا اگر پھر بھی وہ ایسا ہی کرے۔ اس پر وہ شاگرد خاموش ہو گیا۔ اس بزرگ نے تمثیل میں سمجھایا کہ دیکھو تم کسی دوست کو ملنے جاؤ اور اس کا کتا تمہیں کاٹنے کیلئے حملہ کرے تو کیا کرو گے اس نے کہا اسے دھتکاردوں گا۔ فرمایا اگر پھر بھی وہ حملہ سے باز نہ آئے عرض کیا کہ پھر میں اسے ماروں گا۔ فرمایا اگر پھر بھی تمہاری ایڑی نہ چھوڑے۔ عرض کیا کہ پھر میں گھر کے مالک کو پکاروں گا اور وہ مجھے اس سے چھڑائے گا۔ اس بزرگ نے کہا کہ بس یہی شیطان سے پیچھا چھڑانے کا گُر ہے۔ جب تم اپنی کوشش سے کچھ نہ کر سکو تو اس دنیا کے مالک (اللہ جَلَّشَانُہٗ) کو پکارو کہ وہ تمہیں شیطان سے بچالے۔ پس ہم بھی جب تبلیغ کی طرف توجہ کرتے ہیں اور اپنے کام میں لگتے ہیں تو پیچھے سے ہماری ایڑیاں پکڑنے والے (ایسا کہنے میں۔ میں اس لئے حرج نہیں دیکھتا کہ ان کے بڑے نے میرے مخلصین کو اِنْ تَحْمِلْ عَلَيْهِ يَلْهَثْ [۱۰] کہہ کر صاف الفاظ میں کتے کہا ہے) آجاتے ہیں اور ہمیں اپنی طرف متوجہ کر کے اصل مقصد میں روک ڈالتے ہیں۔ اس کا علاج یہی ہے کہ گھر کے مالک سے سلسلہ کے خالق سے فریاد کی جائے اور اسے آواز دی جائے کہ تُو آپ ان کیلئے کافی ہو اور ہمیں اپنے دین کی خدمت کیلئے فارغ کر دے۔

تمہارے لئے بہت بڑا کام ہے ساری دنیا کو توحید کے مرکز پر لانا ہے اور دین اسلام سمجھانا ہے۔ پس تم ہمہ تن اس اہم کام میں لگ جاؤ اور دعائیں کرتے رہو۔ ہماری جماعت میں اب تک یہ بات پیدا نہیں ہوئی کہ وہ جس کام میں لگیں اس پر جم جائیں۔ مَیں دیکھتا ہوں کہ

پھر غفلت آ جاتی ہے حالانکہ چاہیئے یوں کہ غفلت قریب پھٹکنے نہ پائے۔پس احمدیت کا ایک جنون ہو۔اُٹھتے بیٹھتے، چلتے پھرتے اسی کا خیال اسی کی دُھن ہو۔تم خالی اپنے مخالف سے نمٹ نہیں سکتے۔اس کے لئے اپنے مولیٰ کے حضور فریاد کرو۔خدا تعالیٰ ساری دنیا کو صراط مستقیم پر قائم کرے اور لوگوں کی بد اعتقادیوں اور بدعملیوں کو دور کر دے۔قرآن شریف کی اطاعت کے ماتحت چلائے۔اور وہ صداقت جو مسیح موعودؑ لائے ہمارے ذریعے سے پھیلے۔ہم پھیلانے والے ہوں اور ایک جہان قبول کرنے والا۔اور ہم کبھی اس بات پر نہ چلیں جو حق سے دور ہو اور منشائے الٰہی کے خلاف ہو۔

(الفضل ۲۱۔اکتوبر ۱۹۱۵ء)

۱۔ البقرۃ:۱۱۹

۲۔

۳۔ سنن ابن ماجه کتاب الاذان باب بدء الاذان

۴۔ یونس:۶۵

۵۔ پیغام صلح لاہور ۵۔اکتوبر ۱۹۱۵ء صفحہ ۷ کالم ۱

۶۔ طٰہٰ:۱۱۵ ۷۔ القیٰمۃ:۱۷

۸۔ پیغام ۵۔اکتوبر ۱۹۱۵ء صفحہ ۸ کالم (آیت کا حوالہ: البقرۃ:۱۵۶)

۹۔ الضُّحٰی:۱۲ ۱۰۔ الاعراف:۱۷۸

(۸۷)

# ترجمۃ القرآن انگریزی کی اشاعت کیلئے تحریک

(فرمودہ ۲۲۔اکتوبر ۱۹۱۵ء)

تشہد ،تعوّ ذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے مندرجہ ذیل آیت کی تلاوت فرمائی:۔

لَا يَسْتَوِي الْقَاعِدُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ غَيْرُ أُولِي الضَّرَرِ وَالْمُجَاهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنْفُسِهِمْ فَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجٰهِدِيْنَ بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنْفُسِهِمْ عَلَى الْقٰعِدِيْنَ دَرَجَةً وَكُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى وَفَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجٰهِدِيْنَ عَلَى الْقٰعِدِيْنَ أَجْرًا عَظِيْمًا [1]

خدا تعالیٰ نے انسان کو دو قسم کی نعمتیں دی ہیں۔ایک وہ جو اس کے نفس سے تعلق رکھتی ہے اور اس کے جسم میں موجود ہیں۔ان کا مورد خود انسان کی جان اور نفس ہوتا ہے۔اور ایک وہ ہیں جو انسان کے اردگرد اس کے آرام کیلئے پیدا کی ہیں۔مثلاً چاند،سورج، پانی ہوا وغیرہ اور اندرونی نعماء میں سے ہاتھ چیز کو پکڑتا ہے اور منہ میں رکھتا ہے اور منہ اندر لے جاتا ہے پھر معدہ اسے ہضم کرتا ہے اور جو حصہ مفید جسم ہوتا ہے پھیل جاتا ہے پس یہ دو قسم کی نعمتیں ہوئیں۔

غرض دونوں نعمتوں کے سلسلے انسان کے ساتھ جاری ہیں ایک اس کے نفس میں اور ایک باہر۔جو نعمت بیرونی طور پر پائی جاتی ہے اس کے مقابلہ میں انسان کے اندر بھی اللہ تعالیٰ نے ایک چیز رکھ دی ہے۔مثلاً پھلوں ،ترکاریوں اور کھانے وغیرہ کی چیزوں میں ایک مزہ رکھا ہے تو اس کے مقابل انسان کو جو زبان دی ہے اس میں قوت ذائقہ رکھ دی ہے۔اگر یہ چیزیں پیدا کر دی جاتیں

اور زبان میں قوت ذائقہ نہ رکھی ہوتی تو یہ چیزیں بالکل بے فائدہ ہوتیں۔ ایسے ہی اگر زبان میں قوت ذائقہ نہ رکھی ہوتی اور ان چیزوں میں لذت رکھی جاتی تو یہ لذت بالکل بے فائدہ ہوتی۔ اسی طرح ناک میں سونگھنے کی قوت رکھ دی اور اس کے مقابل میں سونگھنے والی اشیاء کو پَیدا کر دیا۔ اگر سونگھنے کی قوت رکھ کر یہ چیزیں نہ پیدا کی جاتیں تو ناک میں اس قوت کا رکھنا بالکل بے فائدہ ہوتا۔ اور اگر ناک کے اندر یہ قوت نہ رکھی جاتی اور ان چیزوں کو پیدا کر دیا جاتا تو بھی اس کا پیدا کرنا بے فائدہ ہوتا۔ پس اندرونی نعمت کے زائل ہونے کے ساتھ بیرونی اور بیرونی کے زائل ہونے کے ساتھ اندرونی بھی زائل ہو جاتی۔ اس انتظام کی مثال ریل کی دو لائنوں کی طرح ہے جو بالمقابل جاتی ہوں۔ الغرض کوئی قوت نہیں جس کے مقابلہ میں خدا تعالیٰ نے اس کے استعمال کیلئے اسباب پَیدا نہ کئے ہوں۔

بیرونی نعمتیں مختلف صورتوں کی ہیں۔ کبھی دولت کی صورت میں، کبھی زمینوں کی صورت میں، کبھی حکومت کی صورت میں۔ اللہ تعالیٰ کے انعام دو قسم کے ہیں لہٰذا ان کا شکریہ بھی دو ہی طرح ہو سکتا ہے۔ جو نعمتیں انسان کے نفس کیلئے پیدا کی گئی ہیں ان کا شکریہ انہی نعمتوں کے خرچ کرنے سے ادا ہو سکتا ہے جو انسان کے اندر پیدا کی گئی ہیں اور بیرونی نعمتوں کا شکریہ اسی طرح ادا ہو سکتا ہے کہ وہ نعمتیں جو انسان کے آرام کیلئے اس کے نفس کے باہر پَیدا کی گئی ہیں ان کو خرچ کیا جائے۔ لیکن بہت سے لوگ اس نکتہ کو نہ سمجھ کر اگر خدا تعالیٰ کے راستہ میں مال خرچ کرتے ہیں تو جان نہیں خرچ کرتے اور بعض جان خرچ کرتے ہیں مگر مال خرچ نہیں کرتے۔ لیکن مومن دونوں قسم کے انعاموں کے شکریے ادا کرتا ہے۔ مسلمانوں کی عبادتیں بھی ایسی ہی ہیں۔ مثلاً نماز ہے اس میں انسان کا جسم مشغول ہوتا ہے۔ پس یہ اندرونی نعمتوں کے شکریہ کا ایک ذریعہ ہے۔ اور اسکے بر خلاف زکوٰۃ بیرونی نعمتوں کا شکریہ ادا کرنے کا ایک ذریعہ ہے۔ قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے مومنوں کو تمام قسم کی نعمتوں کے خرچ کرنے کا حکم فرمایا ہے حتّٰی کہ مذہب حق کی نعمت کے بدلہ میں حکم فرمایا ہے کہ چونکہ ہدایت کی نعمت تمہیں ملی ہے تم اوروں کو ہدایت دو جیسا کہ فرمایا وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ اُمَّةٌ يَّدْعُوْنَ اِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ [۲]

غرض ہر ایک نعمت کا شکریہ اسی رنگ کے اِنفاق سے ہو سکتا ہے۔ چنانچہ جو آیت مَیں نے ابھی پڑھی ہے اس میں اسی بات کی طرف اشارہ کیا گیا ہے اور بتایا گیا ہے کہ جو خدا کے

مقرّب بندے ہوتے ہیں وہ اپنے اموال اور اپنی جانوں دونوں نعمتوں کو خدا تعالیٰ کے راستہ میں خرچ کرتے ہیں۔ پس انسان میں جب تک یہ دونوں باتیں جمع نہ ہوں وہ کامل مجاہد نہیں بنتا۔ صحابہ کرام کو جب ہم دیکھتے ہیں تو ان کی زندگی میں یہ نمونہ پاتے ہیں۔ ہماری جماعت کے لوگ اموال خرچ کرنے میں تو خدا کے فضل سے بہت حصہ لیتے ہیں لیکن اَنْفُسِهِمْ کی طرف بہت کم توجہ ہے۔ صحابہؓ کی یہ حالت تھی کہ وہ اپنا مال وجان خدا تعالیٰ کیلئے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے لاکر رکھ دیتے تھے اور جنگوں کے وقت بھی وہ سب سے آگے دکھائی دیتے تھے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ہم اسی کو سب سے بہادر سمجھتے تھے جو نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے پاس اور آپؐ کے اردگرد رہا کرتا تھا اور ہمیشہ آپؐ کے پاس حضرت ابوبکرؓ رہتے تھے

بات یہ ہے کہ دشمن ہمیشہ یہی چاہتا ہے کہ پہلے جرنیل کو مارا جائے اور اسی جگہ دشمن کے زیادہ حملے ہوتے ہیں اور وہیں اس کا زیادہ زور ہوتا ہے۔ ان زبردست حملوں کو روکنے کیلئے بڑی بہادری کی ضرورت ہوتی ہے اور جرنیل کی حفاظت کرنے والا اور اس کے اردگرد رہنے والا ہی ہمیشہ بہادر سمجھا جاتا ہے۔ ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ حضرت عمرؓ نے چاہا کہ ابوبکرؓ سے بڑھ جائیں اور جس قدر مال ان کے پاس آیا تھا اس کا نصف حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے سامنے لاکر رکھ دیا اور انہوں نے یہ خیال کیا کہ بس اب میں ابوبکرؓ سے بڑھ گیا ہوں۔ لیکن جس وقت حضرت ابوبکرؓ بھی جو کچھ گھر میں موجود تھا لے آئے تو نبی کریمؐ نے عمرؓ سے پوچھا۔ عمر تو نے اپنے گھر میں اپنے اہل وعیال کیلئے کیا چھوڑا ہے؟ انہوں نے جواب میں کہا۔ یا رسول اللہ! نصف گھر چھوڑ آیا ہوں اور نصف حضور کے پاس لے آیا ہوں۔ ابوبکرؓ سے پوچھا کہ تم کیا لائے ہو؟ اور گھر والوں کیلئے کیا چھوڑا ہے۔ تو آپ نے جواب دیا یا رسول اللہ! جو کچھ گھر میں موجود تھا سب کچھ حضور کی خدمت میں حاضر ہے [۳]۔ ان دونوں روایتوں کو ملا کر معلوم ہوتا ہے کہ جو شخص اپنے مال کے انفاق میں دوسرے لوگوں پر فوقیت رکھتا تھا اپنی جان کے انفاق میں بھی سب سے آگے تھا۔

الغرض ان لوگوں نے خدا کیلئے جان بھی خرچ کی، مال بھی خرچ کیا، خدا کے راستے میں لڑے بھی۔ وہ صرف اس بات کو کافی نہ سمجھتے تھے کہ ہم نے روپیہ خرچ کر دیا یا صرف لڑائی کو ہی کافی سمجھتے نہیں بلکہ وہ دونوں چیزوں کو خدا کیلئے خرچ کرنا ضروری سمجھتے تھے۔ اسی لئے تو خدا تعالیٰ نے ان کو کامل مجاہد کہا اور اس آیت کے مصداق بنایا ہے۔ یہی وہ بات تھی جس کے مقابلہ میں

خدا تعالیٰ کی طرف سے ان کو رحمت اور نعمت کے درجات ملے۔ پس ہماری جماعت کو بھی ان دونوں باتوں کی طرف توجہ کرنی چاہئیے۔ احمدیہ جماعتوں میں سے ایک جماعت ایسی ہے جو چندہ دینے میں سب سے آگے ہے لیکن تبلیغ کرنے میں سُست ہے۔ مَیں نے ایک دفعہ اسی جماعت کے ایک دوست کو لکھا کہ آپ کی جماعت ذمیوں کی جماعت ہے کیونکہ ذمی ٹیکس ادا کر کے جہاد کی خدمت سے آزاد ہو جاتے تھے لیکن مسلمانوں کو زکوٰۃ اور چندوں کے علاوہ جانیں بھی خرچ کرنی پڑتی تھیں۔ پس اس جماعت میں اسلامی رنگ پیدا کرنے کی کوشش کریں۔ یہ نقص ہماری جماعت کے ایک خاص حصہ میں پایا جاتا ہے۔ لیکن خوب یاد رکھنا چاہئیے کہ اگر ہم ایک نعمت کا شکریہ ادا کرتے ہیں اور ایک دوسری نعمت کا شکریہ ادا نہیں کرتے تو ہمارا شکریہ نامکمل اور ناقص ہے۔ ایسے شخص کی مثال اس شخص کی طرح ہوگی جو آدھا کُرتہ پہنتا ہے۔ آدھا کُرتہ پہننے والا انسان اپنے سارے جسم کو کیونکر ڈھانپ سکتا ہے۔ اس کا بدن تو ننگا ہی رہے گا۔

الغرض میرے اس خطبہ سے یہ مراد ہے کہ اگر تم مال خرچ کرتے ہو تو اسی کو کافی نہ سمجھو بلکہ جان کو بھی خرچ کرو۔ مال دینے والے یہ خیال نہ کریں کہ بس ہم نے مال دے دیا، جان دینے کی ضرورت نہیں۔ وہ اپنے آپ کو ذمّی نہ بنائیں بلکہ اپنی جان کو خدا کیلئے لڑائیں۔ جو مال دیں گے ان کے ویسے ہی گناہ جھڑ جائیں گے اور جان دیں گے ان کے اسی قسم کے گناہ جھڑیں گے۔ جو انعام خدا تعالیٰ نے انسان کے اندر رکھے ہیں ان کا شکریہ ادا کریں اور خدمت دین کریں۔ غرباء یہ نہ خیال کریں کہ ہم نے جان دے دی ہے، مال دینے کی ضرورت نہیں وہ مال دینے کی طرف متوجہ ہوں۔ اگر ایک غریب کو خدا تعالیٰ ایک سیر دانے دیتا ہے تو اسے چاہئیے کہ اسی میں سے تھوڑا سا دے دے اس کا تھوڑا سا دینا بھی خدا تعالیٰ کے نزدیک ہزار روپیہ کے برابر ہے۔ ایک دفعہ حضرت مولوی صاحب مغفور درس فرما رہے تھے تو اس قسم کی ایک آیت تھی۔ مَیں نے اُسی وقت انصار اللہ کو لکھا کہ جب تم نے جان کو خدمت دین کے لئے دے دیا ہے تو مال کو بھی خدا تعالیٰ کیلئے خرچ کرو۔ اس میں کیا شک ہے کہ جو احمدیت میں داخل ہوتا ہے وہ انصار اللہ میں شامل ہوتا ہے۔ پس ہر ایک کو چاہئیے کہ اس وقت اپنی جان اور مال خرچ کرے۔ اس وقت جان خرچ کرنے کے یہ معنے نہیں کہ ظاہری جنگیں کی جائیں تلوار کی جنگ دین کیلئے کرنی اب قطعًا حرام ہے۔ لہٰذا جو شخص اس زمانہ میں خدمت دین کیلئے جوش میں کفار پر تلوار اُٹھاتا ہے اس کی مثال اس شخص کی ہے جو خدمت دین کے جوش میں

اپنے آپ کو آگ میں ڈال دے۔ پس اس وقت جہاد تلوار سے جائز نہیں بلکہ امن کے ذرائع سے جہاد کرنا چاہیئے۔ خدمت دین کا تمہارے دلوں میں جوش ہو تو لوگوں کی ہدایت کیلئے کوشش کرو۔ صحابہؓ نے جب تک لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کو چاروں کونوں تک نہیں پہنچا دیا آرام نہیں لیا۔ اسی طرح اٰخَرِیْنَ مِنْهُمْ کہنے والے کھڑے ہو جائیں اور حضرت مرزا صاحب (علیہ الصلوٰۃ والسلام) کی صداقت کو دنیا کے سامنے ثابت کر دکھائیں اور دلائل سے تمام دنیا کو مغلوب کر لیں اور ان کو نیچا دکھائیں۔

اس وقت اللہ تعالیٰ نے ایک ایسا موقع نکالا ہے کہ ہماری جماعت کے مخلصین جانی جہاد میں بھی حصہ لے سکتے ہیں۔ خدا تعالیٰ کے فضل و کرم سے قرآن شریف کا انگریزی ترجمہ بہت جلد چھپ کر شائع ہونے والا ہے۔ عربی ٹیکسٹ کا ایک حصہ تو تیار ہو چکا ہے اور انگریزی پروف بھی تیار ہو رہے ہیں۔ خدا تعالیٰ نے پہلے سیپارہ کیلئے روپیہ کا سامان اپنے فضل سے اپنے پاس سے ہی کر دیا ہے اور اس کیلئے کسی چندہ کی تحریک کی ضرورت ہمیں پیش نہیں آئی۔ میرا خیال ہے کہ ایک سیپارہ جب فروخت ہو جائے تو اسی کی آمد سے دوسرا سیپارہ چھاپ دیا جائے۔ اس طرح جماعت پر بوجھ نہ پڑے گا۔ جس کے سامنے ابھی اور بہت سے کام ہیں اور ترجمہ قرآن کریم پر جس قدر روپیہ خرچ ہوگا اس کا برداشت کرنا ان تمام تبلیغی اخراجات کے ہوتے ہوئے جو اس وقت ہماری جماعت کر رہی ہے مشکل معلوم ہوتا ہے۔ اندازاً اڑھائی لاکھ روپیہ اس قرآن پر خرچ ہوگا صرف چھپوائی کا خرچ سوا لاکھ روپیہ ہے۔ پس یہی طریق بہتر ہے کہ ایک ایک سیپارہ کر کے اسے شائع کیا جائے اور اسی کی اشاعت میں ہمارے دوست جانی جہاد کا ثواب حاصل کر سکتے ہیں۔ اب تک جو کتب ہماری طرف سے شائع ہوئی ہیں وہ ہماری ہی جماعت کے لوگ خریدتے رہے ہیں۔ لیکن اس طریق سے اس قدر فائدہ نہیں ہوتا جو اس طرح ہو سکتا ہے کہ لوگ ان کتب کو خریدیں۔ کیونکہ جو کتاب ان لوگوں تک پہنچی ہی نہیں جن کیلئے لکھی گئی تھی تو ان کو نفع کیا پہنچائے گی۔ پس دنیا کو نفع پہنچانے کا یہی طریقہ ہے کہ اس تک صداقت پہنچائی جاوے۔ اس کا ایک طریق تو مفت اشاعت ہے لیکن دیکھا گیا ہے کہ جن لوگوں کو مفت کتاب دی جائے پڑھتے نہیں۔ پس یہ طریق درست نہیں۔ دوسرا طریق یہ ہے کہ غیروں کے پاس کتابیں قیمتاً فروخت کی جائیں اس طرح یہ فائدہ ہوگا کہ جو لوگ قیمت دے کر کتاب لیں گے ان میں سے اکثر اسے پڑھیں گے

بھی۔ پس ایک تو تبلیغ ہو جائے گی دوسرے یہ بھی فائدہ ہوگا کہ جماعت پر ترجمہ کے اخراجات کا بوجھ نہ پڑے گا۔ اگر ہماری جماعت ہی ترجمہ کو خرید لے تو یہ ایسی ہی بات ہوگی جیسے کوئی شخص روپیہ اپنی ایک جیب سے نکال کر دوسری میں ڈال دے۔ تو اس کی ایک جیب میں روپیہ تو پڑ جائے گا لیکن وہ شخص زیادہ مال دار نہیں ہو جائے گا۔ میں جانتا ہوں اور مجھے یقین ہے کہ اگر اپنی جماعت کے لوگوں کو مَیں کہوں تو فوراً خواہ اپنی جائیدادیں ہی بیچ کر ان کو ایسا کرنا پڑے سب سیپاروں کو خرید لیں گے لیکن اس کا لازمی نتیجہ دوسرے چندوں پر پڑے گا۔ بے شک چندہ غیروں سے بھی لیا جا سکتا ہے لیکن میں اسے پسند نہیں کرتا۔ اوپر کا ہاتھ نچلے ہاتھ سے اچھا ہوتا ہے یوں تو بعض دفعہ ہندو بھی چندہ دے دیتے ہیں لیکن وہ اور رنگ ہے خود مانگنا مجھے نہایت ناپسند ہے۔ جو لوگ مانگنے جاتے ہیں وہ دوسروں سے دبتے بھی ہیں۔ لیکن ہم اپنا ایمان قرآن کریم کی چھپوائی کیلئے بیچ نہیں سکتے۔ اس ترجمہ نے لوگوں کو کیا ایمان کی طرف لانا ہے جس کیلئے چھپوانے والے نے اپنا ایمان فروخت کر دیا۔ پس غیروں سے چندہ ہم مانگ نہیں سکتے۔ ہاں اپنا مال فروخت کرنے میں کوئی حرج نہیں۔ آخر فرداً فرداً احمدی تاجر اپنے اسباب دوسروں کے پاس فروخت کرتے ہی ہیں۔

پس سب سے بہتر طریق یہی ہے کہ انگریزی ترجمہ جہاں تک ہو سکے ہندوستان میں ہر ایک مذہب وملّت کے لوگوں کے پاس فروخت کیا جائے تا کہ ایسا نہ ہو کہ دوا طبیب کے ہی گھر میں پڑی رہے اور تا جماعت پر بھی بوجھ نہ پڑے۔ اگر پانچ ہزار سیپارہ ہندوستان میں فروخت ہو جائے تو ہم ہزاروں کی تعداد میں یورپ میں لائبریریوں کو مفت بھیج سکتے ہیں جس کے ذریعہ سے کروڑوں انسانوں کو ہدایت ہوسکتی ہے اور اگلے سیپارہ کے چھپوانے کا خرچ بھی نکل سکتا ہے۔ اس مدعا کو پورا کرنے کیلئے میرا خیال ہے کہ پچاس یا سَو مخلص احمدی فرداً فرداً اور اسی قدر جماعتیں اپنے آپ کو پیش کریں جو اپنے اپنے شہر میں سَو یا پچاس نسخہ ہر ایک مذہب وملت کے لوگوں میں کوشش کر کے فروخت کریں۔ بعض شہروں کے لوگ اگر چاہیں تو سینکڑوں کی تعداد میں فروخت کر سکتے ہیں۔ مثلاً لاہور ہی ہے وہاں ہزارہا تعلیم یافتہ لوگ موجود ہیں جو حق کے جو یاں ہیں اور ان کے دلوں میں تعصب نہیں۔ جو شخص اس معاملہ میں کوشش کرے گا اسے قرآن کریم کی اشاعت کا ایک بہت بڑا ثواب ملے گا اور اس کے ذریعہ سے جو لوگ ہدایت پائیں گے یا جن لوگوں کے دل سے تعصّب دور ہوگا اور ان کے دلوں

میں اسلام کی عظمت پیدا ہوگی اس کا پورا ثواب ان کو بھی ملے گا اور مالوں کے ساتھ جانی جہاد کر کے وہ بہت سے انعامات کے وارث ہوں گے۔ امراء کیلئے یہ مجاہدہ دوسروں کی نسبت اور بھی زیادہ ہے۔ لیکن ان کو یاد رکھنا چاہئیے کہ دین اسلام کے خادم امیر و غریب سب ہیں یورپ کے لوگ اپنی دنیاوی ترقی کیلئے یہ سب کام کرتے ہیں۔ غرباء کی ہمدردی کیلئے وہاں بعض دفعہ پھول فروخت کرنے کے میلے مقرر ہوتے ہیں اور خود شاہی خاندان کی لیڈیاں تک اس فروخت میں حصہ لیتی ہیں۔ پس اسلام کو گھر گھر پہنچانے کیلئے جو خدمت کرنی پڑے اس میں شرم کی کوئی بات نہیں۔ بعض لوگ زبانی تبلیغ نہیں کر سکتے، وہ اس طرح تبلیغ کر سکیں گے کیونکہ جس قدر لوگوں کے گھروں میں ترجمہ قرآن اُن کی معرفت پہنچے گا گویا سب کو انہوں نے اسلام کی تبلیغ کر دی۔ پس ہر جگہ کی جماعتیں اور جماعتوں کے افراد جن کو اللہ تعالیٰ اس ثواب میں حصّہ لینے کی توفیق دے بہت جلد اطلاع دیں کہ کس قدر سیپاروں کے فروخت کرنے کی وہ اپنے علاقہ میں امید کرتے ہیں تا کہ ان کے نام نمونہ بھجوا دیا جائے جو تیار ہے اور امید ہے کہ پہلا سیپارہ پندرہ بیس دن تک تیار ہو جائے گا اور ایک ماہ تک قادیان پہنچ جائے گا۔ مگر اس بات کو خوب یاد رکھنا چاہئے کہ زیادہ تر کوشش اس کی اشاعت کی غیر احمدیوں، ہندوؤں، سکھوں اور عیسائیوں میں ہونی چاہئیے یہ نہ ہو کہ اپنی ہی جماعت کے لوگ اسے خرید لیں کیونکہ اس طرح اشاعت کا مقصد پورا نہیں ہو سکتا۔ اگر سب ترجمہ بھی ختم ہو جائے تب بھی جماعت کیلئے پھر اور چھپوایا جا سکتا ہے۔ پہلے صرف دوسرے لوگوں میں اس کی اشاعت ہونی چاہئیے اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰہُ۔ ایک سیپارہ کی قیمت دو روپے ہوگی اور غالبًا بڑے سائز کے ڈیڑھ سَو صفحہ پر ہوگا۔ ایک اعلیٰ کاغذ پر بھی چھپوایا جائے گا جو مجلّد بھی ہوگا اور اس کی قیمت دس روپیہ فی سیپارہ ہے۔

خدا تعالیٰ ہماری جماعت کے مخلصین کو ہر طرح کی دینی خدمات کی توفیق دے اور اس کام میں میرا ہاتھ بٹانے والوں کی اپنے خاص فضلوں کے ساتھ مدد فرماوے آمین۔

(الفضل ۲۸۔اکتوبر ۱۹۱۵ء)

ا۔ النساء:۹۶ ۲۔ اٰل عمران:۱۰۵

۳۔ ترمذی کتاب المناقب باب مناقب ابی بکرؓ

# (۸۸)

## خدا تعالیٰ کے کلام کا ہر لفظ اپنے اندر حکمت رکھتا ہے

(فرمودہ ۲۹۔ اکتوبر ۱۹۱۵ء)

تشہّد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد حضور نے فرمایا:۔

سورۃ فاتحہ میں اللہ تعالیٰ نے اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۔ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ ۱؎ کی دعا کے بعد غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۲؎ بھی فرما دیا ہے لیکن ایسا کیوں کیا گیا۔کیا صرف اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۔ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ کہنا کافی نہ تھا؟

پس جبکہ صرف یہی رکھا جاتا تب بھی یہ مفہوم ادا ہوسکتا تھا کہ جو انسان خدا سے یہ دعا مانگے اسے سیدھا راستہ دکھایا جائے اور گمراہی اور بدافعال سے بچایا جائے یعنی نیکیوں کی توفیق دی جائے اور بدیوں سے بچایا جائے۔ کیونکہ جب مومن ہر روز یہی دعا مانگتا ہے کہ مجھے سیدھا راستہ دکھایا جائے اور وہ رستہ بتایا جائے جو مُنْعَمْ عَلَیْہِ لوگوں کو بتایا گیا تھا تو اس کے اس کہنے سے ہی تمام بدیوں اور ہر قسم کے گندوں اور گناہوں کے رستہ کی ساتھ ہی نفی ہو جاتی ہے اور وہ اس طرح کہ جب کوئی نیک شخص بد ہونے کے بعد ہی بدوں میں شامل ہوجاتا اور سیدھے راستہ سے بھٹک جاتا ہے اور نیک اسی وقت تک نیک رہتا ہے جب تک کہ یہ سیدھے راستہ پر ہوتا ہے اور سیدھے راستہ کیلئے خدا تعالیٰ نے یہ دعا سکھا دی ہے تو پھر غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ کی کیا ضرورت تھی۔ پس بظاہر اتنا ہی کہنا کافی معلوم ہوتا ہے کہ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۔ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ اور اسی پر دُعا ختم ہو جاتی۔

لیکن قرآن شریف خدا تعالیٰ کا کلام ہے اس لئے اس میں کوئی فقرہ تو الگ رہا کوئی لفظ بھی زائد نہیں ہوسکتا اور لفظ تو بڑی بات ہے کوئی زبر زیر اور پیش بھی زائد نہیں ہوسکتی۔ بلکہ ہر ایک لفظ ان ہی حرکات سے استعمال ہوتا ہے جو اس کیلئے ضروری اور لازمی ہیں اور انہیں کا ہونا حکمت الٰہی پر مبنی ہے کیونکہ جیسے خدا تعالیٰ کی بنائی ہوئی تمام چیزوں میں سے کوئی چیز بھی لغو نہیں خواہ وہ کسی کو کیسی ہی ردّی سے ردّی اور زائد معلوم کیوں نہ دے۔ ایسی چیز پر بھی جب غور اور فکر کیا جائے تو معلوم ہو جاتا ہے کہ لغو اور فضول نہیں بلکہ نہایت ہی کارآمد اور مفید ہے اور اس کے کلام کا کوئی فقرہ یا کوئی حرکت کیونکر زائد اور بلا ضرورت ہو سکتی ہے۔ بہت سی چیزیں اس وقت ایسی موجود ہیں جن کو آج سے کچھ عرصہ پہلے ردّی اور فضول سمجھا گیا تھا مگر اس زمانہ میں علوم کی ترقی سے ثابت ہو گیا ہے کہ وہ ردّی اور فضول نہیں بلکہ بڑے بڑے فوائد اور منافع اپنے اندر رکھتی ہیں۔ بڑی سے بڑی نجس اور ردّی چیز تو انسان کا پاخانہ اور پیشاب خیال کیا جاتا تھا لیکن اسی کو اگر دیکھو تو معلوم ہو جاتا ہے کہ انسان غلّہ کو کھا کر جب اس سے جو کچھ اس کیلئے مفید ہوتا ہے حاصل کر لیتا ہے اور فضلہ کو ردّی بنا کر نکال دیتا ہے تو یہی ردی چیز آئندہ سال جو اس کو کھانا ہوتا ہے اس کی پرورش میں ممّد اور معاون بن جاتی ہے اور کھاد بن کر ایک مفید چیز ثابت ہوتی ہے جو ہزاروں بلکہ لاکھوں روپوں کی فروخت ہوتی ہے۔ تو وہی چیز جس کو انسان نے ردی کر کے پھینک دیا تھا خدا تعالیٰ نے اسی کو اس کیلئے غلّہ پیدا کرنے کا سامان بنا دیا۔ اس کے علاوہ اور چھوٹی چھوٹی چیزوں مثلاً کاغذوں کے ٹکڑوں اور گھاس پھونس کے تنکوں کو ہی دیکھ لو۔ ان چیزوں کو کسی مصرف کا خیال نہیں کیا جاتا تھا۔ لیکن علوم سے واقف کار لوگوں نے ان سے بھی بڑے بڑے کام لئے ہیں۔ مثلاً مختلف قسم کی گھاس جو جانوروں کے کھانے کے کام بھی نہیں آتی اور جس سے جنگل کے جنگل بھرے پڑے رہتے تھے اور جسے لوگ لغو اور فضول چیز سمجھا کرتے تھے، اس کو آج علوم نے بہت فائدہ مند ثابت کر دیا اور بتا دیا ہے کہ یہ لغو نہیں بلکہ نہایت کارآمد ہے کیونکہ اس سے کاغذ جیسی مفید چیز بننے لگی ہے۔

کیونکہ پہلے اس سے انسانوں کو کام لینے کا موقع نہ ملا تھا اس لئے انہوں نے لغو سمجھا ہوا تھا لیکن علوم نے آخر ترقی کرتے کرتے بتا دیا کہ یہ بہت مفید چیز ہے۔ پس یہی گھاس اس زمانہ میں علوم کے بڑھانے کا بہت بڑا ذریعہ ہو رہی ہے۔ پہلے زمانہ میں چونکہ کاغذ کی کثرت نہ تھی

اس لئے اس وقت کے علوم وفنون مٹ گئے کیونکہ وہ باتیں لکھی نہ گئیں۔آج ہم مصر میں ایسے مُردوں کی لاشیں دیکھتے ہیں جن کو کسی مصالحہ سے رکھا گیا ہے لیکن یہ معلوم نہیں ہوسکتا کہ وہ کیا مصالحہ ہے اور اس کے متعلق کوئی تحریر نہیں ملتی۔لیکن اس زمانہ میں علوم کی ترقی نے ردّی چیزوں سے بھی بڑے بڑے فائدے نکال دیئے ہیں۔اسی طرح اور بہت سی چیزیں ہیں جن کو انسان نے لغو سمجھا تھا مثلاً انسان کے جسم میں ہی بعض ایسے اجزاء ہیں جن کو بیکار اور فضول قرار دیا گیا تھا۔ایک زمانہ تھا کہ تلی کو لغو سمجھا جاتا تھا اور اسی طرح باریک انتڑیوں کے نیچے ایک چھوٹا سا ٹکڑا انتڑی کا علیحدہ ہوتا ہے اس کو بیکار اور فضول سمجھا جاتا تھا۔اور ابھی کوئی لمبا عرصہ نہیں گزرا کہ ڈاکٹروں نے فتویٰ دیا تھا کہ اگر اس میں ورم پیدا ہو جائے تو بجائے اس کا علاج کرنے کے اس کو کاٹ کر نکال دینا انسب ہے لیکن تحقیقات جدیدہ نے ثابت کر دیا ہے کہ یہ خیال غلط تھا اور یہ حصہ نہایت مفید اور ضروری حصہ جسم ہے۔چنانچہ فرانس کے ایک ڈاکٹر نے اس کے متعلق تجربہ کر کے اسکی ضرورت کو ثابت کر دیا ہے کہ اس رودہ[۳] میں وہ سیال مادہ جمع رہتا ہے جس سے امعاء کے پردوں میں ہیجان پَیدا ہوتا ہے اور اگر یہ سیال مادہ اس رودہ میں موجود نہ ہو تو یہ رودہ اپنے فعل کو سرانجام نہیں دے سکتا۔اس ڈاکٹر نے اس بات کا اس طرح تجربہ کیا ہے کہ دو درجن جوان اور تندرست بندر منگوا کر ان میں سے نصف بندروں کے اندر سے یہ حصہ کاٹ کر نکال دیا اور باقی بندروں کو بحال رکھ کر سب کو الگ الگ پنجروں میں بند کروا دیا۔اور سب کو برابر مقدار میں ایک ہی غذا دینے کا انتظام کیا۔دو دن کے بعد معائنہ کرنے پر معلوم ہوا کہ رودہ بریدہ بندروں کی انتڑیوں کی حرکت میں کمی آ گئی ہے اور ایک ہفتہ کے بعد تو نمایاں فرق پایا گیا اور ان کے قویٰ مضمحل ہونے لگے اور ان میں حسب عادت دوڑنے کی سکت نہ رہی۔بال گرنے لگے، آنکھوں کی رنگت بدل گئی اور زبانوں پر جھلّی چھا گئی اور اس امر میں شُبہ کی کچھ گنجائش باقی نہ رہی کہ ان بندروں کی قوتِ ہاضمہ باطل ہوگئی ہے۔باقی بندر جن کا یہ رودہ نہیں کاٹا گیا تھا بالکل تندرست اور چُست رہے۔تو اب یہ رودہ بھی لغو نہیں سمجھا جاتا بلکہ صحت کے قائم رکھنے کیلئے ضروری خیال کیا جاتا ہے۔

غرضیکہ ہر ایک ایسی چیز جس کو انسان نے لغو اور فضول سمجھا ہوا تھا اسے بھی تجربوں اور علوم نے مفید اور فائدہ مند ثابت کر کے بتا دیا کہ خدا تعالیٰ کی بنائی ہوئی کوئی چیز لغو نہیں

ہے۔جن قوموں نے یہ سمجھا ہے کہ خدا کی بنائی ہوئی چیزیں بھی لغو اور فضول ہوتی ہیں انہوں نے کبھی ترقی نہیں کی۔ترقی ہمیشہ ان ہی قوموں نے کی ہے جنہوں نے یہ سمجھا کہ خدا تعالیٰ کی مخلوق میں سے کوئی چیز بھی لغو نہیں۔پس جس طرح خدا کی پیدا کی ہوئی ہر ایک چیز خواہ بظاہر کیسی ہی ردی اور فضول کیوں نہ معلوم دے، درحقیقت بنی نوع انسان کیلئے فائدہ بخش اور نفع رساں ہے اور جس طرح خدا کی مخلوق کا کوئی حصہ لغو اور ردی نہیں اسی طرح خدا تعالیٰ کے کلام کا حال ہے۔اس کا نہ کوئی حکم لغو ہے اور نہ اس کا کوئی لفظ اور حرکت بلکہ ہر ایک اپنے اندر کوئی نہ کوئی حکمت رکھتا ہے۔جرمن کے ایک ڈاکٹر نے ہلکے کتے کے کاٹے کا علاج کرنے کے متعلق تحقیقات کی ہے وہ لکھتا ہے کہ اس تحقیقات کی طرف مجھے اس طرح توجہ ہوئی کہ میں نے مسلمانوں کی بعض کتابوں میں لکھا ہوا دیکھا کہ انہیں ان کے رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کا حکم ہے کہ اگر کتا کسی برتن میں منہ ڈال جائے تو اسے پہلے مٹی سے مانجو اور پھر پانی سے دھوؤ[۲]۔میں نے سوچا ایک اتنا بڑا آدمی جس کو لاکھوں اور کروڑوں انسان مانتے ہیں اس کا یہ کہنا لغو نہیں ہوسکتا بلکہ ضرور اپنے اندر کوئی حکمت رکھتا ہے (معلوم ہوتا ہے کہ اس ڈاکٹر میں ان مسلمانوں سے حسن ظنی کا مادہ زیادہ تھا جو خدا کی بعض چیزوں اور رسول اللہ کے بعض احکام کو لغو سمجھتے ہیں) میں نے اس بات کیلئے کوشش کرنی شروع کی کہ معلوم کروں کہ آیا تمام ملکوں کی مٹیوں میں کوئی ایسا جزو بھی ہے جو سب میں یکساں ہو تو معلوم ہوا کہ ایک جزو ایسا ہے جو سب ملکوں کی مٹیوں میں مشترک پایا جاتا ہے۔اس جزو کا میں نے جب ہلکے کُتے کے زہر پر استعمال کیا تو مفید ثابت ہوا۔اسی طرح اس ڈاکٹر نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اور احادیث سے بھی فائدہ اٹھایا ہے یہ تو رسول کریمؐ کے اقوال کا حال ہے۔اللہ تعالیٰ کی کتاب میں کوئی بات لغو اور زائد نہیں ہوسکتی۔یہاں خدا تعالیٰ یہ دعا سکھاتا ہے کہ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ـ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ۔ ہمیں سیدھا راستہ دکھایئے۔اور ان لوگوں کا راستہ جن پر آپ نے انعام کیا نہ کہ ان کا جن پر تُو نے غضب کیا یا جو گمراہ ہو گئے۔ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ کے الفاظ کیوں رکھے جو بظاہر زائد معلوم ہوتے ہیں ان کے رکھنے میں بہت بڑی حکمت ہے اور وہ یہ کہ یہ الفاظ اس طرف متوجہ کرنے کیلئے رکھے ہیں کہ جب کوئی انسان ترقی کرنے لگتا ہے خواہ وہ ترقی روحانی ہو یا جسمانی، دینی ہو یا دنیوی تو اس کے رستہ میں ایسی

روکیں اور اس کے مقابلہ میں ایسے لوگ اٹھ کھڑے ہوتے ہیں جو اسے ترقیوں سے محروم کرنا چاہتے ہیں اور اپنے تمام زور سے اسے نیچے کھینچتے ہیں تا کہ وہ اپنے مقام سے ہٹ جائے۔

آج تک کوئی ترقی کرنے والا ایسا نہیں ہوا جس کا کوئی نہ کوئی حاسد نہ ہو بلکہ جس کسی نے بھی ترقی کی ہے اسی کے حاسد پیدا ہو گئے ہیں۔ چنانچہ اسی دعا کی تشریح میں ہی دیکھ لو۔ اگلے رکوع میں خدا تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کا واقعہ بیان فرما کر بتا دیا ہے کہ شیطان حسد اور عداوت کی وجہ سے اس کے مقابلہ میں کھڑا ہو گیا تھا۔ پس خواہ کسی کی روحانی ترقی ہو یا جسمانی شریر اور ناپاک روحیں اس کے مقابلہ کیلئے ضرور اُٹھ کھڑی ہوتی ہیں جو اس کو اس کے اصلی مقام سے ہٹا کر مغضوب اور گمراہ بنانے کی کوشش کرتی ہیں اس لئے گو دعا کیلئے صرف اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۔ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ہی کافی تھا لیکن مومنوں کی اس طرف توجہ پھیرنے کیلئے کہ تمہارے گمراہ کرنے کیلئے تمہارے دشمن کھڑے ہو جائیں گے ان سے بچتے رہنا خدا نے غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ بھی فرما دیا تا کہ مومن کی ہر وقت اس طرف توجہ رہے۔ اور وہ خیال کرے کہ مَیں اپنے دشمنوں اور حاسدوں سے مامون نہیں ہوں۔ یہ جو مجھے نعمت ملی ہے اور مل رہی ہے اس کے ساتھ ہی دشمن بھی کھڑے ہو گئے ہیں ان سے مجھے ہوشیار رہنا چاہیئے۔

بہت لوگ ایسے ہوتے ہیں جو نیک کام تو کرتے ہیں اور اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ کی دعا مانگتے ہیں۔ لیکن غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ کی طرف توجہ نہیں کرتے۔ اور یہ خیال نہیں کرتے کہ اگر ہمیں نعمت ملی ہے تو ساتھ ہی حاسد بھی پَیدا ہو گئے ہیں اس لئے وہ بہت دور جا گرتے ہیں کیونکہ جو شخص زیادہ بلندی سے گرتا ہے وہ زیادہ دور ہی گرتا ہے۔

ہماری جماعت دنیا میں اس وقت سب سے آخر آنے والی جماعت ہے اس نے بہت تجربے اور مشاہدے کئے ہیں۔ اور بہت سی قوموں کے ترقی اور تنزل کے واقعات سنے ہیں اس لئے اس کے فائدہ اٹھانے کا آسان رستہ ہے۔ ہماری جماعت کے لوگ جب یہ دعا کریں کہ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۔ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ تو ساتھ ہی غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ کی طرف بھی خیال رکھنا چاہیئے اور سمجھنا چاہیئے کہ کوئی مُنْعَمْ نہیں ہوا اور کسی نے ترقی نہیں کی کہ شیطان اور شیطان کے چیلے اس کے بگاڑنے اور

گمراہ کرنے کے لئے کھڑے نہ ہو گئے ہوں۔ پس ہماری جماعت کو جہاں ایک طرف اس بات سے خوش ہونا چاہئیے کہ ہم مُنْعَمْ علیہ گروہ میں ہیں، وہاں اس طرف بھی توجہ رکھنی چاہئیے کہ ہمارے ساتھ دشمن بھی لگے ہوئے ہیں جو ہمیں سیدھے راستہ سے ہٹا کر کہیں کا کہیں لے جانا چاہتے ہیں۔ پس ہمیں بہت ہوشیاری سے اپنے دشمن کے مقابلہ کیلئے تیار رہنا چاہئیے۔ روحانی دشمنوں کیلئے بھی اور جسمانی شیطانوں کیلئے تیار رہنا چاہئیے جو انسانی شکل وصورت بن کر ہمیں نقصان پہنچانا چاہتے ہیں۔

شیطان کے حملے کرنے کے کئی ایک طریق ہیں۔ کبھی تو وہ دوست بن کر حملہ آور ہوتا ہے جیسا کہ حضرت آدم علیہ السلام کے ساتھ اس نے کیا اور آ کر کہا کہ میں تمہیں نصیحت کرنے آیا ہوں۔ خدا کے حکم کو توڑ دو تو ہمیشہ جیتے رہو گے۔ انہوں نے سمجھا یہ کوئی بڑا مخلص دوست ہے اس لئے اس کے دھوکا میں آ گئے۔ کبھی شیطان انسان کو غافل کر کے ہلاک کرنا چاہتا ہے۔ چنانچہ بہت سے لوگ ایسے ہوئے ہیں جو دشمن کی دشمنی سے اس طرح تباہ وبرباد نہ ہوتے جس طرح کسی بد باطن دوست کی دوستی سے ہلاک ہوئے ہیں۔ مثلاً کسی نے ان کو کہہ دیا کہ ہم تمہارے پیچھے نماز پڑھ لیتے ہیں تم بھی ہماری خاطر ہمارے پیچھے نماز پڑھ لو۔ تو انہوں نے اس کی خاطر نماز پڑھ لی پھر اسی طرح خاطر ہوتے ہوتے بالکل تباہ ہو گئے یعنی انہی کی طرح ہو گئے۔ لیکن یہ سب شیطان کے فریب ہیں جو وہ کئی طرح سے کرتا ہے اور چاہتا ہے کہ مومنوں کو اپنے فرائض بھُلا دے یا کسی اور طرف لگا دے تا کہ اس طرح وہ خدا کو بھول جائیں۔ ہماری جماعت کے لوگوں کو اپنی توجہ اس بات کی طرف بہت رکھنی چاہئیے اور وہ ہمیشہ یاد رکھیں کہ دشمن سے کبھی غافل نہ ہوں پھر شیطان جیسے دشمن جس کا منشاء ہی یہی ہے کہ انسان کو بھلا کر ہلاکت کی طرف لے کر جائے پس جب تک اس کا مقابلہ پورے زور اور قوت سے نہ کیا جائے کامیابی نہیں ہو سکتی۔ زور آور اور طاقتور لوگ اس سے مقابلہ کرتے ہی رہے لیکن یہ بھی ان کی تاک میں ہی بیٹھا رہا ہے اور ان کی نسلوں در نسلوں میں جبکہ وہ غافل اور بے پرواہ ہو گئے تو یہ دھوکا دینے میں کامیاب ہو گیا ہے۔ حضرت مسیح موعودؑ کے متعلق جو پیشگوئیاں ہیں ان سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت مسیح موعودؑ سے شیطان کی آخری جنگ ہوگی۔ خدا تعالیٰ کے کلام کو سمجھنے والے سمجھتے ہیں کہ اس آخری جنگ کے کچھ اور ہی معنے ہیں لیکن پھر بھی نہیں کہا جا سکتا کہ یہ کس رنگ میں پورے ہوں گے۔ پس ہر ایک وہ شخص جو

احمدی ہوتا ہے یہ نہ سمجھے کہ اب مجھے بے فکر ہو کر پیٹی کھول دینی چاہیئے بلکہ یہ سمجھے کہ پیٹی باندھنے کا تو اب ہی وقت آیا ہے کیونکہ جس دن سے وہ احمدی ہوتا ہے اسی دن سے اس کا نام فوج میں لکھا جاتا ہے اور اسی دن سے اس کی جنگ شیطان سے شروع ہو جاتی ہے۔

خدا تعالیٰ کے جو سلسلے ہوتے ہیں ان کے حقیقی مبلّغ افرادِ سلسلہ ہی ہوتے ہیں اور اصلی تبلیغ بھی انہی کے ذریعہ ہو سکتی ہے کیونکہ اس طرح ہر ایک فرد تبلیغ کرنا اپنا فرض سمجھتا ہے۔ ہمارے لئے اس وقت تبلیغ کر کے کامیابی حاصل کرنے کا موقع ہے۔ پس ہر ایک احمدی سمجھ لے کہ مَیں مبلّغ ہوں اور میرا فرض ہے کہ شیطان کا مقابلہ کروں۔ پس خواہ کوئی احمدی امیر ہو یا غریب، تاجر ہو یا نوکر ہر حالت اور ہر حیثیت میں تبلیغ کا کام کرتا رہے۔ بعض لوگوں کو اپنی بڑائی تبلیغ میں روک ہو جاتی ہے اور بعض کو اپنی غریبی اور ناداری سدِّ راہ بن جاتی ہے۔ لیکن یہ سب شیطانی دھوکا ہے جو اس طرح غافل کرنا چاہتا ہے۔ اصل بات یہی ہے کہ جو کوئی سچے دین میں داخل ہوتا ہے اس کا اخلاقی اور روحانی فرض ہے کہ اس دین کو پھیلائے اور دوسروں تک بھی پہنچائے۔ کیونکہ کفر زہر کی طرح ہے اور انسان کو ہلاک اور تباہ کر دیتا ہے۔ جس طرح ڈاکٹر کا اخلاقی اور انسانی فرض ہے کہ اگر کسی کو زہر خوردہ دیکھے تو اس کی جان بچانے کی کوشش کرے، اسی طرح ہر ایک مسلمان جو یہ دیکھے کہ دوسرے روحانی زہر کھا کر مرنے کے قریب ہو رہے ہیں اس کا فرض ہے کہ ان کی جان بچانے کی کوشش کرے اور ان کو تبلیغ کرے۔ ہماری جماعت کا ہر ایک شخص خواہ بڑا ہو یا چھوٹا، خواہ امیر ہو یا غریب، خواہ عالم ہو یا بے علم اس کا فرض ہے کہ صداقت کو پھیلائے اور باطل کو مٹائے۔ کسی کو یہ خیال ہرگز نہیں کرنا چاہیئے کہ کوئی تنخواہ دار مبلّغ آ کر تبلیغ کریں گے یا قادیان سے کوئی مولوی اور عالم ہی آ کر انہیں وعظ و نصیحت کرے گا۔ اس میں شک نہیں کہ بعض جگہیں ایسی ہیں جہاں کیلئے اس بات کی ضرورت ہے کوئی ایسا آدمی رکھا جائے جو اپنا سارا وقت تبلیغ میں صرف کرے ایسے آدمیوں کو کھانے پینے اور اخراجات کیلئے دینا پڑتا ہے تا کہ وہ ذریعہ معاش سے بے فکر ہو کر بِکُلّی تبلیغ میں لگ جائیں۔ ایسے آدمیوں کے اخراجات کیلئے کچھ دینا معیوب بھی نہیں۔

رسول اللہ کے زمانہ میں بھی ایسے صحابی جو سرحدوں کی حفاظت کیلئے رہتے تھے انہیں بھی اخراجات دیئے جاتے تھے لیکن ایسے لوگوں کی تعداد کافی نہیں ہو سکتی اس لئے ہر ایک فرد

کو مبلّغ ہونا چاہیئے اوران لوگوں کو دیکھ کر جنہوں نے اپنی ساری عمریں اسی کام کیلئے صرف کر دیں سُست نہیں ہونا چاہیئے بلکہ چُست ہونا چاہیئے کہ فلاں نے تو اپنی ساری عمر ہی اسی کام میں لگا دی مجھے جتنا وقت مل سکتا ہے اتنا ہی اس خدمت میں لگا دوں۔ پس ہر ایک احمدی اپنے اپنے رنگ میں اور اپنے حلقہ اثر میں ضرور تبلیغ کرے اور اس کام میں لگ جائے تب جا کر کامیابی ہوگی ورنہ مشکل ہے۔ اگر ہماری ترقی کی رفتار وہی رہی جو موجودہ صورت میں ہے تو ہزار ہا سال کے بعد جا کر کامیابی ہوگی لیکن کسی قوم کی عمر اس قدر کہاں ہوسکتی ہے۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے زمانہ کے متعلق تو خدا تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ تمام دینوں پر ان کا غلبہ ہوگا پھر اس وقت کیوں کوتاہی اور کمی ہو رہی ہے اس کی وجہ یہی ہے کہ ہم میں نقص اور قصور ہے۔ ہمیں اپنی حالت میں تبدیلی کرنی چاہیئے اور وہ یہی تبدیلی ہے کہ ہر ایک فرد تبلیغ کرنا اپنا فرض سمجھے۔ ہم جب کسی کو بھوکا اور ننگا دیکھ کر اس پر رحم کھاتے اور حتی الوسع اس کی مدد کرتے ہیں تو جو لوگ دین سے بھوکے اور روحانیت سے ننگے ہیں ان کو دیکھ کر کیوں ان کی مدد نہ کریں اور یہ خیال کرلیں کہ قادیان سے ہی واعظ آ کر انہیں تبلیغ کریں گے۔ ہر ایک انسان ہر ہفتے اپنے دل میں غور کرلیا کرے کہ مَیں نے اتنے دنوں میں تبلیغ کیلئے کیا کوشش کی ہے۔ اگر کوئی اخلاص اور سچے دل سے خدا تعالیٰ کے دین کے پھیلانے میں کوشش کرے گا تو خدا تعالیٰ کبھی اس کی کوشش کو ضائع نہیں کرے گا۔ کیونکہ وہ تو رحیم ہے کسی کی محنت کو ضائع نہیں کرتا بلکہ ہر ایک کو اس کے کام کا بدلہ دیتا ہے۔

مَیں نے بہت دفعہ پہلے بھی آپ لوگوں کو اس طرف متوجہ کیا ہے اور اب بھی کرتا ہوں جن کو خدا تعالیٰ توفیق دے وہ اس کام میں لگ جائیں تا کہ لوگوں کو بدیوں سے پاک کریں اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے ظِلّ عاطفت میں ان کو لائیں۔ خدا تعالیٰ ہماری جماعت کے سب لوگوں کو اس بات کی توفیق دے کہ جو انعام ان کو ملا ہے اس سے دوسروں کو بھی فائدہ پہنچائیں اور تبلیغ سلسلہ میں ہر وقت کوشاں رہیں۔ آمین

(الفضل ۴۔ نومبر ۱۹۱۵ء)

---

۱، ۲ الفاتحۃ: ۶، ۷

۳ آنت۔ انتڑی

۴ مسلم کتاب الطھارۃ باب حکم ولوغ الکلب

(۸۹)

# اپنے اندر زندگی کی علامات پیدا کرو

(فرمودہ ۵۔ نومبر ۱۹۱۵ء)

تشہّد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد حضور نے مندرجہ ذیل آیت کی تلاوت فرمائی:۔

اَوَمَنْ كَانَ مَيْتًا فَاَحْيَيْنٰهُ وَجَعَلْنَا لَهٗ نُوْرًا يَّمْشِيْ بِهٖ فِي النَّاسِ كَمَنْ مَّثَلُهٗ فِي الظُّلُمٰتِ لَيْسَ بِخَارِجٍ مِّنْهَا كَذٰلِكَ زُيِّنَ لِلْكٰفِرِيْنَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ [1]

اس کے بعد فرمایا:۔

ایک لطیفہ ہے۔ کہتے ہیں کسی بادشاہ نے اپنے وزیر سے پوچھا دنیا میں اندھے زیادہ ہیں یا سوجاکھے؟ وزیر نے کہا اندھے زیادہ ہیں۔ بادشاہ نے کہا ہم تو سوجاکھے زیادہ دیکھتے ہیں اچھا فہرست بناؤ۔ وزیر ایک جگہ شارع عام پر بیٹھ گیا اور کچھ ایسا کام کرنے لگا جو اس کی شان کے شایاں نہ تھا اب جو گذرتا اس سے پوچھتا کہ آپ کیا کر رہے ہیں؟ اور وہ اس کا نام اندھوں میں لکھ لیتا کیونکہ جو کچھ وہ کر رہا تھا وہ تو نظر آ رہا تھا۔ عوام تو خیر خود بادشاہ نے بھی یہی سوال کیا اس لئے وزیر نے فہرست میں بادشاہ کا نام سب سے اوپر لکھ لیا۔ یہ قصہ سچ ہے یا سبق دینے کیلئے لطیفہ ہے بہرحال ہے نتیجہ خیز۔

اس آیت میں ایمان سے خالی کا نام مُردہ رکھا ہے اور اس رنگ میں دیکھیں تو اکثر ایمان رکھنے کے مدّعی مُردہ نظر آتے ہیں۔ کیونکہ درحقیقت زندگی وہی ہے جس میں فہم و فراست ہو۔ زندگی کے جو منافع ہیں جب تک وہ حاصل نہ ہوں زندگی کیسی اور کیونکر

کہلاسکتی ہے۔اگرایک سوجا کھا آنکھیں رکھتے ہوئے آنکھوں سے فائدہ نہ اٹھائے تو گو وہ دنیا کوسوجا کھا ہی نظر آتا ہو مگر ہے وہ اندھا بلکہ اس اندھے سے جو فی الواقعہ بینا نہیں اس کی حالت زیادہ قابل رحم ہے کیونکہ وہ آنکھیں رکھتے ہوئے آنکھوں کے فوائد سے محروم ہے اور یہ بیچارہ تو سرے سے آنکھیں رکھتا ہی نہیں اس لئے اگر یہ فوائد سے محروم ہے تو تعجب یا حیرت کی بات نہیں۔ایک انسان جسے یقین ہو کہ مَیں حق پر نہیں اس سے وہ زیادہ قابل رحم ہے جو ناحق پر ہے اور سمجھتا ہے کہ مَیں حق پر ہوں۔ایسا بیمار جسے یقین ہو کہ مَیں بیمار ہوں اس کا علاج آسان ہے لیکن جو یہ بھی تسلیم نہ کرتا ہو کہ مَیں بیمار ہوں بلکہ باوجود بیماری کے اپنے آپ کو تندرست سمجھتا ہو اس کا علاج زیادہ مشکل ہے۔اسی طرح جو لوگ جانتے ہیں کہ ہماری روحانیت مر چکی ہے پھر جان کر مُردہ کی حالت میں رہتے ہیں ان سے ان لوگوں کی حالت زیادہ خطرناک ہے جو سمجھتے ہیں کہ ہم زندہ ہیں حالانکہ وہ مُردہ ہیں۔

اس آیت میں مومن اور کافر کو زندہ اور مُردہ قرار دیا ہے۔پھر دوسرا فرق مومن اور کافر میں یہ بتایا کہ مومن نور میں ہے اور کافر اندھیرے میں۔اَوَمَنْ كَانَ مَيْتًا فَاَحْيَيْنٰهُ وَجَعَلْنَا لَهٗ نُوْرًا يَّمْشِيْ بِهٖ۔مُردہ اور زندہ اور نور اور اندھیرے والے شخص میں جو نسبت ہے وہی نسبت کافر اور مسلم میں ہے،مُردہ انسان ہر ایک دنیاوی ضرر سے محفوظ ہے۔زندہ تکلیف اٹھاتا ہے اگر اس کا کوئی عضو ٹوٹ جائے تو اسے دکھ پہنچتا ہے۔مُردہ اس قسم کی تکلیف سے بچا ہوا ہے لیکن زندہ اپنے دوستوں کی مدد کر سکتا ہے۔مُردہ اپنے پیاروں کی مدد نہیں کر سکتا۔اسی طرح نور میں بیٹھنے والا خود سمجھ سکتا ہے کہ مجھے یہ ضرر پہنچنے لگا ہے تاریکی میں بیٹھا ہوا یہ نہیں سمجھ سکتا۔انسان کے دو تعلق ہیں ایک اپنی ذات سے اور ایک دوسروں سے۔اَوَمَنْ كَانَ مَيْتًا میں بتایا ہے کہ مومن کے دونوں تعلقات درست ہوتے ہیں وہ ایک زندہ کی طرح اپنی ذات کو بھی ضرروں سے بچاتا ہے اور دوسروں کو بھی نفع پہنچاتا ہے اور کافر مُردہ کی طرح نہ خود ضرر سے بچ سکتا ہے نہ اپنے عزیزوں کو نفع پہنچا سکتا ہے۔اب ہر ایک شخص جو ایمان کا دعویدار ہے وہ اپنے گریبان میں منہ ڈال کر دیکھے کہ آیا یہ دونوں باتیں اس میں پائی جاتی ہیں یا نہیں۔اگر پائی جاتی ہیں تو وہ ایک زندہ اور نور میں بیٹھنے والے کی طرح ہے ورنہ مُردہ اور تاریکی میں گھرے ہوئے کی مانند ہے۔اگر اس کے احساسات تیز ہیں کہ اپنے اور دنیا کیلئے نفع رساں ہو اور اچھی اور بُری بات کو سمجھ سکے،حق و باطل،نیکی و بدی میں تمیز

کر سکے۔اور اسے بدیاں ایسی نظر آتی ہوں جیسے روشنی میں مختلف رنگوں خصوصًا سفید و سیاہ کے درمیان تمیز ہوسکتی ہے تو بےشک وہ اپنے دعوے میں سچا ہے۔اور اگر وہ ایک مردہ یا اندھیرے میں بیٹھنے والے کی طرح ایسی حالت میں ہے کہ نہ وہ اپنی ذات کو نفع پہنچا سکتا ہے نہ لوگوں کو تو اس کو اپنے ایمان کی فکر کرنی چاہیئے کہ جس بات کا وہ دعویٰ کرتا ہے وہ اس میں نہیں۔وہ سوچے کہ لوگ تو مجھے زندہ اور نور میں سمجھتے ہیں مگر میں مُردہ اور اندھیرے میں ہوں۔بصارت اور بصیرت کی غرض تو نفع و نقصان میں فرق ہے اور انسان کو جو یہ حیوٰۃ ملی ہے تو اس کی غرض یہی ہے کہ وہ اپنے نفس کیلئے فائدہ حاصل کر کے پھر دوسروں کو بھی فائدہ پہنچائے۔اگر امتیاز کی طاقت اور نفع رسانی کی خواہش نہیں تو وہ انسان نہیں بلکہ حیوان محض ہے۔ ہماری جماعت کے لوگوں کو جو مؤمن اور پھر خدا تعالیٰ کے فضل سے ایک مأمور کے ماننے والے ہیں اس پر بہت زیادہ غور کرنا چاہیئے کہ واقعہ میں وہ زندہ ہیں اور نور میں ہیں یا صرف زبانی دعویٰ ہی دعویٰ ہے کیا جیسے وہ خدا کے کلام سے زندہ ہوئے فی الواقعہ تاریکی سے نور میں آ گئے ہیں یا ابھی ان کی روحوں میں ظلمات کے اثرات باقی ہیں اور بعض اعضاء میں ابھی ایسی ہی مُردنی ہے جیسی پہلے تھی۔فرداً فرداً تو مَیں نہیں کہتا مگر جماعت کی حیثیت سے مَیں دیکھتا ہوں کہ ان میں بہت کوتاہی ہے۔ایک زندہ میں جو احساسات ہونے چاہئیں وہ پورے طور پر ہماری جماعت میں ابھی نظر نہیں آتے۔ان میں ابھی وہ روح پَیدا نہیں ہوئی کہ ایک سرے سے دوسرے تک فردِ واحد کا حکم رکھیں۔ان کیلئے ضروری ہے کہ جس طرح زندہ اپنے ایک عضو کی تکلیف محسوس کرتا ہے اسی طرح وہ اپنے ایک ایک فرد کی تکلیف کا احساس کریں۔کسی جسم کا ایک حصہ مر جائے تو اس کو پتہ نہیں لگتا، چٹکیاں لو تو بھی وہاں خبر نہیں ہوتی۔لیکن زندہ اعضاء کا یہ نشان ہے کہ ایک حصہ پر کوئی تکلیف ہو تو تمام حِصص جسم میں برقی رَو کی طرح وہ تکلیف دوڑ جاتی ہے۔

پس میں جماعت میں بھی یہی روح دیکھنا چاہتا ہوں کہ اگر کسی جگہ ایک کو تکلیف ہو تو اس سے اسے اُس سرے تک تمام جماعت اس تکلیف اس دُکھ کو محسوس کرے۔گویا جماعت بمنزلہ ایک جسم کے ہو جس میں کئی روحیں داخل ہیں یا ایک روح ہے جو مختلف جسموں میں ہے۔دیکھو جسم پر ایک جگہ پھوڑا ہو تو تمام بدن اس تکلیف کو محسوس کر کے تپ میں گرفتار ہو جاتا ہے، یہ زندگی اور اتحاد کا نشان ہے۔پاؤں میں کھجلی ہو تو ہاتھ مدد کو دوڑتا ہے۔سر پر مار

پڑنے لگے اور مقابلہ نہ ہو تو پاؤں لے کر دوڑتے ہیں۔ یہ زندگی کی علامت ہے کہ دل، کان، آنکھ غرض تمام اعضاء ایک دوسرے کی مدد کو پہنچتے ہیں۔ پس جماعت کی زندگی کی علامت بھی یہی ہے کہ تمام افراد ایک دوسرے کی تکلیف کو محسوس کریں۔ اگر ہندوستان کے اس سرے پر تکلیف ہو تو چاہیئے کہ تمام اطرافِ عالم میں بجلی کی سی رَو دوڑ جائے۔ اور ایک احمدی کے درد کی ٹیس پانچ لاکھ سے زیادہ قلوب پر اثر کرے۔ اگر ایک کو خوشی ہے تو تمام کے تمام خوشی سے بھر جائیں یہ بات ہو تو پھر ہماری جماعت زندہ جماعت ہے نہیں تو جماعت زندہ نہیں اور اگر زندہ ہے تو بیمار ضرور ہے۔

زندگی تو نام ہے حرکت کا احساس کا۔ جس جماعت میں حرکت نہیں، احساس نہیں، وہ کب حقیقی طور پر زندہ کہلا سکتی ہے۔ مَیں ایک مجموعی حالت میں یک رنگی اور یکساں جوش ان کے کاموں میں نہیں دیکھتا یہ تو ایسی حالت معلوم ہوتی ہے جیسے بیمار جان کندن حالت میں ہو۔ حلق میں پانی یا کوئی دوائی ڈالی گئی اور وہ اُٹھ بیٹھا تھوڑی دیر بعد پھر اسی بستر پر گر پڑا۔ کوئی تحریر نکل جائے کوئی لیکچر ہو جائے تو ایک جوش ایک حرکت ایک احساس ایک زندگی ظاہر ہوتی ہے مگر چند روز بعد پھر ویسے کے ویسے۔ سیکرٹری اور محاسب بھی یہی شکایت کرتے ہیں کہ خط لکھتے ہیں تو چندہ بھیج دیتے ہیں ورنہ بعض پھر خاموش۔ یہ حالت قابلِ اطمینان نہیں بلکہ خطرے کی حالت ہے کیونکہ بیمار کی ایسی حالت بجائے صحت کے موت کی طرف لے جانے والی ہوتی ہے۔ پس تم میں سے جن کی روحانی زندگی موت کے قریب ہے وہ جلد جلد اپنی حالت بدلیں۔ کام کرنے والے اپنے اندر مستقل طاقت پیدا کریں تاکہ انہیں کسی محرک کی ضرورت نہ رہے۔ تم کو ایسا بننا چاہیئے کہ دشمن بھی بول اُٹھے کہ یہ جماعت ایک زندہ جماعت ہے۔ اللہ تعالیٰ ہماری جماعت میں زندگی کی روح پھونکے۔ اس نے پانی تو اپنے فضل سے نازل کر دیا جس سے ہم زندہ ہوئے اب اس زندگی کو برقرار رکھنا بھی اسی کے فضل پر موقوف ہے۔ ہم میں سے بہت سے ہیں جن کے حوصلے کمزور ہیں۔ الٰہی! ان میں اتنی طاقت پیدا ہو کہ وہ اس پانی کو جذب کر کے سرسبز و شاداب ہوں۔ مَیں خدا کے حضور عرض کرتا ہوں تم بھی کرو کہ وہ آپ ہمیں زندہ کر کے ہم سے وہ کام لے جو اس نے ہمارے سپرد کیا ہے اور اس کام کو جو اسی کا کام ہے پورا کرنے اور نباہنے کی توفیق عطا فرماوے۔ آمین۔

(الفضل ۱۴۔ نومبر ۱۹۱۵ء)

۱؎ الانعام: ۱۲۳

(۹۰)

# اصل مقصد اور مدّعا کے حصول کی خاطر مصائب کی پرواہ نہ کرو

(فرمودہ۔ ۱۲ نومبر ۱۹۱۵ء)

تشہّد ،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے مندرجہ ذیل آیت کی تلاوت فرمائی :۔

يٰبَنِيَّ اذْهَبُوْا فَتَحَسَّسُوْا مِنْ يُّوْسُفَ وَاَخِيْهِ وَلَا تَايْـَٔسُوْا مِنْ رَّوْحِ اللّٰهِ ؕ اِنَّهٗ لَا يَايْـَٔسُ مِنْ رَّوْحِ اللّٰهِ اِلَّا الْقَوْمُ الْكٰفِرُوْنَ [1]

پھر فرمایا:۔

بہت سی باتیں اور بہت سے مطالب و مدعا ایسے ہیں جن کے حاصل کرنے سے انسان کو بعض راحتیں، آرام اور خوشیاں پہنچتی ہیں ۔ پھر اس کام کو کرتے کرتے درمیان میں ایک اور خوشی حاصل ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے انسان اس خوشی کی طرف متوجہ ہو جاتا ہے اور اسی کی طرف لگ جاتا ہے اور اپنے اصل مدعا کو بھول جاتا ہے ۔ اور بعض وقت ایک کام کو پورا کرنے میں اس قدر ابتلاء اور روکیں آ جاتی ہیں ۔جن کے پیش آنے سے انسان ہمت ہار کر بیٹھ جاتا ہے اور اس مدعا کو حاصل کرنے سے ناامید ہو جاتا ہے وہ مصائب و ابتلاء جو انسان کے راستہ میں آتے ہیں انسان کو چاہیئے کہ ان کی طرف متوجہ نہ ہو اور ان کی پرواہ نہ کرے ۔بعض انسان اس قسم کے ہوتے ہیں کہ وہ ان مصائب کی پرواہ نہیں کرتے اور اپنے مطلب و مدّعا کے حاصل کرنے میں لگے رہتے ہیں اور کسی ابتلاء اور مصیبت کو کچھ نہیں سمجھتے ۔ جو لوگ ایسے ہوتے ہیں ان کو لوگ پاگل کہتے ہیں، مجنون اور دیوانہ کہتے ہیں لیکن وہ کبھی اپنے مقصود و مدعا کو حاصل کرنے سے نہیں رُکتے اور نہ کسی کی ملامت کی کچھ پرواہ کرتے ہیں ۔

لوگ انہیں پاگل کہے جاتے ہیں لیکن انہیں اپنے کام سے کام ہوتا ہے۔ درحقیقت پاگل کہنے والے خود پاگل اور مجنون ہوتے ہیں۔ قدیم سے جماعتیں اور سلسلے بنانے والوں کو لوگ پاگل کہتے آئے ہیں۔ اور تمام انبیاء اور مرسلین اور اولیاء واقطاب اور مجددین کو لوگوں نے پاگل و مجنون کہا ہے اور جن کاموں سے لوگ ڈرتے ہیں وہ ان کو کر گزرتے ہیں۔ اور جن کو پاگل کہا گیا ہے آخر وہی اپنے مطالب میں کامیاب ہوئے۔ حضرت نوح علیہ السلام سے لے کر حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تک اور پھر نبی کریمؐ سے حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام تک جس قدر بھی راستباز خواہ وہ نبی یا رسول ہوں خواہ وہ مجدّد غوث قطب ہوں سب کو لوگوں نے پاگل اور دیوانہ کہا ہے۔ مکہ جیسی بستی میں جو شرک اور بیدینی میں اس قدر حد سے گزر گئی تھی گویا شرک میں ڈوبی ہوئی تھی اور جن کی زندگی کا انحصار ہی بت پرستی پر تھا اور ایسی خونخوار و بت پرست قوم جس کی نظیر آج ہندوؤں میں بھی نہیں پائی جاتی کیونکہ وہ لوگ سفر کو بھی جاتے تو آٹے کا بت بنا کر اپنے ساتھ رکھتے تھے پھر ایسی ظلمت کے وقت میں نبی کریمؐ کا ظہور ہونا کیسے خطرے کا مقام تھا اور پھر باوجود اس کے آپ کے پاس نہ کوئی سپاہ تھی اور نہ کوئی لشکر تھا تو آپ نے ایسے وقت میں کھڑے ہو کر کہا کہ مَیں تمہارے بتوں کو باطل کر دوں گا اور شرک کو جزیرہ عرب سے نکال دوں گا۔ جو میرے مقابلہ میں اٹھے گا وہ تباہ و ہلاک ہو جائے گا وہ رسوائی اور نامرادی کا منہ دیکھے گا۔

ایسی حالت کو دیکھ کر ایک دنیادار انسان مجنون اور دیوانہ ہی کہے گا اور لوگوں نے کہا اور اس وقت بھی خدا کی طرف سے ایک آواز آئی لیکن لوگوں نے اسے بھی مجنون اور دیوانہ ہی کہا۔ پیچھے آنے والے لوگ یہی کہا کرتے ہیں کہ لوگوں نے انبیاء سابقین مرسلین اور مجددین کو کیونکر پاگل کہا۔ حالانکہ جس طرح پہلے لوگوں نے صادقین کو پاگل کہا اسی طرح یہ لوگ بھی حضرت مسیح موعودؑ کو پاگل ہی کہتے ہیں۔ اور جو اعتراض پہلے لوگ کرتے تھے وہی اب یہ لوگ کرتے ہیں۔ الغرض یہ سلسلہ ہمیشہ سے ایسا ہی چلا آیا ہے اور صداقتوں کے راستہ میں روکیں آتی ہی رہی ہیں۔ لیکن بے استقلال اور بے ہمت انسان ایسے وقت میں اپنے آپ کو علیحدہ کر لیتے ہیں اور کام کرنے کے وقت بے استقلالی سے کام کرتے ہیں۔ ہاں ناممکن کاموں میں پڑنے والے پاگل ہوتے ہیں لیکن ایسے کاموں میں پڑنے والا جو انسانی تدابیر کے ماتحت ہوں اور جن کے کرنے سے بظاہر امید بھی نظر آتی ہو تو ایسے امور میں پڑنے والے کو لوگ

پاگل نہیں کہا کرتے۔ جس قدر ایجادیں ہیں اگر ان کے موجد ان کے پیچھے نہ پڑتے اور مصائب اور مشکلات کو برداشت کر کے ان کو حاصل نہ کرتے اور پیچھے ہٹ جاتے تو آج دنیا کے لوگ کیونکر یہ آرام اور آسائش کے سامان حاصل کرتے اور وہ خود کیونکر چین سے اپنی زندگی بسر کرتے۔ ان لوگوں نے بڑے استقلال اور ہمت سے اپنے مقصد کو حاصل کرنے کیلئے تمام ابتلاؤں اور مشکلات اور مصائب کا مقابلہ کیا اور ہمت نہیں ہارے اور کسی کی پرواہ نہیں کی کہ کوئی ان کے متعلق کیا کہتا ہے۔

کولمبس نے جس وقت امریکہ کی طرف سفر کرنے کا ارادہ کیا تو اس وقت اسے بھی لوگ پاگل کہتے تھے اور کہتے تھے کہ دیکھو یہ پاگل کہتا ہے کہ اس سمندر کے دوسری طرف بھی کوئی اور خشکی ہے چنانچہ جب اس نے ملکہ سپین سے مدد طلب کی اور یہ معاملہ مجلس امراء کے سامنے پیش ہوا تو سپین کے کارڈ نیل نے (کارڈ نیل وہ پادری ہوتا ہے جو پوپ کی طرف سے کسی ملک کے مذہبی معاملات کے تصفیہ کیلئے سب سے بڑا حاکم ہوتا ہے) اس پر مجنون یا کافر ہونے کا فتویٰ دیا اور کہا کہ دیکھو یہ شخص زمین کے گول ہونے کا قائل ہے۔ گویا اس کا خیال ہے کہ ہماری زمین کے نیچے اور ملک ہے اور وہاں جو لوگ رہتے ہیں ان کی ٹانگیں اوپر اور سر نیچے اور درختوں کی جڑیں اوپر کی طرف ہیں تو شاخیں نیچے کی طرف۔ ان مشکلات کے ہوتے ہوئے اگر کولمبس اپنی تحقیقات کو چھوڑ دیتا تو وہ عزت وشہرت جو اس نے حاصل کی اس کو کیسے ملتی۔ جس زمانہ میں سپین کی حکومت مسلمانوں کے ہاتھ میں تھی اس وقت کے ایک عالم گزرے ہیں روحانی اور جسمانی علوم کے واقف تھے جن کا نام محی الدین ابن عربی ہے وہ کہتے ہیں کہ مجھے کشف میں دکھایا گیا ہے کہ اس سمندر کے پرے ایک بہت بڑا وسیع ملک ہے اور بیان کیا گیا ہے کہ کولمبس نے آپ کے سلسلہ کے کسی آدمی سے ہی پہلے پہل سنا تھا کہ زمین گول ہے اور سپین کے پرے سمندر کے ختم ہونے پر ایک بہت بڑا ملک ہے لیکن لوگوں نے اس وقت اسے پاگل قرار دیا اور اس کو کافر بھی کہا۔ ایک بات اس کے ذہن میں آ گئی جس پر اس نے بڑے استقلال اور ہمت سے کام کیا اور کسی کی پرواہ نہ کی۔ غرض دنیا کے کاموں میں جن میں یہ خیال ہوسکتا ہے کہ شاید آخر میں کامیابی نہ ہو، ہمت والے لوگ راستہ کی مشکلات سے نہیں گھبراتے تو پھر انبیاء علیہم السلام کو دنیا کی ہدایت کیلئے خدا تعالیٰ بھیجتا ہے۔ ان کے سلسلہ کی اشاعت میں مایوس ہو کر بیٹھ جانا کیسی نادانی کی بات ہے۔ اگر دنیا اس قابل نہ

ہو کہ خدا کی اس آواز کو سنیں تو نَعُوْذُ بِاللّٰہِ خدا تعالیٰ کا اپنے پاک بندوں کو ایسے وقت میں بھیجنا ایک لغو کام سمجھا جائے گا۔ ایسا کہنے والا خدا تعالیٰ پر الزام دیتا ہے۔ نادان لوگ کہتے ہیں کہ مرزا صاحب کا ذکر کرنا ٹھیک نہیں یا یہ کہ ان کے ذکر سے اسلام کی ترقی نہیں ہوسکتی یا یہ کہ ان کے ذکر کرنے کی ضرورت نہیں۔ میں کہتا ہوں کہ خدا تعالیٰ نے جب وہ عالم الغیب ہے تو اس نے کیوں بلا وجہ مرزا صاحب کو بھیج دیا۔ کیا وہ نہیں جانتا کہ اس وقت دنیا کو کسی ہادی کی ضرورت ہے یا نہیں۔ موجودہ زمانے کی خطرناک حالت یہ پکار پکار کر کہہ رہی ہے کہ اس وقت خدا تعالیٰ کے کسی پاک انسان کی ضرورت ہے جو دنیا کو ان کے گناہوں سے پاک اور مطہر کرے۔ لوگ ان کی مخالفت کرتے ہیں لیکن جو شخص مشکلات اور روکوں کو دیکھ کر ہمت واستقلال سے کام نہیں لیتا ہے اور پیچھے ہٹتا ہے وہ خدا تعالیٰ کی رحمت سے ناامید ہے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو دیکھ کر کون کہہ سکتا تھا کہ یہ دین تمام ادیان باطلہ پر غالب آجائے گا۔ اور کون کہہ سکتا تھا کہ یہ لوگ تمام دنیا کے فاتح بن جائیں گے اور دنیا کے چاروں کونوں تک لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کا نعرہ بلند کریں گے۔ لیکن خدا تعالیٰ جانتا تھا کہ اس وقت لوگوں کے دل خواہش مند ہیں کہ خدا کی طرف سے کوئی آواز آئے جو ان کو خوابِ غفلت سے جگائے۔ اور یہ خواہش ایسی پوشیدہ تھی کہ خود وہ لوگ بھی اس سے واقف نہ تھے جن کے دلوں میں وہ خواہش موجود تھی۔ چنانچہ آپ کی بعثت پر سوائے چند سعید روحوں کے باقی سب لوگ آپ کی مخالفت پر تُل گئے لیکن آہستہ آہستہ وہ فطرتی تڑپ جو سمجھتی تھی کہ اس آبِ حیات کے بعد میری زندگی محال ہے غالب آتی گئی اور فوج در فوج لوگ اسلام میں داخل ہونے لگے۔ اسی طرح آج کل کے لوگوں کا حال ہے کہ گو وہ حضرت مسیح موعود کی مخالفت کرتے ہیں لیکن درحقیقت ان کے دلوں کے اندر سے ایک آواز اٹھ رہی ہے کہ اس شخص کے قبول کرنے کے بغیر ہماری نجات نہیں۔ بعض کے دلوں میں ابھی یہ آواز بہت کمزور ہے بعض لوگوں کے دلوں میں زیادہ زور سے ہے۔ لیکن آہستہ آہستہ وہ بھی بلند ہوتی جائے گی اور جو لوگ کہ آج نہیں سنتے وہ پھر سنیں گے۔ پس یہ کم ہمتی ہے جو بعض لوگ کہہ دیتے ہیں کہ لوگ ہماری بات نہیں سنتے۔ تم ہمت نہ ہارو وہ آج نہیں تو پھر سنیں گے۔ میرا اس آیت کے پڑھنے سے مدعا اپنی جماعت کو اس بات کی طرف متوجہ کرنا ہے کہ وہ بے استقلالی سے کام نہ لیں۔ یوسف علیہ السلام کو جب اہل قافلہ نکال کر لے گئے تو ان کے بھائیوں نے خیال کیا کہ اب

یوسفؑ نہیں مل سکتے تو حضرت یعقوب علیہ السلام نے انہیں کہا کہ خدا کی نصرت سے ناامید نہ ہو کیونکہ جب خدا تعالیٰ نے میرے دل میں یہ تحریک پیدا کی ہے تو وہ ضرور مل جائے گا، اس لئے تم اس کی تلاش میں مایوس ہو کر مت بیٹھ جاؤ۔ یوسفؑ جو ایک حسین انسان تھے اور جن سے ایک جسمانی رشتہ تھا اس کی تلاش سے حضرت یعقوبؑ نہیں تھکے اور ناامید نہیں ہوئے تو اسلام جو سب حسینوں سے زیادہ حسین، سب خوبصورتوں سے زیادہ خوبصورت ہے بلکہ ہمارے مُردہ دلوں کیلئے آب حیات ہے، اس کے کھوئے جانے پر اس کی تلاش کرنے کیلئے ہمیں کتنی محنت اور کوشش کی ضرورت ہے۔ لیکن افسوس کوئی اس کی تلاش نہیں کرتا۔ اس کی تلاش کرنے والے ناامید ہو کر بیٹھ گئے ہیں۔

سنو اور کان کھول کر سنو کہ موت کا کوئی اعتبار نہیں کہ کس وقت آجائے یہ وقت ضائع کرنے کا وقت نہیں۔ خواہ دنیا ہمیں پاگل ہی کہے خواہ تمہارے نفس بھی تم کو مجنون کہیں اور ملامت کریں لیکن تم اپنے کام میں لگے رہو اور کسی طرف توجہ نہ کرو۔ جب خدا تعالیٰ کہتا ہے کہ یہ اسلام کی ترقی اور عروج کا وقت ہے اور خدا تعالیٰ کے وعدے ہمارے سامنے ہیں کہ اسلام تمام مذاہب پر غالب رہے گا تو شیطان اگر لاکھوں مصیبتوں اور ابتلاؤں اور مشکلات کے پہاڑ تمہارے سامنے کھڑے کر دے تو بھی تم ان کو کاٹ ڈالو۔ اگر وہ طرح طرح کی روکیں پیدا کرے تو ان کی پرواہ نہ کرو۔ کیونکہ اس وقت شیطان تمہارے مقابلہ میں اپنی ساری طاقت اور تدابیر خرچ کرے گا۔ پس تم اپنے مدعا کو حاصل کرنے کیلئے غافل اور ناامید نہ ہو جاؤ کیونکہ خدا کے وعدے ہمیں تسلی دے رہے ہیں۔ وہ شخص جو خدا تعالیٰ کی تائید سے ناامید ہو کر بیٹھتا ہے وہ اس کے انعاموں کا وارث نہیں ہو سکتا۔ پس تم تبلیغ کیلئے کوشش کرو اور غافل اور ناامید ہو کر مت بیٹھو۔ جو لوگ اس پیغام کو سنیں وہ عمل کریں اور لوگوں تک اس پیغام کو پہنچائیں۔ نبی کریم ﷺ فرماتے ہیں اَلْحِکْمَۃُ ضَالَّۃُ الْمُؤْمِنِ [۲] کہ کلمہ حکمت مؤمن کی گم شدہ چیز ہے اس کی تلاش میں رہے اور جہاں مل جائے اسے لے لے۔ یہاں کلمہ حکمت کا نام مؤمن کی گمشدہ شے رکھ کر مسلمان کو بتلایا کہ جس طرح گم شدہ اشیاء کو انسان تلاش کرتا رہتا ہے، اسی طرح کلمہ حکمت کی تلاش مسلمان کو لگی رہنی چاہیئے۔ پس جب کہ کلمہ حکمت مومن کا یوسف ہے جس کی تلاش کرنی اس کیلئے ضروری ہے تو وہ سعید روحیں جو بہت سے کلماتِ حکمت کی حامل ہو سکیں اس انتظار میں ہیں کہ کوئی ان کو حق بتائے تو وہ اسے قبول

کریں، وہ بدرجہ اولیٰ یوسف ہیں اور ان کی تلاش ہر ایک مومن کا فرض ہے۔

پس اُٹھو اور ان یوسفوں کو تلاش کرو کہ یعقوب علیہ السلام کا ایک یوسف گم ہو گیا تھا اور تمہارے کروڑوں یوسف گمشدہ ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی غلامی کا دم بھرنے والے لوگوں کی تعداد کتنی ہے کم سے کم اٹھارہ کروڑ ہے لیکن اس وقت وہ دین سے دور اور اللہ تعالیٰ سے غافل ہے اور آبِ حیات کی پیاسی ہے۔ کیا وہ ہمارے یوسف نہیں۔ پھر ان کے علاوہ کروڑوں کروڑ ایسی مخلوق موجود ہے جو اسلام کی صداقت کو قبول کرنے کیلئے تیار ہے کیا وہ ہمارے یوسف نہیں ہیں، ضرور ہیں۔ پس اس قدر یوسفوں کے کھوئے جانے پر بھی کیا تم سُستی سے کام لوگے اور ہمت ہار کر بیٹھ جاؤ گے۔ اٹھو اور ان کی تلاش کرو کہ ان کے مل جانے پر وہ حقیقی یوسف یعنی اسلام بھی مل جائے گا۔ اور کبھی مت خیال کرو کہ لوگ سنتے نہیں، لوگ سنتے ہیں اور ضرور سنتے ہیں۔ دشمنوں کی ملامتوں کی پرواہ نہ کرو اور اس کی ملامت سے تم اپنے کاموں کو نہ چھوڑو۔ کسی کو کیا معلوم ہے کہ موت کس وقت آ جائے گی خدا کے حضور تم نے جواب دینا ہے۔ اگر تم نے غفلت میں اپنا وقت ضائع کر دیا تو خدا کے حضور کیا جواب دو گے اور کون سا منہ لے کر خدا کے سامنے جاؤ گے۔ مَیں تمہیں یعقوبؑ کی طرح کہتا ہوں لَا تَايْـَٔسُوْا مِنْ رَّوْحِ اللّٰهِ۔ تم خدا تعالیٰ کی تائید و نصرت سے نا امید ہو کر نہ بیٹھ جاؤ۔ اگر کوئی چیز مقابلہ کیلئے تمہارے سامنے آئے تو اس کی مت پرواہ کرو۔ ایک وہ قومیں ہیں جو اپنے بچوں عورتوں کو قوم کی خدمت کیلئے لگا رہی ہیں۔ موجودہ وقت میں جس قدر سامان جنگ سلطنت برطانیہ کے پاس ہیں اس کے مقابلہ میں جرمنی اور آسٹریا کے پاس بہت ہی تھوڑا ہے لیکن باوجود اسباب کے اس وقت کے مدبرین نے ان کی ہمت اور استقلال کو مانا ہے وہ ذرا ہمت نہیں ہارتے۔ اور باوجود کُل سامانوں کی مخالفت کے مقابلہ سے ہاتھ نہیں روکتے۔ اس دنیاوی دشمن سے نصیحت حاصل کرو کہ اس کیلئے خدا نے کوئی وعدہ نہیں کیا کہ مَیں تم کو غالب کروں گا اور اس کی شکست دنیاوی سامانوں کے لحاظ سے یقینی معلوم ہوتی ہے بلکہ خدا کا ہاتھ بھی اس کے خلاف معلوم ہوتا ہے کہ جہاں اس کو کامیابی کی امید ہوتی ہے وہیں ایسی کوئی نئی بات پَیدا ہو جاتی ہے کہ فتح کو شکست میں بدل دیتی ہے مگر پھر بھی وہ اس قدر ہمت اور استقلال سے کام کرتا ہے۔

تمہارے لئے تو خدا نے یہ وعدہ کیا ہے کہ تم فتح پاؤ گے۔ پھر تم کیوں ہمت ہارتے ہو کیا

صرف اس لئے نا امید ہوتے ہو کہ لوگ نہیں سنتے۔ نہیں یہ خیال مت کرو، جو آج نہیں سنتا وہ کل سنے گا جو اس مہینے میں نہیں سنتا وہ اگلے مہینے میں سنے گا۔ جو آج تم سے نفرت کرتا ہے وہ کل تم سے محبت اور اُلفت کرے گا۔ اگر آج دور رہتا ہے تو کل قریب آئے گا۔ کیا یہ سچ نہیں کہ ہم میں بہت سے ایسے احمدی موجود ہیں جو پہلے سخت مخالف تھے۔ لیکن آج دین پر جان قربان کرتے ہیں۔ پھر کیا وہ ہمارے لئے سبق نہیں کہ ہر ایک کام اپنے وقت پر ہوتا ہے اور جو لوگ ہمارے سخت مخالف ہیں ان سے ہمیں بالکل نہیں ڈرنا چاہئیے نا امید نہیں ہونا چاہئیے کیونکہ نہیں معلوم کہ جب ہم مایوس ہو کر بیٹھ گئے وہی وقت ان کی ہدایت کا ہو۔ پس ہمیں چاہئیے کہ ہم اس وقت تک اپنے کام کو نہ چھوڑیں جب تک کہ موت ہمارے ہونٹوں کو بند نہ کر دے۔ اس میں شک نہیں کہ اس وقت بھی ہماری جماعت ترقی کر رہی ہے لیکن ترقی کی جو رفتار ہے وہ بہت آہستہ اور سُست ہے۔

درحقیقت اگر سوچو تو یہ ہماری غفلتوں اور سستیوں کا نتیجہ ہے۔ اسلام بھی اس وقت یوسف کی طرح غلام ہو کر بِک رہا ہے تم اس کوشش میں لگ جاؤ کہ خدا کا چہرہ نظر آئے کیا تمہاری آنکھیں اس بات کو دیکھنے کی خواہش نہیں رکھتیں کہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کہنے والے چاروں طرف نظر آئیں۔ کیا تمہارا دل نہیں چاہتا کہ مسیح موعود کو دجال کہنے کی بجائے انہیں نبی کہا جائے۔ مبارک ہیں وہ جن کے ذریعہ یہ کام ہوتا ہے وہ وقت آئے گا اور ضرور آئے گا جب یہ کام ہو کر رہیں گے کیونکہ یہ خدا کے وعدے ہیں جو ضرور پورے ہوں گے۔ لیکن کاش وہ دن ہم اپنی آنکھوں سے دیکھیں اور ہمارے ذریعہ ہوں تا ہم برکت پائیں اور ہم ہی ان درجات کو حاصل کرنے والے ہوں۔ اسلام کو لانے والے اور اسی طرح ثریا سے ایمان لانے والے کا نام دنیا میں بلند دیکھیں خدا تعالیٰ ہماری محنتوں کو ضائع نہیں کرے گا۔ پس تم ہوشیار ہو جاؤ یہی تمہارے کام کرنے کے دن ہیں تم تھک کر مت بیٹھو۔ مَیں پھر کہتا ہوں یٰبَنِیَّ اذْهَبُوْا فَتَحَسَّسُوْا مِنْ يُّوْسُفَ وَاَخِيْهِ وَلَا تَايْئَسُوْا مِنْ رَّوْحِ اللّٰهِ۔ اے میرے بیٹو! تم اسلام کی خبر لو اور اس سے غافل اور نا امید نہ ہو۔ روح کے معنے نصرت اور فضل اور آرام کے ہیں پس تم خدا تعالیٰ کی نصرت اور مدد سے نا امید نہ ہو۔ خدا تعالیٰ تمہیں توفیق دے کہ تم ان انعامات کے وارث بنو۔ آمین

(الفضل ۲۱۔ نومبر ۱۹۱۵ء)

---

[۱] یوسف: ۸۸ [۲] ترمذی کتاب العلم باب ما جاء فی فضل الفقہ علی العبادۃ

# (۹۱)

# خدا اور اس کے رسولوں کے ساتھ استہزاء بہت بڑا جُرم ہے

(فرمودہ ۱۹۔نومبر ۱۹۱۵ء)

حضور نے تشہد ،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد مندرجہ ذیل آیات پڑھ کر فرمایا:۔

يَحْذَرُ الْمُنٰفِقُوْنَ اَنْ تُنَزَّلَ عَلَيْهِمْ سُوْرَةٌ تُنَبِّئُهُمْ بِمَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ ط قُلِ اسْتَهْزِءُوْا اِنَّ اللّٰهَ مُخْرِجٌ مَّا تَحْذَرُوْنَ۔ وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ لَيَقُوْلُنَّ اِنَّمَا كُنَّا نَخُوْضُ وَنَلْعَبُ قُلْ اَبِاللّٰهِ وَاٰيٰتِهٖ وَرَسُوْلِهٖ كُنْتُمْ تَسْتَهْزِءُوْنَ۔ لَا تَعْتَذِرُوْا قَدْ كَفَرْتُمْ بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ ط اِنْ نَّعْفُ عَنْ طَآئِفَةٍ مِّنْكُمْ نُعَذِّبْ طَآئِفَةً بِاَنَّهُمْ كَانُوْا مُجْرِمِيْنَ [1]

گناہ دو قسم کے ہوتے ہیں ایک تو وہ ہیں جو اصول کے ساتھ تعلق رکھتے ہیں اور ایک فروعات سے تعلق رکھتے ہیں۔بعض گناہ اس قسم کے ہیں جو اپنے اندر ایک اہمیت تو رکھتے ہیں لیکن ان کا مرتکب جب تک انہی کے دائرہ اور حلقہ میں رہتا ہے سلب ایمان اور دل کو سیاہ کرنے کا باعث نہیں ہوتا اور اس کا ضرر اور نقصان محدود ہی رہتا ہے۔لیکن بعض گناہ اس قسم کے ہوتے ہیں جو بظاہر بہت ہی چھوٹے اور حقیر معلوم ہوتے ہیں مگر ان کا انجام اور نتیجہ نہایت ہی خطرناک ہوتا ہے۔ وہ انسان کے دل کو سیاہ کر دیتے ہیں حتّٰی کہ سلب ایمان کا باعث ہو جاتے ہیں۔ایسے گناہ کو جب تک جڑ سے ہی نہ کاٹ دیا جائے اس کی اصلاح بہت دشوار ہو جاتی ہے۔اور پھر انسان سے اس کا نکلنا بہت مشکل ہو جاتا ہے۔اس لئے مومن کو چاہیئے کہ ایسے گناہوں کی اصلاح ابتداء ہی سے کرے ورنہ بڑھ جائیں گے اور دل کو سیاہ

کر دیں گے اور غفلت دن بدن ترقی کرتی چلی جائے گی۔

دیکھو بعض درخت اس قسم کے ہیں جن کے بیج اور گٹھلیاں تو بڑی ہوتی ہیں مگر ان کا درخت چھوٹا ہوتا ہے۔ اور بعض درخت ایسے ہوتے ہیں کہ ان کا بیج تو بہت چھوٹا ہوتا ہے مگر ان کا درخت بہت ہی بڑا ہوتا ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ بعض چیزیں جنہیں انسان حقیر اور ضعیف سمجھتا ہے نتیجہ میں بہت بڑی ہوتی ہیں۔ اس لئے ایسے گناہ کی اصلاح جس قدر جلدی ہو سکے کرنی چاہئیے اور غفلت سے کام نہیں لینا چاہئیے۔ اور اگر ایسے گناہ کی اصلاح ابتداءً ہی نہ کی جائے تو رفتہ رفتہ وہ غالب آ جائے گا۔ اور اس کے غالب آنے کے بعد اس کو مغلوب کرنا مشکل ہو جائے گا۔ پس مومن کو ایسے گناہوں سے بہت ڈرنا اور ہوشیاری سے کام لینا چاہئے۔ اور اس کی اصلاح کیلئے ہر وقت کوشاں رہنا چاہئیے۔ ورنہ جب اس کا درخت مضبوط ہو جائے گا پھر اس کا اکھیڑنا بہت دشوار ہو گا۔ ان گناہوں میں سے جو بظاہر خفیف اور ہلکے معلوم ہوتے ہیں یہ بھی ہے کہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول اور اس کی آیات کے ساتھ استہزاء اور ہنسی ٹھٹھا کیا جائے۔ بعض آدمیوں کو دیکھا گیا ہے کہ وہ اس بات کی چنداں پرواہ نہیں کرتے اور اس گستاخی اور بے ادبی سے انسان کی یہ حالت ہو جاتی ہے کہ خدا تعالیٰ ایسے انسان کو بے ایمان اور رسوا کر کے تباہ کر دیتا ہے۔ ایک دفعہ حضرت خلیفۃ المسیح الاول عَمَّ يَتَسَآءَلُونَ [۲] پر کچھ سنا رہے تھے تو فرمانے لگے کوئی استاد تھا اس نے اپنے شاگردوں کو کہا کہ فلاں جگہ قرآن مجید رکھا ہے وہاں سے اتار لاؤ۔ جب اس نے پکڑ کر اُتارا تو اس قرآن پر کچھ مٹی وغیرہ پڑ گئی تھی وہ مٹی اس استاد پر گر گئی۔ اس وقت اس کے استاد نے آیت يٰلَيْتَنِي كُنْتُ تُرَابًا پڑھ دی۔ اس کا شاگرد بھی بڑا ہوشیار تھا اس نے جھٹ پڑھ دیا وَيَقُوْلُ الْكَافِرُ يٰلَيْتَنِي كُنْتُ تُرَابًا [۳]۔ ایسے موقعہ پر استاد کا اس آیت کریمہ کو پڑھنا بالکل بے محل تھا۔ وہ وقت جب کہ انسان خدائے ذوالجلال کے پاس کھڑا تھر تھرائے گا اور اسے بات کرنے کی بھی جرأت نہ ہو گی اور تمام اعمال حبط نظر آئیں گے اور خوف کے مارے انسان کا دل کانپتا ہو گا۔ اور عذابِ الٰہی سے بچنے کی کوئی راہ نظر نہ آئے گی اور جس وقت کہ تمام خوشامدیں اور راحتیں اس کی نظر میں ہیچ ہو جائیں گی اور جس وقت کہ انسان اپنی بدیوں کو دیکھ کر اندر ہی اندر پگھلتا جائے گا اور شرم کے مارے آنکھ نہیں اٹھا سکے گا، اس وقت تو يٰلَيْتَنِي كُنْتُ تُرَابًا کہنا موزون اور برمحل ہو سکتا ہے لیکن اس مٹی کے گرنے پر اس آیت کو پڑھنا قرآن کریم کی آیات کے

ساتھ کس قدر استہزاء اور ہنسی ہے۔

ایک چور تو چوری کر کے ایمان میں رہ سکتا ہے لیکن ایک ایسا انسان جو خدا اور اس کے رسولوں کے ساتھ استہزاء اور ہنسی سے کام لیتا ہے خدا تعالیٰ کے نزدیک بہت مُجرم ہے۔ خدا تعالیٰ کے انبیاء کے ساتھ استہزاء کرنے والا درحقیقت خدا تعالیٰ سے استہزاء کرتا ہے۔ گو بظاہر یہ گناہ بہت چھوٹا سا معلوم ہوتا ہے۔ لیکن درحقیقت بہت بڑا گناہ ہے۔ اس آیت کریمہ میں خدا تعالیٰ نے استہزاء کے متعلق بڑی تنبیہ فرمائی ہے دراصل یہ آیات تو منافقوں کے متعلق ہیں لیکن ساتھ ہی خدا تعالیٰ نے اس مضمون کو بھی بیان فرمایا ہے کہ وہ دل جو یقین اور نور معرفت سے معمور ہے اور پھر باوجود مومن ہونے کے قدم کا فرانہ رکھتا ہے اور استہزاء کا طریق اختیار کرتا ہے، درحقیقت وہ خدا تعالیٰ سے دور ہے۔ بہت سے ہیں جو خدا تعالیٰ کا نام ہنسی سے لیتے اور فضول فضول سی باتوں پر خدا تعالیٰ کی آیات کو چسپاں کرتے ہیں۔ ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ ڈاکٹر عبد الحکیم مرتد قادیان میں تھا اور ان دنوں میاں شریف صاحب کو ایک بیماری تھی اور ناک سے بہت پانی بہتا تھا۔ اس وقت اس نے آیت جَنّٰتٍ تَجۡرِیۡ مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ [۴] پڑھی۔ گو میں اس وقت چھوٹا تھا لیکن اس کا ایسے موقع پر اس آیت کو پڑھنا مجھے سخت ناگوار گزرا جس کی وجہ اس سے مجھے سخت نفرت ہو گئی۔ اس نے خدا تعالیٰ کی آیت سے استہزاء کیا جس کی وجہ سے دیکھو اسے خدا تعالیٰ نے کیسا ذلیل کیا۔ اسے ایسی خفیف اور چھوٹی چھوٹی باتوں کی پرواہ نہ کرنے کی وجہ سے کس قدر صداقتوں کا انکار کرنا پڑا۔

مَیں دیکھتا ہوں ہمارے بعض دوست اب بھی اس مرض میں مبتلا ہیں۔ ان کو چاہیئے کہ اس سے پرہیز کریں۔ حضرت خلیفۃ المسیح الاول رضی اللہ عنہ ہمیشہ اس بدی کی مذمت کرتے رہتے اور اس کے چھوڑنے کیلئے بہت زور سے تاکید فرمایا کرتے۔ جیسا کہ میں نے کہا ہے۔ میں نے اب بھی دیکھا ہے کہ بعض دوست باوجود حق کو سمجھنے کیلئے محض روانی زبان اور مشق کیلئے ایسے اہم مسائل پر بحث و مباحثہ کرتے ہیں جن کے وہ اہل نہیں۔ اور پھر باوجود دلائل جاننے کے دوسروں سے دلائل مانگتے اور ان پر عجیب عجیب جرحیں کرتے ہیں۔ مثلاً بعض تو خدا تعالیٰ کی ہستی پر گفتگو کرتے ہیں۔ ایک خدا کی ہستی کا منکر بن جاتا ہے اور وہ اپنے دلائل دینے شروع کرتا ہے اور بڑے زور سے یہ ثابت کرتا ہے کہ خدا تعالیٰ نہیں ہے ادھر سے دوسرا اس کے دلائل کو توڑتا اور اپنی تائید میں بڑے بڑے دلائل دیتا اور آیات قرآنی پیش کرتا ہے پھر ایک

رسالت کا انکار کرتا ہے تو دوسرا اس کا اثبات کرتا ہے۔ پھر اگر کوئی شخص لغو سا سوال بھی پیش کرتا ہے تو دوسرا اس کا جواب دینے کے درپے ہوتا ہے۔ گویا ایسے اہم مسائل میں پڑ کر وہ اللہ تعالیٰ اور اسکی آیات اور رسولوں کے انکار کے بڑے بڑے دلائل دیں گے اور استہزاء کریں گے۔ لیکن استہزاء کے طور پر کبھی کسی نے یہ نہیں کہا کہ اس بات کو بدلائل ثابت کرو کہ تم حرام زادے ہو یا تمہاری بہن بدکار اور حرام کار تھی یا تمہاری ماں ایسی تھی یا تمہارا فلاں رشتہ دار ایسا بدکار ہے۔ جب تم اپنے متعلق استہزاء کے طور پر اس قسم کے مباحثات اور مناظرات کو روانی زبان اور مشق کیلئے نہیں کرتے تو کیا خدا تعالیٰ اور اس کے رسولؐ اور اس کے آیات ہی تمہاری مشق اور استہزاء کیلئے رہ گئے ہیں۔ کیا تم میں سے کوئی پسند کرتا ہے کہ اپنے آقا رب کے متعلق ایسی لغو اور بیہودہ مسائل کو بدلائل ثابت کرے؟ جب تم اپنے نفسوں کیلئے استہزاء کے طور پر یہ پسند نہیں کرتے۔ اور اگر ایسا کرو بھی تو ایک منٹ میں تم خون خون ہو جاؤ تو پھر بتلاؤ کیا خدا اور اس کے رسولؐ اور آیات اور قرآن کریم اور مسیح موعود کے دعاوی کا انکار اور اثبات ہی تمہاری استہزاء کیلئے رہ گئے ہیں۔

ایسے عظیم الشان مسائل میں جو لوگ اپنے آپ کو اس کا اہل سمجھتے ہیں اور اس کے متعلق مباحثات اور باتیں کرتے ہیں وہ کبھی نور معرفت اور روحانیت کو نہیں پا سکتے، روحانیت کی ترقی اس سے قطعاً رک جاتی ہے۔ دیکھو! جب سے مسلمانوں نے یہ رنگ اختیار کیا ہے اس کی ترقی بالکل مسدود ہو گئی ان کا ہمیشہ یہی دستور رہا اور اب بھی یہی ہے کہ جہاں کسی نے بات کی اس پر اعتراض شروع کر دیئے اور جہاں کسی نے خدا تعالیٰ کی ہستی یا رسالت یا کسی اور مسئلہ پر تقریر کی اعتراض اور جرح شروع کر دی۔ اور اگر ان کو کہا جائے کہ تم خدا تعالیٰ کی ہستی کے دلائل دو یا قرآن کریم کی صداقت کے دلائل بتلاؤ تو جواب کے وقت مبہوت ہو جائیں گے، اعتراض تو ہزاروں کر دیں گے مگر جواب نہ دے سکیں گے۔ میں جب خلیفۃ المسیح الاول کے پاس پڑھا کرتا تھا تو پہلے پہلے مجھے بھی اعتراض کرنے کا بڑا شوق رہتا تھا۔ چنانچہ میں نے ایک دو بار جب اعتراض کئے تو حضرت خلیفۃ المسیح الاول نے مجھے اعتراض کرنے سے روک دیا۔ پھر جب میں نے مثنوی ۵؎ پڑھی تو بعض وقت مجھے بہت ہی مشکلات پیش آتیں مگر مَیں اعتراض نہ کیا کرتا۔ پھر خدا تعالیٰ مجھے خود ہی سمجھا دیا کرتا تھا۔ انسان جب خدا تعالیٰ کیلئے کوئی کام کرتا ہے تو خدا تعالیٰ خود اس کی تائید فرما دیتا ہے۔ اس کی کیا وجہ تھی کہ

حضرت مولوی صاحب [6] مجھے روک دیا کرتے تھے؟

وجہ یہی ہے کہ انسان جب اعتراض کرتا ہے تو اپنی بات کو منوانے کیلئے خواہ مخواہ اِدھر اُدھر سے دلائل دینے شروع کر دیتا ہے خواہ ناحق پر ہی ہو۔ پھر وہ انسان ہمیشہ اپنی بات منوانا چاہتا ہے۔ ایسے ہی جب کفار سے پوچھا جاتا کہ تم ایسی باتیں کیوں کرتے ہو تو کہہ دیتے كُنَّا نَخُوْضُ وَنَلْعَبُ نہیں جی! ہم تو یونہی مشق کے طور پر ذرا باتیں کر رہے تھے تو خدا تعالیٰ نے اس پر ان کو سخت ڈانٹ دی اور کہا قُلْ اَبِاللّٰهِ وَاٰيٰتِهٖ وَرَسُوْلِهٖ كُنْتُمْ تَسْتَهْزِءُوْنَ۔ کیا خدا اور اس کے آیات اور اس کا رسولؐ ہی استہزاء اور ہنسی کیلئے رہ گئے ہیں تم اپنے والدین، دوستوں، پیاروں سے کیوں تمسخر اور استہزاء نہیں کرتے؟ صرف اس لئے کہ وہ قابلِ عزت اور کسی قدر ظاہری دباؤ رکھتے ہیں۔ کیا کوئی شخص ڈپٹی کمشنر یا گورنر یا کسی بڑے آفیسر کے سامنے استہزاء کرتا ہے کیوں نہیں؟ صرف اس لئے کہ اس کا ظاہری ادب ملحوظ رکھنا پڑتا ہے یا ان کا ڈر ہوتا ہے۔ جب ان کے سامنے کسی کی مجال نہیں تو پھر وہ خدا جو تمہارا مالک ہے اس سے اور اس کی آیات اور اس کے رسولؐ سے تمسخر کرتے ہو اور اس سے نہیں ڈرتے۔

''لَا تَعْتَذِرُوْا'' سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ اسی فعل کا نتیجہ ہے اور اسی وجہ سے ان لوگوں کے متعلق ایسا خطرناک فتویٰ دیا گیا ہے۔ درحقیقت یہ فتویٰ انتہائی درجہ کا ہے اور یہ اس بات کا نتیجہ ہے کہ لوگ ابتداء اس کی جڑھ کو نہیں کاٹتے۔ جب انتہا کو پہنچ جاتا ہے تو پھر اس کو چھوڑنا بہت مشکل ہو جاتا ہے۔ جن لوگوں کو ہنسی اور استہزاء کی عادت ہو جاتی ہے ان کی روحانی ترقی نہیں ہو سکتی۔ خشیت اللہ بالکل جاتی رہتی ہے استہزاء کرنے والا شخص خواہ کیسی ہی مضبوط چٹان پر کیوں نہ ہو وہ پھسل جاتا ہے۔ ایک دفعہ ہمارے کچھ مبلّغ ایسی جگہ گئے تو وہاں پر وہ بطور مشق احمد بیگ والی پیشگوئی کے متعلق مباحثہ کرنے لگے۔ ایک کہنے لگا کہ حضرت صاحب اس آیت کے مصداق تھے۔ دوسرا کہنے لگا نہیں آپ تو اس کے مصداق نہیں تھے وہ جن کی اصلاح کیلئے گئے تھے ان میں سے دو شخصوں نے خیال کیا کہ یہ تو یونہی بات بنی ہوئی ہے اس میں تو کچھ حقیقت نہیں آخر وہ دونوں مرتد ہو گئے اور انہیں اس سے ابتلاء آ گیا۔ اب جن کی وجہ سے ان کو ابتلاء آیا یہ گناہ ان کے سر پر پڑے گا کہ ان کی وجہ سے وہ پھر گئے اور پھر جو ان کو دیکھ کر مرتد ہوں گے ان کی سزا بھی ان کو ملے گی۔

قادیان میں ایک دفعہ وفات مسیح اور حیات مسیح پر مشق کے طور پر مباحثہ ہوا اس پر ایک شخص نے یہ کہہ دیا کہ مجھے تو اس مسئلہ میں شبہ پڑ گیا ہے۔ اسی وجہ سے میں ڈبیٹ (مباحثہ) کو ناپسند کرتا ہوں کیونکہ اس میں بھی یہی طریق ہوتا ہے۔ حضرت خلیفۃ المسیح الاول بھی اس طریق کو بہت ناپسند فرماتے تھے۔ کیا کوئی شخص اس بات پر ڈبیٹ کرتا دیکھا ہے کہ ایک کہے جارج پنجم بادشاہ ہے اور دوسرا کہے نہیں۔ اس کی کیا وجہ ہے کہ لوگ ڈرتے ہیں۔ یہی وجہ ہے اس جُرم کی سزا تو اخباروں میں شائع کی جاتی ہے اور لوگوں کو یقین ہوتا ہے کہ اگر ہم نے ایسا کام کیا تو ضرور گورنمنٹ پکڑے گی اور سزا دے گی۔ جب ایسی استہزاء کی باتوں پر گورنمنٹ نہیں چھوڑتی تو وہ خدا جس کی سلطنت نہایت زبردست ہے اور جس کی پولیس مخفی در مخفی ہے وہ کیونکر ایسے مجرم کو چھوڑ سکتا ہے۔ ایک مبائع تو میرے سامنے بیٹھ کر یہ جرأت نہیں کر سکتا کہ وہ خلافت کے متعلق یہ بحث شروع کر دے کہ میں خلیفہ ہوں یا نہیں یا خلافت کی ضرورت ہے یا نہیں کیوں وہ میرے سامنے ایسی بات نہیں کرتا صرف اس لئے کہ مجھے وہ اپنا امام سمجھتا ہے میرا ادب کرتا ہے۔ تو وہ خدا جس کی حکومت وسیع ہے اس کے سامنے کیوں ایسے استہزاء اور تمسخر کے کلمات بولتے ہو۔ کیا تم اس خدا سے نہیں ڈرتے۔ کیا خدا کا ڈر معمولی آفیسر کے مقابلہ میں کوئی حقیقت نہیں رکھتا؟ میں دیکھتا ہوں کہ اس معاملہ میں ابھی اصلاح کی بہت ضرورت ہے اور ہمارے دوستوں کو اس طرف بہت توجہ کرنی چاہیئے۔ کیا بحث و مباحثہ اور استہزاء کرنے کیلئے دوسری قومیں تھوڑی ہیں جو تم اس پر اپنے اوقات صرف کرتے ہو؟ بحث و مباحثہ سے بہت کم ہدایت اور معرفت حاصل ہوتی ہے۔ یہ مولویانہ طریق ہے یہ ایمان کو جڑھ سے اکھیڑ دیتا ہے کیا خدا تعالیٰ کی ہستی، انبیاء کی نبوت، مسیح موعود کی صداقت اور قرآن کریم کے انکار کرنے والے پہلے دنیا میں تھوڑے ہیں؟ انکار کرنے والی تو ساری دنیا ہے مگر اقرار کرنے والے تھوڑے ہیں۔ زیادہ لوگوں میں قدر نہیں ہوتی بلکہ تھوڑے لوگوں میں قدر ہوتی ہے جاہل تو دنیا میں کروڑ ہا ہوں گے مگر ایم اے اور بی اے دنیا میں تھوڑے ہیں۔ پھر دیکھو کن کی قدر ہوتی ہے۔ ایسے ہی حقیقی اسلام یعنی احمدیت کے نام لیوا تو تھوڑے بلکہ بہت ہی قلیل ہیں لیکن اس کے منکر ساری دنیا میں پائے جاتے ہیں۔ پس تم کو چاہیئے کہ اپنی طبیعتوں میں وہ رنگ پیدا کرو جو صحابہ رضی اللہ عنہم میں تھا۔ وہ کبھی اس قسم کے مباحثات میں نہ پڑتے تھے بلکہ جب کبھی اکٹھے ہوتے تو جو جو نکات معرفت یا کسی

آیت کے عجیب معنے سوجھتے وہ ایک دوسرے کو سنایا کرتے۔ وہ کبھی خدا کی ہستی اور انبیاء کی نبوت کا انکار کر کے اس قسم کی لغو باتوں میں نہ پڑتے۔ تم کو بھی چاہیئے کہ جب مسجد میں آؤ بجائے اس کے کہ تم ایسی باتوں میں پڑو اور امام کے آنے تک مباحثات میں لگے رہو یہ باتیں کرو کہ مجھے آج قرآن میں تدبّر کرتے کرتے یہ نکتہ سوجھا ہے اور فلاں آیت کے یہ نئے معنے سمجھ آئے ہیں۔ اس سے تمہاری روحانی ترقی بھی ہوگی نور ایمان بھی دن بدن بڑھے گا اور تم اپنے اندر ایک بیّن تبدیلی پاؤ گے۔

جنگ تبوک میں بھی بعض منافقوں نے مسلمانوں کو یہ کہنا شروع کیا کہ تم بڑے بزدل اور ڈرپوک ہو بڑے کمزور ہو جب حضرت نبی کریمؐ کے پاس یہ معاملہ پہنچا اور آپ نے پوچھا تو جواب میں کہا گیا کہ حضور ہم تو اس لئے کہتے کہ سفر جلدی کٹ جائے گا اور ہم باتوں ہی باتوں میں منزل مقصود تک پہنچ جائیں گے تو خدا تعالیٰ نے اس پر بڑی ڈانٹ دی اور کہا قُلْ اَبِاللّٰهِ وَاٰيٰتِهٖ وَرَسُوْلِهٖ كُنْتُمْ تَسْتَهْزِءُوْنَ۔ کیا خدا اور اس کی آیات اور اس کے رسول سے استہزاء کرتے ہو کیا وہی استہزاء کیلئے رہ گئے ہیں۔ یہ مرض تلوار کی دھار سے بڑھ کر تیز ہے تم کو اس سے بچنا چاہیئے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم فرماتے ہیں کہ میں بھی ہنسی کرتا ہوں مگر میری ہنسی میں جھوٹ نہیں ہوتا۔ تم بے شک مذاق کرو مگر اس حد تک کہ اس میں جھوٹ نہ ہو اور خدا تعالیٰ اور اس کے رسول اور اس کی آیات سے بھی استہزاء اور ہنسی نہ کرو۔ خدا تعالیٰ ہماری جماعت کو اس مرض سے محفوظ رکھے اور شیطان سے اپنی پناہ میں رکھے۔ آمین

(الفضل ۲۸۔ جولائی ۱۹۶۵ء)

۱؎ التوبۃ: ۶۴ تا ۶۶ ۲؎ سورۃ النباء: ۳؎ النَّبَاء: ۴۱

۴؎ البقرۃ: ۲۶

۵؎ مثنوی مولانا روم مراد ہے۔

۶؎ حضرت مولوی نورالدین صاحب خلیفۃ المسیح الاول

(۹۲)

# کامل ایمان کا پتہ مصیبت کے وقت ہی لگتا ہے

(فرمودہ ۱۰۔ دسمبر ۱۹۱۵ء)

تشہّد ،تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے مندرجہ ذیل آیت کی تلاوت کی :۔

وَمِنَ النَّاسِ مَنۡ يَّعۡبُدُ اللّٰهَ عَلٰى حَرۡفٍ‌ فَاِنۡ اَصَابَهٗ خَيۡرُ ۨاطۡمَاَنَّ بِهٖ‌ وَاِنۡ اَصَابَتۡهُ فِتۡنَةُ ۨانْقَلَبَ عَلٰى وَجۡهِهٖ خَسِرَ الدُّنۡيَا وَالۡاٰخِرَةَ‌ ذٰ لِكَ هُوَ الۡخُسۡرَانُ الۡمُبِيۡنُ[1]

اس کے بعد فرمایا۔

ایمان جو انسان کو خدا تعالیٰ کے انعامات کا وارث کرتا ہے اور اس کا مقرب پیارا اور نعمتوں کا جاذب بناتا ہے، وہ ایمان ہر قسم کے شکوک اور شبہات اور مَاسِوَا اللہ کی محبت سے خالی ہوتا ہے۔ وہی انسان کو کامیاب کرتا ہے اور خدا تعالیٰ کی رضامندی کا باعث ہوتا ہے لیکن وہ ایمان جس میں مَاسِوَا اللہ کی محبت کی ملاوٹ ہو وہ کبھی کامیاب نہیں ہوسکتا۔ کیونکہ دونوں محبتوں کا یکجا ہونا غیر ممکن ہے۔

ہمارے ہاں لوگ کہا کرتے ہیں کہ دو کشتیوں میں پاؤں رکھنے والا انسان کبھی نہیں بچ سکتا۔ اگر دونوں کشتیاں کچھ وقت تک اکٹھی بھی چلی جائیں تو پانی کی رَو ضرور ایک نہ ایک وقت ان کو علیحدہ کر دے گی اور دونوں کشتیوں میں پاؤں رکھنے والے انسان کی ٹانگیں چِر جائیں گی اور وہ غرق و تباہ ہو جائے گا۔ اسی طرح خدا تعالیٰ سے تعلق رکھنے والا اور دنیا سے محبت رکھنے والا کیونکر کامیاب ہوسکتا ہے؟ جب تک انسان کامل طور پر خدا تعالیٰ سے تعلق پَیدا نہ کرے اور دنیا کی محبت کو نہ چھوڑے کامیاب نہیں ہوسکتا۔ اکثر دیکھا جاتا ہے کہ لوگ ایسے

ایمان کو لے کر خدا تعالیٰ سے ملنا چاہتے ہیں لیکن ایسے کمزور ایمان والوں کو جب خدا تعالیٰ کی طرف سے انعام یا اکرام ملتا ہے تو بس ان کا ایمان پھوٹ پھوٹ کر نکلتا ہے اور جس جگہ بیٹھتے ہیں وہیں خدا تعالیٰ کے فضلوں اور کرموں کا ذکر شروع کر دیتے ہیں اور خدا تعالیٰ کی محبت میں ایسے سرشار معلوم ہوتے ہیں کہ گویا ساری دنیا کے انعام انہی پر ہوئے ہیں اور خدا تعالیٰ کی محبت کا ان کو اس قدر اعتبار ہو جاتا ہے جس کی کوئی حد نہیں۔ اور کسی وقت ان کو کوئی تکلیف پہنچ جائے تو جھٹ شکایت شروع کر دیتے ہیں کہ خدا نے آگے ہم پر کون سا انعام کیا تھا جواب تکلیف بھیج دی ہے۔ ایسے لوگوں کا ایمان اس ملمّع شدہ چیز کی طرح ہوتا ہے جس کا ملمع کچھ دنوں بعد اُتر جائے اور اس چیز کی اصلی حقیقت کھل جائے۔ اسی طرح جب ایسے لوگوں کو تکلیف پہنچتی ہے تو ان کا ایمان جو دنیا کی محبت میں ملوث ہوتا ہے اس ملمّع کی طرح کھل جاتا ہے اور ان کا کامل ایمان اور خدا تعالیٰ پر یقین کی جو حالت ہوتی ہے کچھ دنوں بعد کھل جاتی ہے بعض لوگوں کا ایمان کامل بھی ہوتا ہے مگر جب ابتلاء پیش آتا ہے تو ان کا ایمان بھی ڈگمگا جاتا ہے۔

درحقیقت وہ اپنے آپ کو بڑا کامل الایمان خیال کرتے ہیں مگر ابتلاء کے وقت وہ ایسے بودے نکلتے ہیں جس کی کوئی حد نہیں۔ ایسے ہی سکول کے بعض طلباء کی حالت ہوتی ہے وہ بھی اپنے آپ کو بڑا ہوشیار اور بڑا لائق سمجھتے ہیں مگر جب امتحان آتا ہے تو وہ ان کی کمزوری کو بتا دیتا ہے۔ اور آئندہ کیلئے اس لڑکے کو ہوشیار کر دیتا ہے جس کمزوری کو دیکھ کر اسے زیادہ محنت کرنی پڑتی ہے۔ اسی طرح بہت سے ابتلاء انسان کو فائدہ دے جاتے اور اس کی ترقی کا باعث ہوتے ہیں۔ اس ابتلاء کے بعد ہی انسان ترقی کرتا اور کوشش میں لگتا ہے جس طرح طلباء کے ماہواری امتحان ان کو بتلا دیتے ہیں کہ تم نے اس ماہ میں کس قدر محنت کی اور اس کا کیا ثمرہ پایا۔ اسی طرح ابتلاء انسان کو بتا دیتے ہیں کہ اس کے ایمان کی کیا حالت ہے اور وہ اپنے ایمان کو ملونی سے صاف کرنے کی طرف متوجہ ہو جاتے ہیں لیکن وہ لوگ جو ابتلاؤں سے فائدہ نہیں اٹھاتے وہ کبھی ترقی اور کامیابی حاصل نہیں کر سکتے۔ اس قسم کے لوگ نہ تو دنیا میں کامیاب ہوتے ہیں اور نہ آخرت میں پس ایسے لوگ جو ابتلاء کے وقت خدا تعالیٰ سے قطع تعلق کر لیتے ہیں پھر انہیں ذلیل وخوار ہونا پڑتا ہے۔ ایسے لوگ دین میں ہو کر دین سے خارج ہی ہوتے ہیں، بظاہر وہ خدا تعالیٰ سے تعلق رکھتے، کامل ایمان اور یقین ظاہر کرتے ہیں مگر

درحقیقت ان کو خدا تعالیٰ سے ذرا بھی تعلق نہیں ہوتا۔ پھر خدا تعالیٰ ایسے دو طرفہ تعلق رکھنے والے انسانوں کو کبھی پسند نہیں کرتا اور باوجود دین سے تعلق رکھنے کے وہ کسی کامیابی کا منہ نہیں دیکھ سکتے۔ ان کے مقابلہ میں کفار جو یکطرفہ تعلق رکھنے والے ہوتے ہیں خدا تعالیٰ ان کو ترقی دیتا اور کامیاب کرتا چلا جاتا ہے۔

حضرت اقدس علیہ السلام فرمایا کرتے تھے کہ جب تُرکوں نے بغداد پر حملہ کیا تو اٹھارہ لاکھ آدمی انہوں نے قتل کئے اور ایسی تباہی مچائی جس کا کوئی ٹھکانہ نہیں۔ پھر فرماتے تھے کہ ایک شخص ایک ولی اللہ کے پاس آیا اور عرض کیا کہ دعا کریں کیونکہ مسلمان تباہ اور ہلاک ہو رہے ہیں اور کفار نے تمام بڑے بڑے آدمیوں کو قتل کر دیا ہے تو اس وقت اس نے کہا کہ مَیں جب آسمان کی طرف دعا کیلئے ہاتھ اُٹھاتا ہوں تو ملائکہ کی طرف سے یہ آواز آتی ہے۔ اَیُّھَا الْکُفَّارُ! اُقْتُلُوا الْفُجَّارَ [۲] اے کافرو۔ ان فاجروں کو مارو۔ حالانکہ ان دونوں فریقوں میں بڑا فرق تھا۔ ایک خدا کو ماننے والے تو دوسرے اس کے منکر۔ ایک رسولوں اور اس کی کتابوں کو ماننے والے مگر دوسرے اس سے متنفر۔ ایک دین کو ماننے والے اور دوسرے اس سے بیزار۔ ایک قرآن کو ماننے والے اور دوسرے اس کو مٹانے والے۔ اس میں کیا بھید ہے۔ یہی تو ہے کہ کفار گو ایسے ظاہر دشمن ہیں کہ جن کے دل میں ذرا بھی ایمان نہیں وہ تو خدا کا انکار کرتے ہیں مگر یہ باوجود ماننے کے پھر نہیں مانتے اور دین سے خارج ہیں مسلمان کہتے تو تھے کہ ہم میں ایمان ہے مگر دراصل ان میں ایمان نہ تھا۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کہتے تھے مگر پھر نا کام و نامراد تھے یہی بات تو تھی کہ ان کے ایمانوں میں دنیا کی محبت مل گئی تھی اور خدا تعالیٰ سے پورا تعلق نہیں رہا تھا اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ خالص ایمان رکھ کر خدا تعالیٰ کو نہیں پکارتے تھے بلکہ ان کا آہ وزاری کرنا کسی خاص مدعا اور مقصد کیلئے تھا وہ خدا کی عبادت کرتے تھے لیکن درحقیقت ان کی عبادت کسی خاص غرض کیلئے ہوتی تھی۔

پس مومن کو چاہئیے کہ یکطرفہ تعلق رکھے۔ اور ہر رنج، دکھ، تکلیف اور آرام میں غرض بہرحال خدا تعالیٰ سے راضی ہو۔ بہت مسلمان جب کہ ان سے کہا جاتا ہے کہ تم نماز روزہ ادا کرو تو کہہ دیتے ہیں کہ خدا تعالیٰ نے ہم کو دیا کیا ہے جو اتنی مشقّت میں پڑیں۔ حالانکہ وہ احمق نہیں جانتے کہ جس منہ سے وہ یہ جواب دیتے ہیں اور جس دماغ سے سوچتے ہیں وہ بھی تو خدا ہی کا دیا ہوا تو ہے جب اس کے اس قدر احسان اور انعامات ہم پر ہیں تو کیا وجہ

ہے کہ ہم اس کی شکر گزاری میں نہ لگ جائیں۔مولانا رومیؒ نے خاص ایمان والے انسان کے متعلق ایک عجیب قصہ لکھا ہے وہ لکھتے ہیں کہ ایک شخص کے پاس لقمان بطرز غلام رہتے تھے ان کو ان سے بڑی محبت تھی اور ان سے بڑا تعلق تھا اور جو کچھ وہ کھاتا انہیں ساتھ شامل کرتا۔ایک دفعہ بے فصل خربوزہ ان کے پاس آیا تو اس نے اس کی قاشیں کاٹ کر حضرت لقمان کو دیں تو انہوں نے اسے بڑے شوق سے کھایا پھر ایک اور دی اور اسے بھی بڑے شوق سے کھایا آخر اس شخص کو بھی یہ خیال آیا کہ بڑے ہی مزے کی یہ چیز ہوگی جسے لقمان اتنے مزے اور شوق سے کھاتا ہے۔جب اس نے خود ایک قاش لے کر منہ میں ڈالی تو وہ نہایت تلخ تھی اس نے کہا لقمان یہ تو بڑی تلخ اور کڑوی ہے تم اسے اس مزے اور شوق سے کھا رہے ہو تو حضرت لقمان نے جواب میں کہا کہ جس کے ہاتھ سے ہزاروں میٹھی چیزیں کھائی ہیں اگر ایک دفعہ کڑوی اور تلخ کھالی تو کون سا حرج ہو گیا[۳]۔اس شخص کے احسانات حضرت لقمان پر اتنے کیا ہوں گے لیکن انہوں نے اس کی ایسی قدر کی کہ اس کی دی ہوئی تلخ شے کو بھی میٹھا سمجھ کر کھالیا۔پھر خدا تعالیٰ کے اس قدر احسانات کے ہوتے ہوئے بھی جن کا کوئی حساب نہیں مومن کو کس ایمان کا نمونہ دکھانا چاہئے اور اگر کبھی اس کیلئے تکلیف برداشت کرنی پڑے تو کس خوشی سے اس کو قبول کرنا چاہئیے۔

پس ہر ایک انسان پر فرض ہے کہ وہ سوچتا رہے کہ مجھ میں لقمان کی روح ہے یا شیطان کی۔اگر اس کے اندر لقمان کی روح ہے اور خدا تعالیٰ کی باتوں کو ماننے کیلئے ہر وقت تیار ہے اور کسی وقت اس کے احکام میں اپنے آپ کو سرکش نہیں پاتا بلکہ ہر وقت ہر رنج و راحت پر صبر کرنے والا ہے تو وہی کامیاب اور مظفر و منصور ہوسکتا ہے وَاِلَّا وہ اپنے ایمان پر بھروسہ نہ کرے اس کا ایمان اسی وقت کام آسکتا ہے جبکہ وہ ہر حالت میں خدا تعالیٰ کی مرضی پر راضی ہو اور اگر وہ اپنے ایمان پر بھروسہ کرے گا تو وہ ایمان ضرور اسے نامرادی کا منہ دکھائے گا۔اس وقت تو ایمان لانے کیلئے خدا تعالیٰ نے بڑی آسانیاں کر دی ہیں اور جو دقتیں صحابہؓ کے وقت میں تھیں اب وہ نہیں اُس وقت تو ایمان لانے کے واسطے بڑی بڑی دقتوں اور مصیبتوں کو برداشت کرنا پڑتا تھا اور ایمان لانے پر تلوار چلتی تھی۔اِس وقت نہ تو تلوار ہے اور نہ جانوں کی قربانی کرنی پڑتی ہے۔صحابہؓ باوجود ان سب مشکلات اور مصائب کے ابتلاء کا نام نہیں لیتے تھے اور ایسے مصائب اور مشکلات کے ہوتے ہوئے بھی انہوں نے کبھی

خدا تعالیٰ کی شکایت نہیں کی۔ اور ان کو کبھی ایسی ایسی لغو باتوں پر ابتلاء نہیں آیا جیسا کہ اس وقت بعض لوگ کہہ دیا کرتے ہیں کہ فلاں بات پر ہمیں ابتلاء آ گیا۔ چنانچہ ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ ایک شخص قادیان میں آیا کوئی شخص اس کے پاس دوڑتا ہوا گزرا تو اسے کُہنی لگ گئی اس بات پر اس کو ابتلاء آ گیا اور کہنے لگا۔ کیا حضرت مسیح موعودؑ کے ایسے ہی مرید ہیں۔ پھر بعض ایسے بھی ہوتے ہیں اگر ایک وقت روٹی نہ ملے یا جلی ہوئی مل جائے یا چارپائی ہی نہ ملے تو جھٹ ان کو ابتلاء آ جاتا ہے۔ ایسے لوگ ہر زمانہ میں ہوتے ہیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے وقت بھی ایسے انسان موجود تھے لیکن بہت ہی کم۔ چنانچہ ایک دفعہ ایک جنگلی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی بیعت کی۔ کچھ دنوں بعد اسے بخار ہو گیا تو وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے پاس آیا اور کہنے لگا یا رسول اللہ! میری بیعت واپس کر دیں کیونکہ مجھے تپ آ گیا ہے[۴]۔ مگر برخلاف اس کے ایسے ایسے بھی لوگ تھے جن کے قصے سن کر انسان کی عقل دنگ رہ جاتی ہے۔ ایک شخص کا ذکر احادیث میں آتا ہے۔ قرآن کریم میں بغیر نام[۵] کے اس کا ذکر آیا ہے حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم جب تبوک کو تشریف لے گئے تو تمام صحابہؓ نے جانے واسطے تیاری کی اور گھوڑے اونٹ تیار کئے لیکن اس شخص نے یہ خیال کیا کہ میں مالدار ہوں جب جانے کا وقت ہوگا تو جھٹ پٹ تمام تیاری کر لی جائے گی اور گھوڑے اونٹ وغیرہ خرید لئے جائیں گے اسی تیاری میں وہ دن آ گیا کہ آپ تبوک کو رخصت ہوئے تب اسے خیال آیا کہ جلدی کوئی انتظام کرنا چاہیئے کیونکہ آپ رخصت ہو گئے ہیں۔ مگر انتظام کرتے کرتے معلوم ہوا کہ آپؐ دور نکل گئے ہیں۔ پس جب اس نے دیکھا کہ اب آپ سے ملنا مشکل ہے تو ارادہ کر لیا کہ جب آپ واپس تشریف لائیں گے تو ایسی مشکلات بیان کروں گا جن کے سبب سے آپ مجھ کو معذور خیال فرماویں گے۔ جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ میں واپس تشریف لائے تو وہ سب لوگ جو مدینہ میں پیچھے رہ گئے تھے معذرت کیلئے آئے اور ہر ایک نے کوئی نہ کوئی معذوری اپنے متعلق بیان کر دی۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ان سب کیلئے دعا کی لیکن وہ شخص کہتا ہے کہ جس وقت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے سامنے گیا تو وہ تمام عُذر جو میں نے دل میں گھڑے تھے دل کے دل ہی میں رہے اور کچھ بھی بیان نہ کر سکا۔ آخر مجھے کہنا پڑا یا رسول اللہ! مجھے میرے نفس نے دھوکا دیا تھا تو آپ نے اس کے واسطے دعا نہ کی۔ وہ کہتا ہے کہ جب میں آپ کے پاس سے اٹھا تو بعض لوگوں نے کہا کہ تو نے عُذر کیوں نہ کیا، دیکھا آپؐ تجھ سے ناراض ہو گئے۔ اس پر کہتا

ہے کہ مجھے خیال آیا کہ مَیں اب بھی جا کر عذر کروں لیکن میرے دل میں آیا کہ پوچھوں تو سہی کہ میرے سوا کسی اور نے بھی اپنی غلطی کا اقرار کیا ہے۔ جب پوچھا تو دو اور شخص معلوم ہوئے وہ کہتا ہے کہ صرف وہ دو ہی شخص مسلمان تھے باقی کو ہم جانتے تھے کہ منافق ہیں۔ پس میں نے منافقوں میں شامل ہونا نہ چاہا۔ ان تینوں کے متعلق رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے حکم دیا کہ کوئی ان سے کلام نہ کرے۔ پھر کچھ دنوں بعد بیویوں سے جُدا رہنے کا بھی حکم دے دیا۔ وہ یہ بھی فرماتے ہیں کہ میرا ایک چچا کا بیٹا تھا۔ ایک دن تنگ ہو کر مَیں اس کے پاس گیا اور کہا کہ تم خوب جانتے ہو کہ میرا کوئی قصور نہیں، صرف سستی کا یہ نتیجہ ہے۔ اس پر اس نے آسمان کی طرف دیکھ کر کہا اللہ اور اس کا رسول اچھی طرح جانتے ہیں اور اس کے سوا کوئی جواب نہ دیا۔ اس پر مَیں وہاں سے چلا آیا۔ راستہ میں ایک عیسائی بادشاہ کا خط کسی نے مجھے دیا جس میں لکھا تھا کہ سنا ہے کہ تیرے ساتھ محمد (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) نے بہت بُرا سلوک کیا ہے۔ ہمیں سن کر بہت افسوس ہوا ہے تُو بہت بڑا آدمی ہے تُو ہمارے پاس آ جا ہم تیری عزت کریں گے۔ مَیں نے سمجھا کہ یہ شیطان کا حربہ ہے جو ایلچی خط لے کر آیا تھا اس کے سامنے ہی خط کو پھاڑ کر آگ میں ڈال دیا اور اس کو کہا میری طرف سے یہی جواب ہے اس شخص اور اس کے ساتھیوں کی طرف یہ آیت اشارہ کرتی ہے وَضَاقَتْ عَلَيْهِمُ الْأَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ[۲] کہ زمین باوجود فراخ ہونے کے ان پر تنگ ہوگئی۔ لیکن باوجود اس ابتلاء اور اتنی بڑی مصیبت کے اس شخص کو بھی کس قدر عشق تھا کہ اسکے دل پر ذرہ بھی میل نہیں آئی بلکہ اس کی محبت کا حال اس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ بیان کرتا ہے انہی ناراضگی کے ایام میں مَیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے پاس جاتا اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ کہہ کر بیٹھ جاتا اور پھر آپ کے منہ کی طرف دیکھتا کہ کیا آپ سلام کا جواب دیتے ہیں یا نہیں جب آپ کا دہن مبارک ہلتا نہ دیکھتا تو خیال کرتا کہ شاید مَیں دیکھ نہیں سکا آپ نے اپنے منہ میں جواب دے دیا ہوگا اور اپنے دل کی تسلی کیلئے پھر اٹھ کر مجلس سے چلا جاتا اور پھر واپس آ کر سلام کہتا اور اسی طرح بار بار کرتا رہا[۳]۔ یہ تو ایک مثال ہے صحابہ میں اس کی بہت نظیریں موجود ہیں۔ اگر وہ لوگ بھی ہماری طرح ہی ذرہ ذرہ سی باتوں کو ابتلاء خیال کرتے تو کیسے کامیاب ہوتے۔ غرض ان لوگوں نے اپنے وطن، دوست، بال بچے، عزیز و اقارب کو چھوڑا اور خدا کے قریب ہوئے۔ سچی دوستی اور محبت اور کامل ایمان کا پتہ مصیبت کے وقت ہی لگتا ہے۔ مصیبت کے وقت ساتھ دینے

والے ہی سچے دوست ہوتے ہیں۔آرام کے وقت میں تو ہر ایک دوست بن جاتا ہے۔

پس تمہیں بھی چاہیئے کہ ہر ابتلاء کے وقت تم دیکھو کہ آیا ہمارے ایمان تو ڈگمگا نہیں گئے اگر تمہارے ایمانوں کو ذرہ ذرہ مصیبتوں اور ابتلاؤں کے وقت میں پھسل جانے کا ڈر ہے تو تم خدا تعالیٰ سے تعلق بڑھاؤ اور اپنے ایمانوں کو کامل کرنے کی کوشش کرو۔کامل ایمان اسی شخص کا ہے جو ابتلاء اور مصیبت کے وقت اپنے ایمان میں ذرا جنبش نہیں دیکھتا۔سچے تعلق اور رشتہ کا پتہ تو اس وقت لگتا ہے جب کہ مصیبت آئے ورنہ آرام اور آسائش میں تو بدمعاش اور شریر بھی خدا تعالیٰ سے بڑی عقیدت اور تعلق ظاہر کرتے ہیں مگر ان کے تعلق اور محبت اور کامل ایمان کا تو اسی وقت پتہ لگتا ہے جبکہ مصیبت اور ابتلاء آئے۔اس آیت میں فرمایا کہ جس کا تعلق خدا تعالیٰ سے ایسا کمزور ہے وہ تو کھلے گھاٹے میں ہے۔وہ کبھی کامیاب اور مظفر ومنصور نہیں ہوسکتا۔پس ہماری جماعت کو چاہیئے کہ اپنے اندر ایسا ایمان پیدا کریں اور ذرہ ذرہ سی باتوں پر ابتلاء کا لفظ استعمال نہ کیا کریں۔اگر روٹی نہ ملی تو کہہ دیا کہ ابتلاء آ گیا یا کوئی اور چھوٹی سی تکلیف آ گئی تو کہہ دیا ابتلاء آیا۔صحابہ رضی اللہ عنہم کے وقت میں تو تلوار چلتی تھی اور ابتلاء کا لفظ بھی زبان پر نہ لاتے تھے تم اپنے حوصلوں کو وسیع کرو۔ایسے کامل ایمان کے لوگ بھی خدا تعالیٰ کے فضل وکرم سے ہماری جماعت میں موجود ہیں جن سے بیویاں چھن گئیں، مکانات چھن گئے، عزتیں جاتی رہیں، بچوں کو سکولوں سے روک دیا گیا اور طرح طرح کی اذیتیں ان کو دی گئیں مگر انہوں نے کبھی ابتلاء کا لفظ استعمال نہیں کیا۔دیکھو شاہزادہ عبداللطیف صاحب کو کیسی تکالیف دی گئیں مگر انہوں نے کبھی اس بات کا اظہار نہیں کیا کہ مجھے ابتلاء پیش آیا ہے۔جو شخص شہزادہ عبداللطیف کے واقعات کو پیش نظر رکھے گا وہ ضرور فائدہ اٹھائے گا۔قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے ابراہیم علیہ السلام کے متعلق ابتلاء کا لفظ استعمال کیا ہے لیکن جانتے ہو وہ کیا ابتلاء تھا۔آپ کے ابتلاؤں میں سے ایک تو ظاہر ہے یہ تھا کہ ان کو حکم دیا گیا تھا کہ اپنے بچہ کو اپنے ہاتھ سے قتل کر دیں لیکن وہ بِلا کسی عُذر کے ایسا کرنے پر تیار ہو گئے آخر اللہ تعالیٰ کے بڑے بڑے انعامات کے وارث ہوئے۔

پس ذرا ذرا سی باتوں پر ابتلاء کا لفظ بولنا ایمان کی کمزوری کا ثبوت ہے۔بہت کم ہیں جنہیں ابتلاء آئے ہیں۔ابتلاء کوئی چھوٹا سا لفظ نہیں ۔ابتلاء تو ایمان کی آزمائش کیلئے ہوتا ہے۔گورنمنٹ بھی اپنے خادموں کی لیاقت ظاہر کرنے کیلئے ان کا امتحان لیتی ہے۔ان ابتلاؤں سے

تو جن کو لوگ آج کل ابتلاء قرار دیتے ہیں ان امتحانوں کی سختی ہی زیادہ ہوتی ہے۔ پھر سمجھنا چاہئے کہ خدا تعالیٰ کا امتحان کیسا ہونا چاہیئے۔ اللہ تعالیٰ ہماری جماعت کو وہ ایمان دے جو بڑے سے بڑے ابتلاء میں بھی قائم رہنے والا ہو لیکن ساتھ ہی ہم کو ابتلاء سے محفوظ بھی رکھے کہ ہم کمزور انسان ہیں۔

جو لوگ جلسہ کے منتظم ہیں ان کی یہ خواہش ہے کہ مَیں پھر لوگوں کو جلسہ کے کام کیلئے توجہ دلاؤں اور مہمانوں سے اچھا سلوک کرنے کی ترغیب دوں۔ بعض لوگ اس بات کی چنداں پرواہ نہیں کرتے اور مہمانوں سے جیسا سلوک کرنا چاہیئے وہ نہیں کرتے۔ حضرت مسیح موعودؑ کے وقت میں بعض مہمانوں کو کھانے کی تکلیف ہوئی اور بعض لوگ میزبانوں کی بے توجہی سے بھوکے رہے۔ تو حضرتؑ کو یہ الہام ہوا یَاَیُّھَا النَّبِیُّ اَطْعِمُوا الْجَآئِعَ وَالْمُعْتَرَّ [۸]۔ پس تمہیں مہمانوں کی خاطر و تواضع اس طرح کرنی چاہیئے جیسا کہ تم چاہتے ہو کہ کوئی تمہاری خاطر کرے۔ کیا تم چاہتے ہو کہ تم کسی کے ہاں مہمان ہو جاؤ اور وہ تمہاری طرف توجہ بھی نہ کریں اور جب تمہارا سالن یا روٹی ختم ہو جائے تو وہ تمہیں کہہ دیں کہ اب سالن ختم ہو گیا ہے۔ پس ایسا نہ ہو کہ کوئی بات دریافت کریں تو ان کو خشک جواب دے دیا جائے۔ مثلاً اگر کوئی ناواقف شہر میں آ جائے اور اس کی جگہ باہر ہو تو اسے کہہ دیا جائے کہ آپ کی جگہ یہاں نہیں آپ وہاں جائیں اور وہاں جائے تو باہر والے کہہ دیں کہ فلاں جگہ چلے جائیں وہ بیچارہ حیران ہو کر ادھر ادھر چکر لگاتا رہے۔ پس ہر ایک کو چاہیئے خواہ وہ اس کا کام ہو یا نہ ہو اس کو واقف کراویں اگر خود نہ ساتھ جا سکیں تو کسی دوسرے کو اس کے ساتھ کر دیں جو ان کو جگہ بتلا دے۔ اگر کوئی غلطی ان سے ہو جائے تو بھی اپنی طرف ہی اسے منسوب کریں کیونکہ مہمانوں کا کام نہیں ہوتا کہ وہ تمہارے قواعد کو یاد کریں یہ قواعد صرف کارکنوں کی ہدایت کیلئے ہیں۔ بعض دفعہ دونوں جگہ مختلف کھانے پکنے سے بڑی ابتری پھیلتی ہے جو چیز یہاں پکے وہی چیز وہاں پکے ہر ایک تکلیف برداشت کر کے بھی انتظام کی عمدگی کی کوشش کرو۔ بہت دفعہ کام سے کلام اچھا ہوتا ہے اگر تم اچھے اخلاق اور سلوک سے پیش آ ؤ گے تو وہ تمہاری محبت اور اخلاق ان اعلیٰ اعلیٰ کھانوں سے بہتر ہے جن کے ساتھ ترش روئی اور بدسلوکی کا برتاؤ ہو۔

پس تم کام بھی اچھا کرو اور کلام بھی اور اپنا ظاہر و باطن دونوں یکساں رکھو۔ بعض لوگ اعتراض کیا کرتے ہیں کہ جب ہم دل سے خدا کا نام لیتے ہیں تو منہ اور جسم ہلانے کی کیا

ضرورت ہے مگر یہ ان کی جہالت ہے۔روح کو جسم سے تعلق ہوتا ہے۔پس یہ مت خیال کرو کہ ہمارے دل میں ان مہمانوں کی عزت اور محبت ہے جو کچھ دل میں ہے اس کو ظاہر بھی کرو اور صحابہؓ کی طرح مہمانوں کی خاطر و تواضع کرو۔ایک دفعہ حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے پاس کچھ مہمان آ گئے تو ایک صحابی نے کہا یا رسول اللہ! ایک مہمان مجھے دے دیں میں اسے روٹی کھلاؤں گا۔دوسرے نے کہا یا رسول اللہ! دو مہمان مجھے دے دیں۔جس کے دو مہمان تھے اس کے گھر میں صرف دو ہی آدمیوں کا کھانا تھا اس نے بیوی سے کہا کہ بچوں کو سُلا دو اور کہہ دو کہ کھانا کھانے کے وقت تم کو جگا دیں گے بچے سو گئے بیوی سے کہا کہ مَیں تم سے کہوں گا کہ ذرا چراغ کی بتّی کو اور اونچا کر دو۔تو تم نے اس طرز سے اونچا کرنا ہے کہ وہ بجھ جائے۔خیر اس نے ایسا ہی کیا۔چراغ بجھنے کے بعد انہوں نے مہمانوں کو کہا کہ آپ اندھیرے میں ہی کھالیں۔دیا تو اب بجھ گیا ہے۔مہمانوں نے کھانا شروع کیا تو یہ بھی اس طرز سے منہ ہلاتے رہے کہ گویا خود بھی کھا رہے ہیں۔جب صبح ہوئی تو وہ شخص نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے پاس آیا۔آپ مسکرائے اور ساتھ ہی فرمایا کہ اللہ تعالیٰ بھی تمہارے اس فعل پر ہنسا اور خوش ہوا۔اللہ تعالیٰ نے نبی کریمؐ کو بتلا دیا کہ میں اس شخص پر خوش ہوں [۹]۔

پس تم کو بھی چاہیئے کہ تم مہمانوں کی خدمت میں لگ جاؤ اور کسی قسم کی غفلت نہ کرو کیونکہ مہمان نوازی خدا تعالیٰ کی خوشی کا باعث ہوتی ہے بیشک مہمانداری ایک دوسری چیز ہے۔اور اصل غرض تو دین کی اشاعت اور اتحاد جماعت ہے جس کیلئے جلسہ ہوتا ہے لیکن اگر مہمانوں کو تکلیف ہو تو وہ بے فکر ہو کر اس کام میں کیونکر شریک ہو سکتے ہیں جس کیلئے وہ یہاں آتے ہیں۔پس گو وہ اس لئے یہاں نہیں آتے کہ ان کی خاطر کی جائے لیکن آپ لوگوں کی خدمت اصل غرض کے پورا کرنے میں بہت کچھ مدد دے سکتی ہے۔

(الفضل ۱۸۔دسمبر ۱۹۱۵ء)

---

۱؎ الحج: ۱۲

۲؎ مہر منیر احمد فیض جامعہ غوثیہ گولڑہ صفحہ ۳۴۔

۳؎ مثنوی مولوی معنوی مولانا جلال الدین رومی دفتر دوم صفحہ ۱۵۱ تا ۱۵۳ ناشران اردو بازار لاہور مترجم قاضی سجاد حسین

۴؎ بخاری کتاب الاحکام باب من بایع ثم استقال البیعة

۵؎ حضرت کعب بن مالک (مرتب)

۶؎ التوبة:۱۱۸

۷؎ بخاری کتاب المغازی باب حدیث کعب بن مالك

۸؎ تذکرہ صفحہ ۶۴۷۔ایڈیشن چہارم

۹؎ بخاری کتاب التفسیر ۔تفسیر سورة الحشر باب قولهٗ ویؤثرون علیٰ انفسهم و مسلم کتاب الاشربة باب اکرام ضیف

(۹۳)

# اللہ تعالیٰ کے ہر کام میں بڑی بڑی حکمتیں مخفی ہیں

(فرمودہ ۱۷۔ دسمبر ۱۹۱۵ء)

تشہّد ، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے مندرجہ ذیل آیات تلاوت فرمائیں:۔

مَا خَلَقْنَا السَّمَآءَ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا بَاطِلًا ط ذٰلِكَ ظَنُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَوَيْلٌ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنَ النَّارِ ۔ اَمْ نَجْعَلُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ كَالْمُفْسِدِيْنَ فِي الْاَرْضِ اَمْ نَجْعَلُ الْمُتَّقِيْنَ كَالْفُجَّارِ ۔ كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ اِلَيْكَ مُبٰرَكٌ لِّيَدَّبَّرُوْٓا اٰيٰتِهٖ وَلِيَتَذَكَّرَ اُولُوا الْاَلْبَابِ [1]

اور پھر فرمایا:۔

کوئی عقلمند انسان یہ پسند نہیں کرتا کہ وہ ایسا کام کرے جس کی کوئی غرض اور مدعا نہ ہو۔ اور نہ وہ یہ پسند کرتا ہے کہ کوئی ایسا فعل جس کی کوئی غرض اور غایت نہ ہو اس کی طرف منسوب کیا جائے۔ انسان جس قدر عقل میں ترقی کرتا چلا جاتا ہے اسی قدر ہر فعل میں زیادہ غور و فکر کرتا ہے۔ اور اس میں کوئی ایک غرض مدنظر رکھ کر اپنی منشاء اور ارادے سے غور کرتا ہے۔ خواہ تعلیم کو حاصل کرے، خواہ ملازمت یا کوئی اور پیشہ کرے۔ خواہ دوست بنائے خواہ دشمن، شادی کرے یا کوئی اور کام ایسا انسان جس کے دل میں کوئی غرض نہ ہو اور اس کا ہر ایک کام بلاغرض ہو اسے پاگل کہا کرتے ہیں۔ وہ شخص جو دن اور رات بلاغرض و مدّعا پھرتا رہے، اسے سب پاگل کہتے ہیں۔ مگر چوکیدار جو کہ تنخواہ بھی لیتا اور لوگوں کی حفاظت کیلئے پھرتا بھی ہے اسے کوئی پاگل نہیں کہتا۔ پھرنے میں تو دونوں برابر ہیں۔ مگر

چوکیدار ملازم ہو کر تنخواہ کیلئے پھرتا ہے، اس کا نام تو دیانتدار رکھا جاتا ہے مگر بِلا غرض و مدعا پھرنے والا مجنون سمجھا جاتا ہے۔ اور اسی کام کے کرنے سے وہ پاگل کہلاتا ہے۔

ایک کاپی نویس جو اپنے کام کی اُجرت لے کر دن بھر لکھتا رہتا ہے اور ایک مزدور جو صبح سے شام تک مزدوری لے کر ادھر سے ادھر مٹی پھینکتا رہتا ہے اسے پاگل نہیں کہتے۔ مگر وہ جو بلا مزدوری لئے مٹی کو ادھر سے ادھر اٹھا اٹھا کر پھینکتا ہے اسے سب پاگل کہتے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ مزدور کے کام کرنے میں ایک فائدہ اور غرض مدِّ نظر ہے مگر اس کے بالمقابل پاگل شخص کے کام کرنے میں کوئی فائدہ اور غرض نہیں۔ ایک محرّر کو اس کی تحریر کی وجہ سے محنتی اور ہوشیار کہیں گے۔ مگر سارا دن بلا غرض و بلا فائدہ لکھنے والے کو سب پاگل ہی کہیں گے۔ ایسے ہی بلا وجہ زیادہ باتیں کرنے والے کو بھی پاگل ہی کہتے ہیں۔ مگر وہ لیکچرار جو صبح سے شام تک ایک پُر مطالب اور پُر مقصد اور پُر مغز لیکچر دیتا ہے اسے کوئی پاگل نہیں کہتا۔ میں نے ایک جگہ پڑھا ہے کہ برطانوی پارلیمنٹ میں بعض لوگ ۲۴ گھنٹے تک تقریر کرتے رہتے ہیں۔ پھر ان دونوں تقریر کرنے والوں میں کتنا بڑا فرق ہے۔ ایک شخص کی پُر مقاصد تقریر تو سینکڑوں اخباروں میں شائع کی جاتی ہے۔ اور اس سے ہزاروں فائدے مرتّب ہوتے ہیں مگر بلا فائدہ اور بلا غرض سارا دن تقریر کرنے والے کو پاگل ہی کہا جاتا ہے۔ غرض اگر کوئی کسی مدعا اور مقصد کو مدّنظر رکھ کر کسی دینی یا دنیاوی خدمت کو سرانجام دے گا تو اسی کو خادم اور محنت کرنے والا خیال کیا جائے گا۔ اور اس کے مقابل اگر کوئی شخص بغیر کسی غرض کے کوئی کام کرتا ہے تو وہ پاگل کہلاتا ہے۔ جب ایک فہیم انسان کسی ایسے کام کو جو بلا غرض ہو نہ خود کرتا ہے اور نہ اس کی طرف منسوب کئے جانے کو پسند کرتا ہے تو پھر وہ خدا جو حکیم اور خبیر ہے۔ اس نے یہ سورج چاند ستارے بِلا کسی غرض اور مدّعا کے پیدا کر دیئے ہیں؟ یہ چیزیں اس نے کیوں پَیدا کیں۔ انسان کو آنکھ، کان، زبان، دل اور دماغ کیوں دیئے؟ یہ قوتیں کیوں دیں؟ لوگ اسے سمجھتے نہیں بلکہ اس طرف توجہ بھی نہیں کرتے۔

پس وہ اپنا کام یہی سمجھتے ہیں کہ دنیا میں آئے کھایا پیا اور چل دیئے اپنے افعال پر تو غور کرتے ہیں۔ مگر خدا کے افعال پر غور و تدبر بلکہ توجہ بھی نہیں کرتے جب تم خود ایسا لغو کام اپنی ذات کیلئے پسند نہیں کرتے تو خدا کی ذات کیلئے کیوں ایسی بات پسند کرتے ہو۔ اس آیت کریمہ میں جو مَیں نے تلاوت کی ہے خدا تعالیٰ نے اس امر کی طرف اشارہ فرمایا ہے کہ

کیا ہم نے زمین و آسمان یونہی پَیدا کر دیئے تھے اور ان کی غرض و غایت نہ تھی۔نہیں بلکہ اس کے ہر کام میں بڑی بڑی حکمتیں مخفی ہیں جنہیں ہر ایک نہیں سمجھ سکتا۔اس کی حکمت کو نہ سمجھنے سے ہی دنیا میں بہت سے مذاہب قائم ہوتے ہیں جو خدا کے دین کے بہت دور جا پڑتے ہیں۔اور یہ کفار کا گمان ہے۔کیونکہ وہ بھی ان کاموں کو یونہی لغو سمجھتے ہیں وہ ان پر غور نہیں کرتے۔فرمایا اگر وہ غور نہیں کریں گے تو ہم ان کو ہلاک اور تباہ کر دیں گے۔اور ان کا نام دنیا سے مٹا دیں گے۔پھر یہ کہنا کیونکر صحیح ہوسکتا ہے کہ ہمارا عقیدہ اور ان کا عقیدہ برابر ہے۔وہ لوگ تو بڑی سزا کے مستحق ہیں۔کیا یہ کبھی ہوسکتا ہے کہ خدا کے احکام کو ماننے والے اور نہ ماننے والے برابر ہوں؟ اگر یہ دونوں مساوی ہی ہوئے تو پھر ان اشیاء کا پیدا کرنا بالکل لغو اور فضول ٹھہرتا۔یہ کبھی ممکن ہی نہیں کہ ایک مومن اور ایک کافر دونوں برابر ہوسکیں۔ایک تو خدا سے تعلق رکھنے والے ہیں اور ایک اس سے تعلق کو کاٹنے والے۔پس جو لوگ اس غرض و غایت کو نہیں سمجھتے اور امتیاز نہیں کر سکتے وہی تو کافر ہیں لیکن بعض کافر اس بات کے مدعی ہیں کہ ہم خدا تعالیٰ کے کاموں پر غور و تدبّر کرتے ہیں مگر در حقیقت وہ اپنے اعمال سے ثابت کرتے ہیں کہ ہم غور و تدبّر نہیں کرتے۔

پس جب انہوں نے اپنے حال سے اس بات کا ثبوت دے دیا تو گویا انہوں نے خدا کی ان پیدا کردہ اشیاء کو ایک فضول اور لغو کام خیال کیا۔مسلمانوں میں بھی اس قسم کے لوگ ہیں جو کہتے ہیں کہ خدا تعالیٰ کے ہر کام میں کوئی نہ کوئی حکمت ہے اور ہر ایک چیز کی کوئی غرض اور فائدہ ہے مگر جب جھوٹ بولتے ، زنا کرتے ، شراب پیتے اور قتل کرتے ہیں تو وہ اپنے اعمال اور افعال سے یہ ثابت کرتے ہیں کہ خدا کا ہر کام لغو اور فضول ہے۔ایسے ہی احمدیوں میں بھی بعض ایسے لوگ ہیں جو صداقتوں کے مدعی تو ہیں اپنے آپ کو ایک امام کا متّبع سمجھتے ہیں مگر انہیں جھوٹ بولنے اور افتراء باندھنے سے ذرا دریغ نہیں ہوتا۔اور نہ وہ خدا کا خوف کرتے ہیں۔ چنانچہ ابھی چند دنوں کا ذکر ہے کہ ان میں سے ایک شخص نے یہ لکھ دیا کہ فلاں شخص نے مباہلہ کیلئے کہا تھا اور چیلنج دیا تھا مگر تم نے قبول نہیں کیا۔حالانکہ نہ کسی نے ہمیں کوئی چیلنج دیا اور نہ کسی نے مباہلہ کیلئے کہا اور جن کی نسبت لکھا ہے کہ انہوں نے مباہلہ کیلئے چیلنج دیا ، ان کے خطوط ہمارے پاس آ گئے ہیں کہ ہم نے کوئی مباہلہ کا چیلنج نہیں دیا۔پھر عبدالحیٔ کی وفات پر ایسے ایسے جھوٹ لکھے ہیں کہ حیرت اور تعجب ہوتا ہے ان لوگوں کو خدا تعالیٰ پر ایمان

اور یقین بھی ہے یا نہیں۔ ذرا بھی خدا تعالیٰ سے خوف نہیں کرتے۔ کیا غیور خدا ان کے سر پر نہیں؟ اور ضرور ہے۔ وہ دن آتے ہیں کہ خدا کی غیرت اپنا نمونہ دکھائے گی اور انہیں ان کے جھوٹوں اور بہتانوں کی سزا چکھائے گی۔ پھر ہر دوست اور دشمن دیکھ لے گا کہ خدا کا ہاتھ کن کے ساتھ ہے۔ یہ لوگ اپنی غرض کو پورا کرنے کیلئے ایسے ایسے جھوٹ بولتے ہیں کہ تعجب ہوتا ہے۔ قادیان میں بھی بعض منافق طبع لوگ ہیں جو بظاہر بڑا اخلاص اور محبت ظاہر کرتے ہیں مگر ان کے تعلقات اور خط و کتابت ان لوگوں سے اب تک جاری ہے وہ بھی اپنے آپ کو احمدی ہی کہتے ہیں۔ ایسے لوگ خدا تعالیٰ کو لغو اور فضول سمجھتے ہیں اس لئے وہ خدا تعالیٰ سے کسی فائدہ کی امید نہ رکھیں۔ خدا تعالیٰ نے مجھے بعض منافقوں کی شکلیں اندھیرے میں دکھائی ہیں۔ وہ منافق طبع لوگ خدا تعالیٰ کے فضل و کرم سے اگر ہم حق پر ہیں اور یقیناً حق پر ہیں تو خود کیا، اگر ان کے ساتھ بادشاہ بھی مل جائیں اور ہمارا کچھ بگاڑنا چاہیں تو کچھ نہیں بگاڑ سکتے۔ بھلا منافق ڈرپوک ہمارا کیا بگاڑ سکتے ہیں؟؟

درحقیقت ایسے لوگ اپنی تباہی کیلئے خود ہی سامان مہیا کر رہے ہیں اور وہ خود اپنے اور آپ کو تباہ اور برباد کرتے ہیں اور اس کے مقابل خدا تعالیٰ کے ملائکہ کی مدد ہمارے ساتھ ہے۔ ان کو منافق بننے کی کیا ضرورت ہے اب وہ کس سے ڈرتے ہیں وہ اپنی دنیا کیلئے دین کو کیوں تباہ کر رہے ہیں کیا ان کو قادیان سے باہر دنیاوی مفاد نہیں مل سکتے جب گورنمنٹ نے اس قدر آزادی دے رکھی ہے ہر جگہ امن و آرام کے ساتھ وہ ملازمت کر سکتے ہیں۔ ایسے لوگوں کو باہر ہر طرح کی ملازمت مل سکتی ہے۔ پھر وہ تھوڑے سے فائدہ کیلئے اپنے ایمان کو کیوں ضائع کرتے ہیں۔ عبداللہ بن ابی ابن سلول منافق سے یہ لوگ منافقت میں بڑھ کر ہیں کیونکہ وہ تو اس بات سے ڈرتا تھا کہ اگر میں نے مسلمانوں کے خلاف کیا تو مجھ پر تلوار چل جائے گی مگر اب ان منافقوں پر کون سی تلوار ہے جو ان کو ایسے کاموں پر مجبور کر رہی ہے۔ پس ایسے لوگ دین کو بھی ضائع کرتے ہیں اور دنیا کو بھی۔ ایسے لوگ درحقیقت خدا کے کاموں کو لغو سمجھتے ہیں ہم انسان ہیں ہم سے بھی غلطیاں ہوتی ہیں مگر ہماری غلطیوں کو چھپانے کیلئے خدا تعالیٰ ہم پر ایسے الزام لگواتا ہے جن کو ہم نے کیا نہیں۔ پس ہم اس بات سے خوش ہوتے ہیں کہ ہماری غلطیوں کے بدلے میں ہمارا دشمن ہمیں وہ الزام دیتا

ہے جن کے ہم مرتکب نہیں۔ لیکن وہ شخص جو بلا وجہ اور بغیر دیکھنے غلطی کے اور ہی اعتراض کرتا اور الزام دیتا ہے خدا تعالیٰ اسے ضرور پکڑے گا کیونکہ وہ ہمیں ایسا الزام دیتا ہے جن کے ہم مرتکب نہیں۔

پس یہ لوگ ایسے الزام دے کر اور بُرے اعتراض کر کے درحقیقت اپنی ہلاکت کا سامان مہیا کر رہے ہیں۔ وہ شخص جو چوری نہیں کرتا اور کسی ایسے فعل کی وجہ سے جیل خانہ میں بھیج دیا جاتا ہے جو اس نے کیا نہیں اور اس کے دوست بھی جانتے ہیں کہ اس نے یہ جرم تو نہیں کیا وہ اس پر بدظنی نہیں کرتے ایسا شخص جیل خانہ میں جانے سے خوش ہوتا ہے کہ جس جُرم کی وجہ سے مَیں جیل خانہ میں آیا ہوں وہ مَیں نے نہیں کیا۔ اور در پردہ جس غلطی کی سزا اسے مل رہی ہے وہ دشمن پر مخفی کر دی گئی ہے اور ایسے فعل کو اس کی طرف منسوب کر دیا ہے جو اس نے کیا نہیں مگر اس پر الزام دینے والا تو خدا تعالیٰ کے نزدیک بڑا مجرم ہے۔ پس اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ کیا ایسے مفسد اور مصلح کبھی برابر ہو سکتے ہیں؟ ایسا ہونا ناممکن ہے کیونکہ خدا تعالیٰ فرماتا ہے **اَفَنَجۡعَلُ الۡمُتَّقِیۡنَ کَالۡفُجَّارِ**[1] کیا ہم متقیوں اور فاجروں کو برابر کر دیں گے؟ یہ ہرگز نہیں ہوسکتا کہ دونوں برابر ہوں ایسے لوگ کبھی خدا تعالیٰ کی پکڑ سے چھوٹ نہیں سکتے وہ ضرور ایسے لوگوں کو سزا دے گا۔

خدا تعالیٰ دونوں فریقوں کے ساتھ ایک ہی قسم کا معاملہ نہیں کرتا فریق مخالف تو اپنی تباہی کے بواعث خود ہی پیدا کر رہا ہے۔ ہر ایک وہ چیز جس کے ذریعہ سے انسان خدا تعالیٰ کے راستے سے دور ہوتا ہے اللہ تعالیٰ اس سے ہمیں بچاوے۔ آمین

(الفضل ۱۸۔ اگست ۱۹۶۵ء)

---

[1] صٓ: ۲۸ تا ۳۰

# (۹۴)

# عزّت اور کامیابی محنت کے بغیر حاصل نہیں ہوتی

(فرمودہ ۲۴۔دسمبر ۱۹۱۵ء)

تشہد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کے بعد حضور نے مندرجہ ذیل آیات کی تلاوت فرمائی:۔

اَلَمۡ نَشۡرَحۡ لَكَ صَدۡرَكَ ۔وَوَضَعۡنَا عَنۡكَ وِزۡرَكَ۔ الَّذِیۡۤ اَنۡقَضَ ظَهۡرَكَ۔ وَرَفَعۡنَا لَكَ ذِكۡرَكَ ۔فَاِنَّ مَعَ الۡعُسۡرِ يُسۡرًا ۔اِنَّ مَعَ الۡعُسۡرِ يُسۡرًا ۔فَاِذَا فَرَغۡتَ فَانۡصَبۡ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارۡغَبۡ۔[1]

اس کے بعد فرمایا:۔

دنیا کی کوئی ترقی اور کوئی کامیابی کوئی عزت اور کوئی رتبہ کوئی درجہ اور کوئی امتیاز ایسا نہیں ہے جو بغیر محنت اور کوشش کے انسان کو حاصل ہو سکے۔جس قدر کوئی چھوٹی کامیابی ہوگی اس کے لحاظ سے انسان کو بھی تھوڑی ہی محنت اور مشقّت برداشت کرنی پڑے گی اور جس قدر بڑی کامیابی اور بڑا مدعا ہوگا اسی قدر اس کے حصول کیلئے بہت کوشش اور محنت کرنی پڑے گی۔

تو چھوٹے سے چھوٹے کام میں بھی انسان کو کچھ نہ کچھ محنت اور مشکل ضرور پیش آتی ہے سوائے ان چیزوں کے حصول کے جن کی انسان کو ہر وقت اور ہر لحہ ضرورت رہتی ہے اور جن کے بغیر وہ ایک دم بھی زندہ نہیں رہ سکتا۔ باقی جس قدر بھی چیزیں ہیں وہ اسی قسم کی ہیں کہ ان کے لئے انسان کو ضرور تھوڑی بہت محنت مشقّت برداشت کرنی پڑتی ہے۔ وہ چیزیں جو بغیر محنت کے حاصل ہوتی ہیں اور جن پر انسان کی بقا منحصر ہے اور جن کا ہر وقت وہ محتاج

ہے ان میں سے ایک ہوا ہے۔اس کی انسان کو سوتے بھی جاگتے بھی چلتے بھی پھرتے بھی بیٹھتے بھی کھاتے بھی پیتے بھی پہنتے بھی اتارتے بھی غرضیکہ ہر وقت اور ہر گھڑی ضرورت ہے اور ہر ایک انسان ہر حالت میں ہوا کا محتاج ہے اور کوئی ایسا وقت انسان پر ایسا نہیں آتا کہ وہ ہوا سے مستغنی ہو۔

کبھی ایسا نہیں ہوگا کہ کوئی سوئے اور سانس نہ لے اور پھر زندہ اٹھ کھڑا ہو۔کبھی ایسا نہیں ہوگا کہ کوئی پئے اور سانس نہ لے۔ بلکہ ہر آن اور ہر حالت میں ہر انسان اس کو استعمال کرتا ہے لیکن خدا نے اس کیلئے کوئی قیمت اور کوئی محنت نہیں رکھی۔تم کبھی کسی انسان کو نہ دیکھو گے کہ وہ ہوا کے حصول کیلئے کوشش کر رہا ہو بلکہ خدا تعالیٰ کی چلائی ہوئی ہوا خود بخود اس کے پھیپھڑوں میں چلی جاتی اور اس کو زندہ رکھتی ہے لیکن وہ دوسری چیزیں جن کا انسان محتاج ہے لیکن ہوا سے کم درجہ پر محتاج ہے ان کے حصول کیلئے ضرور محنت کرنی پڑتی ہے۔تم نے کبھی نہیں دیکھا ہوگا کہ پانی جیسی ضروری چیز جس کے بغیر انسان دو یا تین دن کے اندر مر جاتا ہے یا کھانے جیسی ضروری چیز جس کے بغیر پانچ دس دن تک زندہ رہ سکتا ہے کسی کے منہ میں پانی یا کھانا خود بخود چلا گیا ہو۔ پانی کبھی خود بخود منہ میں نہیں جاتا۔اسی طرح روٹی کبھی اپنے آپ منہ میں نہیں چلی جاتی۔لیکن ہوا خود بخود جاتی اور ہر وقت جاتی ہے کیوں؟ اس لئے کہ اس کے بغیر تو انسان ایک سیکنڈ بھی زندہ نہیں رہ سکتا۔لیکن کھانے پینے کے بغیر کچھ عرصہ رہ سکتا ہے۔اور ہر وقت ان کی ضرورت نہیں رہتی۔تو چونکہ ان کے بغیر انسان کچھ وقت تک زندہ رہ سکتا ہے اس لئے خدا تعالیٰ نے ان کے حصول کیلئے کچھ نہ کچھ محنت رکھ دی ہے۔اور وہ ہر ایک امیر سے لے کر غریب تک کو کرنی پڑتی ہے۔

دیکھو پانی کیلئے اول تو یہ محنت کرنی پڑی ہے کہ کنواں کھودا جاتا ہے۔لیکن اگر کنواں کھدا ہوا بھی ہو تو پھر اس سے پانی نکالنا پڑتا ہے اور اگر گھڑوں میں بھی سقّہ ڈال جائے تو گھڑے سے نکالنا پڑتا ہے اور اگر کوئی گھڑے سے بھی ڈال دے تو منہ میں ڈال کر حلق سے نیچے کرنا پڑتا ہے۔لیکن اگر کوئی پانی کے پینے کیلئے یہ کہے کہ خود بخود ہی منہ میں چلا جائے اور پھر خود بخود ہی پیٹ میں چلا جائے تو یہ کبھی نہیں ہوسکتا۔اسی طرح کھانے کیلئے ہے۔انسان کو ضرور کچھ نہ کچھ محنت کرنی پڑتی ہے اگر سب کچھ تیار بھی مل جائے تو بھی لقمہ توڑ کر منہ میں ڈالنے، دانتوں سے چبانے اور حلق سے نگلنے کی محنت ضرور گوارا کرنی پڑے گی۔پس ہم دنیا میں

دیکھتے ہیں کہ وہ چیزیں جن کا انسان ہر وقت محتاج ہے مگر کچھ عرصہ کیلئے صبر بھی کر سکتا ہے۔ان کیلئے یہ شرط خدا تعالیٰ نے لگا دی ہے کہ وہ بغیر محنت کے حاصل نہیں ہو سکتیں، دوسری چیزوں کا توٹھکانہ ہی نہیں۔یہی دیکھ لو کہ لڑکے جب باہر بیر کھانے کیلئے جاتے ہیں تو کئی دفعہ ایسا ہوتا ہے کہ بیروں کی خاطر جھاڑیوں کے کانٹوں سے ان کے ہاتھ لہولہان ہو جاتے ہیں اور ایک بیر کی خاطر کانٹوں میں ہاتھ ڈالتے اور چُن کر نکالتے ہیں۔خون بہہ رہا ہے مگر وہ بڑے خوش ہوتے اور کہتے ہیں کیا مزے کا بیر ہے اور کیسا میٹھا ہے۔ یہ تو بچوں کی مثال ہے اگر اس سے آگے چلو تو جتنا بڑا کسی کا مدعا پاؤ گے اتنی ہی بڑی اسے محنت اور مشقت کرتے بھی دیکھو گے۔طالب علموں کی پڑھائی کو ہی لے لو۔لڑکے پڑھائی میں محنت کرنا بہت ضروری اور لابُدّی سمجھتے ہیں اس لئے کہ وہ جانتے ہیں کہ اس کے حاصل کر لینے سے زندگی آرام اور آسائش سے گذرے گی۔تو طالب علم علم کے حصول کیلئے بہت ہی محنتیں کرتے ہیں۔بلکہ بعض تو مسلول ہو کر مر بھی جاتے ہیں ان کو اپنا مدعا ابھی حاصل بھی نہیں ہوتا کہ وہ اس کے حصول میں اپنی جان بھی دے دیتے ہیں۔پھر جو اپنے مدعا کو پہنچتے ہیں وہ بہت نفس کشی اور محنت کے بعد پہنچتے ہیں۔گویا ہر روز مر مر کر علم حاصل کرتے ہیں یہ کبھی نہیں ہوگا کہ کوئی انسان علم کے سیکھنے کیلئے نہ محنت کرے اور نہ کوشش لیکن سوتا ہوا اٹھے تو سب علموں سے واقف ہو جائے یا گھر بیٹھا رہے اور مدرسہ میں نہ جائے تو عالم بن جائے اور اسے سارے علوم آجائیں۔پھر اس موجودہ جنگ کو ہی دیکھ لو کہ اس میں کس قدر خونریزی ہو رہی ہے۔ہزار ہا انسان فنا ہو رہا ہے اور کروڑوں کا گولہ بارود خرچ ہو رہا ہے۔اور دیگر اخراجات اس قدر ہیں کہ ایک دن میں ایک ایک سلطنت کا اتنا خرچ اُٹھ جاتا ہے جتنی بڑی بڑی ریاستوں بلکہ حکومتوں کی سالانہ آمدنی ہوتی ہے۔فقط ایک سلطنت برطانیہ نے اعلان کیا تھا کہ چار گھنٹے کی جنگ میں جو صرف پچاس گز زمین حاصل کرنے کیلئے تھی اس قدر گولہ بارود خرچ ہوا ہے کہ جتنا ٹرانسوال[۲] کی اڑھائی سال کی لڑائی میں خرچ ہوا تھا۔تو اس جنگ میں جو گولہ بارود استعمال ہو رہا ہے اس کے ایک ایک گولے کی قیمت پندرہ پندرہ سو روپیہ ہوتی ہے۔پھر ایسے گولے برسات کی طرح دشمن کی فوج پر پڑتے ہیں اس سے حساب کر لو کہ کس قدر روزانہ خرچ صرف گولہ بارود پر ہوتا ہے لیکن جانتے ہو اس قدر خرچ کرنے کی کیا وجہ ہے؟ وجہ یہ ہے کہ ہر ایک سلطنت یہ کہتی ہے کہ ہماری قوم کی آزادی نہ چِھن جائے۔اس غرض کیلئے خون کے دریا بہائے جا رہے

ہیں، روپیہ بے انتہا خرچ کیا جا رہا ہے، وقت خرچ کیا جا رہا ہے۔ پھر فتح جس کی قسمت میں ہوگی اس کو حاصل ہوگی۔ مگر دیکھتے ہو محنت کس قدر ہو رہی ہے کتنے ہی ایسے گھر ہیں جنہوں نے اس آزادی کیلئے تلوار اٹھائی لیکن سب مارے گئے اور اب ان گھروں میں کوئی مرد نہیں۔ اخبارات میں اس قسم کے حالات چھپتے رہتے ہیں کہ فلاں کے گھر میں سات مرد تھے ساتوں جنگ میں مارے گئے۔ لیکن اس طرح مرنے سے کمی نہیں آتی بلکہ ان کی جگہ اور کھڑے ہو جاتے ہیں۔ ایک مر کر گرتا ہے تو دوسرا اس کی جگہ کھڑا ہو جاتا ہے اور یہ سب کچھ اس لئے ہے کہ اپنی قوم کی عزت اور آزادی برقرار رہے۔

غرض کوئی چیز ایسی نہیں جو بغیر محنت کے حاصل ہو۔ پانی اور کھانے سے لے کر بڑی سے بڑی حکومت تک کے تمام کے تمام مقاصد ایسے ہیں جو محنت کے بغیر حاصل نہیں ہو سکتے پھر کون نادان ہے جو یہ کہے یا سمجھے کہ خدا تعالیٰ سے تعلق گھر بیٹھے بغیر محنت اور کوشش کے ہو جائے جبکہ علم، دولت، عہدہ، رتبہ، روٹی، پانی خود بخود حاصل نہیں ہوتے۔ بلکہ ان کیلئے محنت کرنی پڑتی ہے تو پھر خدا تعالیٰ سے تعلق کس طرح بغیر کوشش کے ہو سکتا ہے اس کیلئے تو بڑی بڑی قربانیاں اور محنتیں کرنی پڑتی ہیں تب انسان کامیاب ہوتا ہے لیکن یہ محنتیں اور کوششیں اس کامیابی کے سامنے جو خدا تعالیٰ کے ساتھ تعلق پیدا کرنے سے حاصل ہوتی ہیں کچھ بھی مقابلہ نہیں کر سکتیں مجھے اخباروں میں اس قسم کی باتیں دیکھ کر حیرت ہوا کرتی ہے کہ فلاں مقام پر اتنے سَو گز زمین حاصل کرنے کیلئے اتنے آدمی مارے گئے ہیں اور پھر ساتھ ہی یہ بھی لکھا ہوتا ہے کہ اس قربانی کے مقابلہ میں ہمیں فائدہ بہت زیادہ ہوا ہے۔ بات اصل میں یہ ہے کہ جب انعام بڑا ہو تو اس کے حصول کیلئے خواہ کتنی ہی محنت اور مشقت کیوں نہ برداشت کرنی پڑے، اس کی پرواہ نہیں کی جاتی۔ دیکھو علم کے پڑھنے میں کتنا روپیہ اور وقت صرف کیا جاتا ہے۔ اور کس قدر محنت کرنی پڑتی ہے لیکن کیا کبھی کسی نے علم پڑھنا اس لئے بھی چھوڑ دیا ہے کہ اس کیلئے روپیہ خرچ کرنا پڑتا ہے یا محنت کرنی پڑتی ہے ہرگز نہیں کیوں اس لئے کہ اس روپیہ اور محنت کے بعد جو چیز ملتی ہے وہ بہت بیش قیمت ہے اور جہاں انعام بڑا ہوتا ہے وہاں قربانی بھی بڑی کرنی پڑتی ہے لیکن ساتھ ہی یہ بھی ہے کہ جہاں انعام بڑا ہو اس کیلئے جو قربانی کی جاتی ہے اس کو بے حقیقت سمجھا جاتا ہے۔

لیکن کوئی یہ خیال نہیں کرتا کہ اللہ تعالیٰ جو خالق ہے مالک ہے رازق ہے وہ مل جائے

تو اس کیلئے محنتیں اور تکلیفیں اٹھانا کیا چیز ہیں۔اس وقت میں نے جو سورہ پڑھی ہے اس میں خدا تعالیٰ نے اسی طرف متوجہ کیا ہے۔خدا تعالیٰ نے یہ سورہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو مخاطب کر کے فرمائی ہے لیکن میرے نزدیک قرآن شریف کی کوئی آیت ایسی نہیں جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو مخاطب کر کے فرمائی گئی ہو اور دوسرے لوگ بھی اس کے مخاطب نہ ہوں۔اس میں شک نہیں کہ بعض آیات ایسی ہیں کہ اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم مخاطب ہوں تو ان کے اور معنی ہوں گے اور اگر ہم مخاطب ہوں تو اور۔لیکن یہ بھی یاد رکھنا چاہیئے کہ قرآن شریف کی آیتوں کے کئی کئی معنے ہوتے ہیں۔اس وقت میری غرض اس سورہ کے وہ معنی بیان کرنا نہیں جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے مخاطب ہونے کی صورت میں ہیں بلکہ وہ معنے بیان کرنے ہیں جو ہمارے متعلق ہیں۔

یہ ایک صاف بات ہے کہ وہ انسان جس کو اپنے کام اور کوشش کا نتیجہ معلوم ہو جس شوق اور محنت سے کام کرتا ہے،اس شوق اور محنت سے وہ شخص نہیں کرتا جسے کوئی امید نہ ہو۔اسی بات کو مدنظر رکھ کر خدا تعالیٰ فرماتا ہے اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۔اے انسان ! کیا ہم نے تیرا سینہ نہیں کھول دیا۔اب دیکھنا یہ ہے کہ سینہ کھولنے سے کیا مراد ہے۔آیا سینہ چاک کیا گیا یا کچھ اور؟اس کے متعلق خدا تعالیٰ نے قرآن مجید میں دوسری جگہ بیان فرما دیا ہے فَمَنْ يُّرِدِ اللّٰهُ اَنْ يَّهْدِيَهٗ يَشْرَحْ صَدْرَهٗ لِلْاِسْلَامِ [۳] پس جس کو خدا تعالیٰ چاہتا ہے کہ ہدایت دے اس کا سینہ اسلام کیلئے کھول دیتا ہے۔اس آیت سے معلوم ہوا کہ اسلام کو قبول کرنے کی توفیق کے معنے سینہ کھولنے کے ہیں۔تو اسلام کیلئے سینہ کا کھلنا شرح صدر ہے اب سوال ہوتا ہے کہ اسلام کو قبول کرنے کا نام کیوں شرح صدر رکھا گیا ہے۔اور دوسرے مذاہب بھی یہی کہتے ہیں کہ ہمارا دین طمانیت دینے والا مذہب ہے۔اور ایسے لوگ بھی ہوتے ہیں جو اپنے اپنے مذہب پر پورا اطمینان رکھتے ہیں اس لئے ان مذاہب کے متعلق بھی کیوں نہ یہی کہا جائے۔لیکن یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ یہ صرف اسلام کیلئے استعمال ہو سکتا ہے اور اسلام نے ہی کیا ہے اور اس میں بہت بڑی حکمت ہے کہ گو عرفاً ہم دوسرے مذاہب کیلئے بھی شرح صدر کا لفظ بول سکتے ہیں لیکن اصل میں صرف اسلام ہی اس کا مصداق ہے کیونکہ دوسرے مذاہب والے لوگ اپنے مذہب کے سچا ہونے کے متعلق دلیل کوئی نہیں رکھتے بلکہ وراثتاً اس پر شرح صدر رکھتے ہیں اور اسلام اپنے ساتھ دلائل رکھتا ہے،کوئی بات رسمی طور

پر یا وراثتاً نہیں منواتا۔ اس لئے اصل میں شرح صدر اسی کا ہوتا ہے تو خدا تعالیٰ نے فرمایا۔ اے انسان! کیا ہم نے تجھے ایسی جگہ پر کھڑا نہیں کر دیا کہ تو ضد اور ہٹ کی وجہ سے یا بہ تقلید آبائی مسلمان بنا رہے بلکہ ہم نے تجھے ایسے دلائل اور براہین دیئے ہیں اور ایسی مضبوط جگہ پر کھڑا کیا ہے کہ تجھے کبھی وہم بھی نہیں آسکتا کہ اسلام جھوٹا ہے یا اس کی کوئی بات غلط ہے۔ اب بتاؤ کہ کیا یہ ایک بہت بڑا انعام نہیں؟ کہ انسان کو خدا تعالیٰ ایسے مذہب کا پیرو بنائے جس کی نسبت کبھی وہم بھی نہ آسکتا ہو کہ جھوٹا ہے اور پھر اس مذہب پر چل کر انسان خدا تعالیٰ کو اسی دنیا میں دیکھ لے اس سے بڑھ کر اور کیا انعام ہوسکتا ہے۔ دوسرے مذاہب والے گو ماں باپ کی وجہ سے یا قومی لحاظ سے اپنے اپنے مذاہب پر شرح صدر رکھیں۔ لیکن جب بھی عقل کی روشنی ان کو پہنچے گی اور وہ اپنے مذہب کے اصولوں پر غور کریں گے تو سمجھ لیں گے کہ ہمارے پاس کوئی دلائل اور براہین نہیں ہیں۔

ایک دفعہ ایک پادری سے میری گفتگو ہوئی۔ پہلے روز مسئلہ وحدانیت پر بات چیت ہوئی تو کہنے لگا کہ یہ ایک باریک مسئلہ ہے ایشیائی دماغ اس کو نہیں سمجھ سکتے۔ میں نے کہا۔ مسیحؑ بھی تو ایشیائی ہی تھے کیا ان کو بھی اس کی سمجھ آئی تھی یا نہیں۔ اس پر خاموش ہو گیا اور کہنے لگا۔ اچھا گفتگو کریں گے۔ دوسرے دن پھر میں اس کے پاس گیا وہ مجھے جانتا نہ تھا۔ اس دن مسئلہ کفارہ پر بحث ہوئی۔ آخر کار بہت گھبرایا۔ کبھی عینک اُتارتا۔ کبھی ادھر جھانکتا کبھی اُدھر۔ اور آخر کہنے لگا کہ میں اس مسئلہ کو اس لئے مانتا ہوں کہ عیسائیوں کے گھر میں پیدا ہوا ہوں۔ ورنہ میرے پاس اس کے متعلق کوئی دلائل نہیں ہیں۔ تو اس میں کچھ شک نہیں کہ اسلام کے سوا جس قدر بھی دوسرے مذاہب ہیں وہ ایسی باتوں کے متعلق تو کچھ نہ کچھ دلائل رکھتے ہیں جو اسلام کے مطابق ہیں۔ اور وہ بھی اسلام ہی کے سنے سنائے۔ لیکن وہ جو اسلام کے خلاف ہیں۔ ان کی ان کے پاس کوئی دلیل نہیں ہے یونہی ان کے معتقد ہیں اور اسی وقت تک ان پر شرح صدر رکھتے ہیں جب تک کہ ان کے متعلق انہوں نے سوچا نہیں یا غور نہیں کیا۔ جس طرح ایک پاگل اپنے آپ کو بادشاہ کہتا ہے اور اس پر شرح صدر بھی رکھتا ہے کیوں اس لئے کہ وہ اس حقیقت کو سوچ نہیں سکتا۔ کہ مَیں کیا ہوں اسی طرح ایک کافر کا کفر پر شرح صدر ہوتا ہے۔ لیکن اس لئے نہیں کہ وہ اپنے پاس اسکی تائید میں کوئی معقول دلائل اور براھین رکھتا ہے بلکہ اس لئے کہ اس کو کفر وراثتاً ملا ہوتا ہے اور وہ اس کے متعلق سوچتا

نہیں اور غور نہیں کرتا۔ لیکن اسلام ایک ایسا مذہب ہے کہ اس کی باتوں پر جتنا بھی کوئی غور کرے اور سوچے اتنا ہی اس کے دل پر اس کی سچائی اور صداقت نقش ہوتی جاتی ہے اور شرح صدر ہوتا جاتا ہے اور باریک در باریک باتیں کھلتی جاتی ہیں۔

یہی اسلام اور دیگر مذاہب میں ایک بہت بڑا فرق ہے کہ ان پر غور و فکر کرنے سے انسان کشیدہ خاطر ہوتا اور جس قدر زیادہ غور کرے اتنا ہی زیادہ بدظن ہوتا جاتا ہے۔ لیکن اسلام کے مسائل پر جتنا بھی زیادہ غور کیا جائے اتنا ہی زیادہ گرویدہ ہوتا ہے یہی وجہ ہے کہ اگر کوئی اسلام کے متعلق شک میں ہوتا ہے یا کسی بات کو غلط سمجھتا ہے تو اسی لئے کہ اس نے اسلام کے متعلق غور نہیں کیا ہوتا اور اچھی طرح سوچا نہیں ہوتا۔ تو اس آیت کے یہ معنے ہیں کہ اے مسلمان! کیا ہم نے تجھے اسلام جیسے مذہب پر کھڑا نہیں کیا۔ اور براہین اور دلائل سے تیرا شرح صدر نہیں کیا۔ ضرور کیا ہے تو جب تجھ کو ہم سے یہ نعمت حاصل ہوئی ہے تو تجھے معلوم ہے کہ تیرا فرض کیا ہے تو دیکھ ایک کافر جس کو ورثہ میں اپنا مذہب ملا ہوتا ہے اور وہ اس کے سچے ہونے کی کوئی دلیل اپنے پاس نہیں رکھتا وہ اپنے مذہب کے پھیلانے کے متعلق کیا کیا کوششیں کر رہا ہے تو پھر تو جو اسلام کو سچا سمجھتا ہے اور ورثہ کے طور پر نہیں بلکہ دلائل اور براہین کے ساتھ، تو تجھے اس کے پھیلانے کیلئے کس محنت اور ہمت سے کام کرنا چاہیئے۔

خدا تعالیٰ نے پہلی حجت ہر ایک مسلمان پر اس طرح فرمائی کہ اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ۔ کیا اسلام کی وجہ سے ہم نے تیرا سینہ نہیں کھول دیا۔ یعنی اسلام کے متعلق سب باتوں کے تجھے براہین اور دلائل دے دیئے ہیں۔ اب تو سمجھ کہ تجھے کس محنت اور کوشش سے کام لینا چاہیئے۔

پھر فرمایا: وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ۔ جب انسان کو کوئی کام بتایا جائے تو اس کو یہ مشکل پیش آتی ہے کہ اب میں اسے کروں تو کیونکر کروں۔ اس وقت اس کے سامنے دو باتیں ہوتی ہیں ایک یہ کہ جس طرح میں کام کرنا چاہتا ہوں یہ درست اور ٹھیک ہے یا نادرست اور غلط۔ دوسری یہ کہ کونسا طریق ایسا ہے کہ میں اس آسانی سے کرسکوں اور ناواقفی کا جو بوجھ مجھ پر پڑا ہوا ہے اس کو اتار دوں۔ واقعہ میں جب تک کسی کام کے کرنے کا طرز اور طریق معلوم نہ ہو انسان پر ایک بہت بڑا بوجھ ہوتا ہے لیکن جب اس کے کرنے کا

کوئی راستہ معلوم ہو جائے تو وہ بوجھ اُتر جاتا ہے۔ اسی لئے گورنمنٹ برطانیہ نے جو ایک بہت دانا گورنمنٹ ہے ہر ایک محکمہ کے کاروبار کے فارم اور نقشے بنا دیئے ہیں تا جو کوئی بھی کام کرے وہ آسانی سے کر سکے۔ اس طرح ہر ایک انسان سہولت سے کام کر سکتا ہے لیکن اگر ایسا نہ ہوتو ہزارہا ملازم بھی اس قدر کام نہ کر سکیں جس قدر موجودہ صورت میں چند آدمی کر لیتے ہیں تو کام کرنے والے کو کام کے طریق بتا دینا ایک بڑی مدد اور تائید ہوتی ہے اور اگر ایسا نہ کیا جائے تو ہر ایک انسان کام کے بوجھ کو نہیں اٹھا سکتا تو خدا تعالیٰ نے فرمایا کہ یہی نہیں کہ جس راستہ کی طرف تم لوگوں کو بلاتے ہو اس کیلئے ہم نے تمہیں بڑے بڑے دلائل اور براہین دے دیئے ہیں بلکہ یہ بھی کہ وہ بوجھ جس کو انسان آپ اٹھانا چاہتا تھا اور اس نے اس کی کمر توڑ دی تھی، ہم نے اس کو بھی دور کر دیا۔ یعنی خدا نے اپنے تک پہنچنے کا طریق اور رستہ بھی خود ہی بتا دیا۔ دیکھو جتنی قوموں نے خدا تعالیٰ کے پاس اپنی عقل سے پہنچنا چاہا ان کی کمر ٹوٹ گئی ہے اور وہ ہرگز کامیاب نہیں ہو سکیں۔

اس زمانہ میں ایسی قوم کی تازہ مثال برہمو سماج کی ہے تو خدا تعالیٰ نے فرمایا کہ ایک ایسا بوجھ جس نے تیری کمر کو توڑ دینا تھا اس کو ہم نے اٹھا دیا ہے۔ چنانچہ خدا تعالیٰ نے قرآن کریم کے ذریعہ وہ سب باتیں بتا دی ہیں کہ جن کی ہدایت انسانی کیلئے ضرورت تھی اب انسان کا اتنا ہی کام ہے کہ قرآن شریف کو کھول کر پڑھ لے اور ان پر عمل کرنا شروع کر دے۔ اب بوجھ ہلکا ہو گیا اور کمر سیدھی ہو گئی۔ تو فرمایا وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۔ پھر انسان کو خیال آتا ہے کہ جو کام میں کر رہا ہوں یہ اچھا ہے اور اس کے کرنے کا طریق بھی مجھے معلوم ہو گیا ہے لیکن اس کا کوئی نتیجہ بھی ہوگا یا نہیں۔ اس کیلئے فرمایا وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۔ اس کا فائدہ یہ ہوگا کہ تمہارا درجہ اتنا بلند ہوگا اتنا بلند ہوگا کہ تم کیا تمہارا ذکر بھی بلند کر دیا جائے گا۔ یہ بہت بڑا درجہ ہے کیوں؟ اس لئے بہتیرے انسان ایسے ہوتے ہیں جو آپس میں درجہ کے لحاظ سے تو برابر ہوتے ہیں لیکن ذکر میں برابر نہیں ہوتے۔ مثلاً کسی سلطنت کے وزراء کو ہی لے لو، بعض کو گو بہت عرصہ گزر چکا ہے لیکن ان کے نام اب تک مشہور ہیں اور بعض کو کوئی جانتا بھی نہیں۔ انگریزوں کی سلطنت کے بھی بہت سے وزیر ہیں لیکن ذکر بلند چند کا ہی ہے تو ذکر کا بلند ہونا خاص خاص لوگوں کے حصہ میں آتا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ہم نے تیرا ذکر بہت بلند کر دیا ہے۔ یعنی اگر کوئی میرے اس بتائے ہوئے راستہ پر چلے گا تو کوئی

اس کا نام مٹا نہیں سکے گا ۔ دیکھ لو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تو خَاتَمَ النَّبِيِّن تھے ۔آپ کا کیا ذکر ہے دوسرے لوگوں کو دیکھو جو قرآن کریم پر چلے کہ کتنا ان کا ذکر بلند ہوا۔آج اگر کوئی سکندر جیسے عظیم الشان بادشاہ کو علی الاعلان گالیاں نکالے تو نکال سکتا ہے یا گشتاسپ اور طھماسپ کو برا بھلا کہنا چاہے تو کہہ سکتا ہے۔فراعنہ مصر اور قیاصرہ قسطنطنیہ کو گالیاں دے سکتا ہے اور کوئی ہتھکڑی اس کے ہاتھوں میں نہیں پڑتی مگر اسلام کے بزرگوں کو کوئی گالیاں دے تو اسے معلوم ہو جائے کہ مسلمانوں کو کس طرح جوش آتا ہے اور ایک ایسی حکومت بھی جس کا اور مذہب ہے اس کے گرفتار کرنے کیلئے تیار ہو جاتی ہے۔حالانکہ اگر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اتباع نہ کرتے تو ان کی کیا حیثیت تھی ایک معمولی تاجر تھے لیکن جب وہ قرآن کریم کی تعلیم پر چلے تو لاکھوں آدمی ان کیلئے جانیں قربان کرنے کیلئے تیار ہیں۔

تو یہ ذکر بلند ہوا جو اور کسی کو حاصل نہ ہوا۔اس سے زیادہ حضرت مسیح موعودؑ کو دیکھ لو۔قادیان کی کیا ہستی تھی اور کون اسے جانتا تھا لیکن خدا تعالیٰ کی ایسی تائید اور نصرت ہوئی کہ جو کسی اور شہر کو حاصل نہ ہوئی۔جانتے ہو یہ کس طرح ہوئی۔اس طرح کہ ایک شخص نے ایسے وقت میں اس کے مشہور عام ہونے کے متعلق کہا جبکہ اس شخص کو گاؤں کے لوگ بھی نہ جانتے تھے اور پاس پاس کے گاؤں والے بھی ناواقف تھے۔آپ ایک حُجرے میں بیٹھنے والے تھے لیکن دیکھتے ہو اب وہی انسان ہے جو تمام دنیا میں بلند ہو گیا ہے۔انگلستان کے عوام لوگ جو نشۂ حکومت میں ہندوستانیوں کو کالے لوگ کہتے ہیں ان میں سے بُہتوں نے آپ کی غلامی کو اپنے لئے فخر سمجھا ہے۔انہی میں سے ایک نے مجھے لکھا ہے کہ میں کبھی نہیں سوتا جب تک کہ احمد مسیح موعود پر درود نہ بھیج لوں۔تو چونکہ اس انسان نے قرآن کریم کا عملی نمونہ پورے طور پر دکھایا۔اس لئے وہ لوگ جو اپنے آپ کو ذی وجاہت اور صاحب عزت سمجھتے تھے اور بڑے بڑے ہندوستانیوں کو کالا آدمی کہتے تھے، وہ نہیں سوتے مگر آپ پر درود بھیج کر۔تھوڑا ہی عرصہ ہوا ولایت سے ایک عورت نے لکھا تھا کہ ایک رات میں نے ٹیچنگز آف اسلام (Teachings of Islam) کو پڑھا۔اور پڑھ کر میری نیند اُڑ گئی اور مَیں ساری رات جاگتی رہی مَیں تھوڑا سا پڑھتی اور پھر غور کرتی کہ کیا ایسا لکھنے والا کوئی انسان دنیا میں ہو سکتا ہے۔پھر وہ لکھتی ہے کہ کاش! وہ پاک انسان زندہ ہوتا تو میں اس کو ہاتھ ہی لگا لیتی۔اور مجھے پورا یقین ہے اگر ہاتھ لگاتی تو روحانیت بجلی کی طرح میرے جسم میں داخل

ہوجاتی۔ اچھا اگر میں نے اس کو نہیں دیکھا تو یہی شکر ہے کہ اس کے دیکھنے والے کو ہی دیکھ لیا ہے۔ (یعنی چوہدری فتح محمد صاحب کو) تو یہ ذکر بلند ہوتا ہے۔ خدا تعالیٰ فرماتا ہے وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ۔ اے مسلم! تیرا ذکر بہت ہی بلند کیا جائے گا۔ یہ کتنا بڑا انعام ہے پھر فرمایا۔ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا۔ بعض آدمی ایسے ہوتے ہیں جن کا ذکر تو بلند ہوجاتا ہے لیکن ان کی ذات کو اس سے کچھ فائدہ نہیں پہنچتا۔ جیسے ایک فوجی آدمی اپنی بہادری اور جانثاری سے بہت بڑی فتح حاصل کرلے لیکن ساتھ ہی مارا بھی جائے تو گو اس کا نام مشہور ہوجائے گا لیکن اس کو کچھ فائدہ نہ ہوگا۔

اسی طرح یہاں بھی کسی کو خیال ہوسکتا تھا کہ ممکن ہے کہ میرا نام تو بلند ہوجائے لیکن مجھے کوئی فائدہ نہ پہنچے۔ اس لئے فرمایا اے مسلم! تو یہ خیال مت کر کہ اس رستہ میں تجھے کوئی غم، تکلیف اور دکھ اس قسم کا بھی آئے گا جس کا تجھے فائدہ نہ پہنچے گا۔ دنیا کے لوگ سکھ حاصل کرنے کیلئے بڑی بڑی محنتیں کرتے اور تکلیفیں اٹھاتے ہیں اور پھر بسا اوقات ایسا ہوتا ہے کہ وہ کچھ فائدہ نہیں اٹھا سکتے۔ لیکن ہمارے راستہ میں اگر ایک دکھ اور تکلیف برداشت کرنی پڑے تو ہم اس کے بدلہ میں دو سکھ دیں گے اور کوئی ذرا سی محنت اور کوشش بھی رائیگاں نہیں جانیں دیں گے۔ دیکھو اس لڑائی میں بہت بڑی تعداد انسانوں کی ماری جاچکی ہے لیکن طرفین سے ابھی تک کوئی نہیں تھکتا۔ کیوں؟ اس لئے کہ وہ کہتے ہیں کہ دنیاوی کامیابی حاصل ہو۔ لیکن دیکھو خدا تعالیٰ فرماتا ہے ہم ایک دکھ کے بدلہ تجھے دو سکھ دیں گے۔ یعنی ایک سُکھ اس دنیا میں اور ایک آخرت میں۔ پس اے مسلم! تو سوچ کہ تجھے دین اسلام کے پھیلانے میں کس قدر محنت اور کوشش کرنی چاہیئے۔

فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ۔ لیکن ہم یہ نہیں کہتے کہ تو دنیا کے کاروبار کو چھوڑ کر بیٹھ جا اور کوئی کام نہ کر بلکہ جب تو ان کاموں سے فارغ ہولے تو تجھے چاہیئے کہ خدا کے ملنے اور اس کا قرب حاصل کرنے کیلئے کوشش کرے۔ خدا تعالیٰ انسان کو فرماتا ہے کہ ہم تجھ سے اتنی قربانی نہیں چاہتے کہ سب کچھ چھڑا دیں بلکہ ہم یہ کہتے ہیں کہ یہ بھی کرو اور ہمارے ملنے کی کوشش بھی کرتے رہو۔ یہ خدا تعالیٰ نے انسان کیلئے آسانی کردی ہے۔ دنیا کے کام اس طرح نہیں ہوتے کہ دو کاموں میں انسان مصروف رہے۔ مثلاً اس طرح کہ فوجی سپاہی لڑے بھی اور کوئی دوسرا کام بھی کرے۔ یا طالب علم پڑھے بھی اور محنت مزدوری بھی کرے۔ لیکن خدا تعالیٰ

فرماتا ہے۔کہ فَإِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ہم ایسا نہیں چاہتے بلکہ اس طرح وَإِلَىٰ رَبِّكَ فَارْغَبْ کہ فُرصت کے وقت اپنے رب کی طرف رغبت کیا کر۔پس اس محنت کو دیکھا جائے اور پھر اس انعام کو دیکھا جائے اگر انعام سے اس کا مقابلہ کیا جائے تو اس کے مقابلہ میں محنت کچھ بھی نہیں۔پس ہر ایک مومن کو یہ محنت کر کے اس بڑے انعام کو ضرور حاصل کرنا چاہیئے۔اللہ تعالیٰ ہم سب کو اسلام پر شرح صدر عطا فرمائے اور ہمارے رستہ کو صاف کر دے۔ہماری کوششوں کو کامیاب اور بامراد کر دے قرآن شریف کی سمجھ عطا فرمائے اور اس طریق پر چلنے کی توفیق دے جس پر چل کر اس کی رضامندی حاصل ہو جائے۔آمین

(الفضل ۴۔جنوری ۱۹۱۶ء)

---

۱؎ الانشراح:۲تا آخر

۲؎ ٹرانسوال (TRANSVAAL) جمہوریہ جنوبی افریقہ کا شمالی صوبہ۔۱۸۳۶ء میں آباد کیا گیا۔۱۸۵۲ء میں اسے برطانیہ نے آزاد مملکت کی حیثیت سے تسلیم کیا۔زولو حکمرانوں سے مخاصمت کی بناء پر برطانیہ نے ۱۸۷۷ء پر اِس پر قبضہ کر لیا لیکن ۱۸۸۰ء میں ٹرانسوال کے باغیوں نے مجوبا کی پہاڑیوں کے قریب برطانوی فوجوں کو شدید ضرب لگائی جو بالآخر ٹرانسوال میں جمہوریت کی بحالی پر منتج ہوئی۔جنوبی افریقہ کی جنگ (۱۸۹۹ء۔۱۹۰۲ء) کے بعد اِسے برطانوی نو آبادی قرار دیا گیا۔۱۹۱۰ء میں اسے جنوبی افریقہ کی یونین میں بطور صوبہ شامل کر لیا گیا۔

(اردو جامع انسائیکلوپیڈیا جلد اول صفحہ ۴۱۵ مطبوعہ ۱۹۸۷ء لاہور)

۳؎ الانعام:۱۲۶

# (۹۵)

# جلسہ سالانہ صداقتِ مسیح موعود کا عظیم نشان ہے

(فرمودہ ۳۱۔ دسمبر ۱۹۱۵ء)

حضور نے تشہّد، تعوّذ اور سورۃ فاتحہ کی تلاوت کے بعد فرمایا:۔

پچھلے دنوں میں قدیم طریق کے ماتحت جیسا کہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے سنت قائم فرمائی تھی ہماری جماعت کے لوگ قادیان میں آئے اور پھر ان میں سے بہت سے چلے بھی گئے۔ یہ اجتماع بھی خدا تعالیٰ کی قدرت، طاقت اور حکمتوں کا نمونہ ہوتا ہے اور ہوا۔

بہت سے لوگ ایسے ہوں گے جو شاید دل میں یہ کہہ دیں کہ یہ اجتماع تو ہر سال ہی ہوا کرتا ہے۔ یہاں لوگ اکٹھے ہوتے ہیں اور پھر چلے جاتے ہیں، اس لئے یہ کوئی خاص بات نہیں۔ اور ممکن ہے کہ اسی وجہ سے ایسے لوگوں نے بہت سی باتوں پر توجہ نہ کی ہو مگر میں کہتا ہوں یہ سچ ہے کہ یہ اجتماع ہر سال ہوتا ہے۔ لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ جس طرح جسم کو ہر دن بلکہ دن میں دو دفعہ غذا کی ضرورت ہوتی ہے اسی طرح روح کو بھی ہر روز اور ہر وقت غذا کی ضرورت رہتی ہے۔ اور جس طرح وہ انسان جو دنیا کے پھندوں میں پھنسے ہوتے ہیں ہر وقت کھانے پینے کی فکر رکھتے ہیں تا کہ اپنے جسم کو قائم رکھیں اسی طرح ان لوگوں کیلئے جو اپنی روح کو محفوظ رکھنا چاہتے ہیں ضروری ہے کہ وہ روحانی غذا کے حاصل کرنے کی فکر میں لگے رہیں اور ہر بات اور ہر واقعہ سے روحانی غذا حاصل کریں کیونکہ جس طرح جس کو غذا نہ ملے تو سوکھ جاتا ہے اسی طرح جب روح کو بھی غذا نہیں ملتی تو وہ بھی سوکھ جاتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ لوگ جو اپنی روح کو ہمیشہ غذا نہیں دیتے بلکہ ایک دفعہ دے کر سمجھ لیتے ہیں کہ بس

یہی کافی ہے ان کی روح مردہ ہو جاتی ہے اور وہ آخر میں ضائع ہو جاتے ہیں۔ آپ لوگوں نے یہ کبھی نہیں دیکھا ہوگا کہ ایک شخص درخت لگائے اور اس کو ایک دفعہ پانی دے کر چھوڑ دے۔ بلکہ جب بھی ضرورت دیکھتا ہے پانی دیتا ہے اگر پانی دینا چھوڑ دے تو درخت سوکھ جاتا ہے اور کارآمد نہیں رہتا۔ اسی طرح وہ شخص جو اپنے دل میں ایمان کا درخت لگاتا ہے، اس کیلئے ضروری ہے کہ خدا تعالیٰ کی طرف سے جو حکمت اور معرفت کا پانی آتا ہے اسے دیتا رہے اور اگر ایسا نہیں کرے گا تو ایک دن اس کے ایمان کا درخت سوکھ جائے گا۔ پس یہ بات بہت ضروری ہے کہ ہر ایک وہ چیز جو خدا تعالیٰ کی قدرت اور حکمت کا نشان ہو اس پر انسان کو غور اور فکر کرنا چاہئیے کہ مجھے اس سے کیا روحانی غذا ملتی ہے۔

دنیا میں کئی قسم کے لوگ ہوتے ہیں ایک وہ جو اندھے ہوتے ہیں اور ایک وہ جو سوجاکھے۔ اندھے وہ ہوتے ہیں جو اپنے رستہ کی اور ارد گرد چیزوں کو دیکھ نہیں سکتے اور سوجاکھے وہ جو دیکھ سکتے ہیں۔ اسی طرح روحانیت میں بھی اندھے اور سوجاکھے ہوتے ہیں یعنی اندھے وہ جو روحانیت کے سامان اور نشانات ہوتے ہوئے نہیں دیکھتے اور ان سے فائدہ نہیں اٹھاتے۔ دنیا میں بھی انہیں لوگوں کو اندھا کہا جاتا ہے جو چیزوں کے موجود ہونے کے باوجود نہ دیکھیں۔ اور اگر کوئی چیز ہی نہ ہو تو اس کے نہ دیکھنے والے کو اندھا نہیں کہا جاتا۔ اسی طرح جب خدا تعالیٰ کی طرف سے انسان کی روحانی ترقی کے سامان آتے ہیں تو جو لوگ انہیں نہیں دیکھتے اور ان سے فائدہ نہیں اٹھاتے وہ اندھے ہوتے ہیں یہی وجہ ہے کہ انبیاء کے منکروں کو اندھوں سے مشابہ قرار دیا گیا ہے اور ان پر کفر کا فتویٰ لگایا جاتا ہے۔ جب تک دنیا میں نبی کے ذریعہ روحانیت کے سامان مہیا نہیں کئے جاتے اس وقت تک باوجود ہزاروں بدیوں اور بُرائیوں کے کسی پر کفر کا فتویٰ نہیں لگتا۔ لیکن جب نبی آجاتا ہے تو اس کے نہ ماننے والے خواہ اپنے خیال میں کتنے ہی اچھے کام کرتے ہوں، کافر بن جاتے ہیں۔ چنانچہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم جب آئے تو مسیحی جو کچھ پہلے کرتے تھے وہی آپ کے آنے کے وقت بھی کرتے رہے۔ لیکن جب تک آپ نہیں آئے تھے یہی مسیحی دنیا کے مصلح تھے لیکن آپؐ کے آنے کے بعد ان پر کفر کا فتویٰ لگ گیا کیوں؟ اسی لئے کہ پہلے ان کیلئے روشنی نہ تھی۔ خدا تعالیٰ کے ساتھ تعلق پیدا کرنے اور اس کی معرفت حاصل کرنے کے ذرائع ان کی آنکھوں سے مستور تھے اس لئے اگر وہ خدا کی معرفت حاصل نہیں کر سکے تو کافر نہ ہوئے کیونکہ خدا تعالیٰ کی معرفت کے نشان

مٹ گئے تھے اور ان پر پردہ پڑ چکا تھا۔ لیکن جونہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آئے کچھ لوگ اندھے ہو گئے اور کچھ سوجا کھے یعنی جنہوں نے خدا تعالیٰ کے نشانات دیکھ کر آپؐ کو قبول کر لیا وہ سوجا کھے ہو گئے اور جنہوں نے ان نشانات سے کچھ فائدہ نہ اٹھایا اور ان کی طرف توجہ نہ کی وہ اندھے ہو گئے اور ایسا آپ کی آمد کے ساتھ ہوا۔

یہی وجہ ہے کہ قرآن شریف کی نسبت خدا تعالیٰ فرماتا ہے یُضِلُّ بِهٖ كَثِيْرًا وَّيَهْدِيْ بِهٖ كَثِيْرًا [1] بہتوں کو گمراہ بھی کرتا ہے اور بہتوں کو ہدایت بھی دیتا ہے کیونکہ جب تک قرآن شریف نہ آیا تھا کوئی گمراہ کس طرح کہلا سکتا تھے گمراہ تو وہ ہوتا ہے جو راستہ سے بھٹکا ہوا ہو لیکن جب راستہ ہی نہ ہو تو گمراہ کیسا؟ لوگوں نے اس آیت سے دھوکا کھایا ہے لیکن اس کے یہ معنے نہیں ہیں کہ نَعُوْذُ بِاللّٰهِ قرآن شریف میں ایسی باتیں بھی ہیں جو لوگوں کو گمراہ کرتی ہیں بلکہ یہ ہیں کہ قرآن شریف سے پہلے خدا تعالیٰ تک پہنچنے کا راستہ مٹ چکا تھا اس لئے کوئی گمراہ کیسے کہلا سکتا تھا لیکن جب قرآن نے آکر راستہ دکھلایا تو پھر جو اس پر نہ چلا وہ گمراہ ہو گیا۔ پہلے تو ہدایت تھی ہی نہیں لوگ جانوروں کی طرح تھے اس لئے وہ گمراہ نہ کہلا سکتے تھے، ہاں جب قرآن شریف کے ذریعہ ہدایت آئی تو اس وقت وہ گمراہ قرار دیئے گئے۔ تو اندھے وہ ہوتے ہیں جو باوجود کسی چیز کے موجود ہونے کے نہ دیکھیں اور سوجا کھے وہ جو خدا تعالیٰ کی معرفت کی باتوں کو دیکھ لیں۔ ہمارے سامنے بھی خدا تعالیٰ کے بڑے بڑے نظارے اور نشان موجود ہیں۔

جلسہ سالانہ بھی ایک بہت بڑا نشان ہے جو ہر سال ہمیں یہ بتاتا ہے کہ دیکھو خدا کی راستباز جماعت کس طرح اٹھتی اور کامیاب ہوتی ہے اور اس کے مخالف کس طرح ناکام اور نامراد رہتے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ قادیان میں ہر وقت ہی جلسہ ہوتا ہے اور ہر وقت ہی لوگ آتے جاتے رہتے ہیں۔ پھر یہاں کچھ ہندوستان کے، کچھ پنجاب کے، کچھ افغانستان کے، کچھ بنگال کے، کچھ یورپ کے، کچھ عرب وغیرہ کے لوگ رہتے ہیں جو ہماری صداقت کی دلیل ہیں لیکن سالانہ اجتماع سے اس کے علاوہ اور بھی بہت سے نتائج حاصل ہوتے ہیں اور وہ یہ کہ جو کوئی خدا کیلئے کھڑا ہوتا ہے خدا اسے ضائع نہیں ہونے دیتا۔ اور انسان اور خدا تعالیٰ کے کاموں میں یہی فرق ہے کہ ایک انسان کوئی کام کرتا ہے اور بعض دفعہ اس میں کامیاب بھی ہو جاتا ہے۔ مگر اس کی کامیابی اس کی زندگی تک ہی محدود ہوتی ہے۔ لیکن خدا جو کام کرتا ہے

وہ اس انسان کے مرنے کے بعد بھی جس کے ذریعہ اس کی بنیاد رکھی جاتی ہے زندہ رہتا ہے، وہ انسان مر جاتا ہے لیکن وہ کام نہیں مرتا۔ تمہیں یاد ہوگا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وفات پر بہت سے لوگ تھے جنہوں نے کہہ دیا تھا کہ اب یہ سلسلہ مٹ جائے گا۔ کیونکہ جس کے سہارے چل رہا تھا وہ مر گیا ہے لیکن ہم نے انہیں کہا تھا کہ تم جھوٹ کہتے ہو کہ جس کے سہارے یہ سلسلہ چل رہا تھا وہ مر گیا ہے، وہ نہیں مرا اور نہ مر سکتا ہے۔ چنانچہ ان کو پتہ لگ گیا کہ واقعی ہم نے جو کچھ کہا تھا غلط کہا تھا لیکن اصل بات یہ ہے کہ یہ سلسلہ مولوی نورالدین کے ذریعہ چل رہا ہے یہ بڑے عالم اور فاضل ہیں، مرزا صاحب کو بھی یہی کتابیں لکھ کر دیا کرتے تھے، اس لئے اب ان کے سہارے یہ کھڑا ہے۔ لیکن ایک وقت آیا جبکہ مولوی صاحب بھی دنیا سے رخصت ہو گئے تو مخالفوں نے سمجھ لیا کہ اب احمدی مر گئے۔ چنانچہ بہت سی جگہوں سے اس قسم کے خط آئے خدا تعالیٰ کبھی حق کے مخالفین کو تھوڑے عرصہ کیلئے خوش بھی ہونے دیتا ہے جیسا کہ جنگ احد کے وقت مسلمانوں کی بظاہر شکست دیکھ کر کفار خوش ہوئے تھے یا جس طرح حدیبیہ کا واقعہ ہوا تھا۔ تو مولوی صاحبؓ کی وفات بھی جنگ احد اور صلح حدیبیہ کی طرح سمجھ لو اس لئے مخالفین نے سمجھا کہ اب یہ گئے۔

پھر یہ بھی ہوا کہ ہم میں سے کچھ آدمی مرتد بھی ہو گئے جن کا ارتداد یہ نہ تھا کہ انہوں نے سلسلہ کا انکار کر دیا بلکہ یہ کہ سلسلہ کی طاقت کو توڑنا چاہا اور عملاً ان باتوں کو روکنا چاہا جو حضرت مسیح موعود نے اپنے متبعین کیلئے فرض قرار دی تھیں۔ دشمن ان کی برگشتگی سے خوش ہو گئے کیونکہ وہ سمجھے بیٹھے تھے کہ مولوی نورالدین صاحب اس سلسلہ کی دیواریں ہیں اور یہ لوگ تھمیاں۔ لیکن وہ جس کو دیواریں سمجھتے تھے وہ گر گئیں اور جن کو ستون سمجھتے تھے وہ ٹوٹ گئے لیکن چھت ایک انچ بھی نیچے نہ آئی بلکہ اور اونچی اٹھی جو اس بات کا زبردست ثبوت ہے کہ یہ سلسلہ کوئی نظر آنے والے اسباب کے ذریعہ نہیں چل رہا بلکہ ایسے اسباب پر چل رہا ہے جو نظر نہیں آتے۔ کیونکہ نظر آنے والے ہٹتے جاتے ہیں مگر سلسلہ کو ذرا بھی جُنبش نہیں ہوتی بلکہ اور مضبوط ہوتا ہے۔ جس کا ایک ثبوت جلسہ سالانہ سے مل سکتا ہے تو ہر ایک جلسہ ایمانوں کو تازہ کرنے اور خدا تعالیٰ کی قدرت کو ملاحظہ کرنے کا ایک ذریعہ ہے ہم محسوس کرتے ہیں کہ ہم میں بڑی کمزوریاں ہیں، ہم محسوس کرتے ہیں کہ جو تبلیغ پہلوں نے کی تھی وہ ابھی ہم نے نہیں کی اور یہ بھی محسوس کرتے ہیں کہ جو قربانیاں پہلوں نے کی

تھیں وہ ہم نے نہیں کیں لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ ایک غیبی طاقت کے ذریعہ لوگ ہماری طرف کھنچے چلے آتے ہیں۔ مخالفانِ اسلام کہتے ہیں کہ اسلام تلوار کے زور سے پھیلا لیکن ہم کہتے ہیں کہ آج گورنمنٹ انگریزی کے ماتحت کون کسی کو مجبور کر رہا ہے۔ پھر کیا وجہ ہے کہ وہ آزاد اور متکبر لوگ جو کسی کے آگے اپنی گردنیں نہیں جھکاتے جب ان کی اصلاح کا وقت آتا ہے تو بے اختیار قادیان کی طرف بھاگے چلے آتے ہیں۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کو جب خدا تعالیٰ نے ایک نظارہ دکھایا تو انہوں نے کہا کہ الٰہی! میری تسلی کیلئے یہ فرمایئے کہ مُردہ قومیں کیونکر زندہ ہوتی ہیں۔ خدا تعالیٰ نے فرمایا۔ یہ تو آسان بات ہے۔ چار جانور لو اور ان کو سدھا لو۔ پھر انہیں الگ الگ پہاڑ پر رکھ دو پھر آواز دو۔ وہ تمہارے پاس دوڑتے آئیں گے [۲]۔ یہی طریق قوموں کے زندہ کرنے کا ہمارا ہے۔ جب تم نے جن جانوروں کو تھوڑے دن دانے ڈالے وہ تمہارے بلانے پر دوڑتے آتے ہیں تو پھر وہ انسان جس کو ہم نے پَیدا کیا ہے اس کو جب ہم آواز دیں گے تو کیوں نہ آئے گا تو اس طرح قلوب کا ایک طرف جھک جانا اس بات کا ثبوت ہے کہ اسی کی طرف سے تحریک ہے جس نے انسان کو پیدا کیا ہے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ بعض لوگ دھوکے میں آکر کسی کی طرف جھک جائیں۔ جس طرح جانور بھی دھوکا کی وجہ سے شکاری کے جال میں جا پھنستا ہے۔ لیکن ان دونوں صورتوں میں صاف اور بیّن فرق ہوتا ہے اور وہ یہ کہ دھوکہ خوردہ انسان دھوکہ خوردہ پرندہ کی طرح حیران اور سرگردان نظر آتا ہے۔ لیکن جس نے دھوکہ نہ کھایا ہو وہ مطمئن اور تسکین یافتہ ہوتا ہے تو لوگوں کے دلوں میں یہ کشش ہونا صاف ظاہر کر رہا ہے کہ یہ ان کے پیدا کرنے اور پالنے والے کی طرف سے ہے۔ کیونکہ وہ اس سے اطمینان اور سکینت پاتے ہیں۔

غرض یا تو وہ دن تھا کہ مولویوں نے فیصلہ کر لیا تھا کہ مرزا کو (نَعُوْذُ بِاللّٰہِ) نابود کر دینا چاہیئے اور ایک [۳] نے تو یہاں تک لکھ دیا تھا کہ میں نے ہی مرزا صاحب کو بڑھایا ہے اور میں ہی گھٹاؤں گا۔ مگر جس کو خدا بڑھائے اسے کون گھٹا سکتا ہے۔ حضرت مسیح موعودؑ کو خدا تعالیٰ نے بڑھایا اور بڑھا رہا ہے ان کے مخالفین کے دلوں پر ہر سال ایک زخم لگتا ہے، یوں تو ہر روز ہی زخم کھاتے ہیں مگر ہر سال جلسہ کی وجہ سے تو بڑا کاری زخم لگتا ہے۔ اسی سال دیکھ لو پچھلے سالوں کی نسبت بہت لوگ آئے ہیں جن کے اخلاص پہلے کی نسبت بہت زیادہ بڑھے ہوئے ہیں اور بہت سوں نے بیعت کی ہے۔ ہمارے مخالفین اس حیرت اور حیرانی

میں ہیں کہ اتنے لوگ کہاں سے آجاتے ہیں مگر یہ سب خدا تعالیٰ کا فضل ہے اور ہمارے لئے ایک آنے والا انسان سبق۔ مگر دانا وہی ہے جو اس سے فائدہ اٹھائے بہت ہوتے ہیں جو کچھ فائدہ نہیں اٹھاتے۔ مومن کو چاہیئے کہ کبھی اندھا ہو کر نہ بیٹھے بلکہ ہر ایک بات سے نتیجہ نکالتا رہے۔ اور بجائے اس کے کہ واقعات کو بطور تماشہ دیکھے اپنی روح کیلئے غذا مہیا کرے کیونکہ اگر روح کو غذا نہ دی جائے تو وہ سوکھ جاتی اور مردہ ہو جاتی ہے۔ غرض جلسہ سالانہ میں بہت سی روحانی غذا ہے۔ خدا تعالیٰ جن کو موقع دے گا وہ دیکھیں گے اور پھر دیکھیں گے اور نسلاً بعد نسلٍ دیکھیں گے کیونکہ خدا تعالیٰ کے سلسلوں کو کوئی مٹا نہیں سکتا۔ اور اللہ تعالیٰ کا فضل ہے کہ ہم ایسی مضبوط چٹان پر کھڑے ہیں کہ ہمیں کوئی مغلوب نہیں کرسکتا۔ ہمارے دشمنوں کے پاس مال ودولت ہمت وطاقت کیا ہم سے زیادہ نہیں تھی؟ ضرور تھی لیکن خدا تعالیٰ کا ہم پر بہت ہی فضل ہوا کہ اس نے ہمیں اس بات کی توفیق دی ہے۔

بہت سے لوگ ایسے ہوتے ہیں جو احسان جتلاتے ہیں کہ ہم نے خدا کے فرستادہ کو قبول کرلیا لیکن وہ غلطی کرتے ہیں کیونکہ ان کا کسی پر احسان نہیں ہوتا بلکہ اللہ تعالیٰ کا ان پر احسان ہوتا ہے کہ انہیں حق کے قبول کرنے کی توفیق ملتی ہے۔ تو بہت سے لوگ ایسے تھے جو ہم سے مال ودولت عزت ورتبہ میں بہت ہی زیادہ تھے لیکن انہیں حضرت مسیح موعودؑ کے قبول کرنے کی توفیق نہ ملی۔ پس ہمیں اپنی کسی کوشش اور محنت پر ناز نہیں کرنا چاہیئے کیونکہ ہماری کیا کوششیں ہیں۔ ہم تو اپنی کوششوں کو جب خدا تعالیٰ کے احسانوں اور فضلوں کے مقابلہ میں لاتے ہیں تو شرمندہ ہو جاتے ہیں اور یہی منہ سے نکلتا ہے کہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔ تمام تعریفیں خدا ہی کیلئے ہیں۔ لوگ کہتے احمدی بڑی دین کی خدمت کر رہے ہیں لیکن اصل میں احمدی نہیں بلکہ خدا ہی کر رہا ہے۔ غیر احمدی کہتے ہیں کہ ان میں بڑا جوش ہے لیکن میں کہتا ہوں کہ ہم میں یہ جوش کہاں سے آیا۔ وہیں سے کہ ہمارے پیچھے پیٹھ بھرنے والا موجود ہے جو کہ بھر رہا ہے اور یہ سب فضل ہی فضل ہے۔ میں نے کسی بات پر کہا تھا کہ خدا کے فضل اور کرم سے ہمیں اس قدر کامیابی ہوئی ہے۔ اس پر ایک شخص نے کہا ہے کہ خدا کا فضل کیا ہوتا ہے۔ دیکھو مَیں نے بازو کے زور سے تیس ہزار روپیہ چند دنوں میں جمع کرلیا ہے۔ لیکن مَیں پھر یہی کہتا ہوں کہ ہمیں جو کچھ بھی کامیابی ہوئی ہے خدا کے فضل سے ہوئی ہے۔ اس کہنے والے کا بازو فانی ہے جو ایک دن فنا ہو کر رہے گا۔ اور ہم دیکھیں گے کہ اس

دعویٰ کے بعد وہ کس قدر کماتا اور روپے جمع کرتا ہے اور کس قدر اسے کامیابی ہوتی ہے۔ اس نے تو آج سے پہلے جو کچھ دیکھا ہے وہی اس کے سبق کیلئے کافی تھا کیونکہ ایک وہ وقت تھا جبکہ یہ لوگ جماعت میں بڑے معزّز سمجھے جاتے تھے، لوگ ان کیلئے جانیں قربان کرنے کیلئے تیار تھے۔ لیکن جب انہوں نے گھمنڈ کیا اور کہا کہ ہم نے یہ خدمتیں کی ہیں، ہمارا سلسلہ پر یہ احسان ہے تو خدا تعالیٰ نے ان کو نکال کر باہر کر دیا اور کہا کہ احسان تو ہمارا تم پر تھا۔ لیکن تم نے گھمنڈ کیا اور اُلٹا ہم پر احسان جتلایا اس لئے جاؤ دور ہو جاؤ۔ اس خودسری اور گھمنڈ کی وجہ سے وہ جماعت سے نکلے تھے لیکن وہ پھر بھی نہیں سمجھتے۔

نادان انسان کہتا ہے کہ مَیں ہی سب کچھ کرتا ہوں حالانکہ وہ کچھ بھی نہیں کرتا۔ اور انسان کر ہی کیا سکتا ہے۔ اس میں کچھ شک نہیں کہ تمام کامیابیاں اور نصرتیں خدا تعالیٰ کے فضل سے ہی ہوتی ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے بھی جب پوچھا گیا کہ آپ کی نجات اعمال سے ہوگی۔ تو آپ نے فرمایا نہیں خدا کے فضل سے ہوگی [۵]۔ پس جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی نجات فضل سے ہوگی تو اور کون ہے جو اپنے اعمال پر بھروسہ رکھ سکے۔ اگر کوئی اعمال کرتا ہے تو وہ بھی خدا کے فضل اور توفیق سے کرتا ہے۔ پس تم اس بات کو خوب یاد رکھو کہ اس سالانہ جلسہ کے نظارہ کو دیکھ کر گھمنڈ میں نہ آجانا کہ یہ ہماری کوششوں کا نتیجہ ہے۔ یہ کسی کی کوشش کا نتیجہ نہیں نہ میری کا نہ تمہاری کا۔ پس کوئی گھمنڈ نہ کرنا بلکہ یہی کہنا کہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ تمام تعریفیں اور بڑائیاں خدا ہی کیلئے ہیں کہ جس نے ہمیں توفیق دی اور اتنا بڑا فضل کیا۔ باوجود یہ کہ ہم کمزور تھے مگر اس نے ہماری مدد کی۔ کیونکہ وہ الرّحمٰن ہے۔ اپنے فضل سے آپ ہی سامان دیتا ہے اور جب انسان ان کو استعمال کرتا ہے اور اس کے آگے سر جھکاتا ہے تو چونکہ وہ رَحِیْم ہے اس لئے اس کی رحیمیت جوش میں آتی ہے اور کہتی ہے کہ آؤ میں تمہیں بدلہ دوں۔ پس کام کا بدلہ مل جاتا ہے تو چونکہ ہر ایک کوشش اور محنت کا نتیجہ مرتّب کرنا خدا تعالیٰ کے اختیار میں ہے اس لئے کسی انسان کو اپنی کوشش پر ذرا بھی تکبر نہ کرنا چاہیئے۔ پھر یہ کہنا چاہیئے اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ [۶]۔ ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ سے ہی مدد مانگتے ہیں۔

انسانوں کے جمع ہونے کے دنیا میں بڑے بڑے نظارے دیکھنے میں آتے ہیں لیکن ان نظاروں اور ہمارے جلسہ کے نظارے میں ایک بہت بڑا فرق ہے اور وہ یہ کہ وہ بندوں

کیلئے جمع ہوتے ہیں اور بندوں ہی کی خدمت کرنا اپنا مقصد قرار دیتے ہیں لیکن ہم خدا کیلئے جمع ہوتے ہیں اور خدا ہی کی عبادت کرنا اپنا مقصد رکھتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ وہ جو کچھ کہتے ہیں وہ کرتے نہیں۔ لیکن ہم جو کہتے ہیں وہ کرتے بھی ہیں۔ حضرت خلیفۃ المسیح الاول فرماتے تھے کہ ایک شخص نے اپنے ساتھیوں کو کہا کہ آؤ پیری مریدی کا سلسلہ چلائیں۔ وہ ایک جگہ پیر بن کر بیٹھ گیا اور اس کے ساتھی لوگوں کو بُلا بُلا کر لاتے۔ اس طرح اسے اچھی آمدنی شروع ہوگئی لیکن ایک دن اسے خود ہی شرم آئی کہ میں نے خدا کا جھوٹا نام لے کر اس قدر کامیابی حاصل کر لی ہے تو اگر سچے طور پر نام لیتا تو کس قدر کامیابی ہوتی۔ یہ خیال کر کے وہ سب کچھ چھوڑ چھاڑ کر چلا گیا لوگ اسے پکڑ پکڑ لائیں لیکن وہ بھاگتا پھرے تو جب خدا تعالیٰ کا جھوٹے طور پر نام لینے والے بھی کبھی کبھی کامیاب ہو جاتے ہیں تو پھر سچے کیوں نہ کامیاب ہوں۔ دیکھو حضرت ابراہیم علیہ السلام کو ہوئے چار ہزار سال گزر گئے ہیں لیکن آج بھی آپ کا اسی طرح نام لوگوں کے دلوں پر نقش ہے جیسا کہ آپ کی زندگی کے وقت تھا مگر اس وقت کا کوئی بڑے سے بڑا بادشاہ ایسا نہیں ہے جس کا کوئی نام بھی جانتا ہو۔

غرض آپ لوگوں نے دیکھا کہ ایک خدا کے عبد کے مقرر کردہ اجتماع کیلئے کس کس طرح پروانہ وار لوگ آئے ہیں۔ خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہو۔ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ [۷] ہمیں سیدھا راستہ دکھا تا کہ ہم تجھ تک پہنچ سکیں۔ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ان لوگوں کا راستہ جن پر تو نے انعام کیا اور وہ تیرے مقرب بن گئے۔ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ [۸] اور ایسا نہ ہو کہ ہم اپنے شامت اعمال سے سیدھا راستہ چھوڑ کر کسی اَور راستہ پر جائیں یا آپ ہی ہمیں چھوڑ دیں۔

غرض جلسہ کے ایام ہمارے لئے بڑے سبق کے دن ہیں۔ مبارک ہے وہ جس نے سبق حاصل کیا۔ اور افسوس ہے اس پر جس نے کچھ حاصل نہ کیا۔ خدا تعالیٰ ہم پر اور ہمارے سب بھائیوں پر فضل کرے اور دوسرے لوگوں کی آنکھیں کھولے تا کہ ان عظیم الشان نشانات کو دیکھ سکیں اور ہمیں تکبر اور خود پسندی سے بچائے۔ اور اس بات کی سمجھ دے کہ انسان جو کچھ کرتا ہے خدا ہی کی توفیق سے کرتا ہے اور خود کچھ نہیں کر سکتا۔

(الفضل ۱۵۔ جنوری ۱۹۱۶ء)

---

[۱] البقرۃ: ۲۷ [۲] البقرۃ: ۲۶۱

۳؎ مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی

۴؎ الفاتحة:۲

۵؎ بخاری کتاب الرقاق باب القصد والمداومة علی العمل

۶؎ الفاتحة:۵ ۷؎ الفاتحة:۶ ۸؎ الفاتحة:۷

# انڈیکس

# آیات قرآنیہ

## اٰل عمران



## النّسآء



## المآئدة



## الانعام



## الاعراف



## الانفال



## التوبة



## يونس



## يوسف



## الرَّعد



## ابراهيم



## النحل

# احادیث

# الہاماتِ حضرت مسیح موعودؑ

## عربی الہامات



## اردو الہامات



## پنجابی الہامات

# اسماء



### ث

# مقامات

# کتابیات